جب کوئی طائفہ فسق و فجور کوئی طرز جدید لباس مین نکالتا ہے یا اہل کفر
کوئی تراش خراش ایجاد کرتی ہین تو سب سے اول یہی فرقۂ مسلمہ
اوسکو اپنے لیے اخذ کرتا ہے معہذا لک یہ لوگ آپکو خاندانی مسلمان کہے جاتے
ہین فسبحان اللہ وبحمدہ سیرت وصورت دونون تو خلاف دین حق و
سنت پیغمبر برحق ہین لکن اسلام مین بٹا نہین آتا ڈرتی ترسا ہو یا جامہ جہود
پیرہن مجوس ہو یا لباس ہنود ویہود اوس کے پہننے اور اختیار کرنے مین
کچھہ پروا زیان ایمان ونقصان اسلام کی نہین ہے گویا یہ حدیث مرفوع
ابن عمر من تشبہ بقوم فہو منہم [illegible] احمد وابو داود منسوخ ہو چکی ہے
حالانکہ بعموم خود شامل جملہ وجوہ مشابہت وتشبہ صوری ومعنوی وظاہری
وباطنی ہے ہر امر دینی ودنیاوی مین اسی حدیث شریف کی شرح
کتاب اقتضاء الصراط المستقیم لمخالفۃ اصحاب الجحیم ایک مجلد ضخیم ہے مجھے
اس جگہہ فقط ذکر کرنا آداب لباس نبوی کا مقصود ہے نہ جملہ اسباب تشبہ بالغیر کا اور
یہ بھی اس نیت سے کہ جماعۂ اہل دین اپنی وضع قدیم سے جو کہ زیّ صالحین
وعلماء راسخین وعوام مومنین وخواص مسلمین تھے منحرف نہون اور جو قطع
وبرید خلاف طریقۂ ماثور یا موافق بدعت مشہور ہو اوس سے دور رہین کیونکہ
ظاہر عنوان باطن کا ہوتا ہے الا ماشاء اللہ تعالی واہذا کہا ہے ؎

وتشبہوا ان لم تکونوا مثلہم ... ان التشبہ بالکرام فلاح

اور شیخ سعدی علیہ الرحمۃ فرماتی ہین ؎

ہر کرا جامہ پارسا بینی — پارسادان و نیک مرد انگار

یہ بات باعتبار اکثر احوال کے کہی ہے نہ کلیۃ اس لیے کہ بعض موادمین
برخلاف اس کے بھی تجربہ ہوا ہے بہرحال مسلمان کو اپنی ہیئت و شکل اسلامی
پر رہنا اور دوسری کی زی و وضع سے بچنا واجب ومتحتم ہے اگرچہ
کوئی سی بھی وضع مانع عصیان یا جالب نفع نہین ہوتی ہے معصیت و
طاعت کا علاقہ زیادہ تر دل سے [illegible] صلحت صلح الجسد کلہ واذا
فسدت فسد الجسد کلہ الا وھی القلب پھر اسکے جوارح سو جب اون کی بھی
اصلاح کیجاتی ہے اور مقدور مین ہوتا ہے تو صورت و سیرت کا اتحاد ثمرہ
سعادت و مغفرت کا دیتا ہے اور نفاق عمل سے نجات بخشتا ہی و الا
حدیث مین آیا ہے کہ ان اللہ لا ینظر الی صورکم ولکن ینظر الی قلوبکم و
نیاتکم او کما قال اور فرمایا ہے التقوی ھھنا اور قرآن شریف مین آیا ہے
ولباس التقوی ذلک خیر اور فرمایا ہے خذوا زینتکم عند کل مسجد الآیہ
غرض اصلی اختیار لباس سے ستر عورت ہے جیسا حکم قرآن و سنت دونون
مین آیا ہے بدت لھما سوآتھما وطفقا یخصفان علیھما من ورق الجنۃ
اور فرمایا انزلنا علیکم لباسا یواری سوآتکم وریشا اب بعد معلوم ہوجانے
اس تمہید کے ذکر آداب لباس کا کیا جاتا ہے اس بارے مین الوجہ

شیخ عبدالحق محدث دہلوی رضی اللہ عنہ نے ایک رسالہ مختصر پانچ ورق
کا لکھا ہے اوسی کی ترتیب اس جگہہ مع ترجمہ وشئی زائد کے مقرر رکھی گئی ہے
اور احادیث کو اصل رسالہ پر مع فوائد زوائد کی اضافہ کیا گیا ہے ہرچند
اس کارروائی مین کسی قدر تکریر ہے لکن اوس کے ساتھہ ہی ایضاح
تقریر بھی ہے شاید اس جامعیت کا کوئی دوسرا رسالہ کم میسر ہو وباللہ التوفیق
وہو المستعان وعلیہ التکلان مقدمہ لفظ لباس مصدر ہے بمعنی ملبوس
جیسے کتاب بمعنے مکتوب اور یہ اسم لباس شامل ہے دستار و پیرہن وجبہ
وکلاہ وردا و ازار ونعلین وغیرہا کو جو کہ پہننے مین آتے ہین سو لباس
حضرت سید الانبیاء وسند الاصفیاء محمد مصطفےٰ احمد مجتبیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ و
سلم کا اکثر سفید کپڑے کا تہا اور آپ سفید لباس کو بہت دوست رکھتے
تھے چنانچہ حدیث ابن عباس مین فرمایا ہے البسوا من ثیابکم البیض
فانہا من خیر ثیابکم وکفنوا فیہا موتاکم رواہ ابو داود والترمذی و
قال حسن صحیح وابن حبان فی صحیحہ صیغہ امر کا اپنی اصل وضع مین واسطے
وجوب کے آتا ہے جبتک کہ کوئی صارف موجود نہو سو اس جگہہ صارف کا
وجود نہین ہے معنی حدیث کے یہ ہوی کہ تم سفید کپڑے پہنو کہ یہ بہتر جامہ ہے
تمہارا اور اسی سفید جامے مین تم اپنی مردون کو بہی دفن کرو اس جگہہ سے
معلوم ہوا کہ کفن رنگین نہو کوئی سا بہی رنگ کیون نہو سو اسفید کے ثمرہ کا

لفظ روشنا یہ ہے البسوا البیاض فانہا اطہر واطیب وکفنوا فیہا موتاکم
رواہ الترمذی وقال حدیث حسن صحیح والنسائی وابن ماجۃ والحاکم
وقال صحیح علی شرطہما حدیث اول مین جامۂ سفید کو خیر ثیاب فرمایا تھا
اور اس حدیث مین اطہر واطیب کہا یہ تین وصف ہوی طہارت وطیبت
خیریت اور حدیث ابو الدرداء مین وصف احسنیت کا بھی زیادہ کیا ہی
اور فرمایا ہی احسن ما زرتم اللہ فی قبورکم ومساجدکم البیاض رواہ ابن ماجۃ
اس کی سند مین کچھ ضعف ہے معلوم ہوا کہ مسلمان کے لیے جامۂ سفید حالت
ممات وحیات دونون مین احسن ہے بعض اہل علم نے کہا ہے کہ سفید کو اطیب
واطہر اس لیے کہا ہے کہ وہ اوس رنگ پر باقی ہے جس پر اللہ نے اوسکو پیدا
کیا تھا کما اشار الیہ تعالی بقولہ فطرۃ اللہ التی فطر الناس علیہا لا تبدیل
لخلق اللہ اور یہ معنی نہایت مناسب ہین بوجہ اقتران مابعد کے کہ کفنوا
فیہا موتاکم ہے اسمین گویا اشارہ ہے کہ تم سب حیات وممات مین فطرت اصلیہ
کی ساتھ رجوع الی اللہ کرو وہ فطرت جو کہ مشبہ بہ بیاض ہی یعنی نور توحید
جبلی کہ اگر انسان کو اور اوس کی طبیعت کو چھوڑ دین تو وہ اسی توحید کو اختیار
کریگا بغیر نظر کے طرف کسی دلیل عقلی ونقلی کے کیونکہ تغیر توحید مین عوارض
سے آتا ہے یا اطیب کے یہ معنے ہین کہ نرا سفید ہے نہ مختلط بالوان دیگر
اور اطہر کے یہ معنے کہ بار بار دھونے مین بسبب میل کچیل کے آتا ہے بالجملہ محافل

ومساجد وجمعہ وجماعت مین جامئہ سفید کا پہننا افضل ہے اور عید مین قیمتی
کپڑے کا واسطے اظہار مزید نعمت کے ولہذا حضرتؐ عیدین وجمعہ مین لال
دہاری کی چادر اوڑہتے تہے واللہ اعلم شیخ کہتے ہین کہ فقیہ ابو اللیث نے
بستان مین کہا ہے یستحب البیض من الثیاب یعنی سفید کپڑا پہننا مستحب ہے
اور شرعۃ الاسلام مین ہے احب الالوان البیاض والنظر الی الخضرۃ یزید
فی البصر یعنی رنگ سفید سب رنگون مین دوست تر ہے اور نظر کرنا طرف رنگ
سبز کے بینائی کو زیادہ کرتا ہے وقد لبس رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم
الرداء الاخضر ولبس الاخضر سنۃ اور حضرتؐ نے چادر سبز اوڑہی ہے
سبز کپڑا پہننا سنت ہے ویجتنب الرجال الحمرۃ والصفرۃ من الثیاب
اور مرد سرخ زرد کپڑا پہننے سے بچین انتہے مین کہتا ہون اہل جنت کی صورتین
قاطبۃً سفید ہونگی جس طرح کہ اہل نار سیاہ رو ہونگے اور لباس اہل جنت کا
سبز ہوگا جس طرح کہ لباس اہل دوزخ کا سیاہ ہوگا اسی جگہہ سے یہ بات
ہے کہ دنیا مین بہی اکثر لوگ گورے رنگ والی کو خوبصورت اور کالی کو
بدصورت کہتے ہین اگرچہ اس جگہہ کے رنگ وروپ کا کچہہ اعتبار نہین ہے
اعتبار ایمان کا ہے نہ الوان کا ملتقط مین کہا ہے لبس السواد لیس من السنۃ
ولا فیہ فضل بل کرہ جماعۃ النظر الیہ لانہ بدعۃ مستحدثۃ بعد
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم یعنی سیاہ رنگ پہننا نہ سنت ہی اور

نہ کچھ فضیلت رکھتا ہے یا ایک جماعت فقہا کی نگاہ کرنا طرف رنگ
سیاہ کے مکروہ رکھا ہے اس لیے کہ یہ بدعت بعد حضرتؐ کے نکلی ہے انتہی
اس مین شک نہین کہ اگرچہ حضرتؐ سے پہننا عمامہ سیاہ رنگ کا ثابت ہوا
ہے لکن تمام جامۂ سیاہ کا پہننا مروی نہین ہے ہان کسا رسیاہ پہنے ستھے
روضۃ العلماء مین کہا ہے ان ابا حنیفۃ رح قال لبس السواد لایجوز لانہ
کان لایلبسون ذلک فی زمانہ وبعدہ وتعیبا وقال ابو یوسف ومحمد
یجوز لان فی زمانھما یلبسان ویفتخرون بہ یعنی ابو حنیفہ ناجائز اور
صاحبین جائز کہتے ہین میری نزدیک از جوازو عدم جواز دونون علی الاطلاق
صحیح نہین ہین اور نہ تعلیلات مذکور درست ہین بلکہ فی الجملہ جائز ہے جیسے
دستار سیاہ یا لنگی کالی دہاریون کی اور فی الجملہ ناجائز جیسے سراپا سیاہ واسلم
کنز مین کہا ہے کہ لبس سواد مستحب ہی اور شرعہ مین کہا ہے کہ حضرتؐ نی
سیاہ عمامہ باندہا ہے اور اوسکا سر درمیان ہر دو دوش لٹکایا ہے شیخ
فرماتی ہین کہ پگڑی باندہنے مین سنت یہ ہے کہ سفید ہو بی امیزش رنگ دیگر
کے اور حضرتؐ کی دستار مبارک اکثر اوقات مین سفید ہوتی تہی اور کبہی سیاہ
اور احیاناً سبز اور بعض نے کہا ہے کہ وقت جنگ وغزا کے سر مبارک پر عمامہ
سیاہ ہوتا تہا اور بعض نی کہا کہ بسبب مغفر کے پگڑی سیاہ پڑ گئی تہی ورنہ اصل
مین سفید تہی لکن معتبر یہ ہے کہ گاہ گاہ آپ نی دستار سیاہ وجامہ سیاہ پہنا ہے

## ذکر طول وعرض دستار

شیخ کہتی ہین کہ دستار خانگی حضرت صلعم کی سات گز یا آٹھہ گز ہتی اور وقت نماز پنجگانہ کی بارہ گز اور دن عید وجمعہ کی ۱۴ گز اور وقت جنگ وحرب کے ۱۵ گز اور علمای متاخرین نی تجویز کیا ہے کہ سلطان وقاضی و مفتی وفقیہ ومشایخ وغازی ۳۱ گز تک کی پگڑی سر پہ باندہین تو جائز ہے واسطی وقار وتمکین وشہامت کی انتہے مین کہتا ہون یہ تجویز خلاف سنت ظاہرہ ہے ہرگز کرنا نچاہیے بلکہ داخل سرف ممنوع ہی ع کنند گور پرستان زیارت زاہد    کہ زیر گنبد دستار زندہ در گورست

اسی طرح جو تفاوت دستار نبوی کا اندر گہر اور نماز وحرب کے بیان کیا ہے ماخذ اوسکا معلوم نہوا ظاہر احادیث یہی ہے کہ عمامہ شریف ہفت گز کا ہوتا تہا جزری نے کہا ہے مینے کتب کا تتبع کیا کہ مجہکو قدر عمامہ آنحضرت صلعم پر وقوف حاصل ہو نہوا یہان تک کہ مجہکو خبر دی اوس شخص نے جسپر مجہکو وثوق ہے کہ اوسنے کلام نووی مین دیکہا ہے کہ حضرت صلعم کا عمامۂ قصیرہ سات گز کا اور عمامۂ طویلہ بارہ گز کا ہوتا تہا انتہے شیخ کہتے ہین کہ دستار باندہنے مین سنت یہی کہ دستار دراز ہو دعریض اور عرض دستار کا نیم گز ہو کچہہ کم زیادہ کسر کے ساتہہ اس مین قصور وفتور نہین ہے اور اقل درازی سات گز ہے اور گز ۲۴ انگشت

یعنی ابو قبضہ کا سنت یہی کہ پگڑی سے باطہارت باندہے اور وقت باندہنے
کے رو بقبلہ کھڑا ہو اور جب کھولے تو کور کور گرد گرد کھولی ایک دفعہ
کھولی بلکہ جس طرح پیچ پیچ باندہا ہے اوسی طریق پر پیچ پیچ کھولے اور بعد
باندہنے کی آئینے مین یا پانی مین یا مانند اوس کی کسے اور شی مین دیکھکر
بسیدہی کرے اور مع قفش کے باندہے یعنی شملے کے

## ذکر شملہ کا

اسمین اختلاف ہے اکثر و اغلب اوقات حضرت پس پشت رکھتے اور
احیانا بجانب دست راست اور جیب پر رکہنا بدعت ہی کذا قیل اور اقل
مقدار شملہ کا سہ انگشت ہے اور اکثر ایک بالشت اور تطویل اوس کی
متجاوز پشت سے بدعت ہی اور تخصیص ارسال شملہ کی وقت نماز کے
بہی موافق سنت کے نہین ہے ارسال شملہ کا مستحب ہی منجملہ سنن زوائد
کے اور اوس کے ترک کرنے مین کوئی گناہ یا بے ادبی نہین ہے اگرچہ
ارسال مین اوس کی ثواب وفضیلت ہے حدیث ابن عمرؓ مین آیا ہے
کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اذا اعتم سدل عمامتہ بین
کتفیہ رواہ الترمذی وقال ھذا حدیث حسن غریب اور عبد الرحمن بن
عوف نے کہا ہے عممنی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فسدلھا
بین یدی ومن خلفی رواہ ابی داود یعنے ایک طرف عمامہ کی سامنے

چھوڑی اور دوسری طرف پس پشت یعنی دونون طرف شملہ چھوڑا
سینے پر اور پیٹھ پر روضہ مین کہا ہے وارسال ذنب العمامۃ بین
کتفین مندوب حدیث ضعیف مین آیا ہے کہ دو رکعت نماز ساتھ عمامہ
کے بہتر ہے ستر رکعت نماز بلا عمامہ سے اور چھوڑنا شملہ کا پس پشت
مستحب ہے سنت مؤکدہ نہین ہے حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کبھی
شملہ عمامہ کا چھوڑتے اور کبھی نہ چھوڑتے اور کبھی گردن سے نیچا ہوتا اور
کبھی ایک سرا گیڑے مین اڑس لیتے اور دوسرا سرا چھوڑ دیتے اور شملہ
حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا اکثر پس پشت ہوتا اور کبھی جانب مین اور
کبھی دو شملہ ہوتے درمیان دونو مونڈھون کے فقہاء کے پاس ارسال
شملہ پر براہین قیاسیہ بہت ہین یہان تک کہ ارسال کو مؤکد جانتے ہین اور
بعضے جانب چپ رکھتے ہین لیکن اس کی سند قوی و معتبر نہین ہے بلکہ بدعت
ہے اگرچہ بعض نے اس بارہ مین کچھ لکھا بھی ہی اور علماء متاخرین بجز نماز پنجگانہ
کے شملہ کا ارسال نہین کرتے بسبب طعن و تمسخر جہال زمانہ کے فتاوی حجہ
وجامع مین کہا ہے ترک الذنب ذنب والرکعتین مع الذنب افضل من
سبعین رکعۃ بغیر ذنب والذنب ستۃ انواع للقاضی خمس وثلاثون اصابع
وللخطیب احدی وعشرون اصابع وللعالم سبع وعشرون اصابع وللمتعلم
سبع عشر اصابع وللصوفی سبع اصابع وللعامی اربع اصابع انتہی یہ تقسیم

شملہ محض بے بنیاد اور مجرد رای و قیاس ہے کوئی دلیل اس تفرقے پر
عقل و نقل دونو سے قائم نہین ہے معلوم نہین کہ حضرت شیخ رح نے
کیون تعقب اس قول پر نہ کیا ربہے افضلیت نماز سو اس مین شک نہین
ہے کہ نماز بی عمامہ سی نماز با عمامہ کو فضیلت حاصل ہے باعتبار وقار و
سکینہ و اتباع سنت کے حدیث عبادہ مین فرمایا ہے علیکم بالعمائم فانہا
سیماء الملائکة وارخوها خلف ظهورکم رواه البیهقی فی شعب الایمان
یعنی تم پگڑی باندہا کرو کہ یہ بانا ہے فرشتون کا اور لٹکاؤ اوس کو پشت
اپنے کلبی نے کہا ہے کہ فرشتے دن بدر کے زرد عمامے باندہکر آئے تھے
وہ اون کے دوش پر فرو ہشتہ تھے رکانہ کا لفظ رفعگا یہ ہے فرق ما بیننا
وبین المشرکین العمائم علی القلانس رواه الترمذی وقال هذا حدیث
غریب واسناده لیس بالقائم یعنی فرق درمیان ہماری اور مشرکون کے
یہی عمامہ باندہنا ہے کلاہ پر یعنی ٹوپی پہ پگڑی باندہتے ہین اور وہ
پگڑی بی ٹوپی کی باندہتے ہین یا وہ فقط ٹوپی اوڑہتے ہین بغیر پگڑی کے
لکن اول اظہر ہے بعض اہل علم نے کہا ہے کہ جمع کرے درمیان کلاہ
و دستار کی اور مجرد کلاہ پر اقتصار کرنا زی مشرکین ہے انتہے چنانچہ
شعاری فقط کلاہ ناشزو پر قصر کرتے ہین اور عمامہ نہین باندہتے بلکہ غالب
اوقات مین برہنہ سری کلاہ و دستار رہتے ہین اسطرح بنگالی استعمال

کلاہ کا نہین کرتے اور اکثر ہنود دستار بے کلاہ استعمال مین رکھتے ہین
سو یہ سب صورتین خلاف سنت اسلام ہین شیخ نے کہا ہے حدیث مین
آیا ہے جسنے بیٹھکر عمامہ باندھا یا کھڑے ہوکر ازار پہنی تو مبتلا کریگا اوس کو اللہ
ایسی بلا مین جس کی دوا نہین ہے انتہے لیکن اس حدیث کی تخریج بیان
نہین کی اسکی سند کو دیکھنا چاہیے کہ کیسی ہے پھر کہا ہے کہ اگر معذور
ہو یا زمن یا بیمار تو جائز ہے اور بعض کتب معتبرہ مین لکھا ہے کہ کوئی شخص
آپ کو اکثر اوقات مین لباس سیاہ و سبز سے مشہور نکرے کہ یہ مکروہ و
ممنوع ہے چنانچہ حدیث ابن عمر مین فرمایا ہے من لبس ثوب شہرۃ فی الدنیا
البسہ اللہ ثوب مذلۃ یوم القیامۃ رواہ احمد و ابو داود و ابن ماجہ
اور اگر احیاناً ہو تو کوئی مانع نہین ہے اور بہترین لباس جامہ سفید ہے
اور گھر مین ملوک و اغنیاء کے دستار سیاہ و سبز یا جامۂ و پیرہن و ردائے
سیاہ و سبز پہین کر نجائے کہ ممنوع ہے انتہے وجہ اس ممنوعیت کی غیر ظاہر
ہے اس کا ماخذ معلوم کرنا چاہیے

## ذکر کلاہ کا

کلاہ دو قسم ہے ایک لاطیہ دوم ناشزہ لاطیہ وہ ٹوپی ہوتی ہے جو
سر سے متصل ہو اور ایسی ٹوپی حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے سر
مبارک پر رکھی ہے اور ناشزہ وہ ٹوپی ہے جو سر سے متصل نہو بلکہ اونچا برافراشتہ

ہو اور ایسی ٹوپی شعار طائفہ سیاہ ہے اور حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم
نے کمتر سر مبارک پر رکھی ہے اور بعض مشائخ اوسکو پہنتے ہین سو یہ
جائز ہے اور حضرتؐ کبھی لاطیہ نیچے عمامہ کے پہنتے اور کبھی عمامہ بے لاطیہ
کے باندہتے لکن حدیث متقدم رکانہ سے نہی عمامہ بی لاطیہ کی نکلتی ہے
ابو کبشہ نے کہا ہے کان کمام اصحاب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ و
سلم بطحا رواہ الترمذی وقال ھذا حدیث منکر یعنی صحابہ کی ٹوپیان
سر سے لگی ہوئی ہتین نہ بلند اکثر شراح نے کہا ہے کمام جمع ہے کمہ کی
کمہ کلاہ مدور کو کہتے ہین کذا فی القاموس اور بعض نے کہا مراد کمام سے
آستین ہے یعنی آستین فراخ ہتی ایک بالشت تک نہ رومی و ہندی
وپنجابی کہ تنگ وست ہوتی ہے –

## ذکر عمامہ کا

طریق عمامہ باندہنے کا یہ تہا کہ حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم گول باندہتے
تھے گنبد نما چنانچہ علماء و شرفاء عرب اسی دستور پر دستار باندہتے ہین

## ذکر کرتے کا

حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم قمیص پہنتے تھے یعنی پیراہن ام سلمہ نے
کہا ہے کان احب الثیاب الی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم القمیص
رواہ الترمذی وابو داود حضرتؐ کو سب کپڑون مین کرتہ زیادہ تر پسند تہا

یعنی اس لیے کہ کرتا اعضا کو خوب ڈہانکتا ہے اور بدن پہ ہلکا ہوتا ہے
اور لابس اوسکا تواضع کرتا ہے اور جو شئے حضرتؐ کو مرغوب محبوب ہو
وہ خالی نور و برکت سے نہین ہوتی ہے اسماء بنت یزید نے کہا ہے
آستین حضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے کرتے کی پہونچے تک تہی رواہ الترمذی
وابو داود وقال الترمذی هذا حدیث حسن غریب اور بعض روایات
مین سر انگشت تک بہی آئی ہے جزری نے کہا اس مین دلیل ہے اسپر کہ
سنت پیرہن مین یہ ہے کہ رسغ سے تجاوز نکرے اور غیر قمیص مین جیسے
جبہ وغیرہا ہی سر انگشت سے تجاوز نہو اسقدر اور ابو ہریرہ نے کہا ہے
کہ کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اذا لبس قمیصا بدأ بمیامنه
رواہ الترمذی یعنی حضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم جب کرتہ پہنتے تو جانب
راست سے شروع کرتے اور حدیث سالم عن ابیہ مین آیا ہے کہ اسبال
ازار و قمیص و عمامہ مین ہوتا ہے جو کوئی کسی شئے کو انمین سے بطور
اترانے کی کہینچیگا اسطرف اوس کی دن قیامت کے نظر نکریگا رواہ
ابو داود والنسائی وابن ماجۃ حدیث دلیل ہی نہی عن الاسبال پر اور یہ ہے
معلوم ہوا کہ خصوصیت اسبال کی کچہ ساتہہ ازار و ردا کے نہین ہے بلکہ
ہر لباس مین ہوتی ہے ملا علی قاری نے منجملہ بدعات حرمین شریفین کے
یہ بہی کہا ہے کہ عمائم کا لا ادراج وکمائم کا لاخراج لکن اسبال ازار مین

بالخصوص وعید شدید آئی ہی ابو ہریرۃ نی رفعاً کہا ہے ما اسفل من الکعبین من الازار فی النار رواہ البخاری ای صاحبہ فی جہنم

## ذکر حُلّہ کا

حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کبھی حلہ سرخ پہنتے تھے حلہ کہتے ہین دو کپڑون کو یعنی دو توا اور مراد سرخ سے خطوط سرخ ہین یعنی لال دہاری جیسے لنگی یہ مراد نہین ہے کہ وہ سرخ خالص تہا اس لیے کہ سرخ خالص منہی عنہ ہی اور حضرتؐ نے نری لال رنگ سی منع کیا ہے اور فرمایا ہے ان ھذہ الباس الکفار فلا تلبسہا شیخ فی تخریج اس حدیث کی ذکر نہین کیے لکن ابن عمرو نے کہا ہے کہ ایک مرد نکلا اوسپر دو ثوب احمر تھے اوس نے حضرتؐ پر سلام کیا آپ نی اوسکو جواب سلام کا ندیا رواہ الترمذی و ابو داود حدیث دلیل ہی تحریم لبس احمر ریحق مین رجال کی اور اسپر کہ مرتکب منہی عنہ کا وقت تسلیم کی مستحق جواب و تکریم کا نہین ہوتا ہے اور حدیث عمران بن حصین مین رفعاً آیا ہے لا ارکب الارجوان الخ رواہ ابو داود مراد ارجوان سی وسادۂ خز سرخ رنگ ہی اور حدیث علی مین لبس میاثر سے نہی فرمائی ہے رواہ اہل السنن الاربعۃ دوسری روایت ابو داود اس لفظ سے ہے نہی عن میاثر الارجوان یعنی سرخ ارغوانی سی منع فرمایا ہے میاثر جمع ہے میثرہ بالکسر کی مراد میثرہ سے وسادۂ صغیرۂ حمرا ہے جس کو

سوا اسکے نیچے رکھتا ہے یعنی زین پوش سرخ براء بن عازب کا لفظ رفعا یہ ہے نھی عن المیثرۃ الحمراء رواہ فی شرح السنۃ لکن ان احادیث پر نیل الاوطار مین تکلم کیا ہے اور لبس احمر کو جائز بتایا ہے خلافا للحنفیۃ

## ذکر اظہار نعمت لباس کا

ابن عباس کہتے ہین مینے حضرتؐ کو دیکھا کہ بہت عمدہ حلہ پہنے ہوئی تھے اور فرمایا کہ اگر تجمل واسطے اظہار نعمت حق کے ہے تو مثاب ہوگا اور اگر واسطے تکبر و افتخار کے ہے تو معاقب ہوگا انتہی شیخ نے اس حدیث کا بھی کچھہ اتا پتا نہین بتایا لکن یہ مضمون صحیح ہے حدیث عمرو بن شعیب عن ابیہ عن جدہ مین رفعا آیا ہے ان اللہ یحب ان یری اثر نعمتہ علی عبدہٖ رواہ الترمذی یعنی اللہ اس بات کو دوست رکھتا ہے کہ اثر اپنی نعمت کا اپنے بندے پر ملاحظہ فرمائی و لہذا حدیث ابو الاحوص عن ابیہ مین آیا ہے کہ مین پاس حضرتؐ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے گیا مجھپر ایک ثوب دون تھے یعنی کپڑا کم اوقات کا تہا مجھسے فرمایا تیرے پاس مال ہے مینے کہا ہان کہا کون سا مال ہے مینے کہا ہر قسم کا اللہ نے مجھکو شتر و گاو و گوسفند و اسپ و غلام سب دیے ہین فرمایا فاذا اتاک اللہ مالا فلیر اثر نعمۃ اللہ علیک وکرامتہ رواہ احمد والنسائی یعنی جبکہ اللہ نے تجھکو مال دیا ہے تو اب چاہیے کہ اثر اوس نعمت و کرامت کا تجھپر نظر آئے یعنی تحسین و تنظیف و تجدید ثیاب

مین وقت امکان کے بغیر مبالغہ کرنے کی نفاست ورقت وطہارت
ملبس جلی الملبس مین بسبب عادت عجم ابن مسعود نے رفعا کہا ہے کہ داخل
نہوگا جنت مین وہ شخص جس کی دل مین برابر ایک ذرہ کی کبر ہے ایک مرد
نے کہا ان الرجل یحب ان یکون ثوبہ حسنا ونعلہ حسنا فرمایا ان اللہ جمیل
یحب الجمال الکبر بطر الحق وغمط الناس رواہ مسلم مراد بطر سے ابطال تمیال
حق ہے اور غمط سے استحقار خلق اہل بطر شدت فرح ونشاط سے اور
مراد بطر سے اس جگہ طغیان ہی وقت نعمت کے نہایہ مین کہا ہے بطر الحق
هو ان یجعل ما جعلہ اللہ حقا من توحیدہ وعبادتہ باطلا وقیل هو ان
یتجبر عند الحق فلا یراہ حقا وقیل هو ان یتکبر عن الحق فلا یقبلہ انتہی
یہ احادیث دلیل ہین جواز تجمل وآرایش مباح پر جس طرح کہ اور حدیثون
مین جر ازار پر بطور بطر کے وعید آئی ہے

## ذکر جر ازار وغیرہ کا

ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے رفعا کہا ہے لا ینظر اللہ یوم القیامۃ الی من
جر ازارہ بطرا ای تبخترا متفق علیہ یعنی نظر رحمت نہین کرتا ہے اسطرف
اوس شخص کے جو اپنی ازار ٹخنے سے نیچے کری تکبر واترانے کی راہ سی
قید تکبر سے معلوم ہوا کہ بغیر تکبر کے حرام نہین ہے لکن مکروہ ہے اور اگر
بسبب کسی عذر کے ہے جیسے سردی یا بیماری تو مکروہ بھی نہین ہے

واللہ اعلم ابن عمر کا لفظ رفعا یون ہے من جر ثوبہ خیلاء لم ینظر اللہ الیہ

یوم القیامۃ متفق علیہ حدیث اول مین تخصیص تہی ازار کی مگر اس

حدیث مین تعمیم ثواب کی آگئی کپڑا عام ہے خواہ تہ بند ہو یا جامہ یا کرتہ یا انگرکہ

یا قبا یا فرغل یا دوپٹہ یا چادر یہ سب اس نہی مین داخل ہین حکایت

ابن عمر نے رفعا کہا ہے ایک آدمی اپنی ازار اترا کر گھسیٹتا تہا وہ دہسا دیا

گیا سو وہ زمین مین قیامت تک دہنستا چلا جاتا ہے رواہ البخاری محتمل ہے

کہ یہ شخص اس امت کا ہو یا اگلی امت کا سوا امی قارون کے یہی ارجح

ہے اس لیے کہ بخاری نے اس حدیث کو ذکر بنی اسرائیل مین لکہا ہے

بالجملہ اسبال تحت الکعبین اگر واسطے خیلاء کے ہے تو حرام ہے اور غیر خیلاء

کے لیے ہی تو منع تنزیہ ہے نہ تحریم واللہ اعلم دلیل اسپر حدیث ابن عمر ہے

کہ جب حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے یہ فرمایا کہ من جر ثوبہ خیلاء

لم ینظر اللہ الیہ یوم القیامۃ ابو بکر نے کہا اے رسول خدا ازاری یسترخی

الا ان اتعاہدہ فرمایا انک لست ممن یفعلہ خیلاء رواہ البخاری یعنے

لٹک جانا ازار وغیرہ کا بلا قصد مضر نہین ہے خصوصًا ایسے شخص سے جسکا

شیوہ اترانا نہو لیکن افضل وہی متابعت ہے

## ذکر لباس قیمتی کا

شیخ کہتے ہین خلاصہ مین کہا ہے کہ لا باس بلبس الثیاب الجمیلۃ اذا کان

لا یتکبر یعنی عمدہ لباس پہننا اگر براہ کبر نہو تو درست ہے مجمع النوازل
مین کہا ہے خرج رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ذات یوم وعلیہ
رداء قیمتہ الف درہم وربما قام الی الصلوۃ وعلیہ رداء قیمتہ الاف
درہم وابو حنیفۃ یرتدی برداء قیمتہ اربع مأئۃ دینار وکان یقول
لتلامیذہ اذا رجعتم الی اوطانکم فعلیکم بالثیاب النفیسۃ انتہی یعنے
حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ایک چادر قیمتی ہزار درہم کی پہنی تہی اور
چند ہزار درہم کی چادر مین نماز پڑہی تہی اور امام ابوحنیفہ رح نے چار سو
دینار کی چادر اوڑہی تہی اور اپنے شاگردون کو فرماتے تہے کہ جب تم اپنے
ملک کو جاؤ تو نفیس لباس پہنکر جاؤ حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے
جامۂ معلم بہی پہنا ہے یعنی چہینٹ کی طرح کا اور جامۂ سیاہ بہی پہنا ہے
اور پوستین بہی جس کی اطراف سندس سے ٹکے ہوئے تہے

## ذکر لباس وسیع کا

قنیہ مین کہا ہے لف العمامۃ الطویلۃ ولبس الثیاب الوسیعۃ حسن
فی حق الفقہاء الذین ہم اعلام الہدی دون النساء انتہی یعنی لنبا
عمامہ باندہنا اور کشادہ جامہ پہننا حق مین اہل فقہ کے بہتر ہے نہ حق
مین عورتون کے مین کہتا ہون یہ روایت رای مجرد ہے جو عمامہ کہ عمامۂ
نبوی سے زیادہ طویل ہو وہ داخل سرف ہے اور حلاوہ سرف کے

سخت بدنما ہوتا ہے افغانستان کی لوگ اور ہندوستان کی مرہٹے
ایسے عمائم طوال باندہتے ہین اور جامہ وسیع ہی اگر اسبال مراد ہے
تو وہ حرام ہے اور ظاہر ہی ہے اور اگر مراد یہ نہین ہے بلکہ بقدر حاجت
ورفع حر و برد ہے تو جائز ہے اور ازار افغانستان جو وہ درد ہوتی
ہے داخل سرف و سفہ ہے فقہا کو تو اتباع حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ
وسلم کا سب سے زیادہ درکار ہونا چاہیے نہ ابتداع لقد کان لکم فی
رسول اللہ اسوۃ حسنۃ الخ اور جو فقہاء ایسے نہین ہین وہ احلام ضلال
ہین نہ اعلام ہدیٰ

## ذکر حلت لباس کا

شیخ رح فرماتے ہین کہ اصل پہننے مین جامے وغیرہ کی یہ ہے کہ وجہ
حلال سے ہو اور جو جامہ کہ وجہ حرام سے ہوتا ہے اوس مین نماز فرض
ونفل قبول نہین ہوتی ہے اور افضل جامہ مین یہ ہے کہ ثوب وسط ہے
نہ غایت جید اور نہ غایت ردی اور وہ جامہ جو خلق مین متعارف و
مشہور ہے وہ حضرت نے دو بار سے زیادہ نہین پہنا ایک مرتبہ نجاشی
بادشاہ حبشہ نے بطریق ہدیے کے بہیجا تہا اوسکو ایک بار پہنکر جعفر طیار کو
دیدیا دوسری مرتبہ طرف سے یمن کے بطور تحف وہدایا کے آیا تہا
اوسکو ایک بار پہنکر حوالہ دحیہ کلبی کیا —

## ذکر گریبان وجیب کا

جیب یعنی گریبان حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے جانب کا طرف بغل کے سیا تہا اور علاقہ اوس کے باندہتے کا بغل جانب راست تہی جس طرح کہ اس زمانے مین معمول ومعروف ومشہور ہے روضۃ الاکمال وزاد المعاد مین بہی بخاری و نووی سے اسی طرح مروی ہے کہ زہ گریبان کا طرف دست راست کے تہا روضہ مین کہا ہے زمان سابق مین جب غازی کافرون سے لڑنے کو جاتی اور فرصت وقت ہاتہ سے غنیم کے نپاتے تو نان وتمر وغیرہ ماکولات کو جیب وگریبان مین رکہکر راہ چلتی اور گہوڑے کی لگام بائین ہاتہہ مین تہامکر لقمہ لقمہ نان اور دانگان خرما دست راست سے نکالکر کہاتی نہ مان عمر بن عبد العزیز وبنی عباس مین بہت دستور گریبان جامہ کا یہی تہا جنہے اس دستور کو بدعت عدیدہ کہا ہے براہ نافہمیدگی کہا ہے بخاری مین مذکور ہے کہ ارباب علم وفضل اجزا کتب ونسخ جیب وگریبان مین رکہتے تہے اور راہ مین بغل وجیب سے نکالکر مطالعہ کرتے جاتے اور مجالس مین بادشاہون اور علماء دین اور صلحاء اہل صدق ویقین کے بعد فراغ کے اکل طعام سے تیمنا وتبرکا نان کو گریبان وبغل مین رکہکر لیجاتے تہے تاکہ جو شخص خاص وعام اپنے گہر جاوے اہل بیت کو اوس تبرک سے فائض کرے اور رومال ولفافہ

کو جیب و گریبان مین رکھتے تھے اور یہ سارا استعمال دست راست کا
روی گریبان پر راست آتا ہے اور اگر رو گریبان جامہ کا دست چپ پر
ہوتا تو استعمال دست راست کا نہو سکتا اور بڑا حرج واقع ہوتا اور مقرر کرنا
روی گریبان کا طرف دست چپ کے منہی عنہ ہے اس لیے کہ طریق ہے
مجوس کا یہ آتش پرست لوگ رخ گریبان کا جانب دست چپ ہی رکھتے
ہین بادشاہ اسلام و قاضے کو چاہیے کہ اس طریقے سے کہ رو گریبان کا
طرف دست چپ کی ہو منع کری اور زجر فرماے **حکایت** زمان عمر بن عبد العزیز
مین ایک شخص کو واسطی گواہی کے لاے تھے وہ حاضر محکمہ ہوا اوس کے
گریبان کا رخ اور علاقہ بندش کا طرف دست چپ کے تھا قاضی نے
اوس کی گواہی رد کر دی **فائدہ** مکتوب نود و یکم مین شیخ شرف الدین یحیے
منیری رح نے کہ منجملہ علماء و مشائخ اوس وقت کے ایک عمدہ شخص تھے
لکھا ہے کہ جیب کا سینا جامی مین سنت ہے اور جانب چپ مین اس لیے
ہے کہ تا کہ دست راست کو آسانی پہنچے کر سکے قرآن مجید مین بحق موسی
علیہ السلام فرمایا ہے ادخل یدك فی جیبك تخرج بیضاء من غیر سوء اور جو
جامہ کہ اہل اسلام سیتے ہین وہ اسی جیب چپ کی ساتھہ دوخت کرتی ہین
کیونکہ اس مین فوائد ہین وقت حاجت کے شانہ و دیگر اشیاء اوس مین
رکھہ لیتے ہین اور دست راست سے نکالتے ہین اور عرب یہ ہین کہ استعمال

وقصب الجیب کا ہے وہ بہی اسی دست راست پر ہے

## ذکر لبس جامہ

پہننے مین جامہ وپیراہن وجبہ کے سنت یہ ہے کہ پہلے دست راست آستین راست مین ڈالی پہر دوسرا ہاتھ آستین چپ مین لیجاے پہر ردا وچادر وگلیم کو دست راست سے دوش چپ پر ڈالی چنانچہ یہاہی معمول ہے اور میت کا لفافہ بہی اسی دستور سے کرنا چاہیے کیونکہ مردہ کا لفافہ حکم چادر وردا کا رکہتا ہے اور یہ دستور اکثر کتب فقہ مین مسطور ہے اور جو لوگ کہ جامے کے پہننے کو ردا وچادر کے پہننے پر قیاس کرتے ہین ایک امر خلاف شرع وبدعت کو رواج دیتے ہین سواس طریقے سے اجتناب کرنا چاہیے تاکہ مثاب ہون اور معاقب نہون ۔

## ذکر وسعت آستین کا

پیراہن وجبہ وخرقہ مین آستین کا فراخ کرنا سنت صحابہ ومشایخ متقدمین سے ہے یہ اس لیے کہ وقت وضو کرنے یا کوئی اور کام کرنے کے آسانی سے اوس کو لپیٹ سکین اور اگر چاہین تو سجادہ یا اور کچہہ اندر آستین کے رکہہ لین ۔

زیاران مجازی کی نماز عاشقان آید ۔ وضو بسیار دشوار است این تنگ آستینان را

## ذکر مغزی وگوٹ کا

معزی وگوٹ کا سر آستین و پائنی دامن جامہ پر سینا سنت ہے صحابہ
و تابعین پیراہن و جبہ کو فراخ و کشادہ رکہتے تہے اس لیے کہ وجود شریف
اونکا ریاضت و مشقت و صیام و قیام مین نہایت لاغر و تنگ و ضعیف
ہو گیا تہا ؎

تنم از ضعف چنان شد کہ اجل جست و نیافت — نالہ ہر چند نشان داد کہ در پیرہن ست

لیکن یہ طرز توسیع اس لیے تہا کہ ہیبت و شہامت معلوم ہوا ور چشم
اعدا مین حقیر نظر نہ آئین ان حضرات نے جو کچہہ کیا ہے وہ برا ہ نفس
نہین کیا ہے بلکہ واسطی ترویج و استقامت دین کی کیا ہی جزاہم اللہ خیرا

## ذکر قبا کا

قبا اوس جامے کو کہتے ہین جو گریبان دار ہو اور یہ قبا عرب و عجم مین
متعارف ہے اور عجم مین بہت پہنی جاتی ہے حضرت صلی اللہ علیہ و آلہ و
سلم نے بہی اسکو پہنا ہے اور رو گریبان کا اور علاقہ بندش کا دست
راست پر تہا اور جبہ رومیہ جسکی آستین تنگ تہی وہ بہی پہنا ہے اور وقت
وضو کے ہاتہہ آستین سے باہر نکال لیے تہے یعنی وہ جبہ اتنا تنگ
آستین تہا کہ بی ہاتہہ نکالی وضو نہو سکتا تہا تحقیق یہ ہے کہ یہ جبہ سفر مین
پہنا تہا اسی پر اتفاق ہے بعض نے کہا اس مین دلیل ہے اسپر کہ جبہ
تنگ آستین سفر مین چاہیے نہ حضر مین صحابہ کی آستینین فراخ تہین نہ تنگ

فراخی اور ان کی ایک بالشت ہوتی تھی مغیرہ بن شعبہ نے کہا ہے کہ ان النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم لبس جبۃ رومیۃ ضیقۃ الکمین متفق علیہ کبھی جبہ وقبا تکمہ دار سیاتے ہیں چنانچہ جامہ تکمہ دار کہ اس زمانے میں معروف ومشہور بہ قادری ہے۔

## ذکر موضع جیب کا

یہ بات ثابت ہو چکی ہے کہ جیب حضرتؐ کے قمیص مبارک کی سینہ پر برکات گنجینہ پر تھی چنانچہ بہت سی حدیثیں اسی پر دلالت کرتی ہیں اور علمائے حدیث نے تحقیق اس کی کی ہے اور عرف تمامہ دیار عرب وخلفائے سلف کا ابتدای یمن سے تا اقصای مغرب اسی پر ہے اور بعض لوگ جن کو علم سنت کا نہیں ہے یہ گمان کرتے ہیں کہ ہونا جیب قمیص کا سینے پہ بدعت ہے کیونکہ بعض دیار عجم میں سینہ پر جیب کا ہونا عادت عورتوں کے ہے لہذا بعض فقہا نے حکم کراہت کا دیا ہے بجہت تشبہ بہ نسا لیکن اس میں شک نہیں ہے کہ یہ عادت حادث ہے اور تحقیق یہ ہے کہ جیب پیرہن جو کہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سینہ مبارک پر تھی فقہا نے جو شق جیب کا کتفین پر مقرر کیا ہے یہ برعکس جیب آنحضرت ہے صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اس مقدار سے زیادہ تفصیل ہمنے ترجمہ فارسی وشرح عربی مشکوۃ میں لکھی ہے اور اگر احیانا شق جیب علی الکتفین حضرتؐ نے پہنی ہو اور سند اوس کی

فقہاء کو پہنچی ہو تو ہو لیکن سند قوی اس کی مطابق علماء حدیث کسی جگہ نہیں ہے ف شیخ احمد سرہندی مجدد الف ثانی رح نے مکتوب سیصد وسیزدہم میں لکھا ہے اہل عرب پیراہن پیش چاک پہنتے ہیں اور اس کو سنت جانتے ہیں بعض کتب معتبرہ حنفیہ سے مفہوم ہوتا ہے کہ پیراہن پیش یا چاک مردوں کو پہننا نہ چاہیے کہ لباس عورتوں کا ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا لعن اللہ الرجل یلبس لبس المرأۃ والمرأۃ تلبس لبس الرجل یعنے ملعون ہے وہ مرد جو لباس زن پہنے اور وہ زن جو لباس مرد پہنے رواہ احمد وابو داود والنسائی عن ابی ھریرۃ اور مطالب المومنین میں کہا ہے لا یتشبہ المرأۃ بالرجل ولا یتشبہ الرجل بالنساء فان کلا الفریقین ملعونان یعنی عورت مرد کا جامہ اور مرد عورت کا جامہ نہ پہنے کہ یہ دونوں فریق ملعون ہیں بلکہ مفہوم ہوتا ہے کہ پیراہن پیش چاک لباس اہل دین و اہل علم کا نہیں ہے لہذا اس لباس کو واسطے اہل ذمہ کے تجویز کیا ہے جامع الرموز میں محیط سے منقول ہے کہ لا یلبس ای الذمی ما یختص باھل الدین والعلم کالرداء والعمامۃ بل قمیصا خشنا من الکرباس جیبہ علی صدرہ کالنساء نیز بقول بعض علما پیش چاک قمیص نہیں ہے بلکہ درع ہے قمیص نزدیک ان کے وہ ہے جسکا چاک منکبین پر ہو جامع الرموز میں بذیل بیان کفن زن اور ہدایہ

مین بدل قمیص کے درع کہا ہے اور دونون مین فرق کیا ہے کہ درع کا شق یعنی چاک طرف سینے کے ہوتا ہے اور قمیص کا طرف منکب کے اور بعض لوگ قائل ترادف ہین فقیر کے نزدیک صواب یہ ہے کہ چونکہ مرد تشبہ زنان سی لباس مین ممنوع ہین تو اب ہم یہ دیکھین کہ جہان کہین عورتین پیراہن پیش چاک پہنتی ہین وہان مرد ترک تشبہ بزنان کرکے پیراہن حلقہ گریبان پہنین اور جس جگہہ کہ عورتین پیراہن حلقہ گریبان پہنتے ہین وہان مرد پیراہن پیش چاک پہنین ماوراء النہر و ہندوستان مین عورتین پیراہن پیش چاک پہنتی ہین ناچار یہان مردون کو پیراہن حلقہ اختیار کرنا چاہیے انتہے

## ذکر خرقہ و فرجی و نحوہا کا

خرقہ و فرجی و لبادہ علماء و مشائخ نے پہنا ہے اگرچہ کوئی سند قوی اس باب مین نہین ہے اور زمان آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مین یہ لباس نہ تھا لکن اگر کوئی پہنے تو مباح و لاباس بہ ہے لوگ کہتے ہین کہ واضع فرجی کا فرعون ہے مگر کتب معتبرہ مین دیکھا نہین گیا اور ثابت نہین ہوا پس یہ چاہیے کہ نماز کی وقت اوس کی آستین ہاتھہ مین کرلے اور لٹکائے نہین کہ مکروہ ہے

## ذکر موضع ازار کا

حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ازار بالائے ناف سی فوق کعبین تک
تھی اسی قدر سنت بھی ہے اور ناف سی زانو تک سترکرنا فرض ہے
اور بعض نے ناف کو عورت مین داخل نہین کیا ہے اس لیے کہ حضرت
صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ناف حسنین علیہما السلام کو بوسہ دیا تھا اسی
قیاس پر سراویل یعنی پاجامہ جو عجم مین متعارف ہے اور اوس کو شلوار
کہتے ہین مقدار ازار حضرت پر ہونا چاہیے اور اگر زیر شتالنگ ہوگا تو
بدعت وگناہ ہے حدیث ابوہریرہ دربارہ نہی جر ازار اور حدیث ابن عمر
دربارہ نہی جر ثوب رفعا پہلے گذر چکی ہے اور یہ دونون حدیثین متفق علیہ
ہین اسی جگہہ سے فقہاء نے ازار کو ٹخنے سے نیچے حرام وبدعت محض کہا ہے
اور حدیث ابوہریرہ مین فرمایا ہے ما اسفل من الکعبین من الازار فی النار
رواہ البخاری یعنی جو ازار ٹخنے سے نیچے ہے وہ آگ مین ہے معنے یہ ہوئے
کہ جتنے ٹکڑے قدم پر ازار لٹکتی ہے وہ ٹکڑا آگ مین جائیگا یا یہ معنے ہین کہ
یہ فعل مذموم ہے دوزخی ایسا کام کیا کرتے ہین اکثر وعید شدید بلفظ ازار
آئی ہے یہان تک کہ ایک شخص نیچے پائنچے والا نماز پڑھتا تھا اوس کو حکم دیا
کہ وضو ونماز کا اعادہ کری اور ایک روایت مین آیا ہے کہ شب نصف
شعبان مین سب بخشے جاتے ہین مگر عاق ومدمن خمر ومسبل ازار راجح یہ
ہے کہ حکم درازی کا سب کپڑون مین جاری ہے جو قدر حاجت او ضرورت

سنت سے زیادہ ہے تخصیص ازار کی اس لیے ہے کہ عہد حضرت میں غالبا لباس اکثر لوگون کا یہی ازار تھا اولویت ازار کی نصف ساق تک ہے حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ازار ایسی ہی تھی اور ٹخنون کے اوپر تک رخصت ہے اور یہی حکم ہے دامن قبا و پیرہن کا اور سنت آستین مین یہ ہے کہ بند دست تک ہو اور عادت سے زیادہ شملہ چھوڑنا داخل اسبال ہے نہایت شملہ کی نصف پشت تک ہے اور درازی لباس کی واسطے عورتون کے بھی ممنوع ہے لکن بالشت دو بالشت بقدر ستر کے جس طرح کہ حدیث ام سلمہ مین آیا ہے

## ذکر طول آستین و بند جامہ کا

شیخ رح فرماتے ہین کہ آستین پیراہن و جامہ و قبا و جبہ نبوی کی کبھی بند دست تک ہوتی اور کبھی سر انگشت تک موافق ایام حرارت و برودت کے اور کبھی بی ان دو شق کے بیچ ہوتی اور جامہ و قبا حضرت کی بی بند کے تھے یعنی زیادہ بند نہ تھے اور علماء متاخرین نے اسکو لباس بد کہا ہے

## ذکر لباس ریشمی کا

مرد کو ریشمی کپڑا پہننا حرام ہے حدیث عمر و انس و ابن زبیر و ابو امامہ مین رفعا آیا ہے من لبس الحریر فی الدنیا لم یلبسہ فی الاخرۃ متفق علیہ یہ کنایہ ہے عدم دخول جنت سے مگر جسنے توبہ کر لی ہے سیوطی نے کہا اکثر کی نزدیک

یعنی ہین کہ وہ ہمراہ سابقین فائزین کے بہشت مین نجائیگا دوسرا لفظ
ابن عمر کا رفعا یہ ہے انما یلبس الحریر فی الدنیا من لاخلاق لہ فی الآخرۃ
متفق علیہ اور حدیث حذیفہ مین لبس حریر و دیباج اور جلوس سی حریر پر
منع کیا ہے متفق علیہ اس نہی کو امام اعظم نے دربارۂ جلوس نہی تنزیہ
سمجھا ہے اور صاحبین نے تحریم کہا ہے ثانی اولی ہے ہان حدیث متفق علیہ
عمر مین بقدر وسطی وسبابہ کی لبس حریر کا جائز فرمایا ہے اور صحیح مسلم مین
آیا ہے کہ عمر نے جابیہ مین خطبہ پڑہا اور کہا کہ نہی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ
وسلم عن لبس الحریر الا موضع اصبعین او ثلث او اربع پہلی حدیث سی
اباحت دو انگشت کی اور اس حدیث سے جواز چار انگشت کا ثابت ہوا
جمہور اہل علم اسی طرف گئے ہین علی رضی اللہ عنہ کہتے ہین حضرت صلعم نے
داہنے ہاتھہ مین حریر اور بائین ہاتھہ مین سونا لیکر فرمایا کہ ان ھذین حرام
علی ذکور امتی یعنی ریشم و زر حرام ہین میری امت کی مردون پر رواہ
احمد وابو داود والنسائی وابن ماجۃ وابن حبان وھو حدیث حسن
ابن ماجہ مین اتنا اور زیادہ کیا ہے حل لاناثھم ابو موسی کا لفظ یہ ہے
کہ حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کہا احل الذھب والحریر للاناث
من امتی وحرم علی ذکورھا رواہ الترمذی والنسائی وقال الترمذی
ھذا حدیث حسن صحیح لفظ ذکور مین اطفال بہی داخل ہین یہ تحریم اولیاے

صبیان پر ہے کیونکہ وہ خود مکلف نہین ہین اور مراد ذہب سے زیور ہے
ورنہ اکل وشرب آوند زر وسیم مین مرد عورت سب پر حرام ہے ف
شیخ نے کہا ہی لباس حریر مردون اور لڑکون بچون کو حرام ہے مگر عورتون
اور نابالغ لڑکیون کو درست ہے اور اگر واسطے دفع خارش وجرب اور
دفع قمل یعنی جوؤن کے پہنے تو روا ہے اسی طرح اگر معجون مین ابریشم ملا کر
کہائے تو جائز ہے انس کہتے ہین حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے زبیر و
عبدالرحمن بن عوف کو اجازت دی تہی کہ حریر پہنین اون کو خارش تہی
متفق علیہ مسلم کی روایت مین یہ ہے کہ اون دونون نے شکوہ جوون
کا کیا حضرت ؐ نے قمص حریر کی رخصت بخشی اس سے مفہوم ہوتا ہے کہ
لبس حریر حرام ہے مگر واسطے کسی حاجت یا مصلحت کے یہی مذہب ہے شافعی
کا اور نزدیک مالک کے اصلا جائز نہین ہے ہدایہ مین کہا ہے کہ پہننا حریر
و دیبا کا حرب مین نزدیک صاحبین کے درست ہے سختی سلاح کو دور کرتا
ہے اور چشم دشمن مین مہیب تر ہوتا ہے اور نزدیک امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ
کے مکروہ ہے بوجہ اطلاق نہی اور ضرورت مندفع ہے لبس مخلوط سے اور
صاحبین کہتے ہین کہ حریر خالص دافع تر ہے

## ذکر استر و مثیخ حریر کا

ابو ریحانہ کہتے ہین نہی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ان یجعل الرجل

فی اسفل ثیابہ حریرا مثل الاعاجم او یجعل علی منکبیہ حریرا الحدیث
رواہ ابو داود والنسائی یعنی منع فرمایا ہے حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے
اس سے کہ لگائے مرد نیچے کپڑے کے ریشم یعنی استر ریشم کا مانند اہل
عجم کے یا لگائے مونڈہون پر کپڑا ریشمی مانند عجمیون کے معلوم ہوا کہ ابرہ
واستر دونون جامۂ ریشمی سے حرام ہین اور مونڈہون پر ریشمی کپڑے سے
مراد علم حریر ہے یعنی بطور سنجاف سے حریر ٹانکنا یا کام ریشمی کرنا یا کوئی چادر
ریشمی وغیرہ کا دوش پر رکہنا یا ترنج بنانا کہ یہ سب تصرفات ممنوع ہین

## ذکر لبس حریر غیر خالص کا

تحریم حریر خالص کی رجال پر مجمع علیہ ہے رہا وہ حریر جو مشوب بالغیر ہو
سو اہل علم کا اوس مین اختلاف ہے مانعین کی دلیل حدیث حلہ
سیراء ہے یہ حدیث صحیحین مین علی مرتضی سے آئی ہے لکن تفسیر مین
اس حلہ کی اختلاف ہے کسی نے کہا وہ دہاری دار تہا اور کسی نے کہا
مختلف رنگ کا تہا یہ دونون تفاسیر دال علی المطلوب نہین ہین اور
بعض نے کہا ہے کہ وہ حریر خالص تہا اور جسنے مشوب کو حرام نہین کہا
ہے اوس کی دلیل حدیث ابن عباس ہے نزدیک احمد وابو داود کے
اس لفظ سے کہ انما نہی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم عن الثوب المصمت
من قز اس کی سند مین خصیف بن عبد الرحمن راوی ضعیف ہے یہ حدیث

نزدیک ابو داود کی اس لفظ سے ہے نهی عن الثوب المصمت من الحریر

فاما العلم و سدی الثوب فلا باس به یعنی نری ریشم سی منع کیا ہے اور

جس کی دہاری ریشم کی ہے اور تانا ریشم کا ہے اوسکا مضائقہ نہین جس

کپڑے مین تانا بانا ریشم کا ہو اوسکا پہننا حرام ہے اور نزدیک صاحبین

کے لڑائی مین جائز ہے اور جسکا تانا ریشم کا اور بانا سوت کا ہے وہ مشروع

ہے نزدیک جمہور کے لیکن اسکا عکس مکروہ ہے مگر لڑائی مین غرضکہ

لڑائی مین نزدیک صاحبین کے حریر خالص جائز ہے اور نزدیک امام

ابو حنیفہ رح کے جس کا بانا حریر کا ہو اور تانا سوت کا وہ درست ہے اور

جس مین تانا حریر کا ہو اور بانا اور چیز کا وہ مطلقاً مباح ہے لیکن امام ربانی

قاضی محمد بن علی شوکانی اور ابن دقیق العید مشروع عرفی کو بھی نامشروع

کہتے ہین بدلیل حلۂ سیرا اس لیے کہ راجح یہی ہے کہ وہ ریشم خالص نہ تہا بلکہ

مشوب تہا مسوی شرح موطا مین کہا ہے کہ حلۂ سیرا وہ ہے جسمین خطوط

ہون یہ چادرین ہین حریر کی یا غالب اوسمین حریر ہوتا ہے اور حدیث علی

بن لبس قسی سے نہی آئی ہے رواہ اهل السنن الاربع شارح نے کہا ہے

قسی ایک قسم ہے کپڑے کی اوس مین ریشم کی دہاری ہوتی ہے اور طیبی

نے کہا یہ کپڑا کتان کا ہوتا ہے ریشم سی ملا ہوا ابن ملک نے کہا یہ نہی

جب ہے کہ سارا ریشمی ہو یا بانا ریشم کا ورنہ نہی تنزیہ کی ہوگی لیکن اولی یہی

ہے کہ مراد وشی سے مخلوط ہے واللہ اعلم اور جواز حریر خالص کا متن درر بہیہ
مین واسطے تداوی کے لکہا ہے نہ واسطی حرب کی بالجملہ تقوی ترک مثوب
ہے اور فتوی جواز لبس مثوب ہے واللہ اعلم

## ذکر لباس معصفر و مزعفر کا

شیخ رح نی فرمایا ہے کپڑا کسم اور زعفران کے رنگ کا مردون کو حرام
ہے اور کسم مین علما کا اختلاف ہے بعض نے مطلق حرام کہا ہے اور بعض
نے کہا کہ اگر بعد بنّنے کے رنگا ہے تو حرام ہے اور اگر بعد رنگ کے بنا ہے
تو مباح ہے اور بعض نے کہا کہ اگر رائحہ اوسکا زائل ہو گیا ہے تو مباح ہے
والا حرام اور بعض نے کہا کہ پہننا اوسکا مجالس و محافل مین مکروہ ہے
اور گھر مین پہننا درست ہے مختار مذہب حنفی مین کراہت تحریمی ہے اور
نماز پڑہنا اوس مین مکروہ ہے اور جو لال رنگ سوای کسم کے ہے
اوس مین بہی اختلاف ہے شیخ قاسم حنفی نے کہ اعاظم علماء متاخرین مصر
سے ہین یہ تحقیق کیا اور فتوی دیا ہے کہ حرام ہے بسبب رنگ کے پس ہر
لال رنگ حرام و مکروہ ہے انتہے شوکانی رح نے مصبوغ بالعصفر کو منہی
عنہ لکہا ہے بدلیل حدیث ابن عمر کہ حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مجہپر
دو جامہ معصفر دیکہے فرمایا ان هذه من ثياب الكفار فلا تلبسهما رواہ
مسلم وغیرہ اور حدیث علی مین بہی رفعا نہی آئی ہے لباس معصفر سے

رواه مسلم وغیرہ ایضا ابن عمرو کا لفظ یہ ہے اتی رسول اللہ صلعم وعلیّ ثوب مصبوغ بعصفر موردا فقال ما ھذا فعرفت ما کرہ الی قولہ احرقتہ قال افلا کسوتہ بعض اھلک فانہ لاباس بہ للنساء رواہ ابو داود یعنی مجھپر ایک کپڑا تھا کسنب کا رنگا ہوا گلابی اس سے معلوم ہوا کہ کسنب کے رنگ کا کپڑا پہننا مرد کو حرام ہے عصفر کہتے ہین رنگ سرخ کو ہیئت مخصوص پر تو جو حدیث دربارۂ لبس مطلق احمر آئی ہے جیسے حدیث براء کہ رایتہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فی حلۃ حمراء لم ار شیئا قط احسن منہ کما فی الصحیحین معارض اس کی نہو گی اور اس باب مین اور حدیثین سے آئی ہین جمع درمیان اون کے اس طرح پر ہے کہ ممنوع وہ احمر ہے جو مصبوغ بعصفر ہو اور مباح وہ احمر ہے جو مصبوغ بعصفر نہو بالجملہ جامہ کسم کی رنگ کا مردون کو حرام ہے نہ عورتون کو

## ذکر گلیم کا

حدیث مین آیا ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے گلیم اوڑہی ہے وعلیہ مرط مرحل من شعر یعنے چادر اون یا موئے یا کتان یا لٹہ قاموس مین کہا ہے مرط مرحل چادر صوف یا خز ہے نہایہ مین کہا ہے کہ مرط کبھی ریشم کی ہوتی ہے اور کبھی خز وغیرہ کی شرح وسطا اس مقدار کا شرح مشکوۃ مین لکھا ہے انتہے مین کہتا ہون کہ جو تفصیل اہل فقہ نے

دربارۂ الوان مختلفہ بابت جواز و عدم جواز بحق رجال لکھی ہے اکثر وہ
بے دلیل ہے حدیث سے فقط حرمت معصفر کی ثابت ہوتی ہے باقی
ساری الوان خواہ پختہ ہون یا خام جائزالاستعمال ہین بلکہ نزدیک
محققین کے فقط حرمت عصفر کی ہے نہ مزعفر وغیرہ کی یہ دوسری بات
ہے کہ رنگ سفید افضل الوان و مرغب فیہ و محبوب آنحضرت صلعم تھا اور
واسطی حیات و ممات کے یہی بیاض مقدم ہے

## ذکر چادر کا

حدیث انس مین آیا ہے کہ احب ثیاب حضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کو
حبرہ تھا جسکو پہنتے تھے متفق علیہ حبرہ کہتے ہین چادر ساخت مین کو جسپر
لال دھاریان ہوتی ہین اور کبھی سبز اور وہ سوت سے بنی جاتی ہے
نظیر اوس کی ہمارے اس ملک ہند مین لنگی ہے دھاری دار بعض نے
کہا حضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کو رنگ سبز پسند تھا اس لیے کہ لباس اہل
جنت کا سبز ہوگا لہذا حبرہ کو دوست رکھتے تھے طبرانی و ابن السنی و ابو
نعیم نے روایت کیا ہے کہ کان احب الالوان الیہ الخضرۃ حدیث ابی رمثہ
تیمی مین آیا ہے کہ اتیت النبی صلی اللہ علیہ و آلہ وعلیہ وسلم ثوبان اخضران الحدیث
رواہ الترمذی مراد خضرت سے یا تو نری سبزی ہے یا خطوط سبز ہین
حسن سبزی بخط سبز مرا کرد اسیر دام ہمرنگ زمین بود گرفتار شدم

ایک بار زمانۂ عباسیہ مین واسطی امتیاز شرفاء سادات کی اغیار سے یہ ٹہیری تہی کہ جو سید ہو وہ ہمیشہ سبز عمامہ باندہا کرے تاکہ بجبر دروَیت کی اطلاع اوس کے نسب عالی پر ہوجایا کرے اوسپر عملدرآمد رہا لکن بعض شعراء نے اس بارے مین یون کہا ؎

جعلوا لابناء الرسول علامة ان العلامة شان من لم یشہر
نور النبوة فی جباہ وجوہہم یغنی الشریف عن الطراز الاخضر

## ذکر کساء ملبّد و ازار غلیظ کا

ابو بردہ نے کہا ہے کہ عائشہ رضؓ نے ایک چادر پیوندگی ہوئی اور ایک موٹا تہمد باہر نکالا اور کہا کہ حضرت صلعم کی روح اسی مین قبض کی گئی تہی متفق علیہ حدیث دلیل ہے حضرت صؐ کے زہد پر اور مسنونیت پیوند جامہ ولباس خشن پر خصوصا آخر عمر مین واللہ اعلم

## ذکر بچہونی اور فرش کا

عائشہ رضؓ نے کہا حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا بستر جسپر سوتے تہے چمڑے کا تہا اوس کے اندر چہال کہجور کی یعنی بجاے روئی کے بہری تہی متفق علیہ شمائل ترمذی مین آیا ہے حفصہ سے کہ حضرت صؐ کا بچہونا ٹاٹ کا تہا ظاہر یہ ہے کہ کبہی ویسا ہوتا تہا اور کبہی ایسا یا سوتی کا بچہونا چمڑے کا تہا اور بیٹہنے کا ٹاٹ کا اور گہر و مسجد مین زیادہ استعمال بوریے کا رہتا تہا بوریے

بیٹہنا اور سونا سنت ہے ایک بار حضرتؐ بوریے پر سوئے تھے بدن مبارک پر نقش بوریا ہو گیا تہا یہ قصہ حدیث شریف مین بطولہ آیا ہے اور رسالہ راہ سنت مین والد مرحوم نے اوسکو نظم کیا ہے س

بہ بوریا نہی پاکہ از فقیران ست | قدم منہ بہ نیستان کہ جای شیران ست

## ذکر تکیے کا

عائشہ رضی اللہ عنہا کہتی ہین کہ حضرتؐ کا وساد جس پر تکیہ کرتے تہے چمڑے کا تہا بہرا ہوا اوسکا پوست تہا خرمے کا رواہ مسلم یعنی تکیہ لگا کر بیٹہتے یا سوتے وقت سر کے نیچے رکہتے اس سے استحباب استعمال بستر و تکیہ کا واسطے سونے اور آرام کے معلوم ہوا لکن تنعم مین زیادہ انہماک و اسراف نہو بدلیل حدیث ابن عباس کل ماشئت والبس ماشئت ما اخطأتك اثنتان سرف ومخیلۃ رواہ البخاری یعنی ہر طعام و لباس مباح کے کہانے پہننے کا اختیار ہے جب تک کہ اسراف و تکبر نہو اور حدیث عمرو بن شعیب عن ابیہ عن جدہ مین فرمایا ہے کہ البسوا ما لم یخالطہ اسراف ولا مخیلۃ رواہ احمد والنسائی وابن ماجۃ الحاصل حضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کو تکیہ پسند تہا اور آپ تکیہ لگاتے تہی اور تکیہ و خوشبو کی رد کرنے سی منع فرماتے تہے بالجملہ طریقہ حضرت صلعم کا یہ تہا کہ دنیا مین زہد کرتے اور متاع و لذات دنیا سے اعراض فرماتی اور لباس موٹا اور پہٹا پرانا پہنتے اور جیسا کپڑا میسر ہوتا

بی تکلف پہنتے اور کبہی بیان جواز کے لیے نفیس وقیمتی کپڑا بہی پہن لیتے لکن فی الفور کسیکو بخش دیتے اسی جگہہ سے اہل علم نے کہا ہے کہ یہ قید رکہنا کہ کپڑا نفیس ہی ہو اور تکلف کرنا لباس مین خلاف سنت ہے اگرچہ اصل اشیاء مین اباحت ہے اور اگر کوئی شخص موٹا حقیر کپڑا واسطے اظہار زہد یا طمع وسوال کے یا بطور ریاء وسمعہ کے پہنتا ہے تو یہ خلاف سنت ہے بلکہ اہل خیر ودیانت نے بقصد ستر حال وعفت واظہار غنا کے اچہے نفیس عمدہ کپڑے پہنے ہین تاکہ چشم اہل دنیا مین محتقر ہنون

## ذکر قناع کا

حدیث عائشہ مین آیا ہے کہ ہم اپنے گہر مین دوپہر کی گرمی مین بیٹہے تہی کہ کسی نے ابوبکر رضی اللہ عنہ سے کہا هذا رسول الله مقبلا (متقنعا) رواہ البخاری یعنی حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم چادر سے سر اپنا ڈہانکی ہوئے آتے ہین یہ ڈہانکنا سر کا گرمی سے تہا یا اس لیے کہ کوئی آپکو نہ پہچانی اس سی جواز قناع کا واسطی حرارت وبرودت ونحوہا کے ثابت ہوا

## ذکر تعدد فراش کا

جابر سے فرمایا تہا کہ ایک بستر واسطے مرد کے دوسرا بستر واسطی عورت کے اور تیسرا بستر واسطی مہمان کے ہے اور چوتہا بستر واسطی شیطان کے رواہ مسلم عورت کے لیے بستر جدا گانہ اس لیے فرمایا کہ شاید کسی وقت

مرد بسبب مرض یا کسی اور عذر کی تنہا سوئی ورنہ بیبیون کی ساتھہ سونا اولی اور اوثق لسنت ہی حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہمراہ اپنے ازواج کے سوتے تھے وقال تعالی ھن لباس لکم وانتم لباس لھن یہ آیت بھی باشارہ النص یا بفحوای خطاب اسی طرف مشیر ہی

## ذکر نشست کا حریر و دیباج پر

اس کی نہی حدیث حذیفہ مین آئی ہے متفق علیہ امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک بچھانا حریر کا اور سونا او سپر اور بنانا تکیہ و پردہ کا حریر سے لاباس بہ ہے اور ابو یوسف و محمد رح نے مکروہ کہا ہے یعنی حرام اور یہی حق ہے اس لیے کہ لفظ حدیث نہانا عن لبس الحریر والدیباج وان نجلس علیہ صریح ہے تحریم مین متن و دررہیہ مین بھی نہی لکھی ہے افتراش حریر سے ابن القیم نے کہا ہے کہ اگر یہ نص نہ آتی تب بھی نہی عن اللبس متناول افتراش کو ہوتی جس طرح کہ تناول التحاف کو ہے کیونکہ لغۃ و شرعاً یہ لبس ہے جس طرح انس نے کہا تھا قمت الی حصیر لنا قد اسود من طول مالبس بسط اس مسئلہ کا شرح دررہیہ مین ہے رہا یہ امر کہ حرمت افتراش کے مردون پر ہے یا عورتون پر بھی سو اس مین اہل علم کا اختلاف ہے خراسان کے شوافع نے دونون پر حرام کہا ہے اور عراق کے شافعیہ نے عورتون پر جائز بتایا ہے اول مذہب رافعی سے ہے اور ثانی مختار نووی

ابن عباس و انس افتراش کو جائز کہتے ہین مذہب حنفیہ بہی یہی ہے
اس دلیل سے کہ افتراش اہانت ہے لکن یہ کوئی ایسی علت نہین ہے
کہ لائق استدلال کے مسائل شرعیہ پر ہوسکے برفرض عدم معارض حالانکہ
دلیل صحیح معارض اس کی موجود ہے واللہ اعلم

## ذکر جبہ طیالسیہ کسروانیہ کا

حدیث اسما بنت ابی بکر مین آیا ہے کہ اسمار نے ایک جبہ طیلسان کسروانی
کا نکالا اوس مین ٹکڑا ریشمی لگا ہوا تہا گریبان پر یعنی بطور سنجاف کے اور
اوس کی دونون کشادگیان بہی ریشمی کپڑے سے لگی ہوئی تہین الحدیث
رواہ مسلم طیلسان کہتے ہین چادر صوف سیاہ کو اور یہ جبہ شاید مدور تہا
اور کسروانی نسبت ہی طرف بادشاہ فارس کے ایک کشادگی آگے تہی
اور ایک پیچہے جس طرح بعض جبون مین آگے پیچہے دامن کہلے ہوتے ہین بہر
حال اون دونون چاکون پر حریر کی سنجاف لگی ہوئی تہی یہ سنجاف چار
انگشت سے زیادہ نہ تہی کہ معارض حدیث عمران ٹہیری اور وہ جو حدیث
عمران مین آیا ہے کہ لا البس القمیص المکفف بالحریر رواہ ابو داود سو
محمول ہے زیادہ پر چار انگشت سی یا حمل اوسکا ورع وتقوے پر کرنا چاہیے

## ذکر ازار زنان

حدیث ام سلمہ مین آیا ہے کہ جب حضرت نے ذکر ازار کا کیا تو اسمار نے کہا

که ازار عورتون کی کیسی ہو فرمایا ایک بالشت لٹکی کیا پاؤن کہلے رہین گے
فرمایا ایک ہاتھ لٹکائے اس سے زیادہ نکرے رواہ مالک وابی داود والنسائی
وابن ماجة دوسری روایت مین نزدیک ترمذی ونسائی کے ابن عمر سے
یون آیا ہے کہ فرمایا فیرخین ذراعا لا یزدن علیه مراد دراز کرنا ہے ازار
کا ایک بالشت یا ایک گز شرعی تک تاکہ قدم ڈہکے رہین حدیث دلیل ہے
اسپر کہ عورت کو ستر قدم چاہیے ایسی ازار نہ پہنے جس سے پاؤن کہلے
رہین اس زمانی مین جو پاجامہ تنگ چوڑی دار عورتون مین مستعمل ہے
وہ خلاف اس حدیث کے ہی اور کلی دار پاجامہ اگرچہ ساتر اقدام ہوتا ہے
لیکن اوس مین سرف ومخیله موجود ہے جو ازار معمول عہد نبوت تہی وہ
ان ہر دو امر سے خالی تہی اوس طرح کی ازار کا رواج حدیده واطراف
یمن مین اب تک موجود ہے وہ ایک تہمد ہیئت خاص کا ہے جس سے
اقدام نسوان مستور رہتے ہین

## ذکر ازار مردان

ابن عمر نے کہا ہے میرا گذر حضرت صلی الله علیه وآله وسلم پر ہوا میری ازار
مین استرخا تہا فرمایا اے عبد الله اپنی ازار اونچی کر مینے اونچی کی فرمایا اور
زیادہ کر مینے اور زیادہ کی جب سے مین ہمیشہ قصد اوس کے اونچا
رکہنے کا کرتا ہون بعض قوم نے کہا کہان تک اونچا کرتے ہو کہا انصاف ساق

رواه مسلم حدیث دلیل ہے تعیین موضع رفع پر یہی اندازہ ہے ازار
یعنی تہمد کا اور جو بجای اوس کے ہو دوسری حدیثون مین بھی آیا ہے
سنت یہی مقدار ہے اور تا کعبین جائز ہے اور کعبین سے نیچے حرام اور
لائق آتش دوزخ ہے عکرمہ کہتے ہین مینے ابن عباس کو دیکہا کہ وہ تہمد
باندہتے اور حاشیہ تہمد کا آگے کی جانب سے پشت قدم پر رکہتے اور
پیچہے سے اوسکو اونچا کرتے مینے کہا تم تہمد کیون اس طرح باندہتے ہو کہا
مینے حضرت کو اسی طرح تہمد باندہتے دیکہا ہے یعنی گاہ گاہ رواه ابو داود
معلوم ہوا کہ اونچا رکہنا ازار کا پیچہے سے کافی ہے عدم اسبال مین حدیث
ابو سعید مین رفعاً آیا ہے اِزرۃ المومن الی انصاف ساقیہ لاجناح علیہ
فی ما بینہ وبین الکعبین وما اسفل من ذلک ففی النار الحدیث رواه
ابو داود وابن ماجۃ حدیث دلیل ہے جواز اسبال پر ما فوق کعبین اور
اس سے اسفل کو نار مین فرمایا ہے اور یہ کلمہ تین بار کہا

## ذکر خز کا

حدیث ابو الرجا مین آیا ہے کہ عمران بن حصین ہمپر باہر آے وہ مطرف
خز اوڑہے ہوے تھے الحدیث رواه احمد مطرف وہ کپڑا ہے جس کے
دونون طرف کنارا ہو قاموس مین کہا ہے مطرف چادر خز کو کہتے ہین جو
مربع دہاری دار ہو اور خز کہتے ہین اوس کپڑے کو جو بنے ریشم کا ہو اور

بعض نے کہا جو تشبیہ وصوف کا ہو اس جگہہ یہی قول اخیر مراد ہے اردو مین خر کو شتر بولتے ہین

## ذکر اطلاق تکمہ کا

معاویہ بن قرہ عن ابیہ کہتے ہین مین پاس حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی آیا ایک جماعت مزینہ کے ساتھہ یعنی بیعت اسلام کرنے کو اونہون نے حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے بیعت کی اور حضرتؐ بیٹھے تھے گھنڈیان گریبان کی کھلی ہوئی تھین مینے اپنا ہاتھہ اندر گریبان قمیص کے کرکے مہر نبوت کو چھوا رواہ ابو داود حدیث دلیل ہی اطلاق ازرار پر اور گریبان حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا سینۂ مبارک پر تھا احادیث کثیرہ اسی پر دلیل ہین اور چھونا مہر نبوت کا بغرض تیمن وتبرک کی تھا یہ علامت نبوت کی خاص ساتھہ حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے تھی

| | |
|---|---|
| پیغام حسد انجنت آدم آورد | انجام بشارت ابن مریم آورد |
| باجملہ رسل نامۂ بی خاتم بود | احمد برنامئہ وخاتم آورد |

صلی اللہ تعالی علی خاتم الانبیاء وسلم

## ذکر پیوند لگانی کا کپڑی مین

عائشہ کہتی ہین حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مجہسے فرمایا یا عائشۃ ان اردت اللحوق بی فیکفیک من الدنیا کزاد الراکب وایاک و

مجالسة الاغنياء ولا تستخلقي ثوبا حتى ترقعيه رواه الترمذی وقال
هذا حديث غريب لا نعرفه الا من حديث صالح بن حسان وقال
محمد بن اسمعيل صالح بن حسان منكر الحديث یعنی اے عائشہ اگر تو
چاہتی ہے ملنا مجھسے یعنی دنیا و آخرت مین تو چاہیے کہ کفایت کرے تجھکو
دنیا سے بقدر توشہ سوار کے اور بچتی رہ ہمنشینی سے اہل دولت کی اور
نہ پرانا گن کپڑے کو اور نہ پھینکدے اوس کو بسبب کہنگی کے یہانتک
کہ پیوند کرے تو اوسکو توشۂ سوار اس لیے کہا کہ سوار تیز چلتا ہے منزل
پر جلد پہونچتا ہے اوس کو تھوڑا سا توشہ کافی ہے بخلاف پیادہ کے اوسکو
سفر مین دیر لگتی ہے وہ زیادہ توشہ لیتا ہے اسمین ترغیب دی ہے
قناعت علی الیسیر پر اور ہمنشینی سے دولتمندون کی اس لیے منع فرمایا کہ
اونکی صحبت باعث ہوتی ہے محبت شہوات و لذات و لہوات دنیا پر ؎

نخست موعظت پیر دانش این سخن ست    کہ از مصاحب ناجنس احتراز کنید

اللہ تعالی نے فرمایا ہے ولا تمدن عينيك الى ما متعنا به ازواجا منهم
زهرة الحياة الدنيا الخ ایک روایت مین فرمایا ہے کہ صحبت سوتی اسے
بچو کہا وہ کون ہین فرمایا اغنیا انتہی یعنی تونگرون کے دل سخت و
سیاہ ہوتے ہین گویا اونمین جان ایمان کی نہین ہے سو جب وہ مردہ
دل ٹھیرے تو پھر اون کی پاس بیٹھنے سے کیا حاصل بجز اس کے کہ اپنا

دل بہی مردہ ہوجائے سہ

درمجلس خود راہ مدہ ہمچو منے را　　افسردہ دل افسردہ کند انجمنی را

اور پیوند لگا کر پہننے کی رغبت دلائی یعنے طریقہ کفایت مؤنت اور عدم
سوال و ترک حرص کا بتلایا بلکہ اس مین کسر نفس و رفع تکبر بہی حاصل ہے
حکایت حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے ایک بار ایام خلافت مین خطبہ پڑہا
اوس وقت اون کی تہمد مین بارہ پیوند لگے تہے اسی جگہہ سے حدیث
ابو امامہ مین رفعا آیا ہے الا تسمعون الا تسمعون ان البذاذۃ من الایمان
ان البذاذۃ من الایمان رواہ ابو داود تم نہین سنتے تم نہین سنتے کہ
ترک زینت کرنا اخلاق ایمان مین سے ہے حدیث دلیل ہے اس
بات پر کہ میلا کچیلا رہنا اور سادگی پر قانع ہونا اور پہٹا پرانا کپڑا پہننا
نشانی ایمان کی ہے یعنی جبکہ مقصود اس وضع سے زہد فی الدنیا اور
رغبت فی الآخرۃ ہو نہ ریا و سمعہ و حیلۂ گدائی و نحوہا سوید بن وہب ایک
مرد سے جو کہ ابناء صحابہ سے تہا اور اپنے باپ سے راوی ہے رفعا ناقل ہین یہ
کہ جس نے پہننا جامۂ جمال کا ترک کر دیا اور وہ ایسے لباس پر قدرت
رکہتا ہے دوسری روایت مین ہے کہ براہ خاکساری چہوڑ دیا تو اللہ اوسکو
حلۂ کرامت کا پہنائیگا اور جس نے بیاہ کیا اللہ کے لیے اللہ اوس کے سر پر
تاج شاہی رکہیگا رواہ ابو داود و روی الترمذی منہ عن معاذ بن

انس حل بث اللباس مطلب یہ ہوا کہ جس نے بخوف خدا یا بامید حصول رتبۂ آخرت یا بنظر حقارت زینت دنیا لباس عمدہ ترک کردیا تو اوس کو آخرت مین حلۂ کرامت ملیگا یا جس نے ایسی عورت سے نکاح کیا جو اس کی برابر نہین ہے نہ کفارت مین نہ عزت مین نہ غنا مین اور یہ نکاح محض اللہ کی رضا کے لیے کیا یا واسطے حفظ نفس کے فتنہ زنا وغیرہ سے یا بغرض محافظت دین وطلب نسل کے تو بہشت مین اوس کے سر پہ ایک تاج بادشاہی کا رکھا جایگا یا یہ کہ وہ دنیا و آخرت مین موقر ہوگا

## ذکر سوتی کی چھاپ کا

حدیث علی رضی اللہ عنہ مین آیا ہے کہ نہانی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم عن خاتم الذهب وعن لبس القسی والمیاثر رواہ اهل السنن الاربع یعنی منع کیا مجھکو حضرت نے پہننے سے سوتی کی چھاپ کے اور قسی اور زین پوش ریشمی سے معلوم ہوا کہ جس کپڑے پر تحریر ذہب خالص کی ہو اوسکا پہننا منع ہے اور جب چھاپ نادرست ٹھیرے تو جامۂ زرنگار اور وہ کپڑا جسمین سونے کے تار ہون بالاولی حرام ہوگا اسی طرح رکوب خز ونمار سے حدیث معاویہ مین نہی آئی ہے رواہ ابوداود والنسائی یعنی ریشمی کپڑے کی اور چیتے کے چمڑے کے زین پوش پر

سوا ر ہو خز زمان سابق مین وہ کپڑا تہا جو صوف و ریشم سے بُنا جاتا تہا
وہ مباح ہے صحابہ و تابعین نے اوسکو پہنا ہے اگر وہی خز مراد ہے تو
علت نہی کی تشبیہ عجم ہے بطریق تکبر کے اور اگر مراد ریشم خالص ہے
تو وہ مطلقاً حرام ہے اس جگہ یہی اخیر قسم مراد ہے اور خبر دی ہے کہ
آخر زمانے مین ایک قوم پیدا ہوگی جو خز و حریر کو حلال جانے گی یہ
قسم زمان حضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم مین نہ تہی اس لیے یہ اخبار داخل
معجزہ سید ابرار ہے بعض شراح نے کہا ہے کہ مراد خز سے وہ کپڑا ہے
کہ تمام یا اکثر اوسکا ریشم ہو

## ذکر جامۂ قطر کا

انس کہتے ہین حضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم بیمار تہے باہر تشریف لائے
ٹیکا لگائے ہوئے اسامہ پر حضرت پر قطر کا کپڑا تہا کہ بطور ردا ہی کے ڈالا
تہا پہر صحابہ کو نماز پڑہائی رواہ فی شرح السنۃ قطر ایک قسم ہے چادر کی
کہ اوس مین کچہ سرخ دہاریان ہوتی ہین عائشہ رضی اللہ عنہا کا لفظ
یہ ہے کان علی النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ثوبان قطریان غلیظان
وکان اذا قعد فعرق ثقلا علیہ الحدیث رواہ الترمذی یعنی حضرت
پر دو کپڑے موٹے قطری تہے جب بیٹہے اور پسینا آتا تو وہ بدن پر بہاری
ہو جاتی بعض نے کہا ہے قطر ایک بستی ہے ضلع بحرین مین یہ کپڑا وہان کا

تہا حدیث دلیل ہے جواز لباس خشن پر اہمین زہد و تواضع ہے واسطے اللہ تعالے کے ۔

## ذکر چادر سرخ و سیاہ و شملہ کا

ہلال بن عامر کے باپ کہتے ہین کہ مینے حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو منے مین خطبہ پڑہتے ہوئے دیکہا ایک خچر پر آپ کے اوپر ایک چادر سرخ تہی رواہ ابو داود ظاہر یہ ہے کہ بالکل سرخ تہی لکن اہل علم نے کہا ہے کہ خطوط سرخ تہے یعنی لال دہاری کی لنگی اوڑہے ہوئے تہے عائشہؓ کہتی ہین حضرتؐ کے لیے ایک چادر سیاہ طیار کی گئی آپ نے اوسکو پہنا جب اوس مین پسینا آیا تو اون کی بو پائی آپ نے اوسکو پہینکدیا یعنے بسبب لطافت مزاج شریف و لطافت طبع منیف کی آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو بوئے ناخوش سے سخت نفرت تہی کیونکہ خلاف لطافت و طہارت ہے جابر کہتے ہین مین پاس حضرتؐ کے آیا آپ گوٹ ماری ہوئی بیٹہے تہے آپ کی چادر کے پہندنے آپ کے قدمون پر پڑے تہے رواہ ابو داود اس طرح کے بیٹہنے کو احتبا کہتے ہین اس کی شکل یہ ہے کہ سرین زمین پر ٹیک کر دونون گہٹنے کہڑے کردے اور دونون ہاتہ یا کوئی کپڑا گرد گہٹنے کے لپیٹ کر سہارے کے لیے بیٹہے

## ذکر قباطی کا

دحیہ بن خلیفہ کہتے ہین حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی پاس قباطی آئی ہی
ایک قبطیہ مجھکو دیا اور فرمایا اس کے دو ٹکڑے کر ایک ٹکڑے کا قمیص بنا
اور دوسرا ٹکڑا اپنی عورت کو دے کہ وہ اوسکو اوڑہنے بنائے جب مین
پشت پہیر کر چلا تو فرمایا اپنی عورت کو حکم دے کہ اس کے نیچے ایک اور
کپڑا یعنی بطور استر کے لگائی تا کہ بال و بدن ظاہر نہو یعنی بسبب باریکی کے
رواہ ابی داود قباطی ایک باریک سفید کپڑا ہوتا ہے مصر مین بنا جاتا ہے
حدیث دلیل ہی اسپر کہ مرد کو باریک کپڑا پہننا درست ہے اگرچہ واصف
بدن ہو اور عورت ایسا باریک کپڑا نہ پہنے جس سے بدن دکھائی دے
جیسے جالی و لاہی ونحوہما

## ذکر باریک کپڑی کا

عائشہ کہتی ہین اسماء بنت ابی بکر پاس حضرتؐ کے آئین وہ ثیاب رقاق
یعنی باریک کپڑے پہنے تہین حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اونکی
طرف سے منہہ پہیر لیا اور فرمایا ای اسماء عورت جب ایام حیض کو پہونچے
یعنی بالغ ہو جائے تو ہرگز درست نہین ہے کہ کوئی عضو اوسکا دیکھا جائے
مگر یہ اور یہ یعنی چہرہ اور ہاتھ رواہ ابی داود یہ ستر عورت ہے واسطی عورت
کے اور حجاب یہ ہے کہ گہر سے باہر نہ نکلے روبرو لوگون کے اگرچہ بدن ڈہکا
ہو اور یہ خاص حکم تہا حضرتؐ کے ازواج مطہرات کو اور امت کی عورتو نکے لیے

حجاب مستحب ہی یہ بھی معلوم ہوا کہ جب بدن عورت کا باریک کپڑے
کے اندر سے نظر آئی تو وہ عورت حکم برہنگی کا رکھتی ہی ولہذا علقمہ
اپنی مان سے ناقل ہین کہ حفصہ دختر عبدالرحمن پاس عائشہ صدیقہ کے
گئی وہ ایک باریک اوڑہنی پہنے تہی عائشہ نی اوس خمار کو پہاڑ ڈالا
اور ایک موٹی اوڑہنی اوسکو اوڑہادی رواہ مالک حفصہ دختر برادر
عائشہ تہین عائشہ نی اون کو باریک اوڑہنی مین دیکھکر غصہ کیا اور
واسطی تادیب و تعلیم کے اوس باریک اوڑہنی کے دو ٹکڑے کر ڈالی
اور اوس کی عوض خمار کثیف پہنا دیا اہل علم و دین کی شان حق مین اپنی
اور بیگانے کی دربارہ امر معروف و نہی عن المنکر یہی ہوتی ہے

## ذکر درع قطری کا

عبداللہ بن ایمن کے باپ کہتے ہین مین پاس عائشہ رضی اللہ عنہا کے
گیا وہ ایک درع قطری پہنے ہوئے تہین جس کی قیمت پانچ درہم تھے
مجھسے کہا تو اپنی نگاہ طرف میری کنیز کے اوٹھا اور اوس کو دیکھ کہ وہ
عار کرتی ہے اور راضی نہین ہوتی کہ اس کپڑے کو گھر مین پہنے یعنی
حیا جابی اس کی کہ اس کو پہنکر باہر نکلے حالانکہ اسی کپڑے کا ایک درع
میرا زمانہ حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مین تھا جب کسی عورت کو مدینہ
مین بیاہ کے لیے سنوارتی تو وہ مجھسے اس کپڑے کو عاریت منگوا بھیجتی

رواہ البخاری اس مین دلیل ہے زہد پر اور در پردہ نصیحت وہدایت ہے
پہننے پر جامۂ کم قیمت کی اور دلیل ہی جواز استعارۂ لباس پر شادی وغیرہ مین

## ذکر قبای دیباج کا

جابر کہتے ہین حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ایک دن قبای دیباج پہنی
پھر جھٹ پٹ اوتار کر پاس عمر رضی اللہ عنہ کے بھیجدی عمرؓ نے وہ دو ہزار
درہم کو بیچ ڈالی رواہ مسلم بطولہ معلوم ہوا کہ لباس ریشمی کا پہننا منع
ہے اور اگر وہ دیباج خالص نہ تھا تو خلاف تقوی جانکر اوسکو دور کردیا

## ذکر ایک پیچ کا

ام سلمہ کہتی ہین حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میری پاس آئی اور مین
اوڑھنی اوڑھ رہی تھی فرمایا ایک پیچ دے سر پر نہ دو پیچ رواہ ابو داود یعنی
سر پر اور گلی کے نیچے ایک پیچ کافی ہے نہ دو پیچ تاکہ اسراف و مشابہت
ساتھ مردون کے نہو قال الطیبی ظاہر یہ ہے کہ مراد سر پر کپڑا لپیٹنا ہو
زنان عرب کی عادت ہے کہ سر کو کپڑے سے ڈھانکتی ہین جیسے عصابہ
جسکو ہیان کی زچہ سر سے باندھتی ہین حضرتؐ نے فرمایا کہ ایک پیچ کافی
ہے زیادہ نہ لپیٹے تاکہ مشابہ دستار نہو

## ذکر جامۂ جدید کی پہننے کا

ابو امامہ کہتی ہین عمر بن خطاب نے ایک نیا کپڑا پہنا پھر کہا الحمد للہ الذی

کساني ما اواري به عورتي واتجمل به في حياتي پهر کها مينے حضرت کو سنا

فرماتے تهے کہ جس نے جامۂ نو پہنکر یون کہا اور پرانا کپڑا ایک صدقہ

کردیا وہ اللہ کی پناہ وحفظ وستر مین رہیگا زندہ ومردہ رواہ احمد

والترمذي وقال هذا حديث غريب ابن ماجة ابن مطر کا لفظ یہ ہے

کہ علی رض نے ایک کپڑا تین درہم کو مول لیا پہر کہا الحمد لله الذي رزقني من

الرياش ما اتجمل به في الناس فاواري به عورتي پہر کہا مینے حضرت کو سنا

کہ اسی طرح کہتے تہے رواہ احمد

## ذکر نام رکہنے کا جامہ کو

ابو سعید خدری کہتے ہین حضرت جب نیا کپڑا پہنتے تو اوسکا نام لیتے یعنی پگڑی

یا کرتہ یا چادر پہر کہتے اللهم لك الحمد كما كسوتنيه اسألك خيره و

خير ما صنع له واعوذ بك من شره وشر ما صنع له رواه الترمذي وابو داود

حدیث معاذ بن انس مین فرمایا ہے جسنے کپڑا اپہنا پہر کہا الحمد لله الذي

كساني هذا ورزقنيه من غير حول مني ولا قوة تو اوس کے اگلے پچہلے

گناہ بخش دیے جاتے ہین رواہ ابو داود **ف** اہل علم ودین کا تجربہ

ہے کہ جو شخص گناہ نہین کرتا ہے اوس کے کپڑے جلد پہٹے پرانے نہین ہوتے

اور عاصی کا لباس جلد کہنہ وبوسیدہ ہو جاتا ہے یعنی دنیا وبرزخ مین یہی

وجہ ہی کہ اکثر موتی کا کفن باقی نہین رہتا بلکہ تن وبدن بہی اور بعض صلحا کا

کفن باوجود طول زمن کے بلکہ تن و بدن بدستور باقی رہتا ہی واللہ اعلم

## ذکر موزہ کا

شیخ کہتی ہین سیاہ موزہ کا رکہنا سنت ہی اور زرد رخصت اور سرخ بدعت نجاشی نی حضرتؐ کو دو سیاہ موزے سادے بطور ہدیہ کے بہیجے ستے آپ نی اونکو پہنا پہر وضو کیا اور اونپر مسح فرمایا مین کہتا ہون اس حدیث کو ابن ماجہ و ترمذی نے ابن بریدہ عن ابیہ سے روایت کیا ہے حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے وہ موزے بلا تفتیش اس امر کے پہنے کہ اونکا چمڑا مدبوغ ہے یا نہین اور مردار کا ہے یا مذبوح کا ہے اس کی کچہہ جستجو نکی اور ظاہر حال پر عمل کیا اس سے حکم کورے کپڑے اور بوریوں اور شطرنجی وغیرہ فروش وبسط و دیگر اشیاء کا معلوم ہوا کہ جب ظاہر مین نجاست نہو تو حکم طہارت کا ہے انتہی مسح کرنا موزے پر سنت صحیحہ سے ثابت ہی اور ترک نہین کرتا اوس کو مگر مبتدع ضال اور مسح کرنا موزے پر اگر طہارت کاملہ پر پہنا ہے یعنی متیمم و معذور نہین ہے تو درست ہے کیونکہ ان کی طہارت ناقص ہے اور اگر ایک مسلمان نے پہلے پاوٴن دہوئے پہر موزہ پہنا پہر وضو کیا پورا پہر اوس کو حدث ہوا تو اوس کو ہمارے نزدیک مسح کرنا روا ہے اور جورب بہی روا ہے حکم موزہ کا رکہتا ہے

## ذکر پاپوش کا

پہننا جوتی کا سنت ہے قتادہ کہتے ہین مینے انس بن مالک سے کہا کہ
حضرتؐ کا نعل کیسا تہا کہا اوس کی دو قبال تہے قبال کتے ہین وہ وال کو
جو درمیان دو انگشت کے ہوتا ہے اور رہے
اوس کی تسمہ ہے حضرتؐ نبوت سے پہلے ایام عسرت مین برہنہ پا بہی
چلے ہین پہر ابتدای نبوت سے تا آخر مرض الموت کبہی ننگے پاؤن نہو
مگر صحن کعبہ مین یا کسی جاے عبادت مین اور بعض اعزہ صالحین کہ کوچہ
و بازار مین ننگے پاؤن چلتے پہرتے ہین سو یہ خلاف سنت ہے ہان اگر
صحرا ہو اور براہ انکسار و تواضع چلے تو جائز ہے یا بسبب عسرت و فقر کے
اگر جوتا میسر نہوے تب بہی روا ہے انتہے کلام الشیخ مین کہتا ہون حضرتؐ نے
نعل واحد مین چلنے سے منع کیا ہے یہ نہی حدیث جابر مین رفعا نزدیک
مسلم کی آئی ہے اور ابو ہریرہ کا لفظ رفعا یہ ہے لا یمشی احد کم فی نعل
واحد لیحفهما جمیعا او لینعلهما جمیعا متفق علیہ اس حدیث سے
فی الجملہ اشارہ طرف جواز احفار کے نکلتا ہے بشر حافی برہنہ پا رہا کرتے تہے

نزدہ ام بر سر جہان پا پوش بی سبب این برہنہ پائی نیست

اور حدیث جابر مین فرمایا ہے کہ جب تسمہ جوتے کا ٹوٹ جاے تو ایک جوتے
مین نہ چلے جب تک کہ اوسکو درست نکر لے اور نہ ایک موزے مین چلے
رواہ مسلم اور وہ جو حدیث عائشہ مین چلنا حضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کا

اور دوسری روایت مین چلنا عایشہ کا ایک نعل مین آیا ہے رواہ الترمذی
سو یہ امر نادر اًصحن خانہ مین تہا یا واسطی ضرورت یا بیان جواز کے ہوگا
علاوہ اس کے اس حدیث کی صحت مین بہی کلام ہے ابن عمر کہتے ہین
حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ایسی پاپوش پہنتے تہے جس مین بال نہوتے
رواہ البخاری یعنی صاف چمڑی کے انس نے کہا حضرت کے نعل مین دو
تسمے تہے رواہ البخاری ایک تسمہ درمیان انگوٹھے اور اوس کے پاس کی
اونگلی کے ہوتا تہا اور دوسرا درمیان بیچ کی انگلی اور اوس انگشت کے جو
اوس کی متصل ہے جس کو بنصر کہتے ہین یہ پاپوش عرب ہندی مین چپل
کہلاتی ہے حدیث جابر مین فرمایا ہے کثرت سے جوتا پہنا کرو کہ مرد جبتک
منتعل ہے راکب ہے رواہ مسلم اور ادب پہنے کا یہ ہے کہ پہلے پائے
راست مین پہنے اور جب اوتارے تو پائے چپ سے شروع کرے تاکہ پہنے
پہننے مین اول اور اوتارنی مین آخر ہو متفق علیہ من حدیث ابی ھریرۃ
برفعہ ابن عباس نے کہا حضرت کی نعل مین دو قبال مثنی الشراک تہے
رواہ الترمذی یعنی دوہر اتسمہ تہا تاکہ چہبین نہین اور استوار رہین اور
حدیث جابر مین کہڑے ہوکر جوتا پہنے سے منع فرمایا ہے رواہ اہل السنن لکن
یخبب ہے کہ کہڑی ہوکر پہننے مین مشقت ہو نہ مطلقا واللہ اعلم ابن عباس نے
کہا سنت ہی کہ جب جوتا اوتارنی کو بیٹھے تو نعلین کو اپنی پہلو کے پاس رکہہ لے

رواہ ابو داود یعنی جوتی سمیت نہ بیٹھے بلکہ جوتا اوتار کر بیٹھے کہ ادب اسی مین ہے
اور اوسکو جانب چپ رکھے نہ جانب راست اور نہ سامنے اور نہ پیچھے

## ذکر خاتم کا

حدیث ابن عمر مین آیا ہے کہ حضرتؐ نے پہلے یعنی قبل حرمت زر کے سونے کی انگوٹھی بنوائی تھی پہر اوس کو پہینک کر چاندی کی بنوائی اوسکا نگینہ بطن کف سے ملا رہتا تھا متفق علیہ اور حدیث علی مین تختم ذہب سے منع فرمایا ہے رواہ مسلم اور حدیث ابن عباس مین آیا ہے کہ ایک مرد کے ہاتھ مین خاتم زر دیکھکر فرمایا کہ یہ ایک چنگاری ہے آگ کی رواہ مسلم بطولہ حدیث طویل انس مین آیا ہے کہ حلقہ حضرتؐ کی انگشتری کا چاندی کا تھا رواہ مسلم دوسرا لفظ یہ ہے کہ حلقہ و نگین دونون چاندی کے تھے رواہ البخاری تیسرا لفظ یہ ہے کہ حلقہ چاندی کا اور نگین حبشی تھا متصل ہتیلی کے رکھتے متفق علیہ یعنی سیاہ رنگ کا تھا یا ساخت حبش یا خواتم متعدد تھے جو تھا لفظ یہ ہے کہ انگشتری کو بنصر دست چپ مین پہنتے تھے رواہ مسلم اور حدیث علی مین نہی آئی ہے تختم سے وسطی اور انگشت متصل وسطی مین رواہ مسلم عبد اللہ بن جعفر سے پہننا انگشتری کا دست راست مین بھی رفعاً آیا ہے رواہ ابن ماجۃ اور ابو داؤد مین ابن عمر سے بائین ہاتھ مین پہننا مروی ہے معلوم ہوا کہ دونون صورتین جائز ہین لیکن اکثر

احوال مین جانب چپ ہی استعمال فرماتے تھے اور حدیث بریدہ مین پیتل کی انگوٹھی کو ناپسند فرما کر کہا کہ اس سے بوی اصنام آتی ہے اور لوہے کی انگوٹھی کو زیور اہل نار فرمایا ہے اور چاندی کی انگوٹھی کو کہا کہ ایک مثقال ہو یعنی اس سے کم وزن ہو روا ہ الترمذی وابوداود والنسائی

## ذکر گھنگرو کا

زبیر نے کہا کہ ایک کنیز میری آزاد کی ہوئی میرے بیٹے کو پاس عمر بن خطاب کی لیگئی اوس کے پانون مین گھنگرو تھے عمرؓ نے اونکو توڑ ڈالا اور کہا مینے حضرتؐ کو سنا ہے فرماتے تھے مع کل جرس شیطان رواہ ابو داود حدیث دلیل ہے اسپر کہ جس زیور مین آواز نکلے اوسکا پہننا حرام ہے خواہ پانون مین ہو یا اور کسی عضو مین بنانہ کنیز عبدالرحمن بن حیان انصاری پاس عائشہ کے تھی کہ اتنے مین ایک لڑکی آئی وہ جلاجل پہنے تھی یعنی گھنگرو وہ آواز کرتے تھے یعنی چھم چھم بولتے تھے عائشہؓ نے کہا کہ تم اسکو میرے پاس نہ لایا کرو مگر گھنگرو قطع کرکے مینے حضرتؐ کو سنا فرماتے تھے لا تدخل الملائکة بیتا فیه جرس رواہ ابو داود

## ذکر زیور زر کا

بعض احادیث سے حرمت زیور زر کی عورتون پر بھی صراحةً ثابت ہوتی ہے جیسے حدیث ابوہریرہ نزدیک ابوداود کی اور حدیث اسماء نزدیک

نسائی وغیرہ کی اور حدیث اخت حذیفہ نزدیک ابو داؤد کی لیکن اہل علم
نے ان احادیث کو منسوخ ٹہیرایا ہے بحدیث علی رضی اللہ عنہ جس مین
حضرت ؐ نے یہ فرمایا ہے کہ حریر و سونا حرام ہے ذکور امت پر یعنی نہ زنان
امت پر اور کسی نے کہا مراد وہ سونا ہے جس کی زکوۃ نہین دی گئی ہر چند
تاریخ ان احادیث کی معلوم نہین ہے لیکن اتفاق جمہور ائمہ مذاہب حلت
ذہب پر واسطے زنان امت کے ایک علامت قوی ہے جواز استعمال
زیور زر پر واسطے اناث امت کے مگر اس کے ساتھہ ہی یہ بھی ہے کہ
حضرت ؐ کے ازواج و بنات نے چاندی ہی کے زیور پر اقتصار کیا تہا
اور زنان اہل بیت استعمال زیور زری پر ہیز رکہتی تہین یہ ایک قرینہ
قوی ہے افضلیت ترک زیور ذہب اور قصر پر زیور سیم کی واللہ اعلم بالصواب

## ذکر فوطہ باندہنی کا

اسمین اختلاف ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کمر پر فوطہ باندہا یا
نہین باندہا اور قمیص پر فوطہ باندہنا مکروہ ہے اس لیے کہ حضرت ؐ نے
نہین باندہا ہے اور حرب و غزا و سفر مین کمر باندہنا منع نہیں ہے خواہ
جامہ پر باندہے یا پیراہن پر روضہ مین کہا ہے کہ جب نیا کپڑا قطع کری
یا پہنے تو ان ایام مین مبارک ہے جس طرح کہ حدیث مین آیا ہے کہ جس نے
قطع کیا دن یکشنبہ کی اوس کو غم پہونچیگا اور مبارک ہوگا اور جس نے قطع

کیا دن دوشنبی کے وہ اوس کو مبارک ہوگا اور جسنی قطع کیا دن سہ شنبہ
کے اوس کو چور چرا کر لیجائیگا یا آگ اوس کو جلا دیگی یا پانی ڈبا دیگا اور جسنے
قطع کیا دن چہار شنبہ کے اللہ اوس کے رزق کو کشادہ کریگا اور کوئے
مشقت اوس کی طرف نہ آئیگی اور اوس کے لیے معیشت ہوگی اور جس نے
قطع کیا دن پنجشنبہ کی اللہ اوس کو علم و رزق دیگا اور جس نے قطع کیا دن
جمعہ کے اوس کی عمر و دولت زیادہ ہوگی اور جسنے قطع کیا دن شنبہ کے
وہ بیمار رہیگا جب تک کہ وہ کپڑا اوس کے بدن مین ہوگا شیخ نے یہ
روایت نقل کی لکن کچھہ کلام اسپر نہین کیا ظاہر یہ ہے کہ یہ حدیث موضوع ہو
کیونکہ کہین اتا پتا اسکا کسی کتاب صحیح یا سنن مین نہین لگتا علاوہ اسکے
سب ایام اللہ تعالی کے ہین کوئی دن منحوس نہین ہے اور نہ مخصوص ہے
واسطی کسی کام کے یہ اور بات ہے کہ جن ایام کی فضیلت آئی ہے جیسے جمعہ
وبخوہا اون ایام مین بنظر مین کوئی کام کرے لکن اس خبر مین روز شنبہ کو
نامبارک ٹہرایا ہے حالانکہ حدیث مین آیا ہے بارک اللہ فی یوم السبت والخمیس
یہ دلیل واضح ہے وضع و نکارت پر اس خبر کے جسکو صاحب روضہ نی نقل
کیا ہے ہان شیخ رح نے بعد اس کی یون کہا ہے کہ زاد المتوعین مین لکھا ہے
کہ یہ ایک قول ہے امیر المومنین علی رض کا اور یہ بات حدیث سے ثابت نہین
ہے انتہے مین کہتا ہون کہ مجھکو اس مین بہی تامل ہے کہ حضرت امیر کا یہ قول ہو

پہر شیخ نی کہا ہے کہ حدیث مین اسی وقت رہی کہ نیا کپڑا شب جمعہ یا روز جمعہ
کو بہ نیت نماز جمعہ پہنے اور عیدین مین جامۂ نو پہنے اوس کو مبارک کہنا چاہیے
کہ اوس کپڑے مین اوسکو مین سرور ہوگا بفضل اللہ و لطفہ و کرمہ انتہے لکن
اس حدیث کا نشان بہی معلوم نہوا کہ کس جگہہ کی ہے اور کیسی ہے روضہ
مین کہا ہے کہ جب نیا کپڑا پہنے دس بار انا انزلنا پڑہکر اور پانی پر دم کرکی
اوس کپڑے پر چہڑک دے اور کپڑا بنیت نماز کے پہنے اور نیا کپڑا پہن کر
دو رکعت نماز شکرانہ پڑہے پہر یہ دعا پڑہے الخ ہنوز وہ کپڑا اوس کی گردن
تک نہ پہونچا ہوگا کہ گناہ اوس کے معاف ہوجاوینگے اور سنت یہ ہے
کہ جب کپڑا بدن سے اوتارے اوسکو تہ کرکے رکہے ورنہ اوس کو شیطان پہنتا
ہے اور موزہ کو بہی حفاظت سے رکہے جب نیا کپڑا یا موزہ پہنے پہلے اعوذ
پہر بسم کہے اور اگر سورۂ فاتحہ تین بار یا سات بار وقت پہننے جامۂ نو یا باندہنے
دستار نو یا چادر نو یا موزۂ نو کی بدن پر پڑہ دے تو سرور پیدا ہوگا اور
صحت و عافیت سے رہیگا اور بیماری دور ہوگی اگر بیمار رہتا اور اگر قرضدار
ہے تو قرض ادا ہوجائیگا اور جلد دوسرا جامۂ تازہ میسر آئیگا اور پرانا کپڑا
اس فقیر و مسکین کو دیدے یا اپنے اہل و عیال کو بخش دے اگر وہ اس کے
مستحق ہون کہ اس کام مین اجر بسیار و ثواب بیشمار ہے انتہے یہ عبارت
روضہ کی اوسی طرح پر ہے جیسے اکثر ملا مشایخ کے بیانات ہوتے ہین نیا

اس کی کسی دلیل صحیح پر نہین ہے فقط دنیا جابہ کہنہ کا مسکین کو حدیث سی
ثابت ہے مجھکو حضرت شیخ اور اون کے امثال سے تعجب آتا ہے کہ آداب
صحیحہ ثابتہ مسنونہ کو چھوڑکر کیون متعلق ایسے اقوال رجال سے ہوتی ہین
بخاری رح نے کتاب ادب سفر مین چھہ سو ادب سے زیادہ لکھے ہین
جو خاص جناب رسالت صلعم اور اون کے اصحاب با جلالت سے ثابت ہین
پس آداب وسنن ماثورہ کے ہوتے ان اقوال غیر مستند پر عمل کرنا یعنی
چیسہ غفر الله لنا، لهم اللهم آمین ثم آمین

## ذکر گھونگٹ کا

یا ایها النبی قل لازواجك وبنٰتك ونسآء المؤمنین یدنین علیهن من
جلابیبهن ط ذلك ادنی ان یعرفن فلا یؤذین ط وکان الله غفورا رحیما ؐ
اے نبی کہدی اپنی عورتون کو اور اپنے بیٹیون کو اور مسلمانون کی
عورتون کو نیچے لٹکالین اپنے اوپر تھوڑی سی اپنی چادرین اسمین لگتا ہے
کہ پہچان پڑین تو کوئی نہ ستاوی اور ہے الله بخشنی والا مہربان ف
پہچان پڑین کہ لونڈی نہین بی بی ہے صاحب ناموس یا بدذات نہین
نیکبخت ہے تو بدنیت لوگ اوس سی نہ الجھین گھونگٹ اسکا نشان رکھا یہ
حکم بہتری کا ہے آگے فرمادیا الله بخشنی والا مہربان ہی انتہی ف الله تعالی
اپنی رسول الله صلی الله علیه وآله وسلم کو امر فرماتا ہے کہ وہ مومن عورتون کو

خاصکر اپنی بیبیون اور بیٹیون کو بوجہ اونکی شرف وبزرگی کی اس بات کا
حکم دین کہ وہ نیچے لٹکالین اپنے اوپر بہتوڑی سی اپنی چادرین تاکہ جاہلیت کے
عورتونکی سمات وعلامت سی جدا ہوجائین اور لونڈیون کے نشان سی اونکا
تمیز ہوجائی جلباب وہ چادر ہے جو اوڑہنی کے اوپر ہوتی ہے حضرت ابن
مسعود وعبیدہ وحسن بصری وسعید بن جبیر وابراہیم نخعی وعطاء خراسانی وغیر
واحد کا یہی قول ہی حافظ ابن کثیر کہتے ہین وھو بمنزلة الازار الیوم یعنی
جلباب آج کل بمنزلہ ازار کے ہے جوہری نے کہا جلباب ملحفہ ہے ہذیل کے
ایک عورت نی اپنے کسی مقتول کا مرثیہ کہا ہے ؎

تمشی النسور الیہ وھی لاھیة  مشی العذارى علیھن الجلابیب

یعنی اوس مقتول کی طرف گدھ چلتے ہین اس حال مین کہ وہ بازی کرتے ہین
مثل چلنے کنواری عورتون کے کہ اونپر چادرین ہون گدکی چال کو کنواری
عورت کی چال کی ساتہ اس لیی تشبیہ دی کہ گدھ آہستہ چلتا ہے جیسی کنواری
عورت شرم کی ماری آہستہ آہستہ چلتی ہی اور اوس کی پر بمنزلہ چادر کے
ہین گویا گدھ اوس مقتول کی طرف ایسا چلتا ہوا آرہا ہے جیسے کنواری عورت
چادر اوڑہے شرماتی ہوئی آرہی ہے علی بن ابی طلحہ نی حضرت ابن عباسؓ
سے روایات کیا ہے کہ اللہ تعالی نی مومنین کی عورتون کو امر فرمایا ہے
کہ جس وقت وہ اپنے گہرون سی کسی حاجت وکام مین نکلین تو اپنے موہنہ کو

سر کی اوپر سی چادروں کی ساتھہ ڈہانک لیں اور ایک آنکھہ کھلی رکھیں
محمد بن سیرین کہتے ہیں میں نے عبیدہ سلمانی سے اللہ عزوجل کی اس
قول کو پوچہا تو اونہوں نے اپنی موںہہ اور سر کو ڈہانک لیا اور بائیں آنکھہ
کو کہلا رکہا عکرمہ نے کہا کہ عورت اپنی ثغرہ نحر کو چادر سی ڈہانک لی چادر کو اوپر
لٹکالی ثغرہ نحر وہ ہڈی کو کہتے ہیں ثغرہ اصل میں چنبر گردن کے گڑہے کو کہتے
ہیں اور نحر پیش سینہ کو بولتے ہیں تو سینہ کا گڑہا ہی وہ ہڈی ہے ابن ابی حاتم
نے حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا سے روایت کیا ہے کہ جس وقت یہ آیت
نازل ہوئی تو انصار کی عورتیں نکلیں کان علی رؤسھن الغربان من السکینۃ
گویا اون کی سروں پر کوی تہے سکینہ و وقار سے اور اونپر سیاہ چادریں
تھیں جن کو پہنتے تہے یونس بن یزید کہتے ہیں ہمنے زہری سے پوچہا کیا
لونڈی پر خمار یعنی اوڑہنی ہے بیاہی ہو یا بن بیاہی کہا اوسپر خمار ہے اگر وہ
بیاہی ہو اور جلباب سی منع کی جاے کیونکہ لونڈیوں کے واسطی مکروہ ہے
کہ وہ آزاد بیاہی عورتوں کے مشابہ بنیں اور اللہ تعالی نے یوں ہی فرمایا
ہے یا ایھا النبی قل الایۃ اخرجہ ابن ابی حاتم سفیان ثوری رضی اللہ عنہ سے
مروی ہے کہ ذمی عورتوں کی زینت کی طرف نظر کرنا لاباس بہ ہے اور اس سے
جو منع کیا گیا ہے سو بسبب خوف فتنہ کی نہ اون کی حرمت کی وجہ سے اور
استدلال اس قول سی کیا ونساء المومنین ذلک ادنی ان یعرفن فلا یوذین

کی یہ معنی ہین کہ جس وقت وہ ایسا کرین گی یعنی گھونگٹ ڈال لینگی
تو پہچان لیجاینگی کہ وہ آزاد عورتین ہین لونڈیان نہین ہین نہ رنڈیان
ہین سدی نے تفسیر آیت باب مین یون کہا ہے کہ کئی لوگ منافق اہل مدینہ
کے جس وقت اندھیرا ہوجاتا تو وہ رات کو راہ مدینہ کی طرف نکلتے عورتونکو
چھیڑتے مدینے والون کے گھر تنگ تھے جب رات ہوجاتی تو عورتین اپنی
قضاے حاجت کے واسطے رستون کی طرف نکلتین تو یہ فاسق اپنی غرض
اون سے چاہتے پھر جب وہ عورت پر چادر دیکھتے تو کہتے یہ آزاد عورت ہے
اوس سے باز رہتے اور جس وقت عورت پر چادر نہ دیکھتے تو کہتے یہ لونڈی
ہے اوسپر دوڑ پڑتے مجاہد نے کہا کہ چادر اوڑھ لین تو معلوم ہوجاے کہ وہ
آزاد بیبیان ہین کوئی فاسق اون سے اذیت وریبت کے ساتھ پیش
نہ آئے اللہ غفور رحیم ہے یعنی زمانہ جاہلیت مین جو کچھ گذر چکا ہے اللہ تعالے
اوس کو بخشدیگا اس لیے کہ عورتون کو اس کا کچھ علم نہ تھا لیکن بعد علم کے
جو عورت خلاف حکم کام کریگی تو اوسپر گناہ ہوگا اوس کی جزا سزا پائیگی
فتح البیان مین کہا ہے کہ جلابیب جمع ہے جلباب کی جلباب ایک کپڑا ہے
جو خمار یعنی اوڑھنی سے بڑا ہوتا ہے یعنی ملاءہ جس کو عورت درع وخمار کے
اوپر اوڑھتی ہے جوہری نے کہا جلباب ملحفہ ہے شہاب نے کہا جلباب ایک
ازار واسع ہے جس کو اوڑھا لپیٹا جاتا ہے کسی نے کہا قناع ہے کسی نے کہا

ہر کپڑا چادر وغیرہ ہے جو عورت کی ساری بدن کو چھپاوے جلیا کہ حدیث
ام عطیہ سی صحیح مین ثابت ہوا ہے کہ کہا یا رسول اللہ واسطی ایک ہمارے
کے چادر نہین ہوتی ہے تو آپ نے فرمایا کہ اوس کی بہن کو چاہیے کہ وہ اپنے
جلباب سی اوس کو اوڑہادے واحدی کہتے ہین مفسرین نے کہا ہے کہ اپنے
موہنون اور سرون کو ڈہانک لین مگر ایک آنکھہ تاکہ پہچانے جائین کہ وہ آزاد
ہین تو اون سے کوئی ایذا کے ساتہہ پیش نہ آوے حضرت ابن عباس بہی اسی
کے قائل ہین حضرت حسن نے فرمایا کہ اپنا آدہا موہنہ ڈہانک لی قتادہ نے
کہا کہ جلباب کو اپنی پیشانی کے اوپر موڑے اور اوس کو مضبوط کردے پہر اوسکو
ناک پر موڑدی گو اوس کی دونون آنکھین کہل جائین لیکن سینے کو اور معظم وجہ
یعنی اکثر موہنہ کو چہپالی مبرد نے کہا کہ اپنے اوپر چادرون کو ارخا کرین یعنی
ڈال لین لٹکا لین اور اون سے اپنے موہنون اور اطراف کو ڈہانک دین
حرف من تبعیض کے واسطے ہی یعنی جلباب کا بعض وفضل اور پلو اپنے
موہنہ پر لٹکالی مقنع کرلی تاکہ لونڈی سی متمیز ہوجائے ذلک ادنی ان یعرفن
فلا یوذین کے یہ معنی ہین کہ یہ چادرون کا لٹکا لینا قریب تر ہے اس کے
کہ وہ پہچانی جائین لونڈیون سی متمیز ہوجائین لوگون کو یہ بات ظاہر
ہوجائے کہ وہ آزاد ہین تو اہل ریبت وفسق کی طرف سے ایذا نہ دی جائین
اونکا اور اون کے گہر والون کا لحاظ رکہین اونسے چہیڑ نکرین اس سی یہ مراد

نہین ہی کہ منجملہ عورتون کی عورت پہچانی جائے کہ وہ کون ہے بلکہ مراد یہی
ہے کہ پہچان پڑین کہ وہ آزاد ہین لونڈیان نہین ہین کیونکہ اونہون نے
ایک ایسا پہناوا پہنا ہے جو کہ آزاد عورتون کی ساتھہ خاص ہے

## فائدہ بیان مین تمیز لباس علماء کے

سبکی رحمہ اللہ نے طبقات کبری مین فرمایا ہے کہ ائمہ شافعیہ مین سے احمد
بن عیسی رحمہ اللہ شارح تنبیہ نے اس آیت کریمہ سے استنباط کیا ہے کہ اس
زمانے کی علما جو بات اپنی لباس و پوشاک مین کرتے ہین کہ آستینین فراخ
چوڑی چکلی رکھتے ہین عمامہ ایک شکل خاص پر باندہتے ہین طلیسان اوڑہتے
ہین یہ بات اچھی ہے گو سلف نے اس کو نہین کیا ہے کیونکہ اسمین اون کے
واسطے ایک تمیز ہے اور اس سے وہ پہچانے جاتے ہین تو اون کے فتوون
اور قولون کی طرف التفات کیا جاتا ہے انتہے اس سے معلوم ہوتا ہے کہ تمیز
اشراف کا کسی علامت و نشان سے بہی ایک امر مشروع ہے انتہے صاحب
فتح البیان دام ظلہ فرماتے ہین کہ یہ کیا بارد استنباط ہے اور کیا قلیل النفع بات
ہے خاصکر بعد اسکے کہ سنت مطہرہ مین لباس و درازی لباس مین اسراف
کرنیسے نہی وارد ہو چکی ہے اور سلف امت و ائمہ ملت نے بہی اس سے منع فرمادیا ہے
تو پہر یہ استنباط کہان اور مطلب تنزیل کہان یہ تو ایک بدعت ہے کہ اوسکو علماء
و مشائخ دنیا نے نکالا ہے اسی لیے علی قاری رضی اللہ عنہ نے اونکی معرض ذم مین

یون فرمایا ہی عمائم کا لابراج و عمائم کا لاخراج یعنی عمامی ایسی جیسی برجیان اور
آستینین ایسی جیسی خرجیان اور اونپر اسکا بہت سخت انکار کیا ہی اور یہ جو ذکر کیا ہے
کہ زی علماء و اشراف ایک سنت ہی سو ابن الحاج نی مدخل مین اسکو رد کیا ہی کہ
انکی زی و لباس اوس زی و لباس کی مخالف ہی جو زمانہ نبی صلی اللہ علیہ و آلہ و
سلم اور عہد خلفاء راشدین رضی اللہ عنہم اور اون کی بعد خیر قرون مین تہے پہر اگر
کوئی کہے کہ وہ اس لباس سی پہچانے جاتے ہین تو یون کہا جاوی کہ وہ اگر لباس و
شکل اول پر باقی رہتے تو بہی وہ اوس سی پہچانی جاتی کیونکہ وہ لباس اوس لباس کے
مخالف ہوتا جسپر لوگ اب ہین علی قاری نی اونکے قول کی انکار مین طول کیا ہی اور
صاحب فتح البیان نی حجج الکرامہ مین بہی اسپر کلام مبسوط فرمایا ہی طالب تفصیل اوسکے طرف
رجوع کری محمد بن کعب قرظی سے مروی ہی کہ ایک شخص منافقومنین کا مومنین کی بیبیونکو
چہیڑتا اونکو ایذا دیتا تہا اوس سی جب کہتے تو کہتا کہ مینے اوس عورت کو لونڈی گمان کیا
تہا اسلیے اللہ تعالی نی مومنین کی بیبیونکو امر فرمایا کہ لونڈی کی لباس کی مخالفت کرین
اور اپنی اوپر اپنی چادر رونسے کچہ لٹکالین عورت اپنی موہنہ کو ڈہانک لی مگر ایک آنکہ یہ
قریب تر ہی اسکی کہ وہ پہچان پڑین تو ایذا نہ پاوین اللہ فرماتا ہے کہ یہ لائق تر ہی اسکے
کہ وہ پہچانی جائین حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہی کہ جس وقت یہ آیت یدنین
علیہن من جلابیبہن نازل ہوئی تو انصار کی بیبیان نکلین گویا اونکی سرونپر کوّے تہے
سکینہ یعنی وقار کی جہت سی اور اونپر چادرین سیاہ تہین جن کو وہ پہنے ہوئے تہین

روایت مین یون ہے طرح من السکینۃ کا لفظ ہی حالانکہ اسکے کچہہ معنی نہین ہین کیونکہ مراد
تشبیہ دینا ہے سیاہ چادرون کی کوے سی سکینت و وقار کی ساتہہ اور نکا وصف
کرنا مراد نہین ہی جیسے کہتے ہین یعنی وقت تشبیہ سکون او وقار کے کان علی
روسہم الطیر گویا اونکے سرون پر پرندے ہین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے
مروی ہے کہا کہ رحم کرے اللہ انصار کی عورتون کو کہ جس وقت یہ آیت
نازل ہوئی تو اونہون نے اپنی مروط کو پہاڑا پہر اونکو اپنے سرون پر ڈالا
پہر اونہون نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے پیچہے نماز پڑہی گویا اونکے
سرون پر کوے تہے حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ آزاد
عورت لونڈی کا لباس پہنتی تہی اس لیے اللہ تعالی نے ایماندار بیبیون کو
حکم کیا کہ اپنے اوپر اپنی چادرون سے کچہہ لٹکالین چادر کا لٹکانا یہی ہے کہ مقنع
ڈال لی اور اوس کو اپنی پیشانی پر کس کر باندہ دے انس رضی اللہ عنہ
کہتے ہین کہ ایک لونڈی نقاب ڈالی ہوئی حضرت عمر رضی اللہ عنہ پر گذری تو
وہ اوسپر درہ لیکر چڑہے اور فرمایا اے لکاع تو آزاد عورتون کے مشابہ
بنتی ہے قناع کو ڈالدے صاحب فتح البیان دام ظلہ فرماتے ہین لکاع
ایک کلمہ ہے کہ جس شخص کو حقیر جانتے ہین جیسے غلام لونڈی خامل گمنام
کم عقل بے وقوف اون کے واسطے اس کلمے کو بولتے ہین جیسے لوگ کہے
ای خبیس عورتین اول اسلام مین اپنی عادت جاہلیت پر مبتذل رہتی

تھین عورت درع وخمار مین باہر نکلتی آزاد و لونڈی مین کچھ فصل و تمیز
نہ تھا فقیان گبرو بی قید لوگ چھیڑتے جس وقت وہ واسطے تقضای حاجۃ
کے رات کو کھجوروں اور گنجان درختون مین نکلتی تھین یہ چھیڑنا او کا
لونڈیون کو تھا کبھی لونڈی خیال کرکے حرہ کو بھی چھیڑتے تھے اس لیے
اون کو حکم ہوا کہ اپنا لباس برخلاف لباس لونڈیون کے بنائین
ملاحف پہنین سر اور مونہہ چھپائین تاکہ کوئی طمع کرنے والا اون مین
طمع نکرے کذا فی مرأۃ النسوان

## خاتمہ

بیان ماسبق سی یہ بات ثابت ہوئی کہ راجح تحریم معصفر ہے عصفر سے
رنگ سرخ حاصل ہوتا ہے اور وہ جو حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نی
حلہ حمراء پہنا تھا سو شافعیہ و مالکیہ وغیرہم قائل جواز لبس احمر ہین مگر عصفر
کے سوا اور حنفیہ ہر سرخ رنگ کو مکروہ و حرام کہتے ہین لیکن ان کے سارے
دلائل مخدوش و مجروح ہین تفصیل اس بحث کی کتاب ہدایۃ السائل مین
ہے ابن القیم کا یہ کہنا کہ مراد حمراء سی مخطط ہے نہ احمر ... خلاف ظاہر روایت
ہے حافظ نے فتح الباری مین دربارۂ جامۂ سرخ رنگ سات مذہب نقل
کیے ہین اور جانب جواز کو راجح کہا ہے یہی حق ہے رنگ سفید و سیاہ و سبز و
زعفر و ملونات سو سب کا جواز احادیث سے واسطے مردون کے ثابت ہے

ابن عمر سے رفعًا و وقفا رنگ زعفرانی کا پہننا ثابت ہوا ہے رواہ احمد
واھل السنن بلکہ یہ رنگ حضرتؐ کو سب سی زیادہ محبوب تھا اور سوا اس
رنگ کی اوہان بزعفران بھی ثابت ہے اور جس کپڑے پر صورت صلیب کے
یا اور کسی حیوان کی ہو اوسکا پہننا درست نہین ہے حدیث عائشہؓ اسپر
دلیل ہے رواہ البخاری وغیرہ ابوداود واحمد کا لفظ یہ ہے لم یکن فی بیتہ
ثوب فیہ تصالیب الا نقضہ واخرجہ النسائی ایضا ہان تصویر درخت و
نحوہ کی لاباس بہ ہے اور پہننا قمیص وعمامہ کا ثابت ہے رہا پاجامہ سو
حدیث ابوامامہ مین فرمایا ہے تسرولوا وائتزروا وخالفوا اھل الکتاب
رواہ احمد والطبرانی وسندہ حسن اور بہت سے ائمہ نے تصریح کی ہے
کہ حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے سراویل خریدی کی ظاہر یہی ہے کہ واسطے
پہننے کے مول لی ہوگی ابن القیم نے لکھا ہے کان صلی اللہ علیہ وآلہ و
سلم یلبس القلنسوۃ بغیر عمامۃ ویلبس العمامۃ بغیر قلنسوۃ انتھی
اس صورت مین یہ کہنا کہ تنہا کلاہ پہننا زیّ مشرکین ہے کما نقل صحیح نہ
ہنیر نگا تحنیک عمامہ سنت ہے اور ترک اوسکا زیّ عجم ہے ع تحت الحنکی
نیز یہ وستار کسی + اور پہننا ثوب مخلوط بحریر کا ممنوع ہے حسکو آج کل شروع
کہتے ہین نظر بدلیل ورنہ جمہور تو قائل اباحت ہین تفصیل ان مباحث کی
کتاب دلیل الطالب مین مرقوم ہے اوس کی طرف رجوع کرنا چاہیے ف

اس زمانہ آخر مین جس طرح جملہ اسور ماکل و مشارب و مطاعم و مساکن
و مناکح مین احداثات غیر محصور ہوئے ہین اسی طرح ملابس مین بھی بتداعات
عجیبہ و غریبہ ظاہر ہوئے ہین اہل کتاب کی ایک وضع خاص ہے اور
ہنود کی بھی طرز مخصوص ہے اور ترک اپنے طور کا لباس پہنتے ہین اور فرس
و مجوس اپنے ڈہنگ کا لکن جو لوگ ان مین اسلام کے قائل ہین وہ لباس
مین ہم طرز قوم خود ہین کوئی اون مین اہتمام اتباع سنن و آداب لباس
کا طریقہ ماثورہ بیحق مین مرد و زن کے نہین رکھتا ہے علی الخصوص مسلمانان
ہند سب سے زیادہ آزادگی مین رہتے ہین جس کے جی مین جس طرح کا
تراش خراش پسند آتا ہے وہ اوسی کو اختیار کرتا ہے خواہ زی دین ہو
یا زی فسق یا زی کفر تنوع کا مقدار اس درجہ تک پہونچا ہے کہ ایک شہر
یا ایک محلہ بلکہ ایک گھر مین بھی اتحاد وضع کا نہین ہے اور کسی جگہہ تلفیق
اکسیہ و ملابس ہی یعنی ٹوپی کسی قوم کی اور پاجامہ کسی قوم کا اور جوتہ کسی
طائفہ کا غرضکہ لوگ صد دستار و صد گفتار و ہزار رفتار و ہزار کردار ہو گئے
ہین غربت اسلام نے بالکل اہل اسلام کو اون کی ہیئت قدیم و شکل
ایمانی و صورت اسلامی سے بدل دیا ہے مین یہ نہین کہتا کہ سارا لباس
مروج غیر ماثور حرام بحت یا ناجائز محض ہے اگرچہ غالبًا ایسا ہی حال ہے
بلکہ بعض اوضاع جائز ہون گے گو ماثور سلف نہون لکن وضع سلف بر زمرہ

علماء و مشائخ مین فی ہزار سو نفر بہی معلوم ہنین ہوتی ہم عجم پر اور یہان
کے مسلمین پر مرد ہون یا عورت کیا حسرت و افسوس ظاہر کرین کہ حرمین
شریفین کا لباس بہی گو طریقۂ عرب پر کہلاتا ہے اور مشابہ قبائل و عشائر
عرب ہے لکن سنت کی شکل سے بغایت دور اور سرف و خیلاء و نحو سما سے
نہایت نزدیک ہے جب مردون کا یہ حال ہے کہ اونہون نی اپنی قدیم
روش چہوڑ دی اور فساق عجم کی اوضاع مخترعہ روز افزون پسند کیے تو
زنان ناقص العقل و الدین کا کیا ذکر ہے کہ فی الحال مستورات اکثر اہل اسلام
نے وہ وضع اختیار کی ہے جو شرعاً حرام ہے بلکہ بزبان شارع پر لعنت
آئی ہے جس کو دیکہو بیحیائی کا جامہ پہنے ہوئے ہے نہ اللہ کا ڈر نہ رسول
سے حیا اگر یہ بات نہ تہی کہ پوری شکل بزنان عرب کی سی ہوتی تو بہلا
اتنا تو ہونا ضرور تہا کہ استحقاق لعنت سے بچکر جائز مباح پر مقصر ہوتا دوپٹہ
سر سے گرا رہتا ہے انگیا ایسی باریک کہ سارا سینہ منکشف ہوتا ہے کرتی
اتنی چہوٹی کہ شکم و ناف ظاہر ہے پاجامہ وہ جو واصف بقیۂ ستر ہے اگر
کلی وار ہے تو اسراف صریح ہے اور اگر چوڑی دار ہے تو ہر دو قدم مکشوف
ہین لباس و جامہ وہ باریک جو کسی عضو کا ساتر نہین ہے بعض عورتین
نعلین مردانہ و انگرکہ و صدریہ کا استعمال رکہتی ہین حالانکہ اس فعل پر
لعنت آئی ہے بالجملہ کارخانۂ دین و ایمان کا برہم اور لباس اسلام کا

درہم ہو گیا ہی معہذا یہ لوگ مسلمان با ایمان ہین اور خیر کی وضع پر
طاعن اور اپنی تراش وخراش وایجادِ ناروا پر نازان وکان امر اللہ
قدرا مقدورا ھذا اٰخر الرسالۃ والحمد للہ اولاً وآخراً آج روز دوشنبہ
۲۶ - رمضان المبارک ۱۳۰۵ ہجری کو باوجود تشتت
حواس کے چار دن مین یہ رسالہ بعونہ تعالی
وصونہ تمام ہوا والحمد للہ الذی
بنعمتہ تتم الصالحات



بسم اللہ الرحمن الرحیم

الحمد للہ خالق الحرف ومقدر الصنائع والصلوۃ والسلام علی خیر خلقہ محمد
ذی المعارج والبدائع وعلی آلہ وصحبہ مؤدی الامانات الی اھلہا والودائع
اما بعد یہ رسالہ ہی بیان مین اختیار حرفہ وصنعت کی بعض جاہلون کو یہ خیال
ہوتا ہی کہ پیشہ کرنا ایک طرح کی ذلت ورذالت ہی واسطی صاحب پیشہ کے اور
جو لوگ اہل شرف ہین وہ اختیار حرفہ وکسب سی عار رکھتے ہین سو یہ بلا وسفاہت
سوا ان بلاد ہند کی کسی اور ملک مین دیکھی سنی نہین گئی بلکہ عامۂ مخلوق خدا کا رزق
خدانی اسی پیشہ وری اور اکتساب صنائع مین رکھا ہی اور اصول جملہ حرف و
صنائع کے مشکوۃ نبوت انبیاء علیہم السلام سے یا ملوک صلحاء یا اولیای کرام سے

ماخوذ ہین الا ماشاء اللہ تعالی اور کتاب عزیز و سنت مطہرہ مشتمل ہے بیان
اصول حرف پر بلکہ شارع علیہ السلام نی ترغیب دی ہے عمل ید پر سو یہ عمل
بدون اکتساب حرفہ کی نہین ہو سکتا ہی پس جبکہ ثبوت شرف وجواز پیشہ وری
کا قرآن وحدیث وشرع شریف وکتب سیر وتواریخ سے از آدم علیہ السلام
تا اینندم ثابت ہی تو پہر عار کرنا شرفا کا اس شرف سی اور رذالت سمجھنا احتراف
کا یعنی جو یہ جہل اولاد شرفای ہند مین بسبب بی علمی کے حادث ہوا ہی اور اسی
وجہ سی جبکہ سب معایش اونکی جو بوجہ علم وفضل آبا ر و اجداد طرف سے ملوک کی
بطور ملک و وظیفہ مقرر تہی باقی نرہی اور غربت و افلاس و تہیدستی وفقر واحتیاج
نے دامن اونکا پکڑا تو اوہنون نی اختیار کرنا کسی حرفے کا اپنے لیے ذلت و
رذالت سمجہکر پسند نہ کیا ورنہ اللہ تعالی نی حرف وصنائع مین یہ برکت نمایان کہی
ہے کہ صاحب حرفہ سد رمق سے تو ہرگز محروم نہین رہتا ہے اور بقدر کفاف
کی اوسکو ضروری رزق مل جاتا ہی اور یہ احتراف واکتساب اوسکو مذلت سوال
ورذالت گدائی سے محفوظ رکہتا ہی پہر کسی حرفے مین ایسی وسعت بہی دیکہی
سنی ہے کہ صاحب حرفہ آلاف الوف کا مالک ہوگیا اور مقدورات اوس کے
اندازہ حساب سے بڑہ گئے یہ برکت کسی اور ہنر مین کم ہوتی ہے الغرض اس جگہ
ثابت کرنا شرف احتراف کا ہی نہ استقرا جملہ صنائع کا تا کہ مومن دیندار عقیدہ اپنا
بابت اس مسئلے کی درست کرلی اور بصورت میسر نہ آنی رزق کے بذریعہ نوکری

چاکری و حکومت و علم و فن کی اگر ممکن ہو تو کسی قسم کی، تجارت یا صنعت یا حرفت سیکھکر
اپنی اور اپنے اہل و عیال کی شکم پروری کرے ہان جو حرفے ایسے ہین کہ
شرعا جائز نہین اونسے احتراز کرنا ضرور ہے یا جو حرفے مخصوص بر ذالت ہین اونسے
بھی بچنا بہتر ہوتا ہی غالب صحابہ و تابعین و تبع تابعین و رواۃ حدیث و علماء دین
و مجتہدین شرع مبین اہل حرفہ گذری ہین حضرت ابوبکرؓ بزازی کرتے تھے اور
حضرت عمرؓ بیع و شرا اور عثمان رضی اللہ عنہ تاجر تھے اور راویان حدیث مین
کوئی زیات تھا اور کوئی سمان اور کوئی حذاء اور امام ابو حنیفہ و ابن سیرین تاجر تھے
اور اولیا مین کوئی نساج اور کوئی خراز اور کوئی دقاق اور کوئی حداد اور کوئی
وراق اور کوئی قصار اور کوئی حلاج اور کوئی جمال اور کوئی خواص تھا وقس علی ذلک
اگر سب کا استقرار کیا جاے تو اوراق کثیرہ مستغرق ہوجائین غرضکہ حرفہ اور چیز ہی اور
نسب انسان کا اور چیز اول صفت ہی اور ثانی ذات ہی نسب مین ساری بنی آدم
ایک ہین اس لیے کہ آدم و حوا کی اولاد مین ہین آدم مٹی سے پیدا کیے گئے تھے
یہی اصل ہے ہر آدمی کی فخر کرنا نسب پر شعار جاہلیت کا ہے نہ شعار اسلام کا ہان
اللہ تعالی نے نسل آدم کو شعوب و قبائل پر منقسم فرما دیا ہے اسمین بہت سی فوائد و
مصالح مندرج ہین از انجملہ ایک بات یہ ہی کہ صلہ رحم موقوف ہی معرفت انساب پر
یا مثلا بنی ہاشم کو فضیلت دی ہی غیر پر اس امر مین کہ مال زکوۃ اونپر حرام ہے یا ابنے
فاطمہ مخصوص ہین ساتھ مزید شرف و کرم و فضل کے اور اسمین فی الجملہ رعایت کفاءت

کی بھی ملحوظ رکھی گئی ہے سوان اضافات کی وجہ سے یہ بات لازم نہین آتی ہو
کہ سادات غیر سادات کو حقیر و ذلیل وخوار ورسوا سمجھکر بنظر حقارت دیکھین کہ یہ
عین جہل و نشاء محض ہو کیونکہ یہ امتیاز انساب کا اسی دنیامین واسطے انتظام
کارخانۂ عالم فانی کے ہے اور جہان جاودانی مین کسی نسیب وحسیب کو کوئی نسب
وحسب کام نہ آئیگا الا من اتی اللہ بقلب سلیم قول فیصل رب کریم کا اس معاملۂ فخیم
مین یہ ہو ان اکرمکم عند اللہ اتقاکم اور فرمایا ہی ان اولیاءہ الا المتقون قیامت
مین جو کچھ عزت و آبرو ہوگی وہ اہل علم واہل دین و تقوی کی ہوگی پس نہ کسی
بادشاہ وامیر و وزیر وحاکم و والی و پہلوان اکول وشروب و نحو ہم کی بلکہ یہ سب
تکبر و فخر کرنے والی ذات و نسب پر اوس دن سب سے زیادہ ذلیل وخوار ہونگے اور
مورچی کی طرح پامال خلائق ٹہیرینگے یہ ساری خیالات اہل دنیا و متکبرین جہلاء کے
ابطل باطلات ہین حدیث ابو ہریرہ مین فرمایا ہے باز رہین قومین فخر کرنے سی
باپ داد ون پر جو مر گئے ہین وہ تو کوئلا ہین جہنم کے یا خوار تر ہین اللہ پر گبریلی سے
جو اپنی ناک سی غلیظ کو لڑکاتا ہے اللہ نے تم سی نخوت جاہلیت اور فخر باآبا کو
دور کردیا اب تو یہی مومن تقی ہے یا فاجر شقی ہے سب لوگ بنی آدم ہین آدم مٹی
سے بنے ہین رواہ الترمذی وابو داؤد اور حدیث عیاض بن حمار مجاشعی مین
رفعاً آیا ہو کہ اللہ نے مجھے وحی بھیجی ہے کہ تم خاکساری اختیار کرو کوئی کسی پر فخر اور
ظلم نہ کرے رواہ مسلم مراد فخر سے دعوی عظمت و کبر و شرف کا ہی الغرض انسان کو لازم ہے

کہ جب اونسے اقرار ایمان کا کرلیاہی تو اب ہر باب وفصل مین مطابق شرع شریف
کے قول وفعل وحال مین رہی کسی جاہل بددین اور دنیادار مغرور کے کہنے سننے
مین آکر اپنے دین کو ضائع نکرے وباللہ التوفیق

## فصل بیان مین ترغیب وثبوت شرف اکتساب کے

قال اللہ تعالی وعلم آدم الاسماء کلہا سیوطی نے اصول لغت میں ابن عباس
رضی اللہ عنہ سے اس آیت کی تفسیر مین نقل کیا ہے کہ اونہون نے فرمایا ہے علمہ
فی تلک الاسماء الف حرفۃ مما یحتاج اولادہ الیہا کما علمہ الالسن کلہا من العربیۃ
والسریانیۃ والعبرانیۃ وغیرہا پہر آدم نے ہر چیز کا نام رکہا وہی نام اوس چیز
کا قیامت تک چلا جاتا ہے جب انکی اولاد کثرت سے ہوئی تو ہر ایک نے اونسے
ایک زبان اور ایک حرفہ سیکہ لیا جس کو جتنی استعداد تحصیل کمالات آدمیت
کی تہی وہ اوسنا ماہر صناعت ہوگیا اور وہ حرفے قرنا بعد قرن اور بطنا بعد بطن
انکی اولاد مین باقی رہگئے ہر حرفہ اوس شخص کی طرف منسوب ہوا جس سے اوسکی
ابتدا ہوئی تہی اور راہبر اوس کی متعین ٹہیرا تہا جیسے کتابت وخیاطت کہ یہ
ادریس علیہ السلام سے نکلی ہی شیخ علامہ علاء الدین سکتواری رح نے محاضرۃ الاوائل
ومسامرۃ الاواخر مین لکہا ہی کہ قاعدہ کلیہ یہ ہی کہ نسبت ہر ایسے حرفے کی جسکا واضع
اول معلوم نہو طرف آدم صفی علیہ السلام کی کرنا چاہیے اور انتساب حرفے کا طرف
خلاف ملت اسلامیہ کے جائز نہین ہے جیسے کسی حرفے کو طرف جمشید وغیرہ کی

منسوب کرنا اگرچہ اخذ حرفے کا وقت ضرورت کی کافر سے بھی جائز ہے کیونکہ نبی آدم
حاجتمند حرف ہوتے ہین سو جب کوئی حرفہ ایسا ہو کہ امر معاش مین جائز ہے اور
تاریخ اوس کے واضع اول کی علی التحقیق معلوم نہین ہو سکتی ہے تو اوسکا انتساب
طرف ابو البشر علیہ السلام کی ہونا چاہیے اس لیے کہ یہ بات ثابت ہو چکی ہے کہ
حق تعالی نے اون کو ہمراہ تعلیم اسمار اشیار کے ہزار حرفے بھی تعلیم فرما دیے تھے
تو اس اعتبار سے وہی مقتدی ٹھیری اس لیے کہ وہ اصل ہر کمال اور معدن حقائق
اکوان و احوال تھے وهو اول خليفة ظهر بالكمالات الكائنة في الاكوان فليحفظ
ذلك والله الموفق انتهى مقدام بن معدی کرب رفعا کہتے ہین ما اکل احد طعاما
قط خيرا من ان ياكل من عمل يده وان نبی الله داؤد كان ياكل من عمل يده رواه البخاری
وغیرہ ابن ماجہ کا لفظ رفعا یون ہے ما کسب الرجل کسبا اطيب من عمل يده یعنی کہانا
کسی شخص نے کوئی کہانا بہتر اس سے کہ اپنے ہاتھ کے کام سے کہائی داود علیہ السلام
اپنے ہی ہاتھ کے عمل سے کہاتے تھے سب سے زیادہ پاکیزہ تر کمائی اپنے ہاتھ کا کام ہے

ہر کہ نان از عمل خویش خورد — منت حاتم طائی نہ برد

یہ حدیث دلیل ہے شرف عمل بالید پر اور مرغب ہے اکتساب مین اس مین سارے
اعمال و حرف و صنائع دستکاری عموما و شمولا داخل ہین مگر وہ عمل جو کہ مثلا شرع
مین ناجائز ٹھیرے اس عمل کو حضرت نے اطیب کسب فرمایا ہے اس سے زیادہ اور کیا
شرف واسطے حرفے کے درکار ہے کہ جو کچھ ماسوا اس حرفے کے ہے وہ درجے مین

حرفی سے کمتر ہی حدیث ابوہریرہ مین فرمایا ہی لان یحتطب احدکم حزمۃ علی ظہرہ
خیر لہ من ان یسأل احدا فیعطیہ او یمنعہ رواہ مالک والبخاری ومسلم والترمذی
والنسائی یعنی اگر ایک شخص ایک گٹھہ لکڑی کا اپنی پیٹھہ پر لاد کر لاوی تو یہ بہتر ہے
اس سی کہ کسی سے وہ سوال کری پہر وہ شخص اوسکو دے یا نہ دی اس حدیث سی
جواز پیشہ ہیزم کشتی کا اور فضیلت اوس کی سوال پر اور مذلت سوال کی اور ناجائز
ہونا اوسکا ثابت ہوا اس زمانے مین اولاد شرفاء مسلمین سوال سے تو عار نہین کرتی
اور ہر امیر غریب سی اظہار اپنے شرف آباء وغیرہم کا کرکے طالب صدقہ وخیرات
ہوتی ہی لکن اگر کہو کہ تم کوئی حرفہ اختیار کر لو تو اس بات سے اونکو سخت انکار ہوتا ہے
اور عار آتی ہے سو درحقیقت اختیار کرنا ہر کا ہے عار ہے اور انکار کرنا ہی حق شرع سے
لاحول ولا قوۃ الا باللہ زبیر بن عوام کا لفظ رفعا یون ہے لان یاخذ احدکم حبلہ
فیاتی بحزمۃ من حطب علی ظہرہ فیبیعہا فیکف بہا وجہہ خیر لہ من ان یسأل الناس
اعطوہ ام منعوہ رواہ البخاری یعنی ہیزم فروشی سے آبرو بچانا بہتر ہے بہیک مانگنے سے
یہ حدیث دلیل ہی اس بات پر کہ حرفی مین آبرو رہتی ہے اور سوال سی ذلت نصیب ہوتی
ہے اب جو کوئی حرفی کو بی آبروئی سمجہے تو وہ بڑا احمق بے آبرو ہی اور جو سوال کو
اچہا جانی وہ سخت ذلیل وخوار ورذیل ہی گو آپ کو شریف سمجہے حدیث انس مین آیا ہے
کہ حضرت نے ایک مرد انصاری مفلس سی پوچہا تہا تیرے پاس کیا ہی کہا ایک ٹاٹ
ایک پیالہ پانی پینے کا ہے آپ نی وہ لیکر نیلام کیا اور فرمایا ایک درہم کا طعام لیکر گہر مین

دی اور ایک درہم سے ایک کلہاڑی خریدا۔ اونے اسی طرح کیا حضرت صلی اللہ
علیہ وآلہ وسلم نے اپنے ہاتہہ سی اوسمین دستہ ڈالا اور فرمایا جا لکڑی کاٹ کر بیچ
مین تجھکو پندرہ دن تک پہر نہ دیکہون وہ گیا اور اسی طرح کیا اوس کی پاس دس
درہم ہوگئے اوس نی بعض کا کہانا خریدکیا اور بعض کا کپڑا حضرت نی اوس سی فرمایا
ھذا خیر لک من ان تجئ المسئلة فی وجھك یوم القیامة رواہ ابو داود واللفظ له
والنسائی والترمذی وقال حدیث حسن یعنی یہ مزدوری تیرے لیے اس سی بہتر ہے
کہ قیامت مین یہ سوال ایک داغ تیرے چہری پر ہو معلوم ہوا کہ حرفہ کیسا ہی حقیر
کیون نہو لکن پہر بہی سوال کرنے بہیک مانگنے سے بہتر ہے اس حرفے کو ایک شرف
یہ بہی حاصل ہوا کہ خود حضرت نی اوسکی کلہاڑی مین دستہ ڈالا اور اوس کو یہ پیشہ تعلیم
فرمایا یہ دلیل ہی اسپر کہ احتطاب ایک پاک کمائی اور حلال روزی ہی وللہ الحمد
لکڑ کہیٹرون کو یہ حدیث سنکر خوشی کرنا چاہیے کہ یہ پیشہ ہمکو سید الانبیاء نی سکہایا ہی ؎
دلا خوش باش کان محبوب جان را بمسکینان و درویشان سری ہست
سعید بن عمیر کہتے ہین حضرت سے پوچہا تہا کون سا کسب اطیب ہے فرمایا
عمل الرجل بیدہ وکل کسب مبرور رواہ الحاکم وقال صحیح الاسناد ورواہ البیھقی
مرسلاً یعنی ہاتہہ کی محنت مزدوری اور ہر پاک کمائی پاکیزہ کسب ہے دوسرا
لفظ انکا یہ ہے کہ حضرت نی اس سوال کی جواب مین کہ افضل کسب کیا ہے فرمایا تہا
بیع مبرور وعمل الرجل بیدہ رواہ احمد والبزار والطبرانی ابن عمرؓ کہتے ہین حضرت سے

پوچھا کون کسب افضل ہے فرمایا عمل الرجل بیدہ وکل بیع مبرور رواہ الطبرانی و
رجالہ ثقات رافع بن خدیج کا لفظ یہ ہے قیل یا رسول اللہ ای الکسب اطیب قال
عمل الرجل بیدہ وکل بیع مبرور رواہ احمد والبزار ورجال اسنادہ رجال الصحیح
حدیث دلیل ہی اسپر کہ ہاتھہ کی کمائی اور مزدوری افضل واطیب کسب ہے اسی طرح
پاک صاف لین دین کرنا جسمین کوئی عقد فاسد شرعا نہو پاک کمائی ہوتی ہے مراد
بیع سے اس جگہہ تجارت اشیا ہے جس طرح کہ عمل ید سے مراد ساخت وپرداخت
اشیا بطور دستکاری ہی حکایت کعب بن عجرہ کہتے ہین ایک مرد کا گذر حضرتؐ
پر ہوا ایک صحابی نے اوس کی تیزی اور نشاط دیکھکر کہا کہ ای رسول خدا اگر یہ حال
اسکا راہ خدا مین ہوتا تو کیا اچھا ہوتا فرمایا ان کان خرج یسعی علی ولدہ صغارا
فھو فی سبیل اللہ وان کان خرج یسعی علی ابوین شیخین کبیرین فھو فی سبیل اللہ و
ان کان خرج یسعی علی نفسہ فھو فی سبیل اللہ وان کان خرج یسعی ریاء و
مفاخرۃ فھو فی سبیل الشیطان رواہ الطبرانی ورجالہ رجال الصحیح یعنے
اگر یہ اپنے چھوٹے بچون کے لیے کمائی کو نکلا ہے تو یہ سعی اس کی راہ خدا
مین ہے اور اگر اپنے بوڑھے مان باپ کے لیے کمائی کو نکلا ہے تو بھی راہ
خدا مین ہی اور اگر اپنے نفس کی عفت کے لیے نکلا ہے تو بھی راہ خدا
مین ہے اور اگر ریا وفخر کے لیے نکلا ہے تو راہ شیطان مین ہے معلوم ہوا کہ
کمائی کرنا واسطے ہر سہ امر مذکور کے خالی ثواب سے نہین ہی اور کسب وسعی کرنا

تحصیل رزق مین گویا سعی ہے راہ خدا مین ہان جو شخص اس لیے کمائی کرتا ہی کہ
لوگون پر زیادت مال سے فخر کرے اور اپنی شخصیت دکہائے سنائے تو وہ کمائے
اوس کی ناجائز ہے مین کہتا ہون کہ مینے ایسے لوگ بہی دیکہے ہین کہ اون کے
پاس بقدر کفاف کے بی منت خلق و بی ذلت چاکری کے موجود ہے لکن اون کو
شوق روپیہ جمع کرنے اور حکومت حاصل کرنیکا ہر دم دامنگیر حال رہتا ہی اور وہ اپنی
اوقات فارغہ کو غنیمت جانکر کسی عمدہ شغل علم یا عبادت یا حرفت یا تذکیر مین مشغول
نہین کرتے بلکہ بلا ضرورت نوکری پیدا کر کی مال و حکمرانی کی لذت اوٹہاتے ہین
سو یہ ساری سعی اونکی راہ شیطان مین ہوتی ہے ثواب سعی کا تحصیل اسباب رزق
و معاش مین اوسی کے لیے ہی جو واسطی اپنی جان کے یا ماں باپ یا اولاد کی جنکا
نفقہ اس کے ذمے پر واجب ہی سعی کرتا ہی پس بس آ ابن عمر سے رفعا مروی ہے
ان اللہ یحب المومن المحترف یعنی اللہ دوست رکہتا ہے ایماندار پیشہ ور کو رواہ
الطبرانی والبیہقی عائشہ کا لفظ یہ ہی من امسی کا سبا من عمل یدہ امسی مغفور اللہ
رواہ الطبرانی والاصبہانی یعنی جو کوئی شام تک اپنے ہاتہ سے کمائی کرتا ہے وہ
بخشا جاتا ہے دوسرا لفظ انکا رفعا یہ ہی ان اطیب ما اکلتم من کسبکم وان اولادکم
من کسبکم رواہ الترمذی والنسائی وابن ماجۃ والدارمی کا لفظ یہ ہی ان اطیب ما اکل
الرجل من کسبہ وان ولدہ من کسبہ یعنی پاک کسب وہ ہی جو خود آپ کماسی اور
اولاد بہی اپنا ہی کسب ہی معلوم ہوا کہ اولاد کی کمائی کہانا درست ہی خصوصا اوس صورت مین

کہ ماں باپ نادار ہوں اور اولاد سادار اور اگر ماں باپ سادار ہیں اور اولاد نادار
تو نفقہ اولاد کا ذمہ والدین پر ہے باب صلہ رحم سے اس لیے کہ بعد بلوغ وعقد
نکاح کی کوئی حق واجب اولاد کا ماں باپ پر ثابت نہیں رہتا ہے واللہ اعلم

## فصل اس بیان میں کہ رزق حلال طلب کرے کسب حرام سے بچے

انس بن مالک رفعا کہتے ہیں طلب الحلال واجب علی کل مسلم رواہ الطبرانی
واسنادہ حسن ان شاء اللہ تعالی یعنی طلب کرنا رزق حلال پاکیزہ کا ہر مسلمان پر
فرض ہے یہ طلب شامل ہے اختیار ہر حرفہ جائز شرعی کو ابن مسعود کا لفظ یہ ہے کہ
طلب الحلال فریضۃ بعد الفرائض رواہ الطبرانی والبیہقی یعنی بعد نماز روزے
حج وزکوۃ کے حلال روزی پیدا کرنا فرض ہے یہ اس لیے کہ اگر فرائض بجالایا اور رزق
حرام کھایا تو وہ سب برباد گئے حدیث ابو ہریرہ میں فرمایا ہے کہ اللہ پاک ہے قبول
نہیں کرتا مگر پاک کو اللہ نے مومنوں کو وہی حکم دیا ہے جو رسولوں کو دیا تھا کہ اے رسولو
تم طیبات کھاؤ عمل صالح کرو اللہ تمہارے کام کو جانتا ہے اور اے ایمان والو تم پاکیزہ
روزی کھاؤ پھر ایک شخص کا ذکر کیا کہ وہ لمبا سفر کرتا ہے گرد آلودہ میلا کچیلا ہے دونوں
ہاتھ طرف آسمان کے دراز کرکے کہتا ہے یا رب یا رب یعنی دعا مانگتا ہے ومطعمہ
حرام ومشربہ حرام وملبسہ حرام وغذی بالحرام فانی یستجاب لذلک رواہ
مسلم والترمذی یعنی حال یہ ہے کہ اوسکا کھانا پینا کپڑا غذا سب کچھ حرام ہے بھلا اب
اوسکی دعا کیونکر قبول ہو یہ حدیث دلیل ہے اس بات پر کہ قبول عبادت ودعا کے لیے

اکل حلال شرط ہی اگر رزق حرام کہا کر عبادت یا دعا کریگا تو وہ مردود ہوگی ولہذا
حدیث ابو سعید خدری مین اکل حلال پر وعدہ دخول جنت کا آیا ہے یہ وعدہ
اوس پیغمبر صادق القول کا ہے جسکی بات کبہی غلط نہین ہوتی فرمایا ہے من اکل
طیبا وعمل فی سنۃ وامن الناس بوائقہ دخل الجنۃ الحدیث رواہ الترمذی و
قال حدیث حسن صحیح غریب والحاکم وقال صحیح الاسناد یعنی جسنے حلال کہایا
سنت کی موافق عمل کیا لوگ اوس کی بدی سے امن مین رہی یعنی کسیکو اوسنے
کچہہ ستایا نہین تو وہ بہشت مین جائیگا مین کہتا ہون سلف کو بڑا اہتمام اسی رزق
حلال واجتناب حرام کا تہا ولہذا اون کی ساری حرکات وسکنات مین برکت
نمایان موجود تہی جب سی اہتمام اس کام کا جاتا رہا اور امتیاز حلال کا حرام سے
اوٹہہ گیا تب سی باوجودیکہ علم ظاہری اور تقوی صوری ہوتا ہے کوئی برکت کسی
عالم یا متقی یا شیخ کی قول وفعل وحال مین نظر نہین آتی نظر کیا خاک آسی کہ سر سے
پاؤن تک لباس وغذا اسی مال شبہ بلکہ حرام خالص سے ہے بلکہ اکثر لوگ اپنی طمع
یا حماقت سی مال حلال کو مخالفت شرع کر کے حرام کر لیتے ہین اور قدر اوس حلال
کی نہین جانتے یہی حال اکثر اہل حرفہ کا دیکہا جاتا ہے کہ کسب طیب کو عقود ناجائزہ
وبیوع فاسدہ کی وجہ سی خبیث کر لیتے ہین اور واسطی ترویج سلعہ کی ترکیب حلف
دروغ وغیرہ امور مکروہہ ومحرمہ سکے ہو کر حلال کو حرام بنا لیتے ہین ورنہ اصل ہر
برکت وقبول عمل ونجات کی دو چیزون مین ہی ایک اکل حلال دوم صدق مقال

حکایت ابن عباس کہتے ہین یہ آیت سامنے حضرتؐ کے پڑہی گئی یاایھاالناس کلوامافی الارض حلالاً طیباً سعد بن ابی وقاص نے کہا اے رسول خدا اللہ سے دعا کیجیے کہ مجھکو مستجاب الدعوۃ کردے فرمایا یا سعد اطب مطعمک تکن مستجاب الدعوۃ والذی نفس محمد بیدہ ان العبد لیقذف اللقمۃ الحرام فی جوفہ ما یتقبل منہ عملہ اربعین یوما وایما عبد نبت لحمہ من سحت فالنار اولی بہ رواہ الطبرانی فی الصغیر یعنی تو طعام حلال طیب کہا مستجاب الدعوۃ ہوجائیگا واللہ کوئی بندہ اپنی پیٹ مین ایک لقمہ حرام ڈالتا ہے چالیس دن تک اوسکا عمل قبول نہین ہوتا جس بندہ کا گوشت حرام سے اگتا ہے آگ لائق تر ہے اوسکو معلوم ہوا کہ اکل حرام مانع قبول دعا ہوتا ہے اور لقمہ حرام کی وجہسے عبادت چہل روزہ مردود ہوجاتی ہے اور حرامخوار دوزخ مین جائیگا ابن عمرؓ نے کہا جسنے خرید کیا ایک کپڑا دس درہم کو اور اوسمین ایک درم حرام کا ہے قبول نہین کرتا اللہ نماز اوس کی جب تک کہ وہ کپڑا اوس کی بدن پر ہے پہر اپنی دونون انگلیان کانون مین ڈال کے کہا کہ یہ کان بہرے ہوجائین اگر انہون نے یہ حدیث حضرتؐ سے سنی نہو رواہ احمد معلوم ہوا کہ ذرا سا حرام بہت سے حلال کو تباہ کردیتا ہے اور جو حکم اکل حرام کا ہے وہے حکم لباس حرام کا ہے حدیث ابوہریرہ مین فرمایا ہے لان یاخذ ترابا فیجعلہ فی فیہ خیر لہ من ان یجعل فی فیہ ما حرم اللہ علیہ رواہ احمد باسناد جید یعنی اگر کوئی مٹی لیکر اپنے منہہ مین ڈالی تو یہ بہتر ہے اس سے کہ حرام کہاے ابو الطفیل نے کہا جو کسب

مالا من حرام فاعتق منه و وصل منه رحمه كان ذلك اصرًا عليه رواه الطبرانی

یعنی مال حرام سی بردہ آزاد کرنا یا صلۂ رحم کرنا وبال ہوتا ہے فاعل پر مین کہتا

ہون کہ اس زمانی مین غالب صلۂ رحم اسی مال محرم سے ہوا کرتا ہے نہ واصل

کو کچھ پروا اس کی ہوتی ہے اور نہ ذی رحم کو بلکہ دونون کو علم حرمت کا ہوتا ہے

لکن ساتھ طیب خاطر کی لین دین کرتے ہین یہ جرأت ہے دخول نار پر اللہ اپنے

غضب سے محفوظ رکھی یہ زمانہ حدیث مرفوع ابوہریرہ کا مصداق ہو گیا ہی یاتی

على الناس زمان لا يبالي المرء ما اخذ امن الحلال ام من الحرام رواه البخاري والنسائی

یعنی لوگون پر ایک ایسا زمانہ آنیوالا ہی کہ آدمی کچھ پروا نکریگا کہ حلال سے لیا یا حرام

سے اسکا شہود امت اسلام مین ایک مدت دراز سے ہو رہا ہے حدیث ابن عباس

مین فرمایا ہے لا تغبطن جامع المال من غير حله او قال من غير حقه فانه ان تصدق

لم يقبل منه وما بقي كان زاده الى النار رواه الحاكم وقال صحيح الاسناد یعنی

تو مال کی جمع کرنیوالی پر جو کہ مال کو وجہ غیر حلال یا وجہ ناحق سے جمع کرتا ہے رشک

نکر کہ وہ اگر صدقہ دیتا ہے تو قبول نہین ہوتا اور جو کچھ صدقہ دیکر بچ رہتا ہے وہ

دوزخ کا توشہ ہوتا ہے اس کو بیہقی نی ابن مسعود سے بھی رفعا روایت کیا ہی

کعب بن عجرہ سے کہا تھا وہ گوشت وخون جو حرام سے اگتا ہے جنت مین نجائیگا

وہ تو لائق آگ کی ہے رواہ ابن حبان ترمذی کا لفظ رفعا یون ہے یا کعب انه

لا يربو لحم نبت من سحت الا كانت النار اولى به سحت کہتے ہین حرام کو یا کسب خبیث کو

والحسن قبیح

بوبکر صدیق کا لفظ رفعا یہ ہی لا یدخل الجنۃ جسد غذی بحرام رواہ ابو یعلی والبزار
والطبرانی والبیھقی وبعض اسانیدھم حسن یعنی جس بدن کی غذا حرام ہی وہ بہشت مین
نجائیگا یہ سب احادیث اور صحیحہ ونصوص قطعیہ ہین حرمت مال حرام واکل حرام ولبس
حرام وغذای حرام ونحوہا پر اور یہ حکم دخول نار کا عام ہی سب حرامخوارون کو خواہ خواص
ہون یا عوام اور خواہ اہل حرفہ وصنعت ہون یا اہل علم وولایت بلکہ جو لوگ مولوی و
درویش کہلاتی ہین اور دنیا دار ہوتی ہین چنانچہ اکثر لوگ اس فرقے کے اسی طرح کر
ہین وہ سب سے زیادہ حرامخواری کرتے ہین یہ بات ہمکو ہمارے رب نے
بتائی ہے نہ کسی اور شخص نے قال تعالی یا ایہا الذین آمنوا ان کثیرا من الاحبار
والرھبان لیاکلون اموال الناس بالباطل ویصدون عن سبیل اللہ یہ نص قاطع و
برہان ساطع ہی حرامخوری پر عالمون اور درویشون کی اور انکا کام یہ بتایا کہ راہ خدا سی
لوگون کو باز رکھتے ہین سو مشہود اس خبر صادق کا ہر شہر مین موجود ہے آج کل جو لوگ
آپکو مولوی صاحب یا شیخصاحب یا پیر صاحب ٹہیراتے ہین وہ غالبا اکالین سحت بین
ہوتے ہین پردہ علم وولایت وشیخی مین کسب معاش کرتے ہین مریدون شاگردون کی
نذر ونیاز کو آمدنی سمجھکر بے تکلف مال حرام کو رزق حلال کی طرح نوشجان فرماتے ہین
اللہ تعالی نی بعد اس ذکر کے یہ ہی ارشاد کردیا ہے فبشرھم بعذاب الیم ولہذا جس طرح
تحذیر وانذار مین اکل حرام سی احادیث کثیرہ آسے ہین اسی طرح شارع علیہ السلام نے
ترک شبہات وسماحت بیع وشرا وحسن تقاضی وقضا مین ترغیب عظیم دی ہے

تمپر اللہ کی سلامتی و رحمت و برکت ہو وہ کہتین وعلیک یابنی ورحمۃ اللہ وبرکاتہ یہہ کہتے رحمک
اللہ کما ربیتنی صغیرا یعنی رحمت کرے اللہ تجہپر جس طرح پالا تو نے مجکو چہوٹا سا وہ کہتین رحمک
اللہ کما بررتنی کبیرا تجہپر بہی اللہ رحمت کرے جس طرح نیکی کی تو نے مجہسے بڑے ہو کر پہر جب
گہر مین آنا چاہتے تب بہی اسی طرح کرتے ۴ ابن عمرو کہتے ہین ایکمرد پاس حضرت کے آیا بیعت کرنا
چاہتا تہا ہجرت پر اور ماں باپ کو روتا ہوا چہوڑ آیا تہا فرمایا واپس جا پاس اُنکے اور ہنسا اُنکو جس طرح
کہ رُلایا ہی تو نے اُن دونون کو **ف** معلوم ہوا کہ رضاء والدین مقدم ہی اختیار ہجرت پر ۵ ابومرہ
غلام ام ہانی ہمراہ ابوہریرہ کے اُنکی زمین واقع عقیق مین گئے جب ابوہریرہ اُس زمین مین داخل
ہوئے چلاکر کہا علیک السلام ورحمۃ اللہ وبرکاتہ یا امتاہ اُنہون نے جواب دیا وعلیک
السلام ورحمۃ اللہ وبرکاتہ پہر کہا رحمک اللہ کما ربیتنی صغیرا ماں نے کہا یابنی وانت
فجزاک اللہ خیرا ورضی عنک کما بررتنی کبیرا موسیٰ راوی نے کہا ابوہریرہ کا نام عبداللہ بن عمرو
تہا **ف** حدیث دلیل ہی اس بات پر کہ ماں باپ پر سلام کرنا داخل حقوق و برّ ابوین ہی

## باب ماں باپ کی نافرمانی کرنے کا

۱ عبدالرحمن بن ابی بکرہ اپنے باپ سے راوی ہین کہ حضرت نے فرمایا کیا خبر نہ دون مین تمکو اکبر الکبائر کی
تین بار اسی طرح کہا عرض کیا ہان یا رسول اللہ فرمایا اشراک باللہ عقوق والدین پہر حضرت سیدہے بیٹہہ
گئے اور پہلے تکیہ لگائے تہے اور کہا سن لو اور قول زور ہی یہانتک اِسکی تکرار کی کہ مینے کہا یعنی اپنے جی
مین کہ کاش چپ ہون **ف** اِس حدیث کو شیخین و ترمذی نے روایت کیا ہی بزیادت لفظ و
شہادۃ الزور حدیث دلیل ہی اسپر کہ ماں باپ کی نافرمانی کرنا اکبر کبیرہ ہی اور مرتبہ اِسکا بعد شرک
کے ہی ۲ ورّاد کاتب مغیرہ بن شعبہ نے کہا ہی کہ معاویہ نے مغیرہ کو لکہا کہ تو نے جو بات حضرت سے سنی
ہو وہ مجکو لکہکر بہیجدے ورّاد کہتے ہین مغیرہ نے مجہسے لکہوایا اور مینے اپنے ہاتہہ سے لکہا کہ مینے حضرت

وسنا منع کرتے تہے کثرت سوال و اضاعت مال و قیل و قال سے **ف** ظاہر ہین اِس حدیث کو ترجمہ
ب سے مطابقت نہین ہی لیکن صحیح بخاری مین بذیل دیگر کتب یہہ روایت اِس لفظ سے آئی
و ان اللہ حرم علیکم عقوق الامہات ووأد البنات ومنعا وھات وکرہ لکم قیل و
قال وکثرۃ السوال واضاعۃ المال یہہ الفاظ مطابق ترجمۃ الباب کے ہین منذری نے
کہا ہی رواہ البخاری وغیرہ عقوق والدین مین وعید سخت آئی ہی حدیث ابن عمر مین فرمایا ہی
کبائر یہہ ہین اشراک باللہ عقوق والدین قتل نفس یمین غموس رواہ البخاری اِسی طرح حدیث
انس مین عقوق کا ذکر منجملہ کبائر کے فرمایا ہی رواہ الشیخان والترمذی اسی طرح حضرت کی کتاب
مین جو عمرو بن حزم کے ہاتہہ اہل یمن کو بہیجی تہی یون تہا کہ اکبر کبائر نزدیک اللہ کے دن قیامت
کے یہہ ہین اشراک باللہ قتل نفس مومن بغیر حق بہاگنا راہ خدا مین دن زحف کے نافرمانی کرنا ماں
باپ کی تہمت زنا کی لگانا بیاہی عورت پر سیکہنا جادو کا کہانا سود کا کہانا مال یتیم کا الحدیث
رواہ ابن حبان فی صحیحہ حدیث دلیل ہی اسپر کہ یہہ اعمال اکبر کبیرہ ہونے مین برابر یکدیگر ہین
اور غالب احادیث مین عقوق والدین کو بعد شرک باللہ کے بلا فصل ذکر کیا ہی اِسمین اشارت ہی طرف
عظمت معصیت عقوق کے **ف** عاق کے حق مین کئی حدیثین آئی ہین حدیث ابن عمر مین فرمایا ہی
کہ تین شخص ہین جنکی طرف اللہ دن قیامت کے نظر نہ کریگا ایک عاق والدین دوسرا مدمن خمر تیسرا امنان
عطا پہر کہا کہ تین آدمی بہشت مین نجائین گے عاق والدین و دیوث و رجلہ رواہ النسائی والبزار
واللفظلہ باسنادین جیدین والحاکم وقال صحیح الاسناد وروی ابن حبان فی صحیحہ
شطرہ الاول منذری نے کہا دیوث بتشدید یاء وہ شخص ہی جو اپنی اہل کو زنا پر برقرار رکہے اور جانتا
ہو کہ اُس کے گہر والے زنا کرتے ہین رجلہ وہ عورت ہی جو مردانہ وضع بنائے ابن عمرو کا لفظ
یہہ ہی کہ حضرت نے فرمایا تین شخص ہین جنپر اللہ نے جنت کو حرام کیا ہی مدمن خمر اور عاق اور دیوث

جوخبث کو یعنی حرامکاری کو اپنے اہل یعنی گھر والون مین برقرار رکھتا ہی رواہ احمد واللفظ لہ
والنسائی والبزار والحاکم وقال صحیح الاسناد لفظ اہل شامل جملہ مردم خانہ ہی اور زوجہ
بدخول اولی اُس مین داخل ہی آبو ہریرہ کا لفظ یہہ ہی کہ حضرت نے فرمایا جنت کی ہوا پانسو برس کی
راہ سے آتی ہی لکن منان بالعمل اور عاق ومدمن خمر اُسکو نہ پائیگا رواہ الطبرانی فی الصغیر یعنی
وہ شخص جو احسان یا کوئی سا اچھا کام کرکے منت رکھتا ہی اور ماں باپ کا نافرمان ہی اور ہمیشہ شراب
پیتا ہی آبو امامہ رفعًا کہتے ہین تین شخص ہین کہ قبول نہین کرتا اللہ اُنسے فرض اور نہ نفل عاق ومنان
ومکذب بقدر رواہ ابن ابی عاصم فی کتاب السنۃ باسناد حسن یعنی جو شخص تقدیر کو جھٹلاتا ہی حدیث
ابو ہریرہ مین فرمایا ہی چار شخص ہین حق ہی اللہ پر کہ اُنکو بہشت مین نہ لیجائے اور وہان کی نعمت کا مزہ
اُنکو نہ چکھائے مدمن خمر سُود خوار آکل مال یتیم بغیر حق عاق والدین رواہ الحاکم وقال صحیح الاسناد
ثوبان کا لفظ رفعًا یہہ ہی تین چیزین ہین کہ اُنکے ہوتے کوئی عمل نفع نہین دیتا شرک باللہ عقوق والدین
فرار زحف سے رواہ الطبرانی فی الکبیر ابو بکرہ رفعًا کہتے ہین کل الذنوب یؤخر اللہ منہا ماشاء
الی یوم القیامۃ الا عقوق الوالدین فان اللہ یعجلہ لصاحبہ فی الحیوۃ قبل الممات رواہ
الحاکم وقال صحیح الاسناد والاصبہانی یعنی اللہ تعالی جس کسی گناہ کی سزا چاہتا ہی قیامت کے
دن پر اُٹھا رکھتا ہی مگر نافرمانی والدین کی کہ اسکی سزا مرنے سے پہلے اسی دنیا کی زندگی مین جلد اُسکو
دیتا ہی حدیث طویل ابن ابی اوفی مین آیا ہی کہ ایک جوان کی زبان سے کلمہ مرتے وقت نہ نکلتا تھا
اسلئے کہ اُسکی ماں اُس سے ناراض تھی جب حضرت کے کہنے سے اُسنے قصور معاف کیا تب اُسکے
منہہ سے کلمہ نکلا رواہ الطبرانی واحمد مختصرًا اِس سے معلوم ہوا کہ عقوق والدین موجب سوء
خاتمہ ہوتا ہی اسی طرح شہر بن حوشب نے دیکھا کہ بعد عصر کے ایک قبر سے ایک مرد نکلتا ہی سر گدہے کا
بدن انسان کا اور تین آوازین گدھے کیسی کرکے قبر مین بند ہو جاتا ہی اُسکی ماں سے پوچھا کہا یہہ شراب

پتیا تھا مین کہتی تھی اللہ سے ڈر کب تک تو شرابخواری کریگا وہ کہتا تھا کہ تو تو گدھے کی طرح آواز کرتی ہی وہ بعد عصر کے مرگیا اب ہر دن اسی وقت قبر پھٹ کر باہر نکلتا ہی اور تین بار گدھے کی آواز کر کے قبر مین بند ہو جاتا ہی رواہ الاصبہانی بطولہ اس حدیث کو ابو العباس اصم نے نیسابور مین سامنے حفاظ کے لکھوایا کسی نے اسپر انکار نکیا معلوم ہوا کہ عقوق والدین کا انجام سخت بد ہوتا ہی خواہ امر معروف مین ہویا نہی منکر مین عمرو بن مرہ جہنی کہتے ہین ایک آدمی پاس حضرت کے آیا کہا ای رسول اللہ مینے گواہی دی ہی اس بات کی کہ لا الہ الا اللہ وانک رسول اللہ اور پانچ وقت کی نماز پڑہتا ہون اور زکوۃ دیتا ہون اپنے مال کی اور روزہ رکہتا ہون مجکو کیا ملیگا فرمایا جو شخص اس حال پر مریگا وہ ہمراہ نبیین وصدیقین وشہداء کے دن قیامت کو ہوگا اسطرح اور اپنی دو انگلیان کہڑی کین جبتک کہ اُس نے نافرمانی مان باپ کی نکی ہوگی رواہ احمد والطبرانی باسنادین احدھما صحیح وابن خزیمۃ وابن حبان باختصار معلوم ہوا کہ عقوق ماحیٔ حسنات وقامع صالحات ہوتا ہی ولہذا ذکر عقوق کا ہمراہ کبایر ذنوب کے بہت احادیث مین آیا ہی یہہ سب حدیثین دلیل ہین اسپر کہ عاق ابوین کا ہر خیر وسعادت دنیا اور نجات ونعمت آخرت سے محروم ہی نسأل اللہ العافیۃ +

## باب لعنت کی ہی اللہ نے لاعن والدین پر

ابو الطفیل کہتے ہین علی سے پوچھا کہ حضرت نے تمکو کسی ایسی شی کے ساتھہ خاص کیا ہی جسکے ساتھہ سب لوگون کو خاص نہین کیا کہا ہمکو حضرت نے کسی ایسی شی کے ساتھہ خاص نہین کیا ہی جس کے ساتھہ لوگون کو خاص نکیا ہو مگر وہ شی جو میری تلوار کے میان مین ہی پہر ایک صحیفہ نکالا اُس مین لکہا تہا لعنت کی اللہ نے اُس شخص پر جس نے ذبح کیا واسطے غیر اللہ کے اور لعنت کی اللہ نے اُس شخص پر جس نے چرایا زمین کے منارے کو اور لعنت کی اللہ نے اُس شخص پر جسنے لعنت کی اپنے مان باپ پر اور لعنت کی اللہ نے اُس شخص پر جسنے جگہہ دی محدث یعنی بدعتی وبدعت کو

**ف** یہہ چار شخص ہین جنکو اللہ کا ملعون فرمایا اُنمین ایک لاعن والدین بہی ہی یہہ بلا عورتون مین زیادہ ہوتی ہی کہ وہ مان باپ کو بُرا کہا کرتی ہین خواہ زندہ ہون یا مردہ حدیث باب رد ہی اُن جہلہ صوفیہ پر جو یہہ اعتقاد رکہتے ہین کہ علم باطن کا آنحضرت صلعم سے ذریعہ علی مرتضی سینہ بسینہ آیا ہی اور علماء ظاہر کو وہ علم نہین پہنچا سو جنکے ذریعہ سے حصول اس علم کا بیان کرتے ہین وہ خود اِس بیان مین منکر ہین اپنی تخصیص کے ساتہہ کسی شی کے علاوہ سب لوگون سے حدیث ابو ہریرہ مین فرمایا ہی لعنت کی ہی اللہ نے سات شخصون پر سات آسمانون کے اوپر سے اور اِن سات مین سے ایک پر تین بار لعنت کی ہی اور ہر ایک کو اُن مین سے ایسی لعنت کی جو اُسکو کافی ہی فرمایا ملعون ہی وہ شخص جسنے قوم لوط کا سا کام کیا یہہ لفظ تین بار کہا پہر کہا ملعون ہی جسنے ذبح کیا یعنی کوئی جانور واسطے غیر اللہ کے ملعون ہی جسنے نافرمانی کی اپنے مان باپ کی الحدیث رواہ الطبرانی والحاکم وقال صحیح الاسناد؛

## باب نیکی کرے مان باپ سے جبتک کہ معصیت نہو

ا ابو الدرداء کہتے ہین وصیت کی مجکو رسول خدا نے نو باتون کی فرمایا شریک نکر اللہ کا کسی شی کو اگرچہ تو ٹکڑے ٹکڑے کیا جائے اور ترک نکر نماز فرض کو دیدہ و دانستہ جو کوئی نماز کو عمداً ترک کرتا ہی اُس سے ذمہ بری ہو جاتا ہی اور نہ پی شراب کہ یہہ کنجی ہی ہر شر کی اور اطاعت کر مان باپ کی اگر حکم دین تجکو کہ نکلجائے تو دنیا سے سو تو نکل جا اونکے کہنے سے اور مت جہگڑ والیان امر سے اگرچہ تو دیکہے کہ تو تو ہی ہی اور مت بہاگ زحف سے اگرچہ تو ہلاک ہو جائے اور تیرے ساتھی بہاگ کہڑے ہوئے ہون اور خرچ کر اپنا مال اپنے گہر والون پر اور مت اُٹہا لاٹہی اپنی اہل اپنی سے اور ڈراتا رہ اُنکو راہ خدا مین **ف** اِن نو اشیاء کو ایک سیاق مین گنا ہی منجملہ اُنکے ایک اطاعت والدین بہی ہی اگرچہ حدیث باب مین قید مالو یکن معصیۃ مذکور نہین ہی لکن ادلۂ دیگر سے یہہ قید مستفاد

ہو چکی ہی واللہ اعلم معاذ بن جبل کا لفظ یہہ ہی کہ وصیت کی مجکو حضرت نے دس کلمات کی فرمایا شریک نکر اللہ کا کسی چیز کو اگرچہ تو قتل کیا جائے اور آگ مین جلایا جائے اور نافرمانی نکر ماں باپ کی اگرچہ وہ حکم دین تجکو کہ نکل جائے تو اپنے اہل و مال سے الحدیث رواہ احمد ۲ ابن عمرو کہتے ہین ایک مرد پاس حضرت کے آیا کہا مین آیا ہون کہ بیعت کرون تمہاری ہجرت پر اور مین اپنے ماں باپ کو روتا چھوڑ آیا ہون فرمایا واپس جا پاس اُنکے اور ہنسا اُنکو جس طرح کہ رُلایا ہی تو نے اونکو ف رواہ ابوداؤد ایضا ابوہریرہ کا لفظ یہہ ہی کہ ایک مرد آیا وہ اذن چاہتا تہا حضرت سے جہاد کا فرمایا احی والداك اُسنے کہا ہان فرمایا ففیہما فجاھد رواہ مسلم وغیرہ حدیث دلیل ہی بّر والدین پر اور یہہ کہ رضا اُنکی مقدم ہی طاعت غیر واجب پر اِس مضمون کی ایک حدیث پہلے ہی ذیل فایدہ مین گزر چکی ہی ۳ ابن عمرو نے کہا ہی ایک مرد پاس حضرت کے آیا ارادہ جہاد کا رکہتا تہا فرمایا کیا تیرے ماں باپ زندہ ہین کہا ہان فرمایا ففیہما فجاھد یعنی تو انہین دونون کی خدمت مین جہد کر ف معلوم ہوا کہ خدمت والدین مقدم ہی جہاد فی سبیل اللہ پر اور اگر وہ مانع ہون تو بہر بالاولی باز رہنا چاہیے اِسلئے کہ غالبًا جہاد فرض کفایہ ہوتا ہی اور فرض عین اتفاقًا اِس حدیث کو بخاری و مسلم و ابو داؤد و ترمذی و نسائی نے بہی روایت کیا ہی مسلم کا لفظ دوسری روایت مین یون ہی ایک مرد آیا اُسنے کہا ای رسول خدا مین بیعت کرتا ہون تمہاری ہجرت و جہاد پر تین چاہتا اجر ہون اللہ سے فرمایا تیرے ماں باپ مین سے کوئی زندہ ہی کہا ہان دونون زندہ ہین فرمایا تو اللہ سے اجر کا خواہان ہی کہا ہان فرمایا فارجع الی والدیك فاحسن صحبتہما یعنی اُنکے پاس جا کر اچہی طرح برتاؤ کر کہ یہی تیری ہجرت اور تیرا جہاد ہی ابو سعید کہتے ہین ایک مرد نے اہل یمن مین سے ہجرت کی طرف حضرت کے فرمایا یمن مین کوئی تیرا ہی کہا میرے ماں باپ ہین فرمایا اُنہون نے تجکو اذن دیا ہی کہا نہین فرمایا جا اذن مانگ اگر اذن دین تو جہاد کر ورنہ اُنکے ساتھ نیکی کر رواہ ابوداؤد انس کہتے ہین ایک مرد آیا پاس حضرت کے اور کہا انی اشتھی الجہاد ولا اقدر علیہ ہین

جہاد کرنا چاہتا ہون لکن مجکو طاقت نہین ہی فرمایا ھل بقی من والدیك احد تیرے مان باپ مین کوئی باقی ہی کہا میری مان ہی فرمایا فابل اللہ فی برھا فاذا فعلت ذلك فانت حاج ومعتمر ومجاھد رواہ ابو یعلی والطبرانی واسنادھما جید؛

## باب مان باپ کو پایا مگر جنت مین نگیا

ا ابو ہریرہ کہتے ہین حضرت نے تین بار کہا خاک آلودہ ہو ناک اُسکی کہا کس کی ای رسول خدا فرمایا جسنے پایا اپنے مان باپ کو بڑھاپے مین یا ایک کو اُن دونون مین سے پھر وہ دوزخ مین گیا **ف** یعنی وہ بڑا بدنصیب ہی جس نے بوڑھے مان باپ کی خدمت کرکے جنت حاصل نہ کی بلکہ ترک خدمت سے دوزخ کا مستحق ہوا اِس حدیث کو مسلم نے بھی روایت کیا ہی مگر اس لفظ سے ثم لم یدخل الجنۃ حدیث طویل جابر بن سمرہ مین آیا ہی آتانی جبریل فقال یا محمد من ادرك احد ابویہ فمات فدخل النار فابعدہ اللہ قل اٰمین قلت اٰمین الحدیث رواہ الطبرانی بسند حسن ابو ہریرہ کا لفظ یہہ ہی من ادرك ابویہ او احدھما فلم یبرھما فدخل النار فابعدہ اللہ الخ رواہ ابن حبان حاکم کا لفظ حدیث کعب بن عجرہ سے یہہ ہی بعد من ادرك ابویہ الکبر عندہ او احدھما فلم یدخلاہ الجنۃ طبرانی کا لفظ ابن عباس سے یون ہی من ادرك والدیہ او احدھما فلم یبرھما دخل النار فابعدہ اللہ واسحقہ قلت اٰمین حدیث مالک قشیری مین فرمایا ہی من ادرك احد والدیہ ثم لم یغفر لہ فابعدہ اللہ وفی روایۃ اسحقہ رواہ احمد من طرق احدھا حسن یہہ سب احادیث متقارب المعانی ہین انسے معلوم ہوا کہ طاعت وخدمت والدین سے جنت ملتی ہی اور اِسکے خلاف مین دوزخ مقرر ہی حدیث طلحہ بن معاویہ مین آیا ہی کہ طلحہ نے کہا مین پاس حضرت کے آیا اور کہا ای رسول خدا مین جہاد کرنا چاہتا ہون راہ خدا مین فرمایا تیری مان زندہ ہی مینے کہا ہان فرمایا الزم رجلہا فثم الجنۃ رواہ الطبرانی یعنی اُسکے پاؤن کے پاس حاضر رہ کہ جنت اُسی جگہہ ہی ابو امامہ کہتے ہین ایک مرد نے کہا ای رسول خدا کیا حق

ہی والدین کا ولد پر فرمایا ھما جنتك و نارك رواہ ابن ماجۃ یعنی مان باپ تیرے بہشت و دوزخ
ہین اگر تو انکا مطیع ہی تو جنتی ہوگا اور اگر عاق ہی تو دوزخی ہوگا جاہمہ پاس حضرت کے آئے تھے کہا ای
رسول خدا مین غزا کرنا چاہتا ہون یعنی جہاد اور تمہارے پاس مشورہ لینے کو آیا ہون فرمایا تیری مان
ہی کہا ہان فرمایا فالزمھا فان الجنۃ عند رجلھا رواہ ابن ماجۃ والنسائی واللفظ لہ والحاکم و
قال صحیح الاسناد و رواہ الطبرانی باسناد جید ولفظہ قال اتیت النبی صلعم استشیرہ فی
الجھاد فقال النبی صلعم الك والدان قلت نعم قال الزمھما فان الجنۃ تحت ارجلھما ان حدیثون
سے کمال مرتبہ کی عظمت و تقدیم والدین کی جملہ طاعات کفایہ پر بخوبی ثابت ہوتی ہی گویا مابہ النجاۃ والھلاک
انہین کی طاعت و معصیت ہی

## باب جس نے نیکی کی اپنے باپ سے بڑھاتا ہی اللہ عمر اوس کی

ا معاذ کہتے ہین حضرت نے فرمایا ہی جسنے نیکی کی اپنے باپ سے خوشی ہو اسکو زیادہ کی اللہ نے عمر
اُسکی **ف** مراد معاذ بن انس ہین اس حدیث کو ابو یعلی و طبرانی و حاکم و اصبہانی نے بھی روایت
کیا ہی حاکم نے کہا صحیح الاسناد ہی انس بن مالک رفعًا کہتے ہین جسکو یہہ بات خوش آوے کہ اُسکی
عمر مین درازی ہو اور اُسکے رزق مین زیادتی وہ اپنے مان باپ سے نیکی کرے اور صلہ رحم کرے
رواہ احمد و رواتہ محتج بھم فی الصحیح وھو فی الصحیح باختصار ذکر البر ثوبان کا لفظ مرفوعًا یون
ہی مرد محروم ہوتا ہی رزق سے بسبب گناہ کے جو اُس سے ہوا ہی اور نہین رد کرتی قدر کو مگر دعا او
نہین بڑھاتی عمر کو مگر نیکی رواہ ابن ماجۃ و ابن حبان والحاکم وقال صحیح الاسناد سلمان کا
لفظ رفعًا یہہ ہی لا یرد القضاء الا الدعاء ولا یزید فی العمر الا البر رواہ الترمذی وحسنہ اگرچہ
ان احادیث مین ذکر بر کا بلا قید والدین آیا ہی لکن والدین اس حکم مین بدخول اولی داخل ہین لہذا
حدیث ابن عمر مین فرمایا ہی بروا اباءکم تبر کم ابناءکم وعفوا تعف نساءکم رواہ الطبرانی باسناد

حسن یعنی تم نیکی کرو اپنے آباء سے کہ نیکی کرین تمسے تمہارے ابناء اور پارسا رہو تم تاکہ پارسا رہین تمہاری بیبیان

## باب مشرک باپ کے لئے استغفار نکرے اور اللہ کی بخشش نہ مانگے

ابن عباس نے کریمہ اما یبلغن عندک الکبر احدھما او کلاھما الی قولہ صغیرا مین کہا ہے اسکو منسوخ کردیا ہی اُس آیت نے جو سورۂ برارت مین ہی ما کان للنبی والذین امنوا ان یستغفروا للمشرکین ولو کانوا اولی قربی من بعد ما تبین لھم انھم اصحب الجحیم **ف** یعنی جو آداب وحقوق والدین کے آیت اولی مین نازل ہوئے ہین وہ سب برقرار ہین مگر ایک استغفار کہ جب معلوم ہوگیا کہ وہ اسلام پر نہین مرا ہی تو اب اُسکے لئے طلب مغفرت کرنا نچاہئے اسلئے کہ مشرک بخشا نہین جاتا ہی اللہ تعالے نے اِس کام سے جس طرح اپنے نبی کو منع کیا ہے اسی طرح سب ایمانداروں کو بہی نام کے مسلمانون مین سیکڑون آدمی تعزیہ پرست پیر پرست گور پرست شرک آلودہ بدعت اندودہ مرجاتے ہین اُنکی آسودہ اولاد اُنکے لئے استغفار خیرات صدقات کرتی ہی سو یہہ امر ممنوع ہی اسمین بجز اسکے کہ نیکی برباد گنہ لازم ہوا اور کچہہ حاصل نہین ہوتا

## باب نیکی کرنے کا مشرک باپ کے ساتھہ

اسعد بن ابی وقاص کہتے ہین میرے حق مین چار آیتین اللہ کی کتاب کی نازل ہوئی ہین میری مان نے قسم کہائی تہی کہ وہ نہ کہائیگی اور نہ پیئے گی یہانتک کہ مین محمد صلعم کو چہوڑ دون اللہ نے یہہ آیت بہیجی وان جاھداک علی ان تشرک بی ما لیس لک بہ علم فلا تطعھما وصاحبھما فی الدنیا معروفا دوسرے مینے ایک تلوار لے لی تہی وہ مجہے پسند آئی تہی مینے حضرت سے کہا یہہ مجہے دیدو اوسپر یہہ آیت آئی یسئلونک عن الانفال تیسرے مین بیمار ہوا حضرت میرے پاس آئے مینے کہا ای رسول خدا مین چاہتا ہون کہ اپنا مال بانٹ دون کیا نصف دے دون کہا نہین مینے کہا ثلث حضرت خاموش رہے اُس کے بعد ثلث جائز رہا چوتھے مینے شراب

پی تہی ہمراہ ایک قوم انصار کے اُن مین سے ایک آدمی نے میری ناک کو ایک جٹرے
سے اونٹ کے مارا مین پاس حضرت کے آیا اللہ نے تحریم خمر کی نازل کی **ف**
حدیث دلیل ہی اِس بات پر کہ سوا فعل شرک وکفر کے باقی امور مین ماں باپ
کی اطاعت کرے آور اونکے ساتہہ دنیا مین اچھا برتاؤ رکھے **۴** اسماء بنت
ابو بکر کہتی ہین کہ میری مان آئی عہد حضرت مین راغب ہوکر یعنی کچہہ مال مانگنی
آئی اور وہ مشرکہ تہی سینے حضرت سے پوچھا کیا مین صلہ کرون
فرمایا ہان **ف** حدیث دلیل ہی اس بات پر کہ صلہ رحم کرنا مشرک مان باپ سے درست ہی یہہ
حدیث صحیحین مین اِس لفظ سے آئی ہی کہ اسماء نے کہا میری مان آئی اور وہ مشرکہ تہی عہد حضرت
مین مینے حضرت سے استفتا کیا کہ میری مان آئی ہی اور وہ راغبہ ہی یعنی طامعہ ہی کچہہ مانگنے آئی
ہی کیا مین اُسکو صلہ کرون فرمایا ہان صلہ کر اپنی مان کو اسکو ابو داود نے بہی اِس لفظ سے روایت
کیا ہی کہ آئی پاس میرے مان میری رغبت کرنے والی عہد قریش مین یعنی طامع وسائل احسان ہوکر
اور وہ راغمہ تہی یعنی کارہ اسلام کی اور مشرکہ مینے حضرت سے کہا میری مان میری پاس آئی ہی اور
وہ راغمہ مشرکہ ہی کیا مین اُسکو صلہ کرون فرمایا صلی امک اِن حدیثون سے معلوم ہوا کہ مان باپ
ایسی چیز ہین کہ اگرچہ کافر مشرک ہون لکن اُنکے ساتہہ احسان وسلوک کرنا اور اُنکے حقوق وآداب کا
نگاہ رکہنا ضرور ہی اگرچہ بعد موت کے اُنکے لئے استغفار کرنا منع ہی **۳** عمر رضی اللہ عنہ نے ایک
حلہ سیراء بکتے ہوئے دیکہا کہا ای رسول خدا تم اِسکو خرید لو جمعہ کے دن اور جب پاس تمہارے
کسی جگہہ کے ایلچی آوین اِسکو پہنا کرو فرمایا یہہ اُس شخص کا لباس ہی جس کے لئے حصہ نہین ہی
یعنی آخرت مین پہر ویسے حُلے پاس حضرت کے آئے آپ نے ایک حلہ پاس عمر کے بہیجا کہا مین اِسکو
کس طرح پہنون اور تمنے اِسکے حق مین جو کہا ہی سو کہا فرمایا مینے یہہ حُلہ تجکو پہننے کو نہین دیا ہی لکن تو

اسکو بہیجڈال یا کسی اور کو پہنا عمرؓ نے وہ حلہ اپنے ایک بہائی کو اہل مکہ سے بہیجدیا قبل اسکے
کہ وہ اسلام لائے **ف** اِس مین دلیل ہی اِسپر کہ صلہ رحم کرنا رشتہ دار قریب سے گو وہ
کافر ہو درست ہی خصوصا جبکہ وہ حاجتمند بہی ہو جیسے مان اسمار بنت ابی بکر کی

## باب مان باپ کو گالی نہ دے بُرا نہ کہے

احدیث ابن عمرو مین فرمایا ہی کہ منجملہ کبائر کے ہی یہہ بات کہ گالی دے آدمی اپنے مان باپ
کو کہا کس طرح گالی دیگا فرمایا کسی کو گالی دیگا وہ اسکے مان باپ کو گالی دیگا **ف**

| دہنِ خویش بدشنام میالا صائب | کین زرِ قلب بہر کس کہ دہی باز دہد |
|---|---|

۲ ابن عمرو کہتے تہے کبائر مین سے ہی نزدیک اللہ کے کہ مرد اپنے باپ کو گالی دے **ف**
اِس مین ہر طرح کا بُرا کہنا داخل ہی خواہ زندہ مان باپکو کہے یا مردہ کو مطلب یہہ ٹہیرا کہ گو مان باپ
کی طرف سے ایسی بات ہو جس سے غصہ آئے رنج پہنچے تکلیف ہو تب بہی اُنکا شکوہ نہ کرے
اُنکو کوسے نہین کوئی بدکلمہ اُنکے حق مین اپنی زبان سے نہ نکالے چہ جائے اسکی کہ فحش و دشنام بکے
کہ یہہ ایک گناہ کبیرہ ہی اور ایسا گناہ ہی جس کا تعلق حقوق عباد سے ہی قطع نظر اِس نہی شرعی
کے اہل عقل و شرف کے نزدیک یہہ حرکت بے برکت داخل خصال ارزال و اوباش ہی
عمدہ و سنجیدہ لوگ کسی غیر شخص اور ادنی خلق کو گالی گلوج نہین کرتے پہر مان باپ سے
اعزہ کا کیا ذکر ہی یہہ حدیث صحیحین و ابو داؤد و ترمذی مین بہی ابن عمرو سے رفعًا آئی ہی مگر
اِس لفظ سے کہ منجملہ کبائر کے ہی گالی دینا مرد کا اپنے والدین کو کہا ای رسول خدا کیا کوئی شخص
اپنے مان باپ کو بہی گالی دیتا ہی فرمایا ہان کسی شخص کے باپ کو گالی دیتا ہی وہ اِسکے باپ کو
گالی دیتا ہی اور کسی کی مان کو گالی دیتا ہی وہ اِسکی مان کو گالی دیتا ہی دوسرا لفظ صحیحین کا یون
ہی کہ ان من الکبائر ان یلعن الرجل والدیہ قیل یا رسول اللہ وکیف یلعن الرجل والدیہ

قال یسب ابا الرجل فیسب اباہ ویسب امہ فیسب امہ ترجمہ اسکا گزرچکا اس جگہ دشنام دہی کو حکم لعن مین رکھا ہی یہہ وعید مین ابلغ ہی ؀

## باب عقوبت عقوق والدین کی کیا ہے

۱ حدیث ابوبکرہ مین فرمایا ہی کوئی گناہ لائق تر اسکے نہین کہ اُسکے کرنے والے کے لئے عقوبت مین جلدی کی جائے علاوہ اُسکے جو واسطے اُسکے ذخیرہ ہی یعنی آخرت مین بغی و قطیعت رحم سے **ف** بغی یہہ ہی کہ ناحق حاکم اسلام پر خروج کرے اور امام وقت کی اطاعت سے باہر نکل جائے قطع رحم یہہ ہی کہ بلا وجہ شرعی ناتا چھوڑے اور رشتہ دارون سے مُنہہ موڑے اللہ اِن دونون گناہون کی سزا قیامت سے پہلے اسی دنیا مین دیتا ہی انکا وبال جلد اِنکے صاحب پر آتا ہی یہی حال مکر کا بھی ہی قال تعالی ولا یحیق المکر السیئ الا باھلہ اور فرمایا انما بغیکم علی انفسکم اور فرمایا وتقطعوا ارحامکم ۲ عمران بن حصین کہتے ہین حضرت نے فرمایا تم کیا کہتے ہو زنا و شرب خمر و سرقہ مین ہمنے کہا اللہ و رسول جانین فرمایا یہہ فواحش ہین یعنی بے حیائی و بے شرمی کے کام اور اِن مین عقوبت ہی کیا خبر دون مین تمکو اکبر کبائر کی شرک باللہ عزوجل عقوق والدین اور حضرت تکیہ لگائے تھے پھر اُٹھہ بیٹھے اور کہا زور یعنی کلام دروغ **ف** اِس حدیث سے عقوق پر عقوبت کا ہونا ثابت ہوا اور پہلی حدیث مے تخفیف عقوبت عقوق کی ہے

## باب رونا مان باپ کا

اطیاسہ نے ابن عمر کو سُنا کہتے تھے رونا مان باپ کا منجملہ عقوق و کبائر کے ہی **ف** یہہ حدیث موقوف ہی مطلب یہہ ہوا کہ جو شخص اپنے والدین کو اپنی حرکات و افعال و اعمال و اقوال و احوال سے رُلاتا ہی وہ عاق اور مرتکب گناہ کبیرہ کا ہی اُسکو سزا جزا اِس گناہ کی ضرور ملے گی انکار رُلانا کچھہ ہنسی ٹھٹھا نہین ہی ؀

# باب ماں باپ کا دعا کرنا

۱ ابو ہریرہ نے رفعاً کہا ہی تین دُعائیں مستجاب ہوتی ہین اُنکے قبول ہونے مین کچھ شک نہین
ہی ایک دعا مظلوم کی دوسری دعا مسافر کی تیسری دعا والدین کی اولاد پر **ف** اس ارشاد
سے یہہ غرض ہی کہ انسان کو اِن دعوات ثلاث سے بچنا چاہئے ایسا نہو کہ یہہ لوگ بد دعا کرین اور وہ
دعا لگ جائے بلکہ انسے دعوات حسنات حاصل کرے کیونکہ یہہ ہر سہ شخص مستجاب الدعوۃ ہوتے
ہین ۲ دوسرا لفظ ابو ہریرہ کا یہہ ہی کہ حضرت نے فرمایا بات نکی کسی آدمی کے بچے نے مہد مین
مگر عیسی بن مریم نے اور صاحب جریج نے کہا ای رسول خدا صاحب جریج کون تہا فرمایا جریج ایک
مرد عابد تہا اپنی خانقاہ مین رہتا ایک گاؤ کا چرانے والا اُس خانقاہ کی جڑ مین آکر ٹہیرتا ایک
عورت گاؤن والون مین سے پاس اُس چرانے والے کے آتی جاتی ایک دن اوس عابد کی
ماں آئی کہا ای جریج وہ نماز مین تہا اُسنے اپنے جی مین کہا میری ماں ہی اور میری نماز ہی پہر نماز کو ماں پر اختیار
کیا ماں نے دوبارہ اُسکو چلا کر پکارا اُس نے پہر اپنے جی مین کہا اُمی وصلاتی پہر نماز ہی کو ماں
کے پکارنے پر اختیار کیا ماں نے تیسری بار پہر چیخ کر پکارا اُسنے کہا امی وصلاتی پہر یہی دیکہا
کہ نماز پڑہی جب کچھ جواب اُسکو ندیا تو اُسنے کہا اللہ موت ندے تجھے ای جریج جبتک کہ تو صورت
مومسات کی ندیکھے یعنی زانیات کی اور واپس پہر گئی اُس عورت کو پاس بادشاہ کے لائے
اُسنے بچا جنا تہا پوچھا یہہ کس کا ہی کہا جریج کا کہا وہ جو صاحب صومعہ یعنی خانقاہ ہی کہا ہاں بادشاہ
نے کہا اُسکا صومعہ ڈہا دو اور اُسکو میرے پاس لاؤ اُسکے صومعہ کو کدالیون سے مار وہ گرگیا اور جریج کا ہاتھ اُس کی
گردن سے رسی مین باندہا پہر اُسکو لیکر چلے اُسکا گذر رنڈیون پر ہوا اونکو دیکھہ کر تبسم کیا
اور وہ زانیات بہی اوسکی طرف لوگون مین نظر کرتی تہین پادشاہ نے کہا یہہ کیا کہتی ہی کہا
کیا کہتی ہی کہا یہہ اعتقاد رکہتی ہی کہ یہہ بچا اِسکا تجھسے پیدا ہوا ہی جریج نے کہا تو ایسا اعتقاد کرتی ہی کہا

مان کہا وہ چھوٹا بچا کہان ہی کہا وہ اسکی گود مین موجود ہی اُسکی طرف منہہ کرکے کہا تیرا باپ کون ہی کہا شبان گاؤ بادشاہ نے کہا ہم تیرا صومعہ سونے کا بنادین کہا نہین کہا چاندی کا کہا نہین کہا پہر کس کا کہا جیسا تہا ویسا ہی کردو کہا تو کس بات پر مُسکرایا تہا کہا ایک بات تہی جس کو مین پہچان گیا میری مان کی دعا مجکو لگ گئی پہر اُسکو خبر دی اوس قصہ کی **ف** حدیث دلیل ہی تقدم پر اجابت والدین کی عبادت خدا پر اس لئے کہ عبادت مفروضہ ومتطوعہ کا عوض ہو سکتا ہی اور مان باپ کی جب اجابت نکی تو وقت نکل گیا اب اُسکا بدل مشکل ہی اسی جگہہ سے یہہ بات بہی تہی کہ اجابت حضرت کی واجب تہی اگرچہ آدمی نماز مین ہوتا جس طرح کہ یہہ قصہ ایک حدیث مرفوع مین آیا ہی پیغمبر بہی اپنی ساری امت کا باپ ہوتا ہی بلکہ مان باپ سے بڑہکر ؛

## باب عرض کرنا اسلام کا نصرانی مان پر

ابوہریرہ کہتے تہے مجکو جس کسی یہودی ونصرانی نے سُنا دوست رکہا مین اپنی مان کا مسلمان ہونا چاہتا تہا وہ انکار کرتی تہی ایکبار مینے کہا اُسنے نمانا مین پاس حضرت کے آیا اور کہا اللہ سے اُسکے لئے دعا کرو آپ نے دعا کی مین اُسکے پاس گیا اُسنے دروازہ بند کرلیا تہا مجہسے کہا یا ابا ہریرہ مین مسلمان ہو گئی مینے حضرت کو خبر دی اور کہا میرے لئے اور میری مان کے لئے اللہ سے دعا کیجیے کہا اللھم عبدك ابوھریرۃ وامّہ احبھما الی الناس یعنی اہو اللہ تو اسکو اور اسکی مان کو دوست کردے طرف لوگون کے **ف** یعنی سب لوگ اِن دونون کو دوست رکہین اور محبت سے پیش آئین چنانچہ ایسا ہی ہوا وللہ الحمد والمنة

## باب نیکی کرنا مان باپ سے بعد اونکے مرنے کے

ابا اُسید کہتے ہین ہم پاس حضرت کے تہے ایک مرد نے کہا اے رسول خدا کیا باقی ہی میرے والدین کی برّ مین سے کچہہ بعد اُنکی موت کے جو مین بجا لاؤن فرمایا ہان چار خصلتین ہین

ایک دعا کرنا واسطے اُن دونون کے دوسرے استغفار کرنا اُنکے لئے تیسرے جاری کرنا اُنکے عہد کا چوتھے اکرام کرنا اُنکے دوست کا اور صلہ کرنا ایسے ناتے کا جو اُنکی طرف سے ہی **ف** ابو اُسَید کا نام مالک بن ربیعہ ساعدی ہی اور وہ مرد سائل ایک شخص تھا بنی سلمہ مین کا اس حدیث کو ابوداود و ابن ماجہ و ابن حبان نے بہی روایت کیا ہی آخر روایت ابن حبان مین اتنا زیادہ آیا ہی کہ اُس شخص نے کہا ای رسول خدا یہہ تو اکثر و اطیب ہی فرمایا اسپر عمل کر **۲** ابو ہریرہ کہتے ہین میت کے لئے بعد اُسکی موت کے اُسکا درجہ بلند ہوتا ہی وہ کہتا ہی ای رب یہہ کیا شی ہی کہا جاتا ہی تیرے فرزند نے تیرے لئے استغفار کی تہی **ف** معلوم ہوا کہ مردہ کو ثواب عمل حسنہ کا پُہنچتا ہی خصوصًا طرف سے اولاد کی و للہ الحمد **۳** محمد بن سیرین کہتے ہین ہم ایکرات پاس ابو ہریرہ کے تہے اُنہون نے کہا اللهم اغفر لابی هریرة ولامه ولمن استغفر لهما محمد کہتے ہین تب سے ہم اُن دونون کے لئے استغفار کیا کرتے ہین تا کہ دعاے ابو ہریرہ مین داخل ہون **ف** ابو ہریرہ نے اپنی مان کے لئے دعا کی تہی لکن اور ون کو بہی اُس مین شامل کر لیا معلوم ہوا کہ مومن کی استغفار مومن کو نفع کرتی ہی **۴** حدیث ابو ہریرہ مین فرمایا ہی بندہ جب مر جاتا ہی تو عمل اُسکا منقطع ہو جاتا ہی مگر تین چیزین ایک صدقۂ جاریہ دوم وہ علم جس سے نفع لیا جاوے تیسرے ولد صالح جو باپ کے لئے دعا کرے **ف** یعنی ہر سہ شی منجملہ باقیات صالحات کے ہین صدقۂ جاریہ جیسے باغ سراے ونحوہا علم نافع جیسے خدمت کتاب وسنت کی تحریر تفسیر و تشریح و ترجمہ ونحوہا **۵** ابن عباس نے کہا ایک شخص نے حضرت سے کہا میری مان مرگئی اُسنے کچہہ وصیت نہین کی کیا اُسکو کچہہ نفع ہوگا اگر مین اوسکی طرف سے صدقہ دون فرمایا ہان **ف** یہہ حدیث دلیل ہی اسپر کہ اجر صدقے کا میت کو پہنچتا ہی اور عبادت مالی کا ثواب اموات کو ملتا ہی جبکہ یہہ کام بطور نیابت کے کرے بیان مین حقوق والدین واولاد کے رسالہ

## باب نیکی کرنا اُس شخص کے ساتھ جسکو اسکا باپ صلہ کرتا تھا

ایک اعرابی کا گزر سفر مین ہوا اُسکا باپ عمر رضی اللہ عنہ کا دوست تھا اُسنے ابن عمر سے کہا گیا تو فلان شخص کا بیٹا نہین ہی کہا ہان پھر حکم دیا کہ جو گدہا میرے پیچھے آتا ہی وہ اسکو دو اور اپنے سر سے عمامہ اُتار کر اُسکو دیا بعض ہمراہیون نے کہا کیا اِسکو دو درہم کافی نہ تھے کہا حضرت نے فرمایا ہی نگاہ رکھہ اپنے باپ کی دوستی کو اُسکو قطع نکر کہ بجھا دے اللہ تیرا نور **ف** اصل امر مین وجوب اور نہی مین تحریم ہی معلوم ہوا کہ یہہ صلہ واجب اور قطع صلہ حرام ہی **۲** حدیث ابن عمر مین آیا ہی کہ حضرت نے فرمایا ان ابر البر ان یصل الرجل اہل ود ابیہ یعنی بڑی نیکی یہہ ہی کہ آدمی باپ کے دوستون سے اچھا سلوک کرے **ف** اِس حدیث کو مسلم نے عبداللہ بن دینا سے اس طرح پر روایت کیا ہی کہ ابن عمر کو ایک مرد اعرابی مکہ کی راہ مین ملا ابن عمر نے اُسکو سلام کیا اور اپنے حمار پر سوار کر لیا جسپر خود سوار ہوتے تھے اور اپنے سر کی پگڑی اُسکو دی ابن دینار کہتے ہین ہمنے کہا اللہ تعالی تمکو ٹھیک رکھے یہہ لوگ گنوار ہین تھوڑے مین راضی ہو جاتے ہین ابن عمر نے کہا اِسکا باپ عمر بن خطاب کا دوست تھا اور مینے حضرت کو سُنا فرماتے تھے ان ابر البر صلۃ الولد اہل ود ابیہ ابو بردہ کہتے ہین مین مدینہ مین آیا میرے پاس ابن عمر آئے اور کہا تو نے کچھ جانا کہ مین تیرے پاس کیون آیا ہون مینے کہا نہین کہا مینے حضرت کو سُنا فرماتے تھے جو شخص یہہ چاہے کہ اپنے باپ کا صلہ قبر مین کرے وہ باپ کے بھائیون کا صلہ کرے اور میرے اور تیرے باپ کے درمیان اخاء و وُدّ تھا مینے چاہا کہ مین اُسکو جوڑون رواہ ابن حبان فی صحیحہ

## باب مت قطع کر اُس شخص سے جسکو تیرا باپ صلہ کرتا تھا کہ تیرا نور بجھہ جائے

اعباد زرقی کہتے ہین مین بیٹھا تھا مسجد مدینہ مین ہمراہ عمرو بن عثمان کے کہ اتنے مین عبداللہ بن سلام

اپنے برادر زادے پر تکیہ لگائے ہوئے آئے عمرو مجلس سے چلدیئے پھر اُنکی طرف جھکے ابن سلام نے پھر کر کہا ای عمرو بن عثمان تو کیا چاہتا ہی دو بار یا تین بار اسی طرح کہا قسم ہی اُسکی جسنے محمد کو حق کے ساتھ بھیجا اللہ کی کتاب یعنی توریت مین دو بار یہہ آیا ہی لا تقطع من کان یصل اباک فیطفأ بذلک نورک ف شاید عثمان وعبد اللہ آپس مین وصلت و محبت رکھتے تھے جب عمرو بن عثمان نے اُنکا حفظ بمقتضائی معاملۂ والد نکیا تو عبد اللہ نے بطور پند و اندرز کے اُنکو یہہ بات سُنائی گویا وصلت کو انارت نور اور قطع کو اطفاء نور بحوالہ کلام الٰہی ٹھیرایا معلوم ہوا کہ جو لوگ باپ کے دوست و آشنا ہون اُنکے ساتھہ ویسا ہی برتاؤ کرے جو باپ کیا کرتے تھے اگر ایسا نکریگا تو روشنی دور ہوکر اندھیرا آئیگا ۞

## باب دوست وارث ہوتا ہے

ا ابوبکر بن حزم ایک صحابی سے راوی ہین کہ اُسنے کہا کفیتاک ان رسول اللہ صلعم قال ان الود یتوارث یعنی تجکو اتنا کافی ہی کہ حضرت نے فرمادیا ہی کہ دوست وارث یکدیگر ہوتا ہی ف یعنی دوست کو رعایت وصلہ دوست کا کرنا چاہیئے کہ یہہ منجملہ حقوق اسلام کے ایک حق ہی ع بریدن زیاران خلاف وفاست ۞

## باب آدمی اپنے باپ کا نام نہ لے اور باپ سے پہلے نہ بیٹھے اور نہ اُسکے آگے چلے

ا ابوہریرہ نے دو شخصون کو دیکھا ایک سے کہا یہہ تیرا کون ہی اُسنے کہا میرا باپ ہی کہا تو اسکا نام لیکر نہ پکار اور نہ اُسکے آگے چل اور نہ اس سے پہلے بیٹھہ ف یہہ ادب ہی باپ کا جسکی رعایت ہر حال مین لازم ہوتی ہی ۞

## باب کیا باپ کو کنیت سے یاد کرے

ا شہر بن حوشب کہتے ہین ہم ساتھہ ابن عمر کے نکلے سالم نے اُنسے کہا الصلوٰۃ یا ابا عبد الرحمن

ابن دینار کہتے ہین ابن عمر نے کہا لکن ابو حفص عمر قضا **ف** یعنی سالم نے اپنے باپ کو کنیت
سے یاد کیا اور ابن عمر نے اپنے باپ کو اس سے معلوم ہوا کہ بیٹے کا باپ کو کنیت سے یاد کرنا درست ہے

## باب صلۂ رحم واجب ہے

اکلیب بن منفعہ کہتے ہین میرے دادا نے حضرت سے کہا مین کس کے ساتھہ نیکی کرون فرمایا تیری
مان کے ساتھہ اور باپ کے ساتھہ اور بہن اور بہائی کے ساتھہ اور غلام کے ساتھہ جو تیرے ساتھہ
رہتا ہی یہہ حق واجب اور رحم موصول ہی **ف** حدیث دلیل ہی اسپر کہ یہہ لوگ اہل صلۂ رحم ہین ۲
ابو ہریرہ کہتے ہین جب یہہ آیت اُتری وانذر عشیرتک الاقربین حضرت نے کہڑے ہوکر پکارا ای بنی کعب بن
لوئی چہڑاو اپنی جانون کو آگ سے ای بنی عبد مناف چہڑاو اپنی جانون کو نار سے ای بنی ہاشم چہڑاو اپنے نفس
آگ سے ای بنی عبد المطلب چہڑاو اپنی جان آگ سے ای فاطمہ بنت محمد انقذی نفسک من النار فانی لا املک لک
من اللہ شیئاً غیر ان لکم رحما سابلہا ببلالہا یعنی ای دختر رسول تو اپنی جان
آگ سے چہڑا مین تیرے لئے کسی شی کا مالک نہین ہون بجز اسکے کہ ای لوگو تمہارا رشتہ ہی مجہسے
سو مین اُس ناتے کو تر رکہونگا **ف** حدیث دلیل ہی اسپر کہ صلہ رحم واجب ہی اگرچہ اہل رحم
کفار ہون مراد تر رکہنے سے ناتے کے صلہ رحم کرنا ہی اور یہہ بہی جتا دیا کہ تم اس بہروسے پر نہ رہنا
کہ ہم رشتہ دار پیغمبر ہین ہمین عذاب نہوگا بلکہ عذاب یون نہوگا کہ تم ایمان لے آؤ اچہے کام کرو
نری قرابت کچہہ نافع نہین ہوگی اگرچہ اولاد نبی کیون نہو ع بندگی باید پیمبر زادگی منظور نیست ؛

## باب صلہ رحم کا

ا ابو ایوب انصاری کہتے ہین کہ ایک اعرابی رستہ مین سامنے حضرت کے آیا کہا مجہے خبر دو
کہ کون چیز مجہے جنت سے قریب اور دوزخ سے دور کرتی ہی فرمایا عبادت کر اللہ کی شریک نکر ساتھہ
اُسکے کسی شی کو اور قائم رکہہ نماز اور دے زکوۃ اور صلہ رحم کر **ف** حدیث دلیل ہی وجوب

صلۂ رحم پر بسبب اتصال ذکر کے ہمراہ عدم شرک و نماز و زکوۃ مسلم کا لفظ یہہ ہی کہ صلہ کر تو رحم والے کا
جب وہ اعرابی پشت پہیر کر چلا فرمایا ان تمسك بما امرته به دخل الجنة شیخین نے حدیث باب
کو مطولاً روایت کیا ہی ۲ ابو ہریرہ رفعاً کہتے ہین اللہ نے خلق بنائی جب فارغ ہوا تو رحم کہڑا ہوا گیا
فرمایا کیا ہی کہا یہہ مقام ہی پناہ پکڑنے والے کا ساتہہ تیری قطیعت سے فرمایا کیا تو اِسپر راضی نہین ہی
کہ جوڑون مین اُسکو جو صلہ کرے تیرا اور قطع کرون اُسکو جو قطع کرے تجکو کہان ہان ای رب فرمایا
فذلك لك پہر ابو ہریرہ نے کہا اگر تم چاہو یہہ آیت پڑہو فهل عسيتم ان توليتم ان
تفسدوا فی الارض وتقطعوا ارحامکم اولئك الذين لعنهم الله فاصمهم و
اعمى ابصارهم ف اس حدیث کو شیخین نے صحیحین مین بہی روایت کیا ہی حدیث دلیل
ہی وجوب صلہ رحم پر اور ایک وعید شدید ہی قطع رحم پر ۳ ابن عباس نے کہا اللہ نے ابتداءً
حکم کیا اَوجب حقوق کا اور دلالت فرمائی افضل اعمال پر جبکہ اُسکے پاس کوئی شئ ہو فرمایا اٰت ذے القربےٰ
حقه والمسکین وابن السبیل اور یہہ سکہایا کہ جب اُسکے پاس کوئی شئ نہو تو پہر وہ کیا کری پس فرمایا و
اما تعرضن عنهم ابتغاء رحمة من ربك ترجوها فقل لهم قولا میسورا یعنی وعدہ حسنہ کرے
گویا کہ وہ وعدہ پورا ہو گیا ہی اور شاید یہہ وعدۂ حسنہ انشاء اللہ کہنا ہو ولا تجعل يدك مغلولة
الى عنقك یعنی تو کچہہ ندے ولا تبسطها كل البسط یعنی جو تیرے پاس ہو وہ تو دیدے فتقعد
ملوما یعنی پہر جو کوئی بعد اسکے تیرے پاس آئے وہ تجکو ملامت کرے اور تیرے پاس کچہہ نپائے
محسورا جسکو تو نے دیا ہی وہ تجکو حسر کرے ف حاصل اس اثر کا یہہ ہی کہ اگر انسان کے
پاس کچہہ دینے کو ہو تو اول ناتے والے کو دے پہر مسکین کو پہر مسافر کو یہہ دینا واجب ہی اور
اگر کچہہ دینے کو نہین ہی تو وعدہ کر دے کہ جب ہو گا تو اللہ چاہے گا دونگا؛

# باب صلۂ رحم کی فضیلت کا

ا ابو ہریرہ کہتے ہین ایک مرد پاس حضرت کے آیا کہا ای رسول خدا میرے رشتہ دار لوگ ہین مین اُنکا صلہ کرتا ہون وہ مجھسے قطع کرتے ہین مین اُنکے ساتھہ احسان کرتا ہون وہ میرے ساتھہ بُرائی کرتے ہین اور جہالت سے پیش آتے ہین اور مین اُنسے حلم کرتا ہون فرمایا اگر یہی بات ہی جو تو کہتا ہی تو گویا تو اُنکے مُنہہ مین گرم راکھہ ڈالتا ہی اور تیرے ساتھہ ہمیشہ ایک پُشت پناہ طرف سے اللہ کی اُنپر رہیگا جب تک کہ تو اس خصلت پر ہی **ف** اس حدیث کو مسلم نے بہی روایت کیا ہی حدیث دلیل ہی فضل صلۂ رحم پر **۲** حدیث عبدالرحمن بن عوف مین فرمایا ہی اللہ تعالے کہتا ہی مین رحمن ہون مینے رحم پیدا کیا اور اپنے نام مین سے اُسکا نام نکالا اب جو کوئی اُسکو وصل کریگا مین اُسکو جوڑونگا اور جو کوئی اُسکو کاٹیگا مین اُسکو قطع کرونگا **ف** اس حدیث کو ابوداؤد نے بہی روایت کیا ہی ترمذی نے کہا یہہ حدیث حسن صحیح ہی منذری نے کہا اس تصحیح مین نظر ہی ورواہ ابن حبان ایضا من طریق معمر قال الترمذی عن البخاری وحدیث معمر خطاء حدیث عائشہ مین فرمایا ہی رحم لٹکتا ہی عرش سے کہتا ہی جو کوئی جوڑے مجکو جوڑے اُسکو اللہ اور جو کوئی کاٹے مجکو کاٹے اُسکو اللہ رواہ الشیخان **۳** ابوالعنبس نے کہا مین وہط مین ابن عمر پر داخل ہوا وہط ایک زمین ہی طائف مین اُنہون نے کہا حضرت نے ہمارے لئے اپنی انگلی موڑی اور فرمایا رحم ایک شاخ ہی رحمن سے جو کوئی اُسکو جوڑتا ہی اللہ اُسکو جوڑتا ہی اور جو کوئی اُسکو قطع کرتا ہی اللہ اُسکو قطع کرتا ہی رحم کے لئے ایک زبان طلق ذلق ہوگی دن قیامت کے **ف** طلق کہتے ہین تیز زبانی کو ذلق کہتے ہین فصیح بلیغ کو ابن عبید نے کہا مراد شجنہ سے قرابت مشتبکہ ہی جیسے رگون کا اُلجھاؤ ایک دوسری مین ہوتا ہی سعید بن زید کا لفظ رفعاً یہہ ہی کہ یہہ رحم ایک شجنہ ہی رحمن سے جسنے اسکو قطع کیا اللہ نے جنت اُسپر حرام کردی رواہ احمد والبزار ورواتہ

ثقات ہم عائشہ نے رفعاً کہا ہی رحم شجنہ ہی اللہ سے جسنے وصل کیا اُسکا وصل کیا اُسکو اللہ نے
اور جسنے قطع کیا اُسکو قطع کیا اُسکو اللہ نے **ف** شجنہ بکسر شین وضم شین واسکان جیم آیا ہی
حدیث ابو ہریرہ مین فرمایا ہی کہ رحم شجنہ ہی رحمن سے کہتا ہی ای رب مین کاٹا گیا ای رب میرے
ساتھہ بُرائی کی گئی ای رب مین مظلوم ہوا ای رب ای رب اللہ اُسکو جواب دیتا ہی کہ کیا تو اسپر
راضی نہین ہی کہ مین وصل کرون تیرے واصل کو اور قطع کرون تیرے قاطع کو رواہ احمد
باسناد جید قوی و ابن حبان انس کا لفظ رفعاً یہہ ہی رحم حجنہ ہی عرش کو پکڑے ہوئے
زبان ذلق سے کہتا ہی اللھم صل من وصلنی واقطع من قطعنی اللہ تبارک وتعالی فرماتا ہی
انا الرحمن الرحیم وانی شققت للرحم من اسمی فمن وصلہا وصلتہ ومن بتکہا بتکتہ
رواہ البزار باسناد حسن مراد بتک سے قطع ہی حجنہ بفتح حا رچرخے کے تکلے کو کہتے ہین
جس پر تاگے کو بٹتے ہین :

## باب صلۂ رحم عمر کو بڑہاتا ہے

ا انس بن مالک نے رفعاً کہا ہی جو کوئی یہہ چاہے کہ اُسکے رزق مین کشادگی ہو اور اُسکی اجل مین
تاخیر وہ صلۂ رحم کرے **ف** یہہ حدیث صحیحین مین بہی اسی طرح آئی ہی ۲ ابو ہریرہ کا لفظ
مرفوعاً یون ہی جسکو یہہ بات خوش آئے کہ اُسکے رزق مین بسط اور اُسکے اثر مین تاخیر ہو اُسکو
چاہئے کہ وہ صلۂ رحم کرے **ف** پہلی حدیث مین لفظ من احب تہا اور اِس حدیث کا لفظ
من سرہ ہی باقی متن یکسان ہی فقط سند کا فرق ہی یہہ حدیث بخاری مین بہی اسی لفظ سے
آئی ہی ترمذی کا لفظ یہہ ہی تم سیکہو اپنی نسب کہ صلہ کرو ارحام کا صلۂ رحم محبت ہی اہل مین
مثراۃ ہی مال مین منساۃ ہی اثر مین ترمذی نے اسکو غریب کہا ہی و رواہ الطبرانی من حدیث
العلا بن خارجۃ کلفظ الترمذی باسناد لاباس بہ انس سے رفعاً مروی ہی کہ صدقہ

وصلۂ رحم سے اللہ عمر بڑہاتا ہی اور بُری موت کو دور کرتا ہی اور مکروہ و محذور کو دفع فرماتا ہی رواہ ابو یعلی بیان مین صلۂ رحم کے رسالہ ایقاظ النیام بصلۃ الارحام اردو زبان مین جامع وعد و وعید ہی ؛

## باب جو اپنا رشتہ جوڑتا ہی اُسکے گھر والے اُسکو دوست رکھتے ہین

ا ابن عمر نے کہا ہی جو اپنے رب سے ڈرا اور اُسنے اپنا رشتہ جوڑا اُسکی اجل مین دیر کی گئی اور اُسکا مال زیادہ ہوا اُسکے اہل اُسکو دوست رکھتے ہین ۲ دوسرا لفظ ابن عمر کا یہہ ہی من اتقی ربہ ووصل رحمہ انسی لہ فی عمرہ وثری مالہ واحبہ اہلہ مطلب اسکا وہی ہی جو اوپر گزرا مضمون اِن ہر دو اثر کا علی مرتضی سے رفعًا یون آیا ہی جسکو یہہ بات خوش آئے کہ اُسکی عمر دراز ہو اور رزق وسیع اور بری موت اُس سے دور ہو وہ اللہ سے ڈرے اور صلہ رحم کرے رواہ عبداللہ بن احمد فی زوائدہ والبزار باسناد جید والحاکم ابن عباس کا لفظ مرفوعًا یہہ ہی کہ توریت مین لکہا ہی جو شخص یہہ چاہے کہ اُسکی عمر بڑہے اور اُسکا رزق زیادہ ہو وہ صلۂ رحم کرے رواہ البزار باسناد لاباس بہ والحاکم وصححہ لکن اِن اخبار مین ذکر احبہ اہلہ کا نہین آیا ہی ؛

## باب نیکی کرنا اقرب فالاقرب سے

ا مقدام بن معدیکرب نے سُنا کہ حضرت فرماتے تھے اللہ وصیت کرتا ہی تمکو تمہاری ماؤن کے ساتھہ پہر وصیت کرتا ہی تمکو تمہاری ماؤن کی پہر وصیت کرتا ہی تمکو تمہارے باپون کی پہر وصیت کرتا ہی تمکو اقرب فالاقرب کی **ف** حدیث دلیل ہی تقدیم پر مان کی باپ پر اور اسپر کہ بعد مان باپ کے جو رشتہ مین نزدیک تر ہو پہلے اُس سے صلہ رحم کرے پہر وہ جو کہ بعد اُسکے قریب تر ہو یعنی قرب و بعد قرابت اور ترتیب صلات کو ملحوظ رکہے ۲ سلیمان

مولی عثمان رضی اللہ عنہ نے کہا کہ آئے پاس ہمارے ابو ہریرہ عشیہ پنجشنبہ شب جمعہ کو اور کہا
مین تنگی کرتا ہون ہر قاطع رحم پر جب ہمارے پاس سے اُٹھہ کھڑے ہوئے تو کوئی نہ اُٹھا اُنہون نے
تین بار یہہ کلمہ کہا ایک جوان اپنی پھپی کے پاس جس سے قطع کر چکا تہا دو برس سے آیا اور اُسپر
داخل ہوا پھپی نے کہا ای بہتیجے تو کیسے آیا کہا مینے ابو ہریرہ کو سُنا کہ وہ کذا وکذا کہتے تھے کہا
اُسکے پاس جاکر پوچھہ کہ اُنہون نے یہہ بات کیون کہی وہ گیا اور پوچھا کہا مینے حضرت کو سُنا
فرماتے تھے ان اعمال بنی آدم تعرض علی اللہ تبارك وتعالی عشیۃ کل خمیس لیلۃ
الجمعۃ فلا یقبل عمل قاطع رحم یعنی لوگون کے عمل ہر پنجشنبہ کے تیسرے پہر کو شب جمعہ
کے اللہ کے سامنے لائے جاتے ہین قاطع رحم کا عمل قبول نہین ہوتا **ف** اِس حدیث کو
امام احمدؒ نے بھی ابو ہریرہ سے رفعًا روایت کیا ہی رواۃ احمد ثقات ہین **۳۰** ابن عمر نے کہا ہی
جو کچھہ مرد اپنی جان واہل پر خرچ کرتا ہی باید اجر اللہ اُسکو اُس نفقہ کا اجر دیتا ہی تو شروع کر
عیال سے اگر زیادہ ہو تو اقرب فالاقرب کو دے اگر پھر زیادہ ہو تو عطا کر **ف** حدیث دلیل
ہی ترجمہ باب پر معلوم ہوا کہ خیرات و صدقات عام سے صلۂ ارحام اہل قرابت مقدم ہے جب
اُنکو دیکر بچے تب غیر کو دے اول خویش بعدہ درویش؛

## باب اُس قوم پر رحمت نہین اُترتی جنمین کوئی قاطع رحم ہوتا ہی

اعبد اللہ بن ابی اوفی نے رفعًا کہا ہی کہ رحمت نہین اُترتی اُس قوم پر جنمین کوئی ناتا توڑنے والا
ہوتا ہی **ف** اصبہانی کا لفظ یہہ ہی کہ ابن ابی اوفی نے کہا ہم پاس حضرت کے بیٹھے تھے فرمایا
نہ بیٹھے پاس ہمارے آجکے دن کوئی قاطع رحم ایک جوان حلقہ مین سے اُٹھا اپنی خالہ کے پاس
آیا دونون کے درمیان کچھہ رنجش تھی خالہ سے معافی چاہی اور خالہ نے اُس سے پھر مجلس مین آیا
حضرت نے فرمایا ان الرحمۃ لا تنزل علی قوم فیہم قاطع رحم رواہ الطبرانی مختصرا بلفظ ان

الملئكة لاتنزل علی قوم فیهم قاطع رحم مراد ملائکہ سے ملائکہ رحمت ہین حدیث وعید شدید ہی قطع رحم پر ؛

## باب قاطع رحم کا کتنا گناہ ہی

۱ جبیر بن مطعم رفعًا کہتے ہین داخل نہو گا جنت مین قاطع رحم **ف** یہہ حدیث صحیحین و ترمذی مین ہی آئی ہی اس مین دلیل ہی حرمان قاطع رحم پر دخول جنت سے مفہوم مخالف اِسکا یہہ ہوا کہ وہ دوزخ مین جائیگا **۲** ابو ہریرہ نے رفعًا کہا ہی رحم شجنہ ہی رحمٰن سے کہتا ہی ای رب مین ظلم کیا گیا ای رب مین قطع کیا گیا ای رب انی انی یعنی میرے ساتہہ کذا وکذا ہوا اللہ اُسکو یہہ جواب دیتا ہی الا ترضین ان اقطع من قطعک واصل من وصلک **ف** یہہ حدیث مبسوط تر اِس سے پہلے گذر چکی ہی معلوم ہوا کہ جزاء قطع یہی قطع ہی یہہ جزاء بطور وفاق ہی **۳** سعید بن سمعان کہتے ہین مینے ابو ہریرہ کو سُنا کہ وہ پناہ مانگتے تہے امارت صبیان وسفہاء سے ابن حسنہ جہنی نے ابو ہریرہ سے کہا اِسکی نشانی کیا ہی کہا رحم قطع کیا جائے مغوی سطاع ہو اور مرشد کا عصیان کیا جائے **ف** یعنی جب یہہ ہر سہ امر ظاہر ہون تو وہ زمانہ لڑکون کے امیر و حاکم ہونے کا اور احمقون کے پادشاہ و رئیس ہونے کا ہی یہہ نشانی مطابق واقع کے پائی گئی چنانچہ ایک مدت دراز سے کسی جگہہ امارت صبیان ہی اور اکثر جگہہ امارت سفہاء حماقت نشان ؛

## باب عقوبت قاطع رحم کی دُنیا مین

۱ ابو بکرہ نے رفعًا کہا ہی نہین ہی کوئی گناہ لائق تر اسکے کہ جلدی کرے اللہ اُس گناہ والے کے لئے عقوبت دنیا مین مع اُس عقوبت کے جو اُسکے لئے ذخیرہ کر رکہی ہی آخرت مین قطع رحم و بغی سے **ف** یعنی یہہ ایسا گناہ ہی کہ اِسکا وبال دارین مین قاطع پر پڑتا ہی خسر الدنیا والاخرة ذلك هو الخسران المبين اِس حدیث کو ابن ماجہ نے بہی روایت کیا ہی ترمذی نے کہا حسن صحیح ہی حاکم نے کہا صحیح الاسناد ہی لفظ اسکا یہہ ہی من البغی وقطیعة الرحم اصبہانی کا لفظ یہہ ہی

من قطیعۃ الرحم والخیانۃ والکذب رواہ ابن حبان مختصرا عائشہ کا لفظ رفعاً یون ہی اسرع الخیر ثوابا البر وصلۃ الرحم واسرع الشر عقوبۃ البغی وقطیعۃ الرحم رواہ ابن ماجۃ ؛

## باب واصل مکافی نہین ہے

احدیث ابن عمرو مین فرمایا ہی وہ واصل نہین ہی جو بدلا کرتا ہی واصل وہ ہی کہ جب اُسکا ناتا کاٹا جائے تو وہ اُسکو جوڑے **ف** اس حدیث کو اسی لفظ سے بخاری نے صحیح مین بھی روایت کیا ہی ورواہ ابو داؤد والترمذی ؛

## باب فضیلت اُس شخص کی جو رشتہ دار ظالم کی ساتھہ صلۂ رحم کری

ابرا کہتے ہین ایک اعرابی آیا اُسنے کہا ای نبی اللہ مجھے وہ کام سکھا دو جو مجھے جنت مین لیجائے فرمایا اگرچہ تو نے چھوٹا خطبہ کیا ہی لکن مسئلہ پیش کر دیا کسی جان کو آزاد کر کسی گردن کو چھڑا اُسنے کہا کیا یہہ دونون ایک چیز نہین ہین فرمایا نہین جان کا آزاد کرنا یہہ ہی کہ کسی غلام کو تو آزاد کرے گردن چھڑانا یہہ ہی کہ کسی اسیر کی رہائی پر مدد کرے اور عطار غبت اور رجوع کرتا ہی رشتہ دار پر پہر اگر تجھسے یہہ نہو سکے تو امر بالمعروف نہی عن المنکر کر اگر یہہ بھی نہو سکے تو زبان کو روک مگر خیر سے **ف** اس حدیث مین ذکر صلہ کرنے کا ذی رحم ظالم کے ساتھہ نہین ہی مگر یہہ کہ فحوای خطاب سے استفادہ کرین اس سے زیادہ اصح حدیث ام کلثوم بنت عقبہ ہی کہ حضرت نے فرمایا افضل صدقہ صدقہ کرنا ہی ذی رحم کاشح پر رواہ الطبرانی وابن خزیمۃ والحاکم وقال صحیح علی شرط مسلم کاشح وہ ہی جو جی مین کینہ رکھے منذری نے کہا یعنی ان افضل الصدقۃ علی ذی الرحم المضمر العداوۃ فی باطنہ یہی معنی ہین اس قول کے وتصل من قطعک ابو ہریرہ نے رفعاً کہا ہی کہ تین چیزین ہین جس کسی شخص مین ہونگی اللہ اُسکا حساب آسانی سے لیگا اور اُسکو اپنی رحمت سے

بہشت مین لے جائیگا کہا وہ کیا ہین ای رسول خدا بابی انت و امی فرمایا تعطی من حرمك وتصل من قطعك وتعفو عمن ظلمك یعنی دے اُسکو جو تجھے ندے جوڑ اُسکو جو تجھے کاٹے بخش اُسکو جو تجھپر ظلم کرے جب تو یہہ کریگا تو اللہ تجکو جنت مین لے جائیگا رواہ البزار والطبرانی والحاکم وقال صحیح الاسناد لکن اسکی سندمین سلیمان بن داؤد یمامی واہی ہے حدیث عقبہ بن عامر مین آیا ہے یعنے حضرت کا ہاتھہ پکڑکر کہا مجھے خبر دو فواضل اعمال کی فرمایا ای عقبہ صل من قطعك واعط من حرمك واعرض عمن ظلمك وفی روایۃ واعف عمن ظلمك رواہ احمد والحاکم وزاد الا ومن اراد ان یمد فی عمرہ ویبسط فی رزقہ فلیصل رحمہ ورواۃ احد اسنادی احمد ثقات علی مرتضی رفعاً کہتے ہین کیا نہ بتاؤن مین تجکو اکرم اخلاق دنیا وآخرت صلہ کر اُسکو جو قطع کرے تجکو دے اُسکو جو محروم رکھے تجکو معاف کر اُسکو جو ظلم کرے تجھپر رواہ الطبرانی معاذ بن انس کا لفظ رفعاً یہہ ہے کہ افضل الفضائل ان تصل من قطعك وتعطی من حرمك وتصفح عمن شتمك یعنی افضل فضائل یہہ ہین کہ وصل کر قاطع سے دے محروم کرنے والے کو درگذر کر گالی دینے والے سے رواہ الطبرانی ۵

| | | | |
|---|---|---|---|
| دشنام خلق راندہم جز دعا جواب | | ابرم کہ تلخ گیرم وشیرین عوض کنم | |

حدیث عبادہ بن صامت مین فرمایا ہے کیا دلالت نکرون مین تمکو اُس چیز پر جس کے سبب سے اللہ تمہارے درجے اونچے کرے کہا ہان یا رسول اللہ فرمایا حلم کر اُسپر جو جہل کرے تجھپر معاف کر اُسکو جو ظلم کرے تجھپر دے اُسکو جو محروم رکھے تجکو صلہ کر اُسکو جو قطع کرے تجھسے رواہ البزار والطبرانی بنحوہ

## باب جاہلیت مین صلہ رحم کیا تھا پھر مسلمان ہوگیا

احکیم بن حزام نے حضرت سے کہا بھلا اُن کامون کا کیا حال ہے جو مینے بطور عبادت جاہلیت مین کئے تھے صلہ وعتاق وصدقہ مجکو اُن مین کچھہ اجر ہوگا فرمایا اسلمت علی ما اسلفت من خیر

یعنی بسبب اسلام لانے کے وہ خیرات گذشتہ بھی باقی ہین اگر اسلام نہ لاتا تو کچھ اجر ان امور کا نملتا

**ف** یہہ حدیث بڑی بشارت ہی واسطے اون نومسلمون کے جنہون نے اسلام سے پہلے اچھے کام اجر و ثواب کے کئے ہین کہ وہ اعمال اُنکے نفع بخش ہونگے اِسکے ضد یہہ ہی کہ معاذ اللہ کوئی مسلمان عامل صالح ہو کر مرتد ہو جائے کہ اُسکے سارے عمل ہرچہ حبط ہو جاتے ہین اگر تائب نہین ہوا ہی نسئال اللہ العافیة

## باب صلہ کرنا رشتہ دار مشرک کو اور ہدیہ دینا

ا اِس جگہہ بخاری نے وہی حدیث ابن عمر کی عمر سے دربارۂ حلۂ سیرا لکھی ہی جو کہ زیر باب بر الوالد المشرک گذر چکی ہی سند اور بعض الفاظ کا فرق ہی آخر حدیث کا لفظ یہہ ہی فاھدا ھا عمرلاخ له من امه مشرك **ف** معلوم ہوا کہ صلہ کرنا ذی رحم مشرک سے درست ہی اِسی طرح کافر کو ہدیہ و تحفہ بھیجنا اور جب اتحاف کافر درست ہوا تو کافر سے قبول کرنا ہدیہ کا بھی درست ہوگا حضرت سے یہہ فعل ثابت ہی لکن آپ ہدایا کا عوض بھی غالبًا بالضرور کرتے تھے :

## باب تم اپنے نسب سیکھو کہ صلہ رحم کرسکو

ا جبیر بن مطعم نے عمر بن خطاب کو سُنا کہ منبر پر کہتے تھے سیکھو تم اپنے نسب پھر صلہ کرو اپنے رحمون کا واللہ درمیان ایک مرد اور اُسکے بھائی کے کوئی شئ ہوتی ہی اور اگر وہ جان لے کہ درمیان اُسکے اور بھائی کے رحم داخل ہی تو یہہ علم اُسکو بھائی کے انتہاک سے باز رکھے **ف** یعنی باہم دو مسلمانون کے رنج آجاتا ہی اور اُنمین کوئی قرابت نامعلوم ہوتی ہی کہ اگر معلوم ہو جائے تو وہ رنج جاتا رہے اِسلئے معلوم کرنا رشتہ کا واسطے صلہ اور عدم قطع کے ضرور ہی ۲ ابن عباس نے کہا تم نگاہ رکھو اپنے انساب کو کہ صلہ کرو اپنے ارحام کا کیونکہ نہین ہی بُعد رحم مین جبکہ نزدیک ہو اگرچہ بعید ہو اور نہ قرب ہی رحم کا جبکہ دور ہو اگرچہ قریب ہو اور ہر رحم دن قیامت کے آئیگا

سامنے اپنے صاحب کے گواہی دیگا صلہ کی اگر صلہ کیا ہوگا اور قطع کی اگر قطع رحم کیا ہوگا **ف** یعنی گو دور کا رشتہ ہو لکن جب رشتہ ہوا تو قریب ہی اور اگر کوئی قریب ہی لکن رشتہ مین الگ ہی تو وہ رشتہ دار نہین

## باب کیا غلام کہہ سکتا ہی کہ مین فلان قبیلہ کا غلام ہون

اعبدالرحمن بن ابی جبیب کہتے ہین مجھسے ابن عمر نے کہا ممن انت تو کن لوگون مین سے ہی مینے کہا تیم تمیم مین سے ہون کہا من انفسھم او من موالیھم خود انہین سے یا اُنکے غلامون مین سے مین نے کہا من موالیھم کہا تو نے یون کیون نہ کہا من موالیھم اذا **ف** معلوم ہوا کہ غلام کو درست ہی کہ جس قوم کا غلام ہو اُنکا نام لے دے ؛

## باب قوم کا غلام حکم مین قوم کی ہی

ارافع کہتے ہین حضرت نے عمر سے کہا تو اپنی قوم میرے لئے جمع کر عمر نے جمع کی جب سب لوگ دروازے پر حضرت کے حاضر ہوئے عمر نے جا کر کہا میری سب قوم جمع ہی انصار نے سُنا کہا قریش مین کوئی وحی آئی ہوگی سُننے دیکھنے والے سب آئے کہ دیکھین حضرت اُنسے کیا کہتے ہین حضرت باہر نکل کر درمیان اُنکے کھڑے ہوئے اور فرمایا تم مین کوئی غیر تمہارا ہی ہمنے کہا ہان ہم مین ہمارا حلیف ہی اور بھانجا اور ہمارے غلام فرمایا ہمارا حلیف ہم مین سے ہی اور ہمارا بھانجا ہم مین سے اور ہمارے غلام ہم مین سے تم سُن لو کہ میرے دوستدار تم مین متقی لوگ ہین سو اگر تم متقی ہو تو فبہا ورنہ دیکھو کہین ایسا نہو کہ لوگ دِن قیامت کے اعمال لیکر آئین اور تم اثقال لیکر آؤ پھر اعراض کرے اللہ تمسے پھر پُکار کر فرمایا ای لوگو اور دونون ہاتھہ اُٹھا کر قریش کے سرون پر رکھے ای لوگو قریش اہل امانت ہین جو کوئی بُغی کریگا اُنکے ساتھہ اوندھا ڈالیگا اللہ اُسکو ناک کے بل تین بار یون ہی فرمایا **ف** حدیث دلیل ہی اِس بات پر کہ حکم موالی کا وہی حکم قوم کا ہی اسی جگہہ سے یہہ مثل نکلی ہی ضرب الغلام اھانۃ المولی ؛

## باب جسنے پرورش کی دو یا ایک دختر کی

۱ عقبہ بن عامر نے رفعًا کہا ہی جس کسی کی تین دختر ہون اور اُسنے صبر کیا اُنپر اور پہنایا اُنکو اپنی وسعت سے تو وہ اوٹ ہونگی اُسکی آگ دوزخ سے ۲ ابن عباس رفعًا کہتے ہین جس کسی مسلمان کو دو دختر نے پالیا پہر اُسنے اچھا برتاؤ کیا ساتھہ اُنکے لکن داخل کرینگی وہ اُسکو بہشت مین یہہ حدیث نزدیک ابن ماجہ کے باسناد صحیح اس لفظ سے آئی ہی کہ نہین ہی کوئی مسلمان کہ اُسکی دو دختر ہون وہ اُنکے ساتھہ احسان کرے جبتک وہ اُسکے ساتھہ ہین یا یہہ کہ اُنکے ساتھہ ہی لکن وہ دونون اُسکو بہشت مین داخل کرینگی و سرواہ ابن حبان ایضا والحاکم وقال صحیح الاسناد ۳ جابر بن عبد اللہ کا لفظ رفعًا یون ہی جس شخص کی تین بیٹیان ہون وہ اُنکو گہر مین جگہہ دے اور کفالت کرے اور مہربانی کرے تو اُسکے لئے جنت واجب ہو جاتی ہی البتہ ایک مرد نے بعض قوم مین سے کہا بہلا اگر دو ہون ای رسول خدا فرمایا دو بہی **ف** اس حدیث کو احمد نے باسناد جید اور بزار وطبرانی نے اوسط مین روایت کیا ہی اور یہہ لفظ زیادہ کی ہی کہ اُنکا بیاہ کر دیا انس نے رفعًا کہا ہی جسنے پالا دو دختر کو یہانتک کہ وہ بالغ ہون آئیگا وہ شخص اور مین دن قیامت کے اِس طرح اور اپنی اُنگلیون کو ملایا رواہ مسلم ترمذی کا لفظ یہہ ہی جو شخص پالیگا دو دختر کو داخل ہونگا مین اور وہ جنت مین انکی طرح اور اشارہ کیا طرف دو انگشت کے بالجملہ اللہ کی رحمت ومغفرت بہانہ جو ہی پرورش اولاد پر وعدہ جنت کا فرمایا ہو ولِلہِ الحمد

## باب جسنے پالا تین بہنون کو

۱ ابو سعید خدری رفعًا کہتے ہین کسی شخص کی تین دختر یا تین خواہر ہولی ہین اور وہ اُنکے ساتھہ احسان کرتا ہی تو جنت مین جاویگا **ف** یہہ توسیع ہی دائرۂ رحمت کی کہ پرورش خواہر کا بہی وہی اجر رکہا جو دختر کا تہا اِس حدیث کو ترمذی نے بہی روایت کیا ہی ابو داؤد کا لفظ یہہ ہی

فادبھن واحسن الیھن و زوجھن فلہ الجنۃ انس کہتے ہین حضرت نے فرمایا ہی جس نے پرورش کیا دو یا تین دختر کو یا دو یا تین خواہر کو یہانتک کہ وہ جدا ہون یا مر جائین تو مین اور وہ جنت مین اس طرح ہونگے اور اشارہ کیا طرف سبابہ و وسطی کے رواہ ابن حبان ؛

## باب فضیلت اُسکی جسنے پالا اپنی دختر واپس شدہ کو

۱ موسیٰ بن علی عن ابیہ رفعًا کہتے ہین کہ حضرت نے سراقہ بن جعشم سے کہا کیا نہ بتاؤن مین تجکو اعظم صدقہ کہا ہان ای رسول خدا فرمایا تیری دختر واپس کی گئی طرف تیرے کوئی کمانے والا اُسکا سوائے تیرے نہین ہی یہہ حدیث دوسرے طریق سے یون آئی ہی کہ حضرت نے کہا ای سراقہ الخ ۲ مقدام بن معدیکرب رفعًا سمعًا کہتے ہین جو کھلایا تو نے اپنی جان کو وہ تیرے لئے صدقہ ہی اور جو کھلایا تو نے اپنی اولاد کو وہ تیرے لئے صدقہ ہی اور جو کھلایا تو نے اپنی بی بی کو وہ تیرے لئے صدقہ ہی اور جو کھلایا تو نے اپنے خادم کو وہ تیرے لئے صدقہ ہی **ف** یہہ حدیث ترجمہ باب مین صریح نہین ہی لکن اشارۃ النص یا فحوائے خطاب سے شامل بنت مردودہ وغیرہ ہی ؛

## باب موت بنات کی آرزو کرنا مکروہ ہی

۱ ابن عمر کے پاس ایک آدمی تہا اوسکے بیٹیان تہین اُسنے تمنا کی کہ وہ مر جائین ابن عمر نے غصہ کیا اور کہا کیا تو اُنکو رزق دیتا ہی **ف** حدیث دلیل ہی اس بات پر کہ اولاد کا مرنا چاہنا بُرا ہی جاہلیت والے اسی خوف محتاجی یا عار سے اولاد کو زندہ درگور کر دیتے تھے اللہ نے کہا کہ رزاق تمہارے اور اُنکے ہم ہین ؛

## باب اولاد مجبنہ مبخلہ ہی

۱ عائشہ کہتی ہین ایک دن ابو بکر نے کہا واللہ نہین ہی روئے زمین پر کوئی شخص دوست تر مجکو عمر سے پہر باہر نکل کر پہر آئے اور کہا ای دخترک مینے کیا قسم کہائی تہی مینے کہا یہہ قسم کہائی تہی

کہا عزیز تر جہپر اور اولاد چسپندہ تر ہوتی ہی یعنی دلکو **ف** یعنی عمر کے احب ہونے کا مطلب
یہہ ہی کہ وہ اعز ہین ورنہ دلی محبت مین اولاد کا درجہ بڑہا ہوا ہی ۲ عبدالرحمن بن ابو نعم کہتے
ہین مین حاضر تہا پاس ابن عمر کے جبکہ ایک مرد نے اُنسے سوال خون پشہ کا کیا کہا تو کون
ہی اُسنے کہا اہل عراق سے ہون کہا اِس شخص کی طرف ذرا دیکہو یہہ مجہسے خون پشہ کا سوال
کرتا ہی اور اِن لوگون نے نبی کے بیٹے کو قتل کیا ہی مینے حضرت کو سُنا ہی فرماتے تہے ہما
ریحانی من الدنیا **ف** اِن دونون اثر کو کچہہ علاقہ ترجمۃ الباب سے نہین ہی بجز اِسکے
کہ اِنہین ذکر مزید محبت اولاد کا ہی اس اثر کو بخاری نے اپنی صحیح مین بہی روایت کیا ہی لکن اس لفظ
سے کہ ایک مرد نے سوال محرم کا ابن عمر سے کیا شعبہ کہتے ہین مین گمان کرتا ہون کہ وہ یہہ پوچہتا
تہا کہ محرم مکہی کو قتل کرے یا نہین ابن عمر نے کہا اہل عراق مکہی کا سوال کرتے ہین حالانکہ ابن
بنت رسول اللہ صللم کو قتل کر چکے ہین حضرت نے فرمایا ہی ہما ریحانی من الدنیا ریحان کا
اطلاق رزق ورحمت وراحت وولد پر آتا ہی یا مراد گل ریحان ہی کہ جس طرح پہول خوشبودار کو
سونگہتے ہین اسی طرح اولاد بہی مشموم ومقبل ہوتی ہی حدیث بریدہ مین آیا ہی کہ حضرت ہمکو خطبہ
کرتے تہے کہ اتنے مین حسنؓ وحسینؓ آئے دو لال کرتے پہنے ہوئے لڑکہڑاتے تہے حضرت نے
منبر پر سے اُتر کر اُنکو اُٹہا لیا اور اپنے سامنے رکہہ لیا پہر کہا اللہ نے سچ کہا ہی انما اموالکم و
اولادکم فتنۃ مینے ان دونون بچون کو چلتے اور لڑکہڑاتے دیکہا مجہسے صبر نہو سکا یہانتک
کہ قطع حدیث کرکے اُنکو اُٹہا لیا رواہ الترمذی وابوداؤد والنسائی **ف** باقی
رہا ترجمۃ الباب سو خولہ بنت حکیم نے کہا ہی کہ حضرت باہر نکلے ایک کو دو لپسر دختر خود سے گود
مین لئے ہوئے تہے اور فرماتے تہے انکم تبخّلون وتجبّنون وتجہّلون وانکم لمن ریحان
اللہ رواہ الترمذی حدیث ابو سعید مین فرمایا ہی الولد ثمرۃ القلب وانہ مجبنۃ مبخلۃ

بحزنہ اخرجہ ابو یعلی مناوی نے شرح جامع صغیر سیوطی مین کہا ہی کہ اسکی اسناد ضعیف ہے

## باب لادنا بچے کو کندہے پر

ابراء کہتے ہین مینے حضرت کو دیکہا اور حسن آپکے دوش پر تہے آپ کہتے تہے اللّٰہم انی احبہ فاحبہ یعنی ای اللہ مین اسکو دوست رکہتا ہون تو بہی اسکو دوست رکہہ **ف** یہہ اُٹہانا حسن کا خارج نماز تہا بدلیل دعا اور امامہ کو عین نماز مین اُٹہاتے دہرتے تہے کسی نے اسی جگہہ سے کہا ہی ع سوار دوش رسول خدا سلام علیک ؛

## باب اولاد آنکہہ کی خنکی ہوتی ہے

اجبیر بن نفیر کہتے ہین ہم ایک دن پاس مقداد بن اسود کے بیٹہے تہے ایک مرد کا گذر ہوا اُسنے کہا خوشی ہو ان دو آنکہون کو کہ انہون نے حضرت کو دیکہا ہی واللہ ہم چاہتے ہین کہ ہم بہی دیکہتے جو تونے دیکہا اور وہان حاضر ہوتے جہان تو حاضر ہوا مقداد غصے مین آئے مین تعجب کرنے لگا کہ اسنے تو سوائے خیر کے کچہہ نہین کہا پہر مقداد نے اُسکی طرف مُنہہ کرکے کہا کون چیز اِس مرد کو حامل ہوئی اِس بات پر کہ وہ ایسے محضر کی تمنا کرے جس سے اللہ نے اُسکو غائب رکہا جانتا نہین کہ اگر حاضر ہوتا وہان تو کیونکر ہوتا واللہ حضرت کے پاس ایسی اقوام حاضر ہوئی جنکو اللہ نے اوندہے مُنہہ اُنکی ناک کے بل جہنم مین ڈالا اُن اقوام نے حضرت کی بات قبول نکی اور نہ آپ کی تصدیق کی تم لوگ اللہ کی حمد نہین کرتے کہ جب اللہ نے تمکو نکالا تو تم نہین پہچانتے مگر اپنے رب کو اور جو کچہہ تمہارے نبی لائے ہین تم اُسکی تصدیق کرتے ہو اشد حال جسپر کوئی نبی مبعوث ہوا ہو فترت و جاہلیت مین وہ نہین دیکہتے کہ دنیا افضل ہی بُت پرستی سے حضرت فرقان لائے جس سے حق و باطل مین جدائی ہوئی اور باپ بیٹے کے درمیان علیحدگی پڑی یہانتک کہ آدمی اپنے باپ یا بیٹے یا بہائی کو کافر دیکہتا اور اللہ نے اُس کے

دل کا قفل ایمان سے کھولدیا تھا اور جانتا تھا کہ اگر وہ ہلاک ہوگا تو آگ مین جائیگا تو پھر اُسکی آنکھہ ٹھنڈی نہوگی اور وہ جانتا تھا کہ اُسکا دوست آگ مین ہی اللہ نے فرمایا ہی والذین یقولون ربنا ھب لنا من ازواجنا وذریاتنا قرة اعین **ف** مطابقت حدیث کے ترجمۂ باب سے ظاہر ہی کہ ولد قرة العین ہی بلکہ زوج بھی بدلیل آیت کریمہ مقداد رضی اللہ عنہ نے عمدہ نصیحت تمنائی مذکور پر کی یعنی تونے زمانۂ حضرت کو ایک آسان بات آرام کا کام سمجھا ہی اگر تو اُسوقت پُر آشوب مین ہوتا خدا جانے اِس نیت وارادہ پر قائم رہتا کہ نہین **ع**

| | | | |
|---|---|---|---|
| ہرکہ اوروی بہ بہبود نداشت | | دیدن روی نبی سود نداشت | |

کیونکہ وہ عہد ایک بڑے امتحان کا وقت تھا اللہ کا شکر کرنا چاہئے کہ اُسنے بلا آزمایش تمکو مسلمان پیدا کیا؛

## باب دعا دینا کثرت مال و ولد کی اپنے صاحب کو

ا انس کہتے ہین ایک دن مین پاس حضرت کے گیا بس مین تھا اور میری مان اور ام حرام میری خالہ اتنے مین حضرت آئے فرمایا مین تمکو نماز نہ پڑہاؤن اور یہہ فرمانا غیر وقت نماز مین تھا ایک مرد نے قوم مین سے [illegible] حضرت نے انس کو کہان کھڑا کیا ہوگا کہا اپنی داہنی طرف پھر ہمکو نماز پڑہائی پھر ہم گھر والون کے لئے دعا کی ہر خیر دنیا و آخرت کی میری مان نے کہا ای رسول خدا خویدمك انس ادع اللہ لہ یعنی اپنے خادم انس کے لئے دعا کرو میرے لئے ہر خیر کی دعا کی آخر دعا یہہ تھی اللھم اکثر مالہ وولدہ وبارك لہ **ف** اس دعا کا یہہ اثر ظاہر ہوا کہ انس کا باغ سال بھر مین دو بار پھل لاتا اور یہہ سو نفر اپنی اولاد کے لیکر طواف کعبہ کرتے معلوم ہوا کہ اسطرح کی دعا کرنا درست ہی؛

## باب مائین مہربان ہوتی ہین

۱ انس بن مالک کہتے ہین ایک عورت پاس عائشہ کے آئی عائشہ نے تین کہجورین اُسکو دین اُسنے ہرایک بچے کو ایک کہجور دی اور ایک اپنے لئے رکہی بچون نے وہ دونون دانے کہجور کے کہائے اور اپنی مان کی طرف دیکہنے لگے مان نے اُس ایک دانے کے دو ٹکڑے کئے اور ہر بچے کو آدہا ٹکڑا دیا اتنے مین حضرت آئے عائشہ نے یہہ حال آپ سے کہا فرمایا تجکو اِس سے کیا تعجب ہوتا ہی لقد رحمہا اللہ برحمتہا صبیتہا یعنی اللہ نے رحم کیا اِسپر بسبب اسکے رحم کرنے کے اپنے بچون پر **ف** حدیث عائشہ مین آیا ہی کہ میرے پاس ایک عورت آئی اُسکے ساتہہ دو دختر تہین اُس نے مجہسے سوال کیا سوا ایک دانہ کہجور کے میرے پاس کچہہ نہ پایا مینے وہ دانہ اُسکو دیا اُس نے دانے کو دونون دخترون مین بانٹ دیا اور خود کچہہ نکہایا پہر اُٹہہ کر چلی گئی اتنے مین حضرت آئے مینے یہہ قصہ اُنسے کہا فرمایا من ابتلی من ہذہ البنات بشیٔ فاحسن الیہن کن لہ سترا من النار متفق علیہ ظاہر سیاق سے معلوم ہوتا ہی کہ یہہ دو قصے ہین واللہ اعلم ؛

## باب بوسہ لینا بچون کا

۱ عائشہ کہتی ہین ایک گنوار آیا پاس حضرت کے اُسنے کہا تم اپنے بچون کا بوسہ لیتے ہو ہم تو اُنکا بوسہ نہین لیتے فرمایا کیا مین تیرا مالک ہوسکتا ہون اگر اللہ نے تیرے دل سے رحمت چہین لی ہی **ف** یہہ حدیث متفق علیہ ہی اِس مین دلیل ہی اِسپر کہ بچون کو پیار کرنا اور اُنکو چومنا ایک نشان ہی رحمت خدا کا ۲ ابوہریرہ کہتے ہین حضرت نے حسن بن علی کا بوسہ لیا آپ کے پاس اقرع بن حابس تمیمی بیٹہے تہے اقرع نے کہا میرے دس بچے ہین مینے اُن مین سے کسی کا بوسہ نہین لیا حضرت نے اُنکی طرف دیکہہ کر فرمایا من لا یرحم لا یرحم یعنی جو رحم نہین کرتا ہی اُسپر بہی رحم نہین کیا جاتا ہی **ف** یہہ حدیث جابر بن عبداللہ سے بہی

بغیر اس قصے کے باین لفظ آئی ہی لا یرحم اللہ من لا یرحم الناس متفق علیہ ؛

## باب ادب باپ کا اور نیکی کرنا باپ کا اولاد سے

ا ولید بن نمیر نے اپنے باپ کو سُنا کہتے تھے کہ وہ لوگ یون کہا کرتے تھے کہ صلاح طرف سے
اللہ کے ہی اور ادب طرف سے آباء کے **ف** یعنی باپ کو چاہئے کہ اولاد کو ادب دے
حدیث جابر بن سمرہ مین فرمایا ہی آدمی اگر اپنے ولد کو ادب دے تو یہہ بہتر ہی اُسکے لئے
ایک صاع صدقہ دینے سے رواہ الترمذی وقال ھذا حدیث غریب عمرو بن سعید
کا لفظ رفعاً یہہ ہی کسی باپ نے اپنے ولد کو کوئی عطا نہین دی افضل ادب حسن سے
رواہ الترمذی مرسلا والبیھقی فی شعب الایمان **۲** نعمان بن بشیر نے کہا ہی کہ مجکو
میرے باپ پاس حضرت کے لے گئے گود مین لادے ہوئے اور کہا ای رسول خدا مین تمکو
گواہ کرتا ہون کہ مینے نعمان کو کذا و کذا دیا فرمایا کیا تو نے اپنے سب بچون کو دیا ہی کہا نہین
فرمایا میرے سوا کسی اور کو گواہ کر پھر فرمایا کیا تجکو یہہ بات خوش نہین آتی کہ تیرے سب بچے
نیکی مین برابر ہون کہا ہان فرمایا تو اب ایسا نکر بخاری نے کہا یہہ شہادت طرف سے حضرت
کے رخصت نہین ہی **ف** تسویہ کرنا عطا مین بحق اولاد واجب ہی اور خلاف اِسکے جَور
یہہ حدیث صحیحین مین بھی مطولاً آئی ہی آخر لفظ اُسکا یہہ ہی لا اشھد علی جور متفق علیہ
اور اسکو مسلم نے بھی جابر سے روایت کیا ہی وانی لا اشھد الا علی حق بحث اِس مسئلہ کی
کتاب دلیل الطالب مین ہی ؛

## باب نیکی کرنا باپ کا بیٹے سے

ا ابن عمر نے کہا اللہ نے نام اُنکا ابرار رکھا اِس لئے کہ اُنہون نے آباء و ابناء دونون کے
ساتھہ نیکی کی جس طرح تیرے باپ کا تجہپر حق ہی اسی طرح تیرے بیٹے کا تجہپر حق ہی **ف**

بیان حقوق اولاد کا رسالۂ اسعاد العباد مین ہی ؛

## باب جو رحم نہین کرتا اُسپر بہی رحم نہین کیا جاتا

ا حدیث ابو سعید مین فرمایا ہی من لا یرحم لا یرحم یعنی جو راحم نہین ہی وہ مرحوم بہی نہین ہوتا ۲ حدیث جریر بن عبد اللہ لا یرحم اللہ من لا یرحم الناس رفعًا باب قُبلۃ الصبیان مین گذر چکی ہی اِسکو مسلم نے بہی روایت کیا ہی ۳ دوسرا لفظ جریر کا مرفوعًا یہہ ہی من لا یرحم الناس لا یرحمہ اللہ ف حدیث ابو ہریرہ مین فرمایا ہی چہینی نہین جاتی ہی رحمت مگر بدبخت سے رواہ احمد والترمذی ابن عمرو کا لفظ مرفوعًا یون ہی الراحمون یرحمہم الرحمن ارحموا من فی الارض یرحمکم من فی السماء رواہ ابو داؤد والترمذی یہہ حدیث مسلسل بالاولیۃ مجکو بہی پہنچی ہی و للہ الحمد ۴ عائشہ کہتی ہین کچہہ اعرابی لوگ پاس حضرت کے آئے اُنمین سے ایک مرد نے کہا ای رسول خدا کیا تم بچون کو پیار کرتے ہو واللہ ہم تو اُنکو پیار نہین کرتے ہین فرمایا او املک لک ان کان اللہ نزع من قلبک الرحمۃ یعنی مین کیا کرون اگر اللہ نے تیرے دل سے رحمت لے لی ہی ف یہہ حدیث پہلے بہی گذر چکی ہی ۵ ابو عثمان کہتے ہین کہ عمر نے ایک شخص کو عامل مقرر کیا عامل نے کہا میرے اتنے اتنے بچے ہین بیٹے اُن مین سے کسی کو پیار نہین کیا عمر نے زعم کیا یا کہا ان اللہ عز وجل لا یرحم من عبادہ الا ابرھم یعنی اللہ اپنے بندون مین سے اُسی بندے پر مہربانی کرتا ہی جو کہ زیادہ نیکو کار ہی اُنمین ؛

## باب رحمت سو جزء ہی

ا ابو ہریرہ رفعًا کہتے ہین اللہ نے رحمت کو سو جزء کیا ہی ننانوے ۹۹ جزء اپنے پاس روک رکہے ہین اور زمین مین ایک جزء اُتارا ہی اسی جزء کے سبب سے خلق آپس مین رحم کرتی ہی یہانتک کہ اسپ اپنا کہُرا اپنے بچے سے اونچا کرتا ہی اس ڈر سے کہ کہین اُسکو لگ نہ جائے ف

بیان مین سعت رحمت خدا کے آیات قرآن اور احادیث صحیحہ بکثرت آئی ہین یہہ جگہہ استیفاء کی نہین ہی حدیث سبقت رحمتی علی غضبی شاہد باب ہی ظہور اس رحمت مبرورکا حق مین اہل تقوے کے یوم النشور بروجہ کمال ہوگا انشاء اللہ تعالی ؛

## باب وصیت حق مین ہمسایہ کے

ا حدیث عایشہ مین فرمایا ہی ہمیشہ جبریل مجکو وصیت کرتے ہین ہمسایہ کی یہانتک کہ مینے گمان کیا کہ وہ عنقریب اُسکو وارث ٹہیرا دینگے **ف** یہہ حدیث متفق علیہ ہی شیخین نے اسکو صحیحین مین روایت کیا ہی ۲ ابو شریح خزاعی رفعًا کہتے ہین جو کوئی ایمان رکہتا ہو اللہ اور یوم آخر پر وہ احسان کرے اپنے پڑوسی کے ساتہہ اور جو کوئی ایمان لایا ہو اللہ و یوم آخر پر وہ اکرام کرے اپنے مہمان کا اور جو کوئی ایمان رکہتا ہو اللہ اور یوم آخر پر وہ اچہی بات کہے یا چُپ رہے **ف** حدیث دلیل ہی اسپر کہ ترک حق جار وضیف وقول خیر گویا بمنزلہ ترک ایمان کے ہی اس حدیث کو مسلم نے بہی روایت کیا ہی مگر ابو ہریرہ سے بادنی تفاوت لفظ حدیث ابو ہریرہ مین فرمایا ہی واللہ لا یومن واللہ لا یومن واللہ لا یومن قیل من یا رسول اللہ قال الذی لا یامن جارہ بوائقہ متفق علیہ قسم کہانا دلیل ہی عدم مبالغہ پر اس مین صریح نفی کی ہی ایمان کی اُس شخص سے جسکے ہمسایہ اُسکے شر و فساد سے امن مین نہین رہ سکتے اس سے زیادہ اصرح یہہ وعید ہی کہ حدیث انس مین فرمایا ہی لا یدخل الجنۃ من لا یامن جارہ بوائقہ رواہ مسلم نجانا بہشت مین ایسے شخص کا دلیل ہی عدم حصول ایمان پر واللہ اعلم و رواہ احمد والبخاری ایضًا و زاد احمد قالوا وما بوائقہ قال شرہ ؛

## باب حق ہمسایہ کا

ا مقداد بن اسود کہتے ہین حضرت نے اپنے اصحاب سے زنا کو پوچہا کہا حرام ہی اللہ و رسول

نے زنا کو حرام کیا ہی فرمایا اگر کوئی مرد دس عورتون سے زنا کرے یہہ آسان تر ہی اُسپر اس بات
سے کہ زن ہمسایہ کے ساتھہ زنا کرے چوری کو پوچھا کہا حرام ہی اللہ و رسول نے دزدی کو
حرام کیا ہی فرمایا اگر کوئی دس گھرون سے چُرائے تو یہہ سہل تر ہی اس سے کہ ہمسایہ کے گھر سے
چُرائے **ف** اس حدیث کو احمد نے مسند مین بروایت ثقات اور طبرانی نے کبیر و اوسط
مین بہی روایت کیا ہی بلفظ ما تقولون فی الزنا الخ؛

## باب ہمسایہ سے ابتدا کرے

۱ اس جگہہ وہی حدیث عایشہ ابن عمر سے رفعاً ذکر کی ہی جو اوپر گذر چکی یعنی ما زال جبریل
یوصینی بالجار حتی ظننت انه سیورثه لکن اس مین ذکر ہدایت کا نہین ہی مطلقاً تاکید
حفظ حق جار فرمائی ہی ہان لفظ سیورثه سے بفحوائی خطاب اگر استفادہ کیا جائے تو ہوسکتا ہی
۲ ابن عمرو کے لئے ایک بکری ذبح کی گئی وہ اپنے غلام سے کہنے لگے تو نے ہمارے ہمسایہ یہودی
کو بہی ہدیہ بہیجا یا نہین اہدیت لجارنا الیہودی کیونکہ مینے حضرت کو سُنا فرماتے تھے
ہمیشہ جبریل مجکو وصیت کرتے ہین ہمسایہ کی یہانتک کہ مینے گمان کیا کہ وہ اُسکو وارث
بنا دینگے **ف** مراد وصیت سے یہہ ہی کہ مجھسے کہتے رہتے ہین کہ تم اپنی اُمت کو حکم
دو رعایت حقوق ہمسایہ کا مومن ہو یا کافر ۳ عائشہ نے کہا مینے حضرت کو سُنا فرماتی تھے ما زال جبریل
یوصینی بالجار حتی ظننت انه لیورثنه **ف** معنی ایک ہین فقط بجاے لفظ سیورثه لفظ لیورثنه آیا ہی

## باب جو زیادہ قریب ہو پہلے اُسکو ہدیہ دے

۱ عایشہ کہتی ہین مینے کہا ای رسول خدا میرے دو ہمسایہ ہین مین کس کو ہدیہ بہیجون فرمایا جسکا
دروازہ تجھسے قریب تر ہو اُن دونون مین سے ۲ عایشہ نے کہا قلت یا رسول اللہ ان لی
جارین فالی ایہما اہدی قال اقربہما منك بابا **ف** یہہ بعینہ حدیث اول ہی مگر دوسرے

طریق سے آئی ہی؛

## باب ہمسایون مین ادنےٰ فالادنی کو مقدم کرے

احسن سے سوال ہمسایہ کا کیا کہا چالیس گہر آگے چالیس گہر پیچہے چالیس گہر داہنے چالیس گہر بائین **ف** یعنی ہر چہار جانب مین چہل خانہ تک حکم ہمسائگی کا ہی یہہ گویا غایت جوار بتائی ورنہ اطلاق جار کا اہل بلد پر بہی آیا ہی ۲ ابو ہریرہ کہتے تہے ہمسایہ دور سے قبل قریب کے ابتدا نکرے بلکہ قبل اقصیٰ کے بدایت بالادنےٰ کرے؛

## باب بند کرنا اپنے در کا ہمسایہ سے

ا ابن عمر کہتے ہین ہمپر وہ زمانہ آیا یا وقت آیا تہا کہ کوئی شخص زیادہ حق دار اپنے دینار و درہم کا اپنے بہائی مسلمان سے نہ تہا پہر اب دینار و درہم دوست تر ہی ایک ہمارے کو اپنے برادر مسلم سے مینے حضرت کو سُنا فرماتے تہے کتنے ہمسایہ آویختہ ہونگے اپنے ہمسایہ سے دن قیامت کے وہ کہے گا اے رب اِسنے بند کرلیا تہا دروازہ اپنا مجہسے اور اپنے معروف سے مجکو منع کیا **ف** معلوم ہوا کہ یہہ تعلق ہمسایہ محتاج کو ہمسایہ غنی کے ساتہہ ہوگا؛

## باب آپ پیٹ بہر کر نکہائے ہمسایہ کو چہوڑ کر

ا ابن زبیر رفعًا کہتے ہین وہ مومن نہین ہی جو سیر شکم ہوتا ہی اور اُس کا ہمسایہ گرسنہ ہے **ف** نفی ایمان دلیل ہی عظم حق جار پر؛

## باب شوربا زیادہ کردے تا کہ ہمسایون مین تقسیم ہو

ا ابوذر کہتے ہین وصیت کی مجکو میرے خلیل صلعم نے تین امر کی ایک یہہ کہ سمع وطاعت کرون اگرچہ غلام اطراف بریدہ ہوا در جب شوربا بناؤن تو پانی زیادہ کرون پہر پڑوسیون کے گہر کو دیکہون اور کچہہ معروف انکو پہنچاؤن یعنی شوربا دون اور نماز پڑہون وقت پر

اگر امام پڑھ چکا ہو تو تیری نماز ہو گئی ورنہ یہہ نماز نافلہ ہی ۲ ابوذر نے کہا حضرت نے فرمایا اے اباذر تو جب شوربا پکائے تو پانی شوربے کا زیادہ کر اور اپنے ہمسایون کی خبر لے یا بانٹ ہمسایون مین ؛

## باب بہتر ہمسایون کا ذکر

ابن عمر رضی کہتے ہین بہتر یار نزدیک اللہ کے وہ ہی جو اپنے یار کے ساتھہ اچھا ہو اور بہتر ہمسایون مین نزدیک اللہ کے وہ ہی جو اچھا ہو واسطے پڑوسی کے **ف** یعنی رعایت کرنے والا حقوق اصحاب و جیران کا اللہ کے نزدیک خیر اصحاب و جیران ہوتا ہی ؛

## باب ذکر جار صالح کا

۱ حدیث نافع بن عبد الحارث مین فرمایا ہی مرد مسلمان کی سعادت ہی کہ مسکن واسع اور جار صالح اور مرکب ہنی ہو **ف** معلوم ہوا کہ گہر کا تنگ ہونا ہمسایہ کا بد ہونا سواری کا سرکش ہونا خلاف خوش بختی ہی ؛

## باب ذکر ہمسایۂ بد کا

۱ ابو ہریرہ کہتے ہین ایک دعا حضرت کی یہہ بہی تہی اللھم انی اعوذبک من جار السوء فی دار المقام فان دار الدنیا یتحول **ف** ظاہر سیاق یہہ ہی کہ یہہ استعاذہ ہی جوار آخرت سے کیونکہ یہہ فرمایا ہی کہ دنیا کا ہمسایہ تو نقل مکان بہی کر جاتا ہی یعنی بخلاف آخرت کہ وہان جس کا جوار ملا سو ملا اِس جگہہ سے یہہ استفادہ بہی کر سکتے ہین کہ عالم برزخ مین بہی جوار بد سے بچنا اچھا ہی و لہذا اہل علم و صلاح ہمیشہ قبر و دفن مین قرب قبور صلحاء و اتقیاء کا قصد کیا کرتے ہین کیونکہ ہمسایہ بد کی وجہہ سے بسبب اُسکے معذب ہونے کے اس مقبور غریب کو بہی ایذا پہنچتی ہی گو یہہ خود معذب نہو واللہ اعلم ۲ حدیث ابو موسیٰ مین فرمایا ہی قائم نہو گی قیامت یہانتک کہ مرد اپنے ہمسایہ و برادر

و پدر کو قتل کریگا ف اِس کا مصداق مدت دراز سے مشہود ہی یہہ دلیل ہی قرب ساعت پر ۵

| | من ز وضع زمانہ در فکرم | کہ مبادا ازین بتر گردد | |
|---|---|---|---|

## باب پڑوسی کو نہ ستائے

۱ ابو ہریرہ کہتے ہین حضرت سے کہا ای رسول خدا فلان زن رات کو قائم دن کو صائم رہتی ہی اور اچہے کام کرتی ہی اور صدقہ دیتی ہی اور اپنے ہمسایون کو اپنی زبان سے ستاتی ہی فرمایا اُس مین کوئی خیر نہین ہی وہ اہل نار مین سے ہی کہا فلانہ نماز فرض پڑہتی ہی اور رمضان کا روزہ رکہتی ہی اور پنیر کے ٹکڑے صدقہ دیتی ہی اور کسی کو ستاتی نہین ہی فرمایا وہ اہل جنت سے ہی ف یہہ حدیث نزدیک احمد و بیہقی کے بہی ابو ہریرہ سے رفعاً آئی ہی مگر اس لفظ سے کہ ایک مرد نے کہا ای رسول اللہ فلانہ کی کثرت نماز و روزہ و صدقہ کا ذکر کیا جاتا ہی بجز اِسکے کہ وہ اپنے ہمسایون کو اپنی زبان سے ایذا دیتی ہی فرمایا ھی فی النار کہا فلانہ کی قلت صیام و صدقہ و صلوۃ کا ذکر ہوتا ہی اور وہ پارہ ہای اقط صدقہ کرتی ہی اور اپنے ہمسایون کو اپنی زبان سے نہین ستاتی ہی فرمایا ھی فی الجنۃ [۵۱] مرقات شرح مشکوۃ مین ھی فی النار کے تحت مین کہا ہی کہ آگ مین جانا اُسکا بسبب ارتکاب نفل کے ہی جس کا ترک مباح تہا اور بسبب اکتساب اذی کے جو شرع مین حرام ہی اور اسکی نظیر مین بہت سے لوگ واقع ہین یہانتک کہ وقت دخول بیت شریف و استلام رکن منیف کے اسی قبیل سے عمل ظلمہ ہی کہ مال حرام جمع کرکے بناء مساجد و مدارس و اطعام طعام مین صرف کرتے ہین انتہی ۲ عمارہ بن غراب کی پہپی کہتی ہین کہ مینے عایشہ سے پوچہا کہ ہم مین کسی کا شوہر بی بی کا ارادہ کرتا ہی تو اُسکا نفس اُسکو روکدیتا ہی اسلیئے کہ وہ غضب مین ہوتی ہی یا اُسکا جی نشاط مین نہین ہوتا ہی پر اس بات مین کوئی حرج ہی یعنی گناہ کہا ہان شوہر کا حق تجہپر یہہ ہی کہ اگر وہ تیرا ارادہ کرے اور تو پالان شتر پر ہو تب بہی تو اُسکو منع نکرے کہا نیز

کہاہم مین کسی ایک کو حیض آتاہی اور اُسکے اور شوہر کے لئے بجز ایک بستر یا ایک لحاف کے اور نہین
ہی وہ عورت کیا کرے کہا اپنی ازار اپنے اوپر خوب کس کر باندہے اور شوہر کے ساتھہ سو رہے
شوہر کو ما فوق ازار مباح ہی حالانکہ مین تجکو خبر دونگی کہ حضرت کیا کرتے تہے ایکبار میری رات تہی مینے
کچھہ جو پیسے اور قرص بنائے حضرت آکر دروازہ بہیڑکر مسجد مین چلے گئے آپ جب سونے کا قصد
کرتے تو دروازہ بند کر لیتے اور مشک کا مُنہہ باندہ دیتے اور پیالہ اوندہا کر دیتے اور چراغ بُجھا دیتے
مینے راہ دیکھی کہ آپ پہر آئین تو مین آپ کو قرص کھلاؤن آپ نہ آئے یہانتک کہ مین سو گئی اور
حضرت کو سردی لگی آپ میرے پاس آئے اور مجکو اُٹھایا اور فرمایا مجھے گرم کر مینے کہا
مین حیض سے ہون فرمایا تو اپنی دونون رانین کہولدے مینے دونون رانین کہول دین اپنا رخسارہ
اور سر میری ران پر رکہا یہانتک کہ گرم ہوگئے ایک ہمارے ہمسایہ کی بکری آئی اور اُسنے گہر مین
گُہس کر قصد قرص کا کیا وہ لیکر چلی گئی مجکو قلق ہوا حضرت جاگ اُٹہے مین دروازے تک دوڑی
فرمایا لے جو تو قرص سے پائے اور دربارۂ گوسفند اپنے ہمسایہ کو ایذا ندے **ف** یہی جملۂ
اخیر ولا تؤذی جارتك فی شاته مطابق ترجمۃ الباب ہی **۳** حدیث ابوہریرہ مین فرمایا ہی نجائیگا
جنت مین وہ شخص کہ امن مین نہین ہی ہمسایہ اُسکا شر و فساد سے اُسکے یہہ حدیث پہلے ہی گذر چکی ہی

## باب کوئی پڑوسن کسی پڑوسن کو حقیر نکرے اگرچہ ایک سم گوسفند ہی کیون نہو

**۱** عمرو بن معاذ اشہلی کی دادی کہتی ہین حضرت نے مجھسے کہا اے گروہ مومن عورتون کی حقیر نکرے
کوئی عورت تم مین سے اپنی پڑوسن کو اگرچہ ایک کراع سوختہ گوسفند ہو **۲** ابوہریرہ کا لفظ یہہ ہی
کہ حضرت نے کہا یا نساء المسلمات یا نساء المسلمات لا تحقرن جارة لجارتها ولو فرسن
شاة **ف** دوسرا لفظ انکا رفعاً یون ہی تم ہدیہ بہیجو ہدیہ دور کرتا ہی سینہ کے کینہ کو حقیر نہ کہے
کوئی جارہ اپنی جارہ کو اگرچہ شق فرسن شاۃ ہو ذکر فرسن مین کہ احقر اشیا ہی جو کچھہ مبالغہ ہی

عدم احتقار ورد ہدایا مین وہ مخفی نہین ہی ٭

# باب شکایت جار کا

۱ ابو ہریرہ کہتے ہین ایک مرد نے کہا ای رسول خدا میرا ایک ہمسایہ ہی وہ مجکو ایذا دیتا ہی کہا
توجا کر اپنا سامان نکالکر راہ مین رکہدے اُسنے یہی کیا لوگ جمع ہو گئے کہا تجکو کیا ہوا کہا میرا
ہمسایہ مجکو ستاتا ہی مینے حضرت سے کہا تہا مجہے فرمایا کہ توجا کر اپنی متاع راہ مین رکہدے لوگ
یہہ سُنکر کہنے لگے اللھم العنہ اللھم اخزہ یہہ خبر اُس ہمسایہ کو پہُنچی وہ آیا اور کہا اپنے گہر چل واللہ
مین تجکو ہرگز ایذا اندونگا **ف** یہہ ذکر زمانۂ نبوت کا ہی ابتو اگر سارا شہر کسی ہمسایہ پر لعنت
کرے تب بہی کچہہ اثر اُسکو نہو اور ایذا رسانی سے باز نہ آئے ۲ ابو جحیفہ کہتے ہین ایک مرد
نے حضرت سے شکایت کی اپنے ہمسایہ کی فرمایا اپنا سامان اُٹھا کر راہ مین رکہدے جو کوئی
اُدہر سے نکلے گا وہ اُسکو نفرین کریگا چنانچہ ہر گذرنے والا اُسکو لعنت کرتا تہا وہ پاس
حضرت کے آیا اور کہا لوگ یون کہتے ہین فرمایا اللہ کی لعنت انکی لعنت سے بڑہکر ہی اور جسنے
شکوہ کیا تہا اُسکو فرمایا تیرا کام ہو گیا یا مثل اسکے ۳ جابر کہتے ہین ایک مرد پاس حضرت کے
آیا اپنے جار کی تعدی کہنے کو وہ درمیان رکن و مقام کے تہا کہ اتنے مین حضرت آئے اُسنے
حضرت کو دیکہا اور ایک اور شخص آپکی برابر تہا سفید کپڑے پہنے ہوئے نزدیک اُس جگہہ
کے جہان جنائز پر نماز پڑہتے ہین جب حضرت سامنے آئے اُسنے کہا بابی انت و امی یا رسول
اللہ یہہ کون شخص تہا ساتہہ تمہارے برابر تمہارے سفید کپڑون والا فرمایا کیا تو نے اُسکو
دیکہا کہا ہان مینے خیر کثیر دیکہی فرمایا یہہ جبریل تہے رسول میرے رب کے ما زال یوصینی
بالجار حتی ظننت انہ جاعل لہ میراثا ٭

## باب جو ایذا دے اپنے ہمسایہ کو یہانتک کہ وہ نکل جاوے

ا ثوبان کہتے تھے جب کوئی دو شخص قطع کرتے ہین تین دن سے زیادہ پھر ایک مرجاتا ہی اور وہ دونون اسی مصارمت پر مرتے ہین تو دونون ہلاک ہوتے ہین اور ظلم نہین کرتا کوئی ہمسایہ اپنے ہمسایہ پر اور مقہور کرتا ہی اُسکو یہانتک کہ باعث ہوتا ہی اُسکو یہہ ظلم اس بات پر کہ وہ اپنے گھر سے نکل جائے لکن ہلاک ہو جاتا ہی؛

## باب ذکر ہمسایۂ یہودی کا

ا مجاہد کہتے ہین مین پاس ابن عمرو کے تہا اور انکا ایک لڑکا بکری کی کہال ادھیڑ رہا تہا کہا ای لڑکے جب تو فارغ ہو تو ہمارے ہمسایہ یہودی سے شروع کر ایک مرد نے قوم مین سے کہا کیا یہودی سے شروع کرے اصلحک اللہ کہا مینے حضرت کو سنا وصیت فرماتے تھے ہمسایہ کی یہانتک کہ ہم ڈرے کہ اب اُسکو وارث بنا دینگے **ف** یہہ قصہ پہلے بہی گذر چکا ہی مگر بتفاوت سند و لفظ

## باب ذکر کرم کا

ا ابو ہریرہ کہتے ہین حضرت سے پوچہا کون آدمی اکرم ہی کہا اکرمھم عند اللہ اتقاھم یعنی جو بڑا متقی ہی وہی نزدیک اللہ کے زیادہ کریم ہی کہا ہم یہہ نہین پوچہتے ہین فرمایا اکرم مردم یوسف نبی اللہ بن نبی اللہ بن خلیل اللہ ہین کہا ہم یہہ بہی نہین پوچہتے ہین کہا پھر کیا معادن عرب کو پوچہتے ہو کہا ہان فرمایا فخیارکم فی الجاھلیۃ خیارکم فی الاسلام اذا فقھوا یعنی جو لوگ تم مین بحالت کفر بہتر گنے جاتے تھے وہ اسلام مین بہی بہتر ہین جبکہ علم حاصل کرلین **ف** اِس حدیث کو مسلم نے بہی مختصرًا اس لفظ سے روایت کیا ہی الناس معادن کمعادن الذھب والفضۃ خیارھم فی الجاھلیۃ خیارھم فی الاسلام اذا فقھوا مطلب یہہ ہوا کہ جاہلیت مین تفاوت بالانساب تہا اور اسلام مین بالاحساب ہی اور اول معتبر نہین جبتک

کہ ثانی نہو پس جب فقیہ ہونگے تو برابر ٹہیرینگے ورنہ شرف افقہ کو ہوگا ولہذا جملۂ سادات سے علماء اطراف اشرف ہین اور نرے شرفاء سے اہل تقویٰ افضل واللہ اعلم

## باب احسان کرنا ساتہہ نیک و بد کے

ا محمد بن حنفیہ نے کریمۂ ہل جزاء الاحسان الا الاحسان مین کہا ہی ھی مسجلة للبر والفاجر یعنی یہہ آیت عام ہی حق مین ہر اچہے بُرے کے ابو عبید اللہ نے کہا مسجلة بمعنی مرسلہ ہی؛

## باب فضیلت یتیم کے پالنے والے کی

ا حدیث ابو ہریرہ مین فرمایا ہی دوڑنے والا رانڈون اور مسکینون پر جیسے مجاہد راہ خدا مین اور جیسے صائم النہار اور قائم اللیل **ف** اِسکو ابن ماجہ نے بہی روایت کیا ہی صحیحین شریفین کا لفظ اخیر ابو ہریرہ سے یہہ ہی کالقائم لا یفتر وکالصائم لا یفطر؛

## باب فضیلت اُسکی جو اپنے یتیم کو پالے

ا عائشہ نے کہا میرے پاس ایک عورت آئی اُسکے ساتہہ دو لڑکیان اُسکی تہین اُسنے مجہسے سوال کیا میرے پاس کچہہ نپایا مگر ایک دانہ کہجور کا مینے وہ اُسکو دیدیا اُسنے دونون دختر کو بانٹ دیا پہر اُٹہہ کر چلی گئی حضرت آئے مینے آپسے کہا فرمایا من بلی من ھذہ البنات شیئا فاحسن الیھن کن لہ سترا من النار **ف** یہہ حدیث پہلے دو بابہ گذر چکی ہی تکرار جناب بخاری رح کی دلیل ہی غایت تفقہ دقیق پر رحمہ اللہ تعالے؛

## باب فضیلت اُسکی جو یتیم بین الابوین کو پالے

ا مرہ فہری کہتے ہین حضرت نے فرمایا مین اور کافل یتیم جنت مین مثل اِن دونون کے ہونگے سفیان نے کہا یعنی وسطی اور ابہام م حسن کہتے ہین ایک یتیم طعام ابن عمر پر حاضر ہوتا تہا ایکدن کہانا منگوایا اور اُس یتیم کو بُلایا وہ نہ ملا جب ابن عمر فارغ ہو چکے تب آیا ابن عمر نے اُسکے لئے کہانا

منگوایا اونکے پاس کہانا نہ تہا ستو و شہد لائے کہا یہہ کہا واللہ تو مغبون نہوا حسن کہتے ہین ابن عمر جی واللہ مغبون نہوئے ۳ سہل بن سعد کا لفظ رفعًا یہہ ہی مین اور کافل یتیم جنت مین یون ہونگے اور سبابہ و وسطی سے اشارہ کیا ۳ ابو بکر بن حفص کہتے ہین عبد اللہ کہانا نہ کہاتے مگر اُنکے دستر خوان پر یتیم ہوتا **ف** ان احادیث مین ذکر یتیم بین ابویہ کا نہین ہے شاید مطلب اسکا یہہ ہوگا کہ جب مطلق یتیم کا یہہ حکم ہی تو جو یتیم بین ابویہ ہے وہ بہی مستحق اِس رعایت کا ہے ؛

## باب بہتر گہر وہ گہر ہی جس مین کوئی یتیم ہو اور اُس کے ساتہہ احسان کیا جائے

ا حدیث ابو ہریرہ مین فرمایا ہی بہتر گہر مسلمانون مین وہ گہر ہی جس مین یتیم ہی اُسکے ساتہہ احسان کیا جاتا ہی اور بدتر گہر مسلمانون مین وہ گہر ہی جس مین یتیم ہی اور اُسکے ساتہہ بُرائی کیجاتی ہی مین اور کافل یتیم جنت مین ہونگے مثل اِن دونون کے اور اشارہ طرف دو انگشت کے کیا ؛

## باب یتیم کے لئے مثل پدر مہربان ہو

ا عبد الرحمن بن ابزی کہتے ہین داؤد نے کہا تہا کن للیتیم کالاب الرحیم اور تو جان رکہہ کہ جس طرح تو بوئے گا اوسی طرح تو کاٹے گا **ع**

| دہقان سالخوردہ چہ خوش گفت با پسر | کای نور چشم من بجز از کشتہ ندروی |
|---|---|

محتاجی بعد تونگری کے بہت بُری ہی اور اس سے زیادہ یا بدتر گمراہی ہی بعد ہدایت کے تو جب اپنے یار سے وعدہ کرے تو پورا کر اُس وعدہ کو اگر تو ایسا نکریگا تو تیرے اور اوسکے بیچ عداوت ہو جائیگی اور پناہ مانگ اللہ کی ایسے صاحب سے کہ اگر تو یاد دلائے تو وہ تیری مدد نہ کرے اور اگر تو بہول جائے تو وہ تجکو یاد نہ دلائے ۲ حسن کہتے ہین مینے ایسے مسلمان پائے ہین

کہ اُن مین کا کوئی شخص صبح کو یون کہتا یا اہلیہ یا اہلیہ یتیمکو یتیمکو یا اہلیہ یا اہلیہ مسکینکو مسکینکو یا اہلیہ یا اہلیہ جارکو جارکو واسرع مجیا بکم وانتم کل یوم تزدلون یعنی اے میرے گھروالو ذرا اپنے یتیم و مسکین و ہمسایہ کی خبر رکھو تمہارے تیار جلد چلے گئے اور تم ہر دن رذیل ہوتے جاتے ہو ۳ حسن کہتے تھے تو چاہے تو ایک ایسے فاسق کو دیکھے کہ تیس ہزار صرف کر کے آگ کی تہ مین جاتا ہی اللہ اُسکو قتل کرے اُسکو کیا ہوا ہی کہ اُسنے اپنا حصہ اللہ کی طرف کا ایک ذراسی قیمت پر فروخت کر دیا ۵

| | |
|---|---|
| دیروز بکوئی مےفروشان | پیمانۂ مے بزر خریدم |
| امشب بخمار سر گرانم | زر دادم و درد سر خریدم |

اور اگر تو چاہے تو اُسکو مضیع دمریدہ دیکھے راہ شیطان مین اُسکے لئے کوئی واعظ نہین ہی نہ اُسکے نفس سے اور نہ لوگون مین سے ۷ اسماء بن عبید کہتے ہین مینے ابن سیرین سے کہا میرے پاس ایک یتیم ہی کہا اُسکے ساتھہ وہی برتاؤ کر جو تو اپنے بیٹے سے کرتا ہی اور مار اُسکو جسپر تو اپنے بیٹے کو مارتا ہی ؀

## باب فضیلت اُس عورت کی جسنے اولاد پر صبر کیا اور شوہر نکیا

۱ حدیث عوف بن مالک مین فرمایا ہی مین اور زن سیاہ رخسار کہ اپنے شوہر سے رانڈ ہو گئی اور اپنی اولاد پر صبر کیا مثل ان دونون انگلیون کے جنت مین ہونگے **ف** لفظ حدیث کا سفعاء الخدین ہی مراد سفع سے سواد قلیل ہی یا سیاہی کے ساتھہ کوئی اور رنگ مراد یہہ ہی کہ اُسنے پرورش اولاد مین اپنے نفس کو خوار رکھا اور کسی طرح کی زینت و رفاہیت نکی یہانتک کہ رنگ اسکے چہرے کا متغیر ہو کر سیاہی مائل ہو گیا اس حدیث کو منذری نے بلفظ روی روایت کیا ہی یعنی ضعیف بتایا ہی ابو داؤد کا لفظ یہہ ہی مین اور زن سفعاء الخدین مثل ان دونون کے

دن قیامت کو ہونگے یزید بن زریع واسطی نے اشارہ کیا طرف سبابہ و وسطی کے جو عورت کہ
رانڈ ہو گئی اور صاحب منصب و جمال تہی اُسنے اپنی جان کو اپنے یتیمون پر روکا یہانتک کہ
وہ جُدا ہوئی یا مری منذری کہتے ہین السفعاء هی التی تغیر لونہا الی الکمودۃ والسواد
من طول الایمۃ یرید بذلک انہا حبست نفسہا علی اولادہا ولو تتزوج فتحتاج
الی الزینۃ والتصنع للزوج انتہی معلوم ہوا کہ روکنا نفس کا تا بلوغ ایتام واسطے استحصال
اِس فضل کے کافی ہی یہہ ضرور نہین ہی کہ وہ تمام عمر بے شوہر رہے حدیث ابو ہریرہ مین فرمایا ہی
سب سے پہلے مین دروازہ جنت کا کہولونگا لکن ایک عورت کو دیکہونگا کہ وہ شتابی کرتی ہی مجہہ پر مین
کہونگا یہہ کیا ہی اور تو کون ہی وہ کہے گی انا امرأۃ قعدت علی ایتام مین ایک عورت ہون کہ یتیمون
پر بیٹہہ رہی یعنی مینے بسبب اُنکی پرورش کے دوسرا شوہر نہین کیا رواہ ابو یعلی واسنادہ حسن
انشاء اللہ تعالی

## باب ادب دینا یتیم کو

اشمیسۃ عتکیہ کہتے ہین عایشہ کے سامنے ذکر ادب یتیم کا ہوا کہا مین مارتی ہون یتیم کو یہانتک کہ
وہ منبسط ہو **ف** حدیث دلیل ہی جواز تادیب یتیم پر بغرض تعلیم و تہذیب اخلاق ؛

## باب فضیلت اُس شخص کی جسکا کوئی بچہ مر گیا ہی

۱ ابو ہریرہ رفعًا کہتے ہین نہین مرتے کسی مسلمان کے تین بچے پہر اُسکو آگ چہوئے مگر قسم پوری کرنے
کو **ف** اشارہ ہی طرف اس آیت کے وان منکم الا واردہا کان علی ربک حتما مقضیا
۲ ابو ہریرہ نے کہا ایک عورت پاس حضرت کے آئی بچہ لیکر کہا اللہ سے دعا کرو مین تین بچے
دفن کر چکی ہون فرمایا احتظرت بحظار شدید من النار یعنی تو ایک مضبوط دائرہ مین ہو گئی
آگ سے ۳ خالد عبسی کہتے ہین میرا ایک بیٹا مر گیا مجکو سخت رنج ہوا مینے کہا ای ابو ہریرہ تمنے

حضرت سے کوئی ایسی شئ نہین سُنی ہی جس سے ہمارے جی کو طرف سے ہمارے مردون کے تسکین دو کہا مینے حضرت کو سنا فرماتے تہے صغار کو دعامیص الجنة یعنی تمہارے چھوٹے بچے جنت کے کیڑے ہونگے یعنی بہشت مین چلتے پہرتے گہرون مین گُستے پہرتے ۴ جابر بن عبد اللہ نے رفعًا کہا ہی جسکے تین بچے مرے اور اُسنے امید اجر کی رکھی وہ جنت مین جائیگا ہمنے کہا ای رسول خدا اور دو فرمایا اور دو مینے جابر سے کہا واللہ مین خیال کرتا ہون کہ اگر تم ایک کہتے تو حضرت ایک کو بہی فرما دیتے کہا وانا اظنه واللہ ۵ ابو ہریرہ نے کہا ایک عورت بچہ لیکر پاس حضرت کے آئی کہا اللہ سے اِسکے لئے دعا کرو کہ مین تین بچے دفن کر چکی ہون فرمایا احتظرت بحظار شدید من النار ف یہہ حدیث عنقریب گذر چکی ہی فقط سند کا تفاوت ہی وہ بہی قلیل اس مین بشارت دخول جنت کی صبر عن الاولاد پر حق مین مسلمات مومنات کے ہی ولِلہ الحمد ۶ ابو ہریرہ نے کہا ایک عورت پاس حضرت کے آئی کہا ای رسول خدا ہمکو طاقت تمہاری مجلس مین آنے کی نہین ہی ایک دن کا وعدہ کردو کہ اُسدن مین ہم پاس تمہارے آئین فرمایا وعدہ تیرا فلان شخص کا گہر ہی اُسی وعدے پر حضرت اُنکے پاس آئے منجملہ احادیث کے یہہ بہی فرمایا نہین ہی تم مین کوئی عورت جسکے تین بچے مرے ہون اور وہ امید اجر کی رکہے لکن وہ جنت مین جائیگی ایک عورت نے کہا اور دو فرمایا اور دو سہیل راوی اس حدیث کے متشدد تہے حدیث مین اور خوب یاد رکہتے کسی کو یہہ طاقت نہ تہی کہ اُنکے پاس بیٹہہ کر لکہتا ۷ ام سلیم کہتی ہین مین ایک دن پاس حضرت کے تہی مجہسے فرمایا ای ام سلیم نہین ہین دو مسلمان کہ مرین تین بچے اُنکے لکن داخل کریگا اللہ اُن دونون کو جنت مین اپنے فضل رحمت سے اُنکے حال پر مینے کہا اور دو کہا اور دو ف معلوم ہوا کہ موت ولد سے مان باپ دونون مغفور ہوتے ہین اگر صبر و احتساب کیا ہی ۸ صعصعه بن معاویہ کہتے ہین مجہے ابو ذر ملے مشک لادے ہوئے مینے کہا تمہاری اولاد نہین

ہو کہا مین تجھے حدیث سناؤن مینے کہا ہان کہا مینے حضرت کو سُنا فرماتے تھے نہین ہو کوئی مسلمان
کہ مرین تین بچے اُسکے جو بلوغ کو نہین پہنچے لکن داخل کریگا اُسکو اللہ جنت مین اپنے فضل رحمت
سے جو اُنکے حال پر ہو اور نہین ہو کوئی شخص کہ آزاد کیا اُسنے کسی مسلمان کو لکن کریگا اللہ عزوجل
ہر عضو اُسکا فکاک اسکا اُسکے ہر عضو سے یعنی ہر عضو اسکا عوض مین اُسکے عضو کے آگ سے
چھوٹ جائیگا ۹ انس کا لفظ رفعًا یہہ ہو جسکے تین بچے مرے اللہ اُس بچے کو اور اُنکو اپنی زیادت
رحمت سے بہشت مین لے جائیگا **ف** یہہ بیان رسالہ تسلیۃ المصاب مین تفصیل وار ہو چکا ہے
اُسدن اہل غنا و عافیت کو اہل بلاؤ آفت پر کثرت عطایا و مزایا دیکہہ کر رشک آویگا کہین گے
کہ کاش ہماری کہال دنیا مین قینچی سے کتری جاتی کہ آج ہم بہی اس مثوبت کے مستحق و اہل ہوتے

## باب ذکر اُس کا جسکا کوئی سقط مرگیا ہے

ابسہل بن حنظلیہ کے بچہ پیدا نہوتا تہا اُنہون نے کہا اگر اسلام مین ایک بچہ سقط ہو میرے لئے
پیدا ہو اور مین اسیدا جر کرون تو یہہ دوست تر ہو مجکو اِسبات سے کہ ساری دنیا و مافیہا میرے
لئے ہو یہہ ابن الحنظلیہ اُن لوگون مین سے تہے جنہون نے نیچے درخت کے بیعت کی تہی **ف**
مین کہتا ہون کہ میرے دو بچے اسلام مین مرے ایک تام الخلق دوسرا سقط مین اپنے رب سے
اسیدا جر کی رکہتا ہون ۲ عبد اللہ کہتے ہین حضرت نے کہا تم مین کِس کو مال اپنے وارث
کا دوست تر ہو اپنے مال سے کہا اے رسول خدا ہم مین کوئی نہین ہو مگر اُسکو اپنا مال اپنے وارث
کے مال سے دوست تر ہو حضرت نے فرمایا جان لو کہ نہین ہو تم مین کوئی لکن مال اُسکے وارث کا
دوست تر ہو اُسکو اپنے مال سے تیرا مال وہ ہو جو تونے آگے بہیجا اور تیرے وارث کا مال وہ
ہو جو تونے پیچہے چہوڑا فرمایا تم رقوب کو کیا شمار کرتے ہو کہا رقوب وہ ہو جسکے اولاد نہین ہوتی
فرمایا نہین و لکن رقوب وہ ہو جسنے کوئی بچہ آگے نہین بہیجا فرمایا بہلا تم پہلوان کِس کو گنتے ہو کہا

جسکو لوگ پچھاڑ نہ سکین فرمایا نہین ولکن پہلوان وہ ہی جو مالک ہے اپنے نفس کا وقت غضب کے

## باب حسن ملکہ کا

ا علی بن ابی طالب کہتے ہین کہ جب حضرت بیماری ہوئے کہا ای علی میرے پاس ایک طبق لامین اُس مین وہ بات لکھون کہ جس سے میری اُمت گمراہ نہو مین ڈرا کہ کہین مجھپر سبقت نکرین مینے کہا مین اپنے ذراع سے حفظ صحیفہ کرتا ہون اور حضرت کا سر درمیان میرے ذراع وعضد کے تہا آپ وصیت کرتے تہے نماز وزکوۃ ومممالیک کی یہانتک کہ آپ کی روح نکل گئی اور حکم دیا شہادت ان لا الہ الا اللہ وان محمدا عبدہ ورسولہ کا جسنے ان دونون کی شہادت دی وہ حرام ہوا آگ پر ف اور احادیث مین بہی آیا ہی کہ جس کا آخر کلام یہہ کلمہ ہوتا ہی وہ بہشت مین جاتا ہی بلکہ جسکو مرتے وقت یہہ بات معلوم ہوتی ہی کہ لا الہ الا اللہ وہ بہی داخل جنت ہوگا مراد اِس شہادت وعلم سے اخلاص توحید ونفی شرک ہی ۲ عبد اللہ کا لفظ رفعًا یہہ ہی اجابت کرو داعی کی اور ہدیہ واپس نکرو اور مسلمانون کو نہ مارو ۳ علیؑ نے کہا آخر کلام حضرت کا یہہ تہا الصلوۃ واتقوا اللہ فیما ملکت ایمانکم؛

## باب سوء ملکہ کا

ا ابو الدرداء لوگون سے کہتے تہے ہم تمکو اُس سے بہی زیادہ پہچانتے ہین جیسے کہ بیطر دواب کو پہچانتا ہی ہمنے پہچان لیا تمہارے خیار کو تمہارے شرار سے تمہارے خیار وہ ہین جنکی خیر کی امید اور اُنکے شر سے امن ہی اور تمہارے شرار وہ ہین جنسے خیر کی امید اور اُن کے شر سے امن نہین ہی اور اُن کا آزاد کیا ہوا آزاد نہین ہوتا ف بیطر کہتے ہین طبیب مواشی ودواب وبہائم کو بیاطرہ جمع ہی بیطر کے بیطر کو بیطار بہی کہتے ہین ۲ ابو امامہ کہتے تہے کنود وہ ہی جو اپنی عطا کو روکتا ہی اور تنہا اُترتا ہی اور اپنے غلام کو مارتا ہی ۳ حسن کہتے ہین ایک مرد نے اپنے

غلام کو حکم دیا کہ اونٹ پر پانی لائے وہ غلام سو گیا اُس مرد نے ایک شعلہ آگ کا لا کر اُسکا مُنہہ جُھلس دیا وہ غلام ایک کنوئین مین گر گیا جب صبح ہوئی پاس عمر بن خطاب کے آیا عمرؓ نے اُسکے مُنہہ کا جُھلسا ہونا دیکھہ کر آزاد کر دیا۔

## باب خادم کا گنوار کے ہاتھہ فروخت کر دینا

۱ عمرہ نے کہا عایشہ نے ایک کنیز مدبر کی تھی عایشہ بیمار ہوئین اُنکے بھتیجون نے ایک طبیب زُط سے پوچھا اُسنے کہا تم مجھے ایک زنِ مسحورہ کی خبر دیتے ہو جسکو اُسکی کنیز نے جادو کیا ہی مینے یہہ خبر عائشہ کو دی عایشہ نے کہا تو نے مجھپر سحر کیا ہی کہا ہان کہا تو کبھی نجات نہ پائیگی پھر کہا اِسکو شرار عرب کے ہاتھہ بیچ دو **ف** زط ایک جنس ہی سودان و ہنود مین بعض نے کہا انہین کو ہندی مین جٹ اور جاٹ کہتے ہین۔

## باب عفو کرنا خادم سے

۱ ابو امامہ کہتے ہین حضرت آئے آپ کے ساتھہ دو غلام تھے ایک علی کو دیا اور کہا اِسکو مت مارنا مین منع کیا گیا ہون مارنے سے اہل صلوۃ کے اور مینے اِسکو جب سے مین آیا ہون نماز پڑھتے دیکھا ہی اور دوسرا غلام ابو ذر کو عطا کیا اور فرمایا اِسکے حق مین نیکی کی وصیت قبول کر ابو ذر نے اُسکو آزاد کر دیا پوچھا گیا کیا کہا آپ نے مجھے حکم دیا تھا کہ مین اُسکے ساتھہ بھلائی کرون مینے اُسکو آزاد کر دیا ۲ انس کہتے ہین حضرت مدینہ مین آئے آپ کے پاس کوئی خادم نہ تھا ابو طلحہ میرا ہاتھہ پکڑ کر حضرت کے پاس لے گئے اور کہا اے نبی اللہ انس ایک لڑکا ہوشیار عقلمند ہی یہہ آپ کی خدمت کریگا مینے حضرت کی خدمت کی سفر و حضر مین جب سے مدینہ مین آئے یہانتک کہ وفات پائی مینے جو کچھہ کیا مجھسے نہ کہا کہ تو نے یہہ کام اِس طرح کیون کیا اور جو کام مینے نکیا مجھسے نفرمایا کہ تو نے یہہ کام اس طرح کیون نکیا **ف** حدیث دلیل ہی کمال خُلق نبوی پر کہ

کسی فعل و ترک النس پر کبھی اعتراض نکیا اسی کا نام خُلق عظیم ہی؛

## باب غلام چوری کرے

۱ ابوہریرہ رفعًا کہتے ہین مملوک جب چرائے تو اُسکو بیچ ڈال اگرچہ ایک نش پر ہو ابوعبداللہ یعنی بخاری رح نے کہا نش بیس درہم ہوتے ہین اور نواۃ پانچ اور اوقیہ چالیس؛

## باب خادم قصور کرے

۱ لقیط بن صبرہ کہتے ہین مین پاس حضرت کے آیا راعی نے ایک بچہ بکری کا چراگاہ کو بھیجدیا تھا حضرت نے فرمایا تو یہہ خیال نکرنا کہ ہماری سو بکریان ہین ہم انکا زیادہ ہونا نہین چاہتے راعی جب بچہ لائیگا ہم اُسکی جگہہ ایک گوسفند ذبح کرینگے پھر یہہ فرمایا کہ نمار تو اپنی عورت کو جیسے کنیز کو مارتا ہی اور جب تو ناک مین پانی ڈالے تو مبالغہ کر مگر یہہ کہ تو روزہ دار ہو؛

## باب جسنے مُہر لگادی خادم پر ڈر سے بدگمانی کے

۱ ابوالعالیہ کہتے ہین ہمکو حکم دیا جاتا تھا کہ ہم مُہر لگائین خادم پر اور ماپ دین اور گن دین اِس کراہت سے کہ کہین اُنکو بُری عادت نہو جائے یا کوئی ہم مین کا بدگمان ہو؛

## باب جس نے گِنا خادم پر ڈر سے گمان کے

اسلمان نے کہا مین گنتا ہون عراق کو اپنے خادم پر ڈر سے گمان کے دوسرا لفظ انکا یہہ ہی انی لاعد العراق خشیة الظن؛

## باب ادب خادِم کا

۱ ابن عمر نے ایک غلام اپنا سونا یا چاندی دیکر بھیجا تھا اُسنے اُسکو بدلوایا اور مہلت دی بدلنے مین جب پھر کر آیا تو اُسکو کوڑے مارے درد دہندہ اور کہا جاؤ لے آ میری چیز اور بدل نکر اُسکو

۲ ابومسعود کہتے ہین مین اپنے ایک غلام کو مارتا تھا پسِ پُشت سے ایک آواز سُنی کہ جان لے

اہ ابا مسعود کہ اللہ قادر تر ہی تجہپر تجہسے اسپر مینے پہر کر دیکہا تو رسول خدا تہے مینے کہا اے رسول خدا یہہ آزاد ہی اللہ کے لئے فرمایا اگر تو اسکو آزاد نکرتا تو تجکو آگ چہوتی یا لپیٹ مارتی ؛

## باب مت کہہ کہ اللہ تیرا چہرہ بُرا کر دے

۱ حدیث ابو ہریرہ مین فرمایا ہی مت کہو قبح اللہ وجھہ ۲ دوسرا لفظ اِنکا یہہ ہی مت کہو قبح اللہ وجھك ووجہ من اشبہ وجھك یعنی بگاڑ دے اللہ صورت تیری اور اُسکی جسکی صورت تیری سی ہو کیونکہ اللہ عزوجل نے آدم کو اپنی صورت پر پیدا کیا ہی **ف** ظاہر سیاق اِس تعلیل کا حکم متشابہ مین ہی اسلئے کہ اللہ تعالی صورت وشکل سے پاک ہی مگر یہہ کہ مراد وجہ سے صفت ہو ؛

## باب چہرے کو مار مین بچاوے

۱ حدیث ابو ہریرہ مین فرمایا ہی جب تم مین کوئی اپنے خادم کو مارے تو چہرہ سے بچے **ف** یعنی مُنہہ پر نہ مارے ۲ جابر کہتے ہین حضرت کا گذر ایک دابہ پر ہوا اوسکو داغا تہا اُسکے نتہنون سے دہوان نکلتا تہا فرمایا لعنت کرے اللہ اُس شخص پر جسنے یہہ کام کیا داغ نہ دے کوئی چہرہ کو اور نہ مارے چہرہ پر

## باب جو طمانچہ مارے اپنے غلام کو وہ اُسکو آزاد کر دے بغیر ایجاب کے

۱ ہلال بن یساف کہتے ہین ہم کپڑا بیچتے تہے گہر مین سوید بن مقرن کے اتنے مین ایک چہوکری نے نکل کر ایک مرد سے کچہہ کہا اُسنے ایک طمانچہ اُسکو مارا سوید بن مقرن نے کہا تو نے اسکو طمانچہ مارا مین سات مین کا ساتوان تہا ہمارے پاس نہ تہا مگر ایک خادم ہم مین سے کسی نے اُسکو ایک طمانچہ مار دیا تہا حضرت نے حکم دیا کہ اُسکو آزاد کر دو ۲ حدیث ابن عمر مین فرمایا ہی جسنے طمانچہ جڑا اپنے غلام کو یا حدّ ماری اُسکو جو اُسنے نکیا تہا تو کفارہ اس قصور کا آزاد کر دینا ہی اُسکو ۳ یحیی بن سوید بن مقرن کہتے ہین مینے اپنے ایک غلام کو طمانچہ مارا وہ بہاگ گیا مجکو میرے باپ نے بُلایا اور کہا اقتص

کر ہم اولاد مقرن سات تہے ہمارا ایک خادم تہا کسی نے ہم مین سے اُسکو ایک طمانچہ مار دیا تہا
یہہ ہوکر سامنے حضرت کے ہوا فرمایا اونکو حکم دے کہ وہ اُسکو آزاد کردین کہا اُنکے پاس کوئی خادم
نہین ہی بجز اِسکے فرمایا اِس سے خدمت لین جب غنی ہون تو اسکا رستہ خالی کردین **ف**
اِس سے معلوم ہوا کہ آزاد کرنا غلام مضروب کا مستحب و مندوب ہی واجب نہین ہی ۱۲ سوید
بن مقرن مزنی نے ایک مرد کو دیکہا کہ اُسنے اپنے غلام کو طمانچہ مارا کہا تجہے نہین معلوم کہ صورت
حرام ہی یعنی چہرے پر مارنا اور مین ساتوان تہا سات بہائیون مین زمانہ حضرت مین ہمارا فقط
ایک خدمتگار تہا ہم مین سے کسی نے اُسکو طمانچہ ماردیا تہا حضرت نے ہمکو حکم دیا کہ ہم اُسکو آزاد
کردین ۵ زاذان کہتے ہین ہم پاس ابن عمر کے تہے اُنہون نے اپنے ایک غلام کو بُلایا جسکو مارا
تہا اُسکی پشت کہولی کہا کیا تجکو تکلیف دیتی ہی اُسنے کہا نہین پہر اُسکو آزاد کردیا پہر ایک لکڑی
زمین پر سے اُٹہا کر کہا مجکو اِس مین برابر اِس عود یعنی لکڑی کے بہی اجر نہین ہی مینے کہا اے ابا
عبدالرحمٰن تم یہہ کیون کہتے ہو مینے حضرت کو سُنا ہی کہ فرماتے تہے جسنے ماری اپنی مملوک کو حدّ جو
اُسنے نہین کی یا طمانچہ مارا اُسکے منہہ پر تو کفارہ اسکا یہی ہی کہ اُسکو آزاد کردے ؛

## باب قصاص غلام کا

۱ عمار بن یاسر کہتے تہے نہین مارتا ہی کوئی شخص اپنے غلام کو اور وہ ظالم ہی اُسکے لئے لکن قصاص
لیا جائیگا اُس ضارب سے دن قیامت کے ۲ ابو لیلیٰ نے کہا سلمان باہر نکلے چارہ اُنکے دابہ
کا آرٹی سے گرتا تہا اپنے خادم سے کہا اگر مجکو ڈر قصاص کا نہوتا تو مین تجکو دردمند کرتا یعنی مارتا
پیٹتا ۳ حدیث ابو ہریرہ مین فرمایا ہی تم ادا کرو حقوق اہل حقوق کو بے سینگ کی بکری کا قصاص
سینگ والی سے لیا جائیگا ۴ ام سلمہ کہتی ہین حضرت میرے گہر مین تہے ایک چہوکری کو پکارا اُسنے
دیر لگائی حضرت کے چہرے پر غصہ نمایان ہوا ام سلمہ پردے کے پاس گئین دیکہا کہ وہ کہیل رہی ہی

حضرت کے پاس مسواک تہی فرمایا اگر ڈر قصاص کا یعنی بدلے کا دن قیامت کے نہوتا تو مین تجکو
اس مسواک سے دردناک کرتا محمد بن ہیثم نے کہا وہ کہیلتی تہی ایک بہیمہ سے جب مین اُسکو پاس
حضرت کے پکڑ لائی تو مینے کہا یہہ قسم کہاتی ہے کہ اِسنے آپکا پکارنا نہین سنا اُسوقت حضرت کے ہاتہہ مین
مسواک تہی ۵ حدیث ابو ہریرہ مین فرمایا ہے جس نے کسی کو مارا اُس سے قصاص لیا جائیگا دن
قیامت کے ۶ دوسرا لفظ انکا رفعًا یہہ ہے جسنے ظلمًا کسی کو مارا اُسکا قصاص ہوگا دن قیامت کے:

## باب پہناؤ اُنکو جو تم پہنتے ہو

۱ عبادہ بن الولید بن عبادہ بن صامت کہتے ہین کہ مین اور میرے باپ طلب علم کو اس قبیلۂ
انصار مین نکلے قبل اِسکے کہ وہ ہلاک ہوجائین سب سے پہلے جسکو ہمنے دیکہا ابو الیسر صاحب
رسول خدا تہے اُنکے ہمراہ ایک اُنکا غلام تہا ابو الیسر پر ایک لنگی اور چادر یمنی تہی اور اُنکے غلام
پر بہی ایک لنگی اور چادر یمنی تہی مینے کہا ای چچا تم اس غلام کی لنگی لیکر اسکو چادر دیدو یا چادر لیکر
لنگی دیدو تو تمپر یا اُسپر ایک حلّہ ہو یعنے ایک جنس کے دو کپڑے اُنہون نے میرے سر پر ہاتہہ
پہیر کر کہا اللهم بارك فيه ای بہتیجے میری اِن دونون آنکہون نے دیکہا اور اِن دونون کانون
نے سُنا اور میرے دل نے یاد رکہا اور اشارہ کیا طرف رگ قلب کے حضرت کو کہ فرماتے تہے
کِہلاؤ انکو جو تم کہاؤ اور پہناؤ انکو جو تم پہنو اور اگر مین اسکو متاع دنیا عطا کرون تو یہہ آسان
تر ہے مجہپر اس بات سے کہ یہہ میری حسنات دن قیامت کے لے لے ۲ جابر بن عبد اللہ کہتے
ہین حضرت وصیت کرتے تہے خیر کی ساتہہ مملوکین کے اور فرماتے تہے کہلاؤ انکو جو تم کہاتے ہو اور پہناؤ
انکو جو تم پہنتے ہو اور عذاب نہ دو اللہ عزّ وجلّ کی خلق کو **ف** یعنی خدام و ممالیک و مملوکات
کو طرف سے طعام و لباس کے آسایش مین رکہے رذیلون جاہلون کی طرح راتدن لونڈی غلامون
کو مار پیٹ نکیا کرے کہ یہہ داخل ظلم ہو اور ظلم دن قیامت کے ظلمات ہوگا اور مظلوم ظالم کی حسنات

چھین لیگا اور اگر حسنات نہونگے تو مظلوم کی سیئات ظالم پر ڈالی جائینگی ؛

## باب غلامون کو گالی دینا برا کہنا

ا معرور بن سوید کہتے ہین مینے ابو ذر پر ایک حُلہ اور اُنکے غلام پہ ایک حُلہ دیکھا سبب اِس کا پوچھا کہا مینے ایک شخص کو گالی دی تہی اُسنے میری شکایت حضرت سے کی حضرت نے فرمایا تو نے اُسکو عار دلائی اُسکی مان کی مینے کہا ہان فرمایا تمہارے بہائی تمہارے خادم ہین اللہ نے انکو تمہارے ہاتہون کے نیچے کیا ہی سو جس کسی کا بہائی اُسکا زیر دست ہو تو چاہیے کہ وہ اُسکو جو آپ کہائے کہلائے اور جو آپ پہنے پہنائے اور تم تکلیف نہ دو اُن کو اُس چیز کی جو غالب ہو اُنپر اور اگر ایسی تکلیف غالب دو تو مدد کرو اونکی **ف** یعنی محنت و مشکل کام مین مخدوم خادم کا شریک ہو جائے اُسکی طاقت سے زیادہ کام نہ لے ؛

## باب کیا اپنے غلام کی اعانت کرے

ا سلّام بن عمرو ایک صحابی سے حدیث کرتے ہین کہ حضرت نے کہا تمہارے ارقا یعنی عبید و غلام تمہارے بہائی ہین تم انکے ساتہہ احسان کرو مدد لو اُنکسے اُس کام پر جو غالب ہو تمپر اور مدد دو اُنکو اُس کام پر جو غالب ہو اُنپر ۲ ابو ہریرہ کہتے ہین اعانت کرو عامل کی اُسکے عمل پہ اللہ کا عامل نامراد نہین ہوتا یعنی خادم ؛

## باب غلام کو اُس کی طاقت سے زیادہ کام کی تکلیف نہ دے

ا حدیث ابو ہریرہ مین فرمایا ہی مملوک کو کہانا کپڑا اُسکا دینا چاہیئے اور تکلیف نہ دے ایسے کام کی جسکی طاقت اُسکو نہو ۲ دوسرے طریق سے لفظ ابو ہریرہ کا رفعًا یہہ ہی للمملوک طعامہ و کسوتہ ولا یکلف الا ما یطیق ۳ معرور کہتے ہین ہمارا گذر ابو ذر پر ہوا اُنپر ایک کپڑا تہا اور غلام پر حُلہ یعنی دو کپڑے ہمنے کہا تم اگر اِسکو لیتے اور سوا اسکے اور اسکو دیتے تو حُلہ ہو جاتا کہا

حضرت نے فرمایا ہی اخوانکم جعلہم اللہ تحت ایدیکم فمن کان اخوہ تحت یدہٖ فلیطعمہ مما یاکل ولیلبسہ مما یلبس ولا یکلف ما یغلبہ فان کلفہ ما یغلبہ فلیعنہ علیہ **ف** اسکا ترجمہ پہلے گذر چکا ہی حدیث دلیل ہی تسویۂ طعام و لباس و عمل مین بحق ممالیک و عبید؛

## باب خرچ کرنا مرد کا اپنے غلام و خدمتگار پر صدقہ ہی

۱ مقدام نے رفعًا کہا ہی جو کہلایا تو نے اپنی جان کو وہ صدقہ ہی اور جو کہلایا اپنی اولاد کو اور بی بی کو اور خادم کو وہ صدقہ ہی **ف** قرینہ ظاہر یہہ ہی کہ مراد خادم سے مملوک ہی کنیز ہو یا غلام لکن لفظ خادم عام ہی ہر خدمت گذار کو پس خدمتگار کا کہلانا بہی داخل صدقہ ہوگا گو مملوک نہو بلکہ ملازم ہو واللہ اعلم ۲ ابو ہریرہ رفعًا کہتے ہین بہتر صدقہ وہ ہی جو تونگری کو باقی رکہے اوپر کا ہاتہہ نیچے کے ہاتہہ سے بہتر ہی عیال سے شروع کر تیری جورو کہتی ہی مجہپر خرچ کر یا مجکو طلاق دیدے یعنی چہوڑ دے تیرا مملوک کہتا ہی مجہپر خرچ کر یا مجہے فروخت کردے تیرا بیٹا کہتا ہی تو مجہے کسکو سونپتا ہی ۳ ابو ہریرہ نے کہا حضرت نے حکم دیا صدقہ کا ایک مرد نے کہا میرے پاس ایک دینار ہی فرمایا اپنی جان پر صرف کر کہا میرے پاس ایک اور ہی کہا اپنی زوجہ پر خرچ کر کہا میرے نزدیک ایک اور ہی فرمایا اپنے خادم پر صرف کر پہر تو بینا تر ہی **ف** بعض نے کہا مراد خادم سے اس جگہہ دابۂ سواری ہی لکن لفظ خادم بعموم خود شامل ہر خادم ہی انسان ہو یا کوئی حیوان؛

## باب جب غلام کے ساتہہ کہانا مکروہ رکہے

۱ ابن الزبیر نے جابر کو سنا کہ کسی نے اُنسے پوچہا خادم مرد کا جبکہ مشقت و گرمی کو اُس سے کفایت کرے یعنی تو اُسکے ساتہہ کیا کرنا چاہیئے کہا حضرت نے حکم دیا ہی کہ اُسکو بُلا لے کہانا اور اگر کوئی تم مین اُسکے ساتہہ کہانا ناپسند کرے تو اُسکے ہاتہہ مین ایک نوالہ طعام کا رکہدے؛

## باب غلام کو وہ کھلائے جو آپ کھائے

ا جابر بن عبد اللہ کہتے ہین کان النبی یوصی بالمملوکین خیرا ویقول اطعموھم مما تاکلون والبسوھم من لبوسکم ولا تعذبوا خلق اللہ **ف** یہہ حدیث پہلے گذر چکی ہے؛

## باب کیا خادم ہمراہ اُسکے وقت کہانے کے بیٹھے

ا حدیث ابو ہریرہ مین فرمایا ہے تم مین جب کسی کے پاس اُسکا خادم طعام لیکر آئے تو اُسکو بٹھا لے اگر قبول نکرے تو کچھہ اُس مین سے اُسکو دیدے ۲ ابو محذورہ کہتے ہین مین پاس عمرؓ کے بیٹھا تھا کہ اتنے مین صفوان بن اُمیہ ایک بڑا طباق لائے کئی نفر اُسکو ایک عبا مین لادے ہوئے تھے سامنے عمرؓ کے وہ جفنہ رکھدیا عمرؓ نے کچھہ مساکین لوگ اور کچھہ لوگون کے غلام بُلائے اُنھون نے گرد عمرؓ کے بیٹھہ کر ہمراہ عمرؓ کے کھایا پھر عمرؓ نے اُسوقت یہہ کہا فعل اللہ بقوم اولحی اللہ قوما یرغبون عن ارقائھم ان یاکلوا معھم یعنی بُرا کرے اللہ اُس قوم کا یا ملامت کرے اللہ اُس قوم کو جو اپنے غلامون کے ساتھہ کھانا کھانے سے بے رغبتی کرتے ہین صفوان نے کہا سُن لو واللہ ہم اُنسے رغبت نہین کرتے لکن اُنپر اختیار کرتے ہین واللہ ہم اتنا طعام طیب نہین پاتے کہ خود بھی کھائین اور اُنکو کھلائین؛

## باب غلام جب آقا کو نصیحت کرے

ا حدیث ابن عمر مین فرمایا ہے غلام نے جب سید کی خیر خواہی کی اور اپنے رب کی اچھی طرح عبادت بجا لایا تو اُسکو دُہرا اجر ہوگا ۲ ایک شخص نے عامر شعبی سے کہا ای ابا عمرو ہم آپس مین یہہ چرچا کرتے ہین کہ جب کسی شخص نے ام ولد کو آزاد کردیا پھر اُسکو بیاہ لیا تو وہ مثل اُسکی ہوا جو اپنی بدنہ پر سوار ہوتا ہے عامر نے کہا ابو بردہ اپنے باپ سے راوی ہین کہ حضرت نے اُنسے کہا تھا تین آدمی ہین جنکو دُہرا اجر ہے ایک وہ مرد اہل کتاب کا جو اپنے نبی پر ایمان لایا

اور محمد صلعم پر بھی ایمان لایا اُسکے لئے دو اجر ہین دوم بندہ مملوک جبکہ اُسنے حق اللہ کا اور حق اپنے سوالی کا ادا کیا تیسرے وہ شخص کہ اُسکے پاس ایک کنیز تھی جس سے وہ وطی کرتا تھا پھر اُسکو اچھا ادب سکھایا اور بہتر تعلیم کی پھر اُسکو آزاد کرکے اُس سے نکاح کرلیا اُسکے لئے دو اجر ہین پھر عامر نے کہا اعطیناکھا بغیر شئ وقد کان یرکب فیما دونھا الی المدینة یعنی یہہ حدیث مینے تجکو مفت مین عنایت کی ورنہ اس سے کم حدیث مین لوگ سوار ہوکر مدینہ تک جاتے تھے **ف** ایک وجہ تفضیل سلف کی خلف پر یہہ بھی ہو کہ اُنہون نے جان و مال فدا کرکے ایک ایک حدیث کے لئے سفر دور و دراز کیا اُنپر تو یہہ مشقت و کلفت پڑی پچھلون کو وہ احادیث گھر بیٹھے ہاتھ آئے سعند اُکچھہ قدر و قیمت اس نعمت عظمی کی نہین پہچانتے ہین اب بھلا کب اجر مین یہہ دونون فریق برابر ہو سکتے ہین کہان ثواب اُس جراحت کا اور کہان اجر اس راحت کا پھر جن لوگون نے خلف مین سے تبلیغ اخبار نبویّہ و آثار سلفیّہ کی امت مابعد کو کی ہو خواہ بدرس و تدریس خواہ بتالیف و تصنیف خواہ باشاعت کتب متقدمین خواہ بتسہیل تراجم مؤلفات مفسرین و محدثین اُنکا مرتبہ مقدم ہو سائر امت متاخرین پر اور اجر بقدر نصب ہوتا ہو اب ہر مسلمان انصاف نشان خود اپنے حق مین اور دوسرون کے حق مین حق بات کہہ سکتا ہو اور عدل کی داد دیسکتا ہو ٣ ابو موسی سے رفعاً کہتے ہین جو مملوک اچھی طرح عبادت اپنے رب کی کرتا ہو اور سید کا فرض اطاعت و نصیحت بجا لاتا ہو اُسکے لئے دو اجر ہین ٤ ابو بردہ اپنے باپ سے رفعاً راوی ہین کہ مملوک کو دُہرا اجر ہو جبکہ وہ اللہ کا حق اُسکی عبادت یا حسن عبادت مین اور حق اپنے ملیک کا جو کہ اُسکا مالک ہو ادا کرتا ہو؛

## باب بندہ راعی ہے

ا۔ حدیث ابن عمر مین فرمایا ہو تم سب راعی ہو اور تم سب سے سوال اُسکی رعیت کا ہوگا وہ جو امیر ہی لوگون پر راعی ہو اور وہ مسئول ہوگا اپنی رعیت سے اور مرد راعی ہو اپنے گھر والون پر

اور وہ مسئول ہوگا اپنی رعیت سے اور غلام مرد کا راعی ہی مال پر اپنے سید کے اور وہ مسئول ہوگا اُس سے سُن رکھو تم سب راعی ہو اور سب سے سوال ہوگا اُسکی رعیت کا ۳ عبد اللہ بن سعد مولاے عایشہ زوج نبی صلعم کہتی ہین مینے ابو ہریرہ کو سنا کہتے تہے بندہ نے جب اطاعت کی اپنے سید کی تو اطاعت کی اُسنے اللہ عزوجل کی پہر جب نافرمانی کی اپنے سید کی تو نافرمان ہوا وہ اللہ عزوجل کا

## باب جو شخص یہہ چاہے کہ مین غلام ہون

ا۔ ابو ہریرہ نے رفعًا کہا ہی بندۂ مسلم نے جب اللہ کا حق اور اپنے سید یعنی آقا کا حق ادا کیا تو اُسکے لئے دو اجر ہین قسم ہی اُسکی جس کے ہاتہہ مین ہی جان ابو ہریرہ کی اگر جہاد نہوتا راہ خدا مین اور حج اور نیکی کرنا ساتہہ ماں کے تو مین دوست رکہتا اِس بات کو کہ مملوک ہو کر مرون ف مدار اِس تمنا کا حصول دو اجر پر ہی بے شبہہ ایسا غلام مالک سے بہتر ہوگا کیونکہ مالک کو اُسکے اعمال کا ایک اجر ملیگا خواہ زیادہ ہو یا کم اور غلام مذکور کو دوہرا ثواب ہاتہہ آئیگا سو اپنا بہلا کون نہین چاہتا ہی؛

## باب یون نہ کہے کہ میرا بندہ

ا۔ ابو ہریرہ رفعًا کہتے ہین نہ کہے کوئی تمہارا میرا بندہ میری کنیز تم سب اللہ کے بندے ہو اور سب عورتین تمہاری اللہ کی کنیز ہین اور کہو تو یون کہو کہ میرا غلام میری جاریہ میرا جوان میری جوان زن ف عبد و امت کی اضافت طرف غیر رب کے مشعر شرک ہوتی ہی گو قصد مسمیٰ مین نہوا اسلئے اطلاق و استعمال سے ایسے الفاظ موہم کفر کے منع فرمایا اسی جگہہ سے عبد النبی و عبد الحسین وغیرہ و نحو ہما نام رکہنا منع ہی؛

## باب کیا لفظ سیّدی کہے

ا حدیث ابو ہریرہ مین رفعًا آیا ہی نکہے کوئی تمہارا عبدی و امتی اور نہ کہے مملوک ربی و ربتی بلکہ فتای و فتاتی و سیدی و سیدتی کہے تم سب مملوک ہو اور رب اللہ عزوجل ہی؛

٢- مطرف کے باپ کہتے ہین مین وفد بنی عامر مین پاس حضرت کے گیا انہون نے کہا انت سیدنا فرمایا سید اللہ ہی کہا افضلنا فضلا و اعظمنا طولا فرمایا تم اپنی بات کرو کہین شیطان تمکو اپنا وکیل نہ ٹھیرالے ف یہہ نہی ابتداء اسلام مین تہی واسطے دفع مظنۂ شرک کے جب لوگ توحید کو بخوبی سمجہہ گئے تو اجازت دی سید کہنے کی ؛

## باب مرد راعی ہی اپنی اہل مین

١- حدیث ابن عمر مین فرمایا ہی تم سب راعی ہو اور تم سب مسئول ہو اپنی رعیت سے امیر راعی ہی اور وہ مسئول ہوگا اور مرد راعی ہی اپنے گھر والون پر اور وہ مسئول ہوگا اور عورت راعی ہی گھر پر اپنے شوہر کے اور وہ سوال کی جائیگی سُن لو تم سب راعی ہو اور سب کے سب مسئول ہوگے اپنی رعیت سے یعنی دن قیامت کے ٢- مالک بن حویرث کہتے ہین ہم آئے پاس حضرت کے اور ہم جوان قریب یکدیگر تہے یعنی عمر مین بیس دن تک پاس حضرت کے رہے حضرت کو گمان ہوا کہ ہم اپنے گھر جانا چاہتے ہین ہمسے پوچھا کہ تم اپنے گھر کن کو چھوڑ آئے ہو ہمنے بیان کیا حضرت نرم دل مہربان تہے فرمایا اپنے گھرون کو جاؤ اُنکو سکھاؤ اور حکم کرو اور نماز پڑہو جس طرح تمنے مجھے دیکھا ہی کہ مین نماز پڑہتا ہون اور جب نماز حاضر ہو تو ایک شخص تم مین کا اذان دے اور جو شخص تم مین بڑا ہو وہ تمہاری امامت کرے ؛

## باب عورت راعی ہے

١- حدیث ابن عمر مین رفعاً آیا ہی کلکم راع وکلکم مسئول عن رعیته الامام راع وهو مسئول عن رعیته والرجل راع فی اهله والمرأة راعیة فی بیت زوجها والخادم فی مال سیده مینے یہہ الفاظ حضرت سے سنے ہین مین خیال کرتا ہون کہ یہہ بہی فرمایا ہی والرجل فی مال ابیه ف ترجمہ اس حدیث کا پہلے گذر چکا ہی مراد اس رعایت سے یہہ ہی کہ اگر کسی سے ان مین کسی طرح کی خیانت یا سرقت یا عدم دیانت و امانت ہوگی تو اُسکا مواخذہ قیامت مین ہوگا

## باب جسکے ساتھہ احسان کیا جائے وہ اُسکا بدلا کرے

ا۔ جابر بن عبد اللہ نے رفعًا کہا ہی جسکے ساتھہ کوئی نیکی کی گئی وہ اُسکا بدلا کرے اگر نہ پائے وہ چیز جس سے بدلا کرے تو اُسپر ثنا کرے کیونکہ جب اُسپر ثنا کریگا تو گویا اُسکی شکر گذاری کی اور اگر پوشیدہ رکھے گا تو گویا کفران نعمت کیا اور جو کوئی آراستہ ہوا اُس چیز سے جو اُسکو نہین دیگئی ہی تو گویا اُسنے دو کپڑے فریب کے پہنے ہین ۲ ابن عمر کا لفظ رفعًا یہہ ہی جو کوئی پناہ مانگے اللہ کی اُسکو پناہ دو جو کوئی سوال کرے اللہ کا نام لیکر اُسکو دو اور جو کوئی تمہارے ساتھہ احسان کرے اُسکا بدلا کرو اگر نپاؤ تو اُسکے لئے دعا کرو یہانتک کہ وہ جان لے کہ تمنے اُسکا بدلا کر دیا ہی

## باب جو کوئی مکافات نپائے وہ محسن کے لئے دعا کرے

انس کہتے ہین مہاجرین نے کہا اے رسول خدا لیگئے انصار سارا اجر فرمایا نہین جب تک تم دعا کروگے اللہ سے واسطے اُنکے اور ثنا کروگے اُنپر یعنی تب تک تمکو بہی اجر ملیگا ؛

## باب جسنے شکر نکیا لوگون کا

ا۔ ابو ہریرہ کا لفظ رفعًا یہہ ہی لا یشکر اللہ من لا یشکر الناس یعنی شکر نہین کرتا ہی اللہ کا وہ شخص جو لوگون کا شکر نہین کرتا ہی ف یعنی محسن کا شکر گذار ہونا چاہئے کہ اسمین اللہ کا شکر بہی ادا ہوتا ہی ۲ دوسرا لفظ انکا رفعًا یون ہی اللہ تعالی نے نفس سے کہا کہ نکل اُسنے کہا مین نہ نکلونگا مگر ناخوشی سے ؛

## باب معونت کرنا مرد کا اپنے بہائی کو

ا ابوذر کہتے ہین حضرت سے کہا گیا کہ کون اعمال بہتر ہین فرمایا ایمان لانا اللہ پر اور جہاد کرنا اُسکی راہ مین کہا گیا کون گردن افضل ہی فرمایا گران تر قیمت مین اور نفیس تر نزدیک اپنی اہل کے کہا بہلا اگر بعض اعمل نہ کرسکے فرمایا اعانت کرے کسی صانع کی یا کام کردے کسی اخرق

یعنی بے وقوف کا کہا بہلا اگر مین اس سے بہی ضعیف نکلون فرمایا چھوڑ دے تو لوگون کو شر سے کہ
یہہ بہی ایک صدقہ ہی جو تو اپنی جان پر کرتا ہی ؛

## باب اہل معروف دنیا مین اہل معروف ہین آخرت مین

۱ قبیصہ بن برمہ اسدی کہتے ہین مین پاس حضرت کے تہا مینے سُنا آپ فرماتے تہے اہل معروف یعنی
نیکی اور احسان کرنے والے دنیا مین آخرت مین بہی اہل معروف ہونگے اور اہل منکر دنیا مین آخرت
مین بہی اہل منکر ہونگے ۲ حرملہ بن عبد اللہ گہر سے چل کر حضرت کے پاس آئے اتنا ٹہیرے کہ حضرت
نے اُنکو پہچانا جب کوچ کیا جی مین کہا واللہ مین حضرت کے پاس جاؤنگا یہانتک کہ میرا علم زیادہ ہو
کہتے ہین مین چلا یہانتک کہ سامنے حضرت کے کہڑا ہوا مینے کہا آپ مجکو کیا حکم کرتے ہین مین کیا کرون
فرمایا ای حرملہ معروف کر منکر سے بچ پہر واپس ہو کر پاس اپنی سواری کے آیا پہر مین متوجہ ہوا یہانتک
کہ اپنی اُسی جگہہ کے قریب جا کر کہڑا ہوا اور مینے کہا ای رسول خدا آقا تامرنی اعمل فرمایا ائت
المعروف واجتنب المنکر وانظر ما یعجب اذنك ان یقول لك القوم اذا قمت من عندھم فاته
وانظر الذی تکرہ ان یقول لك القوم اذا قمت من عندھم فاجتنبه یعنی جو بات قوم کی تجکو
پسند آئے کہ وہ تیرے حق مین کہین تو وہ کام کر اور جس بات کا کہنا قوم سے تجکو بُرا لگے اُس سے تو
بچ جب مین پہرا تو مینے سوچا دیکہا کہ اِن دو کلمون نے کوئی چیز نہین چہوڑی یعنی اس ارشاد مین سارے
معروف و منکر آگئے ۳ معتمر کہتے ہین مینے اپنے باپ سے حدیث ابو عثمان کی سلمان سے ذکر کی کہ
سلمان نے کہا ہی ان اھل المعروف فی الدنیا ھم اھل المعروف فی الاخرۃ باپ نے کہا مینے اِس
حدیث کو ابو عثمان سے سُنا ہی وہ اسکو سلمان سے روایت کرتے تہے تب مینے جانا کہ یہہ حدیث
اسی طرح پر ہی پہر مینے کبہی کسی سے اُسکو بیان نہین کیا ۴ ابو عثمان کہتے ہین قال رسول اللہ

صلعم مثلہ ؛

## باب ہر معروف صدقہ ہی

۱- حدیث جابر بن عبد اللہ مین فرمایا ہی کہ کل معروف صدقۃ ۲ ابو موسیٰ کا لفظ رفعاً یہہ ہی
ہر مسلمان پر صدقہ ہی کہا اگر نہ پائے فرمایا اپنے ہاتھون سے کام کرے اپنی جان کو نفع دے اور
خیرات کرے کہا اگر یہہ نہ کر سکے یا یہہ نکیا فرمایا تو کسی حاجت مند ملہوف کی اعانت کرے کہا اگر یہہ
نکیا فرمایا خیر یا معروف کا حکم دے کہا اگر یہہ بہی نکیا فرمایا شر سے باز رہے کہ یہہ بہی واسطے اُسکی ایک
صدقہ ہی ۳ ابا ذر نے خبر دی کہ مینے حضرت سے سوال کیا تہا ای العمل افضل قال ایمان
باللہ وجہاد فی سبیلہ قال فای الرقاب افضل قال اغلاھا ثمناً وانفسہا عند اھلہا
قال ارایت ان لو افعل قال تعین صانعاً او تصنع لاخرق قال ارایت ان لو افعل قال تدع
الناس من الشر فانہا صدقۃ تصدق بہا عن نفسک **ف** ترجمہ اس حدیث کا عنقریب زیر
باب معونۃ الرجل اخاہ گذر چکا ہی بعض الفاظ کا فرق ہی معنی متقارب ہین ۴ ابو ذر کہتے ہین حضرت
سے کہا گیا ای رسول خدا دثور والے یعنی مالدار لوگ اجر لے گئے یعنی ثواب نماز پڑہتے ہین ہماری
طرح اور روزہ رکہتے ہین ہماری طرح اور اموال زائد خیرات کرتے ہین فرمایا کیا اللہ نے تمکو وہ چیز نہین دی ہی
جو تم صدقہ کرو ہر تسبیح وتحمید صدقہ ہی اور شرمگاہ ایک تمہاری کی صدقہ ہی کہا کیا اُسکی شہوت مین صدقہ ہی فرمایا
اگر حرام مین رکہی جائے تو کیا اُسپر گناہ نہو گا سو اگر اُسکو حلال مین رکہے گا تو اُسکے لئے اجر ہوگا
**ف** حدیث دلیل ہی سعت رحمت الٰہی پر کہ ہر شہوت مباح پر بہی شل ذکر خدا ایک اجر مرتب فرمایا ہی
غریب پرور بندہ نواز اُسی کی ذات بے انباز ہی دگر ہیچ ؛

## باب ایذا کی چیز کے دور کرنے کا

۱- ابو برزۂ اسلمی کہتے ہین مینے کہا ای رسول خدا مجہے ایسا کام بتاؤ جو جنت مین لے جائے
فرمایا دور کر ایذا کو راہ سے لوگون کی **ف** ایذا جیسے پتہر کانٹا شاخ کسی درخت کی جو راہ

چلنے والون کو ستاتی ہو یہان سے فضیلت سڑک بنانے کی ثابت ہوئی لکن یہہ فضل ہمراہ
نیت صالح کے معتبر ہی والا فلا ۲ حدیث ابو ہریرہ مین رفعًا آیا ہی ایک مرد کا گذر کانٹے پر راہ
مین ہوا اُسنے کہا مین اِس کانٹے کو دور کر دونگا کسی مرد مسلمان کو ضرر نہ پہنچائے اللہ نے
اُس شخص کو بخشدیا **ف** ظاہر یہہ ہی کہ مجرد نیت پر قبل عمل کے یہہ مغفرت ہوئی ہوگی
واللہ اعلم ۳ حدیث ابو ذر مین فرمایا ہی عرض کئے گئے مجہپر اعمال میری امت کے اچہے او
برے مینے اُنکے محاسن اعمال مین یہہ پایا کہ ایذا کو راہ سے دور کیا اور مساوی اعمال مین
یہہ پایا کہ مسجد مین آب بینی تہا وہ دفن نہ کیا گیا ؛

## باب قول معروف کا

۱- حدیث عبداللہ بن یزید خطمی مین فرمایا ہی ہر معروف ایک صدقہ ہی **ف** یہہ حدیث بعموم
خود شامل قول معروف بہی ہی ۲ انس کہتے ہین حضرت کے پاس جب کوئی چیز لائی جاتی فرماتے
اِسکو پاس فلانہ کے لیجاؤ وہ خدیجہ کی دوست تہی فلانہ کے گہر لیجاؤ وہ خدیجہ کو دوست کہتی
تہی ۳ حذیفہ نے کہا تمہارے نبی نے کہا ہی کل معروف صدقۃ ؛

## باب ساگ بہاجی کے کہیت مین جانا اور کچہہ اپنے دوش پر زنبیل مین اپنے گہر والون کے پاس لانا

۱- عمرو بن ابی قرہ کندی کہتے ہین میرے باپ نے اپنی بہن سلمان پر عرض کی اُنہون نے انکار کیا
اور اُنکی ایک کنیز سے جسکو بُقَیرہ کہتے تہے نکاح کر لیا ابو قرہ کو یہہ بات پہنچی کہ درمیان حذیفہ و سلمان
کے کچہہ ہی یعنی ناخوشی وہ تلاش مین سلمان کی آئے خبر ملی کہ وہ اپنے مبقلہ مین ہین یعنی ساگ بہاجی
کے کہیت مین یہہ اُسی طرف گئے اُنسے ملاقات ہوئی اُنکے ساتہہ ایک زنبیل تہی اُس مین کچہہ ساگ
تہا اپنی لاٹہی زنبیل کی رسّی مین داخل کر کے اُسکو کندہے پر رکہے ہوئے تہے کہا ہی ابا عبداللہ تمہارے

اور حذیفہ کے بیچ مین کیا ہو کہا سلمان کہتا ہی وکان الانسان عجولا پہر دونون چل کر سلمان کے
گہر آئے سلمان گہر مین چلے گئے اور کہا السلام علیکم پہر ابو قرہ کو اذن دیا وہ اندر گئے وہان ایک
نہالچہ دروازے پر رکہا تہا اور نزدیک اُنکے سر کے کچہہ اینٹین تہین اور ایک جہول اونٹ کی کہا
اپنی کنیز کے فرش پر بیٹہہ وہ اس فرش کو اپنے لئے بچہاتی ہی پہر لگے باتین کرنے کہ حذیفہ ایسی
چیزین ذکر کرتے تہے جو حضرت اپنے غصے مین اقوام سے فرماتے تہے لوگ میرے پاس آکر مجہسے پوچہتے مین
کہتا حذیفہ کو اپنی بات کا علم زیادہ تر ہی اور مین اس امر کو پسند نکرتا تہا کہ درمیان اقوام کے
عداوتین پیدا ہون کسی نے حذیفہ کے پاس جا کر کہدیا کہ سلمان نہ تمہاری تصدیق کرتا ہی اور
نہ تکذیب تمہاری بات کی حذیفہ میرے پاس آئے اور کہا یا سلمان بن ام سلمان مینے کہا
یا حذیفۃ ابن ام حذیفۃ تم باز رہو ورنہ مین تمہارے مقدمہ مین عمرؓ کو لکہونگا جب مینے اُنکو
عمرؓ کا ڈر دکہایا تب اُنہون نے مجکو چہوڑ دیا حالانکہ حضرت نے فرمایا ہی کہ مین اولاد آدم سے ہون
مینے جس کسی بندے کو اپنی امت مین سے نفرین کی ہو یا بُرا کہا ہو بغیر کُنہ کے ای اللہ تو اُسکو
اُس شخص پر صلوۃ یعنی رحمت ودعا کر دے ۲ ابن عباس کہتے ہین عمرؓ نے کہا ہمارے ساتہہ
ہماری قوم کی زمین پر چلو ہم باہر نکلے پچہلے لوگون مین ایک مین تہا اور ابی بن کعب اتنے مین
ایک ابر آیا اُبی نے کہا اللھم اصرف عنا اذاہم اُنہین جا ملے اُنکے رحال تر ہو گئے تہے
کہا ما اصابکم الذی اصابنا یعنی تم نہین بہیگے جس طرح کہ ہم بہیگے مینے کہا اُبی نے اللہ سے دعا
کی تہی کہ اس بادل کی ایذا کو ہم سے پہیر دے عمرؓ نے کہا الا دعوتم لنا معکم یعنی تمنے اپنے ساتہہ
ہمارے لئے کیون دعا نہ کی **ف** مطابقت اس اثر کی ترجمۃ الباب سے فقط اتنی ہی کہ
اس مین ذکر خروج الی الارض کا ہی ؛

## باب نکلنا طرف ضیعہ کے

۱- ابو سلمہ کہتے ہین مین پاس ابو سعید خدری کے گیا وہ میرے یار تھے مینے کہا تم ہمارے ساتھ طرف نخل کے نہین نکلتے وہ ایک کمل سیاہ اوڑہے تھے **ف** حدیث دلیل ہی جواز گلگشت باغ و نخلستان پر ۲ علی مرتضی کہتے ہین حضرت نے ابن مسعود کو حکم دیا کہ درخت پر چڑہ کر کچھہ اسمین سے لائین آپ کے اصحاب نے عبد اللہ کی پنڈلی دیکھی اور ہنسے انکی پنڈلیان بہت باریک دبلی پتلی تہین حضرت نے فرمایا تم کیا ہنستے ہو عبد اللہ کا پانون میزان مین کوہ احد سے زیادہ بہاری ہوگا **ف** حدیث دلیل ہی فضل ابن مسعود پر یہہ منقبت نوید مغفرت و رحمت دیتی ہی ؛

## باب مسلمان اپنے بہائی کا آئینہ ہے

۱- ابو ہریرہ کہتے تھے مومن آئینہ ہی اپنے بہائی کا جب اُس مین کوئی عیب دیکھتا ہی تو اُسکی اصلاح کر دیتا ہی ۲ اسکو ابو ہریرہ نے رفعًا بہی اس لفظ سے روایت کیا ہی کہ مومن آئینہ ہی اپنے بہائی کا اور مومن برادر مومن ہی روکتا ہی اُسپر اُسکے ضیعہ کو اور گھیرتا ہی اُسکو پیچھے سے اسکے یعنی مال و جان کا حافظ ہوتا ہی ۳ مستورد نے رفعًا کہا ہی جس نے کہایا عوض مسلمان کے ایک لقمہ اللہ اُسکو ویسا ہی لقمہ جہنم کا کھلائیگا اور جو پہنایا گیا بدلے مرد مسلمان کے پہنائیگا اللہ اُسکو جہنم سے اور جو کوئی کھڑا ہوا عوض مرد مسلمان کے مقام ریا و سمعہ مین تو اللہ کھڑا کریگا اُسکو مقام ریا و سمعہ مین دن قیامت کے ؛

## باب کون سا لعب و مزاح جائز ہے

۱- حدیث والد سائب مین رفعًا آیا ہی نہ لے کوئی تم مین متاع اپنے صاحب کی نہ بطور لعب اور نہ بطور جد اور جب کوئی تم مین عصا اپنے صاحب کا لے لے تو اُسکو واپس کر دے **ف** یعنی ہنسی یا بے ہنسی مین کسی کی چیز لے لینا اور اُسکو تنگ و حیران کرنا اور اُس شی کو چھپا رکھنا یا

داب رکہنا منع ہی بلکہ اول تو لے نہین اور اگر بے علمی سے لے لی ہی تو واپس کردے ؛

## باب دلالت کرنے والا خیر پر مثل فاعل خیر کی ہوتا ہی

ا ابو مسعود انصاری کہتے ہین ایک مرد پاس حضرت کے آیا کہا مین تہک گیا ہون مجہے سوار کرا دو فرمایا مجہے سواری نہین ملتی لکن تو فلان شخص کے پاس جا شاید وہ تجکو سوار کرا دے وہ اُسکے پاس گیا اُسنے اُسکو سوار کرا دیا اُسنے آکر حضرت کو خبر دی فرمایا من دلّ علی خیر فله اجر فاعله یعنی جو کوئی دلالت خیر پر کرتا ہی اُسکو برابر فاعل خیر کے اجر ملتا ہی یہہ حدیث سنن مین اس لفظ سے بہی آئی ہی الدال علی الخیر کفاعله ؛

## باب عفو و صفح کرنے کا لوگون سے

ا۔ انس کہتے ہین ایک یہودیہ حضرت کے پاس گوسفند زہر آلودہ لائی حضرت نے کچہہ اُس مین سے کہایا پہر وہ عورت پکڑی آئی کہا کیا ہم اسکو قتل نکرین فرمایا نہین مین ہمیشہ اثر اُس زہر کا حضرت کے لہوات[۱] مین پہچانتا ہون ف حدیث دلیل ہی اس پر کہ اُسنے تو کوئی کسر جان لینے مین نہین رکہی تہی لکن حضرت نے اتنے بڑے قصور کو معاف کر دیا اور در گذر فرمائی اسی جگہہ سے بعض اہل اللہ اپنے خون کو بہی معاف کر دیتے تہے جیسے امام حسن علیہ السلام نے قاتل کو معاف کر دیا تہا یا مرزا مظہر جان جانان رح نے ۲ وہب بن کیسان نے ابن الزبیر کو بالای منبر سُنا کہتے تہے خذ العفو وأمر بالعرف واعرض عن الجاہلین پہر کہا واللہ اللہ نے حکم نہین کیا اُنکے اخذ کرنے کا مگر لوگون کے اخلاق سے سو قسم ہی اللہ کی مین انکو لوگون سے اخذ کرونگا جب تک کہ اُنکی صحبت مین رہونگا ۳ ابن عباس نے رفعًا کہا ہے سیکہو اور آسانی کرو مشکل مین نہ ڈالو اور جب غصہ آئے کسی کو تم مین تو وہ خاموش ہو رہے ؛

## باب انبساط کرنا لوگون کے ساتھہ

۱- عطا بن یسار کہتے ہین مین ابن عمروؓ سے ملا مینے کہا مجھے خبر دو حضرتؐ کی صفت کی توریت مین کہا ہان واللہ وہ موصوف ہین توریت مین ساتھہ بعض صفت کے جو قرآن مین ہے یا ایھا النبیؐ انا ارسلناك شاھدا ومبشرا ونذیرا وحرزا للامیین انت عبدی ورسولی سمیتك المتوکل لیس بفظٍّ ولا غلیظ ولا صخّاب فی الاسواق ولا یدفع بالسیئة السیئة ولکن یعفو ویغفر ولن یقبضه الله تعالی حتی یقیم به الملة العوجاء بان یقولوا لا اله الا الله ویفتح به اعینا عمیا واذانا صما وقلوبا غلفا ۲ ابن عمروؓ نے کہا یہہ آیت جو قرآن مین ہے یا ایھا النبی انا ارسلناك شاھدا ومبشرا ونذیرا اسی طرح توریت مین ہے ۳ معاویہ نے کہا ہے مینے حضرتؐ سے ایک بات سنی اللہ نے مجکو اُس بات سے نفع دیا فرماتے تھے تو جب پیروی شک کی لوگون مین کریگا تو انکو بگاڑ دیگا سو مین اُن مین اتباع ریبت کا نہین کرتا ہون کہ اُنکو بگاڑ دون ف یعنی ہر شخص کے حق مین بدگمان اور شاک رہنا اچھا نہین ہے اس شکی مزاج ہونے سے لوگ بگڑ جاتے ہین ۴ ابو ہریرہ کہتے ہین میرے اِن دونون کانون نے سُنا اور اِن دونون آنکھون نے دیکھا کہ حضرتؐ نے اپنے دونون ہاتھون سے دونون کف حسن یا حسین کے پکڑے اور پاؤن اُنکے حضرتؐ کے قدم پر تھے اور حضرتؐ فرماتے تھے چڑھ وہ لڑکا چڑھا حتی کہ اُسنے دونون قدم اپنے حضرتؐ کے سینے پر رکھے پھر حضرتؐ نے کہا اپنا مُنھہ کھول پھر اُسکا بوسہ لیا پھر فرمایا اللھم احبه فانی احبه ف یہہ قصہ دلیل ہے کمال فضل ومنقبت حسن یا حسین پر علیھما سلام اللہ تعالی اور اس حدیث سے نہایت انبساط حضرتؐ کا ساتھہ لوگون کے ثابت ہوا قرآن مین فرمایا ہے انك لعلی خلق عظیم۔

## باب مُسکرانے کا

۱- جریر کہتے تھے نہ دیکھا مجکو حضرتؐ نے جب سے کہ مین اسلام لایا لکن میرے منھہ پر تبسم فرمایا

اور کہا داخل ہوگا اِس دروازے سے ایک مرد خیر ذی یمن اُسکے چہرہ پر مسحۂ ملک ہی پھر جریر آئے **ف** یہہ تبسم بطور انبساط کے تہا اور حق مین جریر کے ایک نوید مغفرت ہی

| | |
|---|---|
| برآسمانِ چہارم مسیح بیمارست | تبسمی ز تو بہرِ علاج میطلبد |

**۲** عائشہ کہتی ہین مینے حضرت کو کبہی مُنہہ بہر کر ہنستے نہین دیکہا کہ آپ کا کوّا نظر آئے بس یہی تبسم کرتے تہے وہ کہتی ہین اور جب بادل یا ہوا کو دیکہتے آپ کے چہرے مین پہچانا جاتا کہا ای رسول خدا لوگ تو ابر کو دیکہہ کر خوش ہوتے ہین اِس امید سے کہ اُس مین پانی ہوگا اور مین تمکو دیکہتی ہون کہ جب تم ابر دیکہتے ہو تو تمہارے چہرے مین کراہت پہچانی جاتی ہی کہا ای عائشہ مجکو کس سے امن دیا ہی اِس سے کہ اُس مین عذاب ہو ایک قوم ہوا سے معذب ہوئی اور ایک قوم نے اس ابر سے عذاب دیکہا قالوا ھذا عارض ممطرنا؛

## باب ضحک کا

**۱** - ابو ہریرہ کہتے ہین حضرت نے فرمایا کم کر ہنسنا بیشک کثرت ضحک کی مردہ کرتی ہی دل کو

| | |
|---|---|
| مبادو در صد دِ بیشمار خندیدن | کہ صبح باخت نفس در دو بار خندیدن |

**۲** ابو ہریرہ رفعاً کہتے ہین تم بہت نہ ہنسا کرو کہ بہت ہنسنا دل کو مارتا ہی **۳** ابو ہریرہ کہتے ہین حضرت ایک گروہ پر اپنے اصحاب سے نکلے وہ ہنستے اور باتین کرتے تہے فرمایا قسم ہی اُسکی جسکے ہاتہہ مین ہی جان میری اگر تم جانو جو مین جانتا ہون تو ہنسو تم تہوڑا اور روؤ تم بہت پہر چلے گئے اور قوم کو رُلایا اللہ نے حضرت کو وحی کی ای محمدؐ تو کیون نا امید کرتا ہی میرے بندون کو تب پہر آئے اور فرمایا ابشروا وسددوا وقاربوا یعنی خوش ہو جاؤ اور سیدہی رہو اور اچہے کام کرو؛

## باب جب سامنے آئے تو پورا سامنے آئی اور جب پیٹہہ پہیرے تو پوری پیٹہہ پہیرے

**۱** - ابو ہریرہ کبہی حضرت سے حدیث کرتے تو یون کہتے حدثنیہ اھدب الشفرین ابیض

الکشحین اذا اقبل اقبل جمیعاً واذا ادبر ادبر جمیعا لم تر عاین مثلہ ولن تراہ یعنی یہہ حدیث مجھسے اُس شخص نے بیان کی ہی جو بہت لنبی پلکون کا اور سفید پہلو ہی جب سامنے ہوتا ہی تو پورا ہوتا ہی اور جب پشت پہیرتا ہی تو پوری پہیرتا ہی یعنی مُڑکر نہین دیکہتا بلکہ وقت اقبال وادبار کے یکسان تمام بدن مقبل ومدبر ہوتا ہی کسی آنکہہ نے ویسا شخص نہین دیکہا اور نہ دیکہے گی حسّان بن ثابت نے کہا ہی ؎

| | |
|---|---|
| واحسن منک لم ترقط عینی | واحسن منک لم تلد النساء |
| خلقت مبرأ عن کل عیب | کانک قد خلقت کما تشاء |

## باب جس سے مشورہ لیا جای وہ امانت دار ہے

۱- ابو ہریرہ کہتے ہین حضرت نے ابو الہیثم سے کہا تیرے پاس کوئی خادم ہی کہا نہین فرمایا ہمارے پاس جب قیدی آوین تو تو بہی آنا حضرت کے پاس دو راس آئے اونکے ساتہہ تیسرا نہ تہا ابو الہیثم آئے حضرت نے فرمایا اِن دومین سے ایک پسند کرلے کہا آپ ہی میرے لئے پسند کردین فرمایا المستشار موتمن لے اسکو کہ مینے اسکو نماز پڑہتے دیکہا ہی اور قبول کر اسکے حق مین وصیت خیر کی اُنکی عورت نے کہا تو نہ پُہنچ گا اُس بات کو جو حضرت نے اسکے بارے مین فرمائی ہی مگر یہہ کہ تو اسکو آزاد کردے کہا یہہ آزاد ہی حضرت نے فرمایا اللہ نے نہین بہیجا کوئی نبی اور خلیفہ لکن اُسکی دو بطانہ ہوتے ہین ایک وہ جو اُسکو حکم معروف کا دیتا اور منکر سے منع کرتا ہی اور دوسرا بطانہ وہ جو اُسکے فساد مین قصور نہین کرتا ہی اور جو بچا برُے بطانے سے وہ بچ گیا ؛

## باب مشورہ کا

۱- ابن عباس نے یہہ آیت یون پڑہی وشاورھم فی بعض الامر م حسن نے کہا واللہ مشورہ نہ لیا کسی قوم نے کبہی لکن راہ پائی اُسکی جو بہتر تہا پاس اُن کے پہر یہہ آیت پڑہی

وامرهم شوریٰ بینهم

## باب گناه اُس کا جسنے اشاره کیا اپنی بہائی پر غیر رُشد کا یعنی بُری صلاح دی

۱- حدیث ابوہریرہ مین فرمایا ہی جسنے کہا مجہپر جو مینے نہین کہا ہی وہ بنا رکہے نشست گاہ اپنی آگ مین اور جس سے مشورہ لیا اُسکے بہائی مسلمان نے اور اسنے اشارہ کیا اُسپر بغیر رشد کے تو یہہ خائن ہوا اُسکا اور جسنے فتویٰ دیا کوئی فتویٰ بغیر ثبت کے تو اُسکا گناہ فتویٰ لینے والے پر ہی

## باب دوستی رکہنا لوگون کے درمیان

۱- ابوہریرہ رفعًا کہتے ہین قسم ہی اُسکی جسکے ہاتہہ مین ہی جان میری داخل نہوگے تم جنت مین یہانتک کہ مسلمان ہو اور مسلمان نہوگے تم یہانتک کہ آپس مین دوستی رکہو اور سلام پہیلاؤ دوست بنو اور دور رہو دشمنی سے کہ یہہ حالقہ ہی مین تمسے یہہ نہین کہتا کہ یہہ بال مونڈتی ہی ولکن دین کو مونڈتی ہی **ف** حدیث دلیل ہی اس پر کہ باہم اہل اسلام کے اتحاد چاہیئے نہ بغض و فساد کہ اس سے تنہا خرابی دنیا کی ہوتی ہی بلکہ دین بہی برباد جاتا ہی ۲ ابراہیم بن ابی اسید سے بہی مثل اسکے روایت ہی

## باب الفت کا

۱- ابن عمرو نے رفعًا کہا ہی کہ روح دو مومنون کی ملاقات کرتی ہی ایک دن کی راہ مین اور نہین دیکہا ہی ایک نے اون دو مین سے اپنے صاحب کو **ف** یعنی یہہ ملاقات بسبب الفت غائبانہ کے ہوتی ہی اگرچہ سابقہ صوری نہو ۲ ابن عباس کہتے تہے نعمتون کا تو کفران اور رحم کا قطع ہوتا ہی ہمنے مثل تقارب قلوب کے کوئی شی نہین دیکہی یعنی ع

| خلل پذیر بود ہر بنا کہ می بینی | بجز بنائی محبت کہ خالی از خلل ست |
|---|---|

عمیر بن اسحق کہتے ہین ہم باتین کرتے تہے کہ سب سے پہلے جو چیز کہ لوگون سے اُٹہہ جائے گی وہ الفت ہی ع

| کیا چہپ رہی ہی یا وہ کہین جا کے مر گئی | ای جان تمہارے دور مین الفت کدہر گئی |
|---|---|

## باب مزاح یعنی ظرافت و خوش طبعی کرنے کا

۱۔ انس بن مالک کہتے ہین حضرت اپنی بعض عورتون پر آئے اُنکے ہمراہ ام سلیم تہین فرمایا یا انجشۃ رویدا سوقك بالقواریر یعنی ای انجشہ آہستہ روی کر ہانکنے مین ان شیشون کے ابوقلابہ نے کہا حضرت نے وہ بات کہی کہ اگر کوئی شخص تم مین کا کہتا تو تم اُسپر عیب لگاتے وہ بات یہہ ہے سوقك بالقواریر ف عورتون کو تشبیہ شیشون سے دی سرعت کسر مین انجشہ نام تہا شتربان حدی خوان کا ع

| کم من قلوب رقاق اثر عیسہم | یاحادی العیس رفقا بالقواریر |
|---|---|

۲ ابو ہریرہ کہتے ہین حضرت سے کہا آپ ہمسے مداعبت کرتے ہین یعنی مزاح فرمایا مین نہین کہتا مگر حق یعنی میری ہنسی و ظرافت بہی سچی ہوتی ہے ۳ بکر بن عبید اللہ کہتے تہے حضرت کے اصحاب خربزہ بازی کرتے جب حقایق ہوتے تو وہی رجال ہوتے ف یعنی باہم خوش طبعی کرتے لکن وقت تحقیق کے علماء تہے ۴ عائشہ نے پاس حضرت کے مزاح کیا اُنکی مان نے کہا ای رسول خدا بعض دعابات یعنی مزاحات اس قبیلۂ کنانہ کے ہین فرمایا بل بعض مزحنا ھذا الحی یعنی بلکہ بعض مزاح ہمارا بہی اسی قبیلے کا ہے ۵ انس بن مالک کہتے ہین ایک آدمی آیا وہ حضرت سے سواری مانگتا تہا فرمایا مین تجکو اونٹنی کے بچے پر سوار کرونگا اُسنے کہا ای رسول خدا بہلا مین اس ولد ناقہ کو کیا کرونگا فرمایا وھل تلد الابل الا النوق یعنی اونٹون کو بہی اونٹنیان تو جنتی ہین ٭

## باب مزاح کرنے کا ساتہہ بچے کے

۱۔ انس بن مالک کہتے ہین حضرت اختلاط کرتے تا آنکہ میرے چہوٹے بہائی سے کہتے یا ابا عمیر ما فعل النغیر یعنی کہو یار تمہاری چڑیا کیا کرتی ہے ۲ ابو ہریرہ کہتے ہین حضرت نے ہاتہہ حسن یا حسین کا پکڑا پہر اونکے پانون اپنے پانون پر رکہہ کر کہا اوپر چڑہ ٭

# باب حسن خلق کا

۱ - حدیث ام الدرداء مین فرمایا ہی نہین ہی کوئی چیز ترازو مین زیادہ بھاری حسن خُلق سے **ف** حسن خلق سے مراد درستی جملہ اخلاق ظاہر و باطن اور احسان صورت و معنی ہی نہ فقط کشادہ پیشانی و بشاشت وجہ **۲** ابن عمرو کہتے ہین حضرت نہ بدکلام تہے اور نہ متکلف بکلام بد اور فرماتے تہے بہتر لوگ تمہارے وہ ہین جنکے اخلاق بہت اچہے ہین **۳** عمرو بن شعیب عن ابیہ عن جدہ نے حضرت کو سُنا فرماتے تہے مین خبر دونگا تمکو کہ کون دوست تر ہی مجکو اور قریب تر ہی مجہسے مجلس مین دن قیامت کے قوم خاموش رہی آپ نے دو یا تین بار اعادہ اِس کلام کا کیا قوم نے کہا ہان ای رسول خدا فرمایا احسنکم خُلقا یعنی وہ شخص جسکا خلق بہت اچہا ہی **۴** ابو ہریرہ کا لفظ رفعاً یہہ ہی انما بعثت لاتمم صالح الاخلاق یعنی میری بعثت واسطے اتمام اخلاق صالحہ کے ہوئی ہی **۵** عایشہ نے کہا اختیار نہین دیا گیا حضرت کو درمیان دو امر کے مگر جو اُن مین آسان تر تہا اُسکو اختیار کیا جب تک کہ وہ گناہ نہ تہا اگر گناہ ہوتا تو ابعد مردم ہوتے اُس سے اور بدلا نہ لیا حضرت نے اپنے نفس کا مگر یہہ کہ اللہ کی کسی حرمت کا ہتک ہوتا تو اللہ عزوجل کے لئے انتقام لیتے **ع** در عفو لذتی ست کہ در انتقام نیست **۶** عبداللہ نے کہا اللہ نے بانٹا درمیان تمہارے اخلاق کو جس طرح کہ بانٹا درمیان تمہارے ارزاق کو اور اللہ دیتا ہی مال اُسکو جسکو دوست رکہتا ہی اور جس کو دوست نہین رکہتا اور نہین دیتا ایمان مگر اُسی شخص کو جسکو دوست رکہتا ہی اب جو کوئی بخل کرے مال کے خرچ کرنے مین اور ڈرے دشمن سے لڑنے مین اور خوف کرے رات کی مشقت اُٹھانے سے اُسکو چاہئے کہ وہ اِس قول کو کثرت سے کہے لا الہ الا اللہ و سبحان اللہ والحمد للہ واللہ اکبر یعنی یہہ اقوال بدل ہین سخا و جہاد و تہجد کے ولِلّٰہ الحمد ؛



## باب حسن خلق کا جب کہ فقیہ ہو جاوین

۱- حدیث ابوہریرہ مین رفعاً آیا ہی کہ آدمی اپنے حسن خلق سے درجہ قائم باللیل کا پالیتا ہی ۲ دوسرا لفظ انکا رفعاً یہہ ہی بہتر تمہارا اسلام مین وہ شخص ہی جس کے اخلاق بہت اچھے ہون جبکہ فقیہ ہو جاوے ۳ ثابت بن عبید کہتے ہین نہین دیکہا مینے کسی شخص کو جلیل تر جبکہ بیٹھے ہمراہ قوم کے اور نہ خوش مشش تر اپنے گہر مین زید بن ثابت سے ؛

## باب سخاوت نفس کا

۱- حدیث ابوہریرہ مین فرمایا ہی نہین ہی تونگری کثرت سامان سے ولکن تونگری نفس کی بے نیازی ہی یعنی تونگری بدل ست نہ بمال ۲ انس کہتے ہین مینے حضرت کی دس برس خدمت کی مجہسے کبہی اُف نہ کہا اور جو شی مینے نہ کی مجہسے نہ کہا کہ تونے یہہ کیون نہ کیا اور جو شئ مینے کی مجہسے نہ کہا کہ تونے کیون کی ۳ انس بن مالک کہتے ہین حضرت رحیم تہے آپ کے پاس جو کوئی آتا اُس سے وعدہ کرتے اور پورا کرتے اگر آپ کے پاس کچہہ ہوتا نماز کی اقامت ہوئی تہی کہ ایک اعرابی آیا اُسنے آپکا کپڑا پکڑا اور کہا میرا تہوڑا سا کام باقی رہگیا ہی مین ڈرتا ہون کہ کہین اسکو بہول جاؤن آپ اُسکے ہمراہ کہڑے ہو گئے یہانتک کہ اُسکے کام سے فارغ ہوئے پہر آکر نماز پڑہی ۴ ابن زبیر کہتے ہین مینے ان دو عورتون عایشہ و اسماء سے بڑہ کر کوئی عورت سخی تر نہین دیکہی دونون کا جود مختلف تہا عایشہ ایک شئ کو دوسری شئ کے ساتہہ جمع کرتی رہتین جب اُنکے پاس بہت سی چیزین جمع ہو جاتین تب بانٹ دیتین اور اسماء کل کے لئے کوئی شئ اپنے پاس نہ رکہتین ؛

## باب شح یعنی بخل شدید کا

۱- حدیث ابوہریرہ مین فرمایا ہی جمع نہین ہوتا غبار راہ خدا مین اور دہوان جہنم کا جوف مین کسی بندے کے ہرگز اور نہین جمع ہوتا شح و ایمان دل مین کسی بندے کے ہرگز ف ظاہر سیاق یہہ ہی کہ مراد

راہ خدا سے جہاد ہی لکن اگر عموم لفظ کا اعتبار کرین تو بہی ہوسکتا ہی اللہ کا فضل عمّ اور کرم جمّ ہی ۲
حدیث ابو سعید خدری مین رفعاً آیا ہی کہ دو خصلتین ہین کہ نہین جمع ہوتی ہین مومن مین بخل و سوء خلق ۳
ابن عباس کہتے ہین حضرت سے پوچہا کون سا دین احبّ الی اللہ ہی کہا حنفیۂ سمحہ ہی ف سمح ضد ہی شح کی
۴ ابن عمر کہتے ہین چار خصال ہین جب وہ تجکو عطا ہوئے تو اب ضرر نہ کرے گی تجکو وہ چیز جو کہ الگ رہی ہی
تجہسے منجملہ دنیا کے حسن خلیقہ عفاف طعمہ و صدق حدیث و حفظ امانت ۵ ابو ہریرہ نے رفعاً کہا ہی تم جانتے
ہو کہ کون چیز بہت داخل کرتی ہی دوزخ مین کہا اللہ و رسول جانین فرمایا دو اجوف فرج و فم اور بہت
داخل کرنے والی جنت مین تقویٰ اللہ کا اور حسن خلق ہی ۶ ام الدرداء کہتی ہین ایک رات ابو الدرداء
نماز پڑہنے کو کہڑے ہوئے روتے تہے اور کہتے تہے اللھم احسنت خلقی فحسن خلقی صبح تک یونہی
کہتے رہے مینے کہا ای ابو الدرداء آج ساری تمہاری دعا نہ تہی مگر اسی حسن خلق مین کہا ای ام درداء
بندۂ مسلم اپنا خلق نیک کرتا ہی یہانتک کہ وہ حسن خلق اُسکو جنت مین لیجائیگا اور اپنے خلق کو بد کرتا ہی
یہانتک کہ بد خلقی اُسکو دوزخ مین لیجائے گی اور بندۂ مسلم بخش دیا جاتا ہی اور وہ سوتا ہوتا ہے
مینے کہا ای ابو الدرداء کیونکر اُسکی مغفرت ہوتی ہی اور وہ نائم ہوتا ہی کہا اُسکا بہائی رات کو اُٹھکر
تہجد پڑہتا ہی اور اللہ سے دعا کرتا ہی اللہ اُسکی دعا قبول کرتا ہی اور وہ اپنے بہائی کے لئے دعا کرتا ہی
اُسکے حق مین بہی اللہ دعا قبول فرماتا ہی ۷ اسامہ بن شریک کہتے ہین مین پاس حضرت کے تہا اعراب
آئے اور بہت سے اعراب آئے ادہر اودہر سے سب لوگ چپ ہوگئے سوا اونکے کوئی بات نکرتا تہا
اُنہون نے کہا ای رسول خدا کیا ہمپر حرج یعنی گناہ ہی کذا و کذا مین امور ناس سے جو لا باس بہا ہین
کچہہ اشیاء کا ذکر کیا حضرت نے فرمایا ای اللہ کے بندو اللہ نے حرج کو موقوف رکہا ہی مگر وہ شخص جسنے
کسی امر ظلم کو فرض کرلیا ہی کہ وہ حارج و ہالک ہی کہا ای رسول خدا ہم دوا کرین فرمایا ہان ای بندو اللہ
کے تم دوا دارو کرو اللہ عزوجل نے کوئی بیماری نہین بنائی مگر اُسکے لئے شفا رکہی ہی سوا ایک بیماری

کے کہا وہ کون ہو اے رسول خدا فرمایا بڑا باپ کہا اے رسول خدا بہتر چیز جو النسان کو ملی ہو کیا ہو فرمایا خلق حسن ۸ ابن عباس کہتے ہین حضرت اجود ناس تھے ساتھہ خیر کے اور بڑے اجود رمضان مین ہو جاتے تھے جبکہ جبریل آپ سے ملاقات کرتے جبریل ہر شب رمضان مین آتے حضرت اونکو قرآن سناتے جبریل کی ملاقات سے حضرت ریح مرسلہ سے بھی زیادہ ترجواد ہو جاتے ۹ حدیث ابی مسعود انصاری مین فرمایا ہو حساب لیا گیا ایک شخص کا تمسے پہلے لوگون مین اوسکے لئے کوئی خیر نہ ملی لکن وہ ایک آدمی تھا کہ لوگون سے ملتا جلتا رہتا اور آسودہ حال تھا اپنے غلامون سے کہتا درگذر کرو تم تنگدست سے اللہ نے فرمایا فنحن احق بذلك منه پھر اوس سے تجاوز فرمایا ف نکتہ نوازی و انصاف پروری اسی کا نام ہو کہ جو کام بندے سے اچھا بنجا وے وہ کام طرف سے اللہ کے حق مین بندے کے بالاولی صادر ہو ۱۰ ابو ہریرہ نے کہا ہو سئل رسول اللہ صلعم ما اکثر ما یدخل الجنة قال تقوی اللہ وحسن الخلق قیل وما اکثر ما یدخل النار قال الاجوفان الفم والفرج ف ترجمہ اس حدیث کا پہلے گذر چکا ہو حدیث دلیل ہو اس پر کہ تقوی و خلق حسن موجب دخول جنت ہوگا اور دوزخ مین جانا اکثر بسبب شہوت بطن و شہوت فرج کے ہوتا ہو یہہ دونون شہوتین منجملہ مہلکات کے ہین انکا بیان رسالہ لسان العرفان وغیرہ مین بسط سے کیا گیا ہو ۱۱ نواس بن سمعان انصاری نے حضرت سے بر و اثم کو پوچھا تھا فرمایا بر حسن خلق ہو اور اثم وہ ہو جو تیرے جی مین تنے بنے اور تو لوگون کا مطلع ہونا اوسپر مکروہ جانے ف اس سے بہتر و جامع حد حسنہ و سیئہ کی نہین ہو سکتی ہو یہہ حد شامل جملہ انواع بر اور محیط جمیع اقسام آثام ہو ؛

## باب بخل کا

۱- جابر کہتے ہین حضرت نے فرمایا کون سردار ہو تمہارا اے بنی سلمہ ہمنے کہا جد ابن قیس مگر ہم اوسکو بخیل جانتے ہین فرمایا کون بیماری بدتر ہو بخل سے بلکہ تمہارا سردار عمرو بن الجموح ہو یہہ عمرو

اُنکے اصنام پر جاہلیت مین مقرر تہا اور حضرت کی طرف سے ولیمہ کرتا جبکہ حضرت بیاہ کرتے **ف** یعنی سخی النفس تہا حدیث دلیل ہو اسپر کہ مرد بخیل لائق سرداری کے نہین ہوتا ہی سردار وہ ہی جو سخی جواد فیاض ہو ۲ وراد کاتب مغیرہ نے کہا ہی کہ معاویہ نے مغیرہ بن شعبہ کو خط لکھا کہ تونے حضرت سے جو شئی سنی ہو وہ لکھہ بہیج مغیرہ نے لکھا کہ حضرت منع فرماتے تہے قیل وقال واضاعت مال وکثرت سوال اور منع وہات وعقوق امہات ووأد بنات سے **ف** یہہ سب چہہ چیزین ہین جن سے شارع نے نہی فرمائی ہی قیل وقال سے مراد گپ شپ زیادہ گوئی کلام فضول کرنا ہو اور منع سے مراد بخل اور ہات سے مراد طمع کرنا ہی **۳** جابر کہتے ہین سوال نہ کئے گئے حضرت کسی شئی سے کبہی اور آپنے لا کہا ہو یعنی انکار کیا ہو **ہ**

| | مگر باشہد ان لا الہ الا اللہ | | نرفت لا بزبان مبارکش ہرگز | |
|---|---|---|---|---|

حدیث دلیل ہو ذم بخل پر

## باب مال صالح واسطے مرد صالح کے ہی

ا۔عمرو بن عاص کہتے ہین حضرت نے مجکو کہلا بہیجا اور حکم دیا کہ مین اپنے کپڑے وہتیار درست کرکے آؤن مینے ایسا ہی کیا اور آیا آپ وضو کر رہے تہے میری طرف غور سے دیکہا پہر نگاہ نیچی کی اور کہا ای عمرو مین چاہتا ہون کہ تجکو ایک لشکر پر افسر کرکے بہیجون اللہ تجکو غنیمت کا مال دے مین تیرے لئے مال کی رغبت صالحہ کرتا ہون مینے کہا انی لم اسلم رغبة فی المال انما اسلمت رغبة فی الاسلام یعنی مین کچہہ مال کی رغبت وخواہش کے لئے مسلمان نہین ہوا ہون مین رغبت اسلام کی وجہ سے اسلام لایا ہون مین ہمراہ رسول اللہ کے رہونگا فرمایا ای عمرو نعم المال الصالح للمرء الصالح یعنی اچہا مال اچہے آدمی کے لئے ہونا چاہیئے ؛

## باب جسنے صبح کی امن سے اپنے نفس مین

ا۔ عبید اللہ بن محصن انصاری رفعًا کہتے ہین جسنے صبح کی اپنے نفس مین امن سے اور اپنے جسد مین وہ بعافیت رہا اور اُسکے پاس ایک دن کا طعام ہی تو گویا اُسکے لئے ساری دنیا جمع کردی گئی **ف** حدیث دلیل ہی زہد و قناعت اور عدم کفران نعمت پر؀

## باب طیب نفس کا

ا۔ عبد اللہ بن خبیب جہنی اپنے بہائی سے راوی ہین کہ حضرت اصحاب پر باہر آئے آپ پر اثر غسل کا تہا اور طیب النفس تھے ہمنے گمان کیا کہ اپنے اہل کے پاس گئے ہونگے ہمنے کہا ای رسول خدا ہم آپ کو طیب النفس یعنی خوشدل دیکھتے ہین فرمایا ہان الحمد للہ پہر ذکر غنا کا ہوا فرمایا کچہہ ڈر نہین غنا کا واسطے اُسکے جو متقی ہو اور صحت واسطے متقی کے بہتر ہی غنا سے اور طیب نفس نعمت ہی ۲ حدیث نواس بن سمعان انصاری گذر چکی ہی کہ اتہ سال رسول اللہ صلعم عن البرّ والاثم فقال البر حسن الخلق والاثم ما حاك في نفسك وكرهت ان يطلع عليه الناس ۳ انس کہتے ہین حضرت احسن واجود واشجع مردم تہے ایک رات مدینہ والے گہبرائے لوگ طرف آواز کے چلے حضرت اودہر سے اُنکے سامنے آئے لوگون سے پہلے طرف آواز کے گئے تہے فرمانے لگے لن تراعوا لن تراعوا یعنی مت ڈرو مت ڈرو آپ ابو طلحہ کے گہوڑی پر سوار تہے ننگی پیٹہہ پر اُسپر زین نہ تہا آپ کے گلے مین تلوار تہی فرمایا مینے اس اسکو ایک دریا پایا یا یہہ اسپ ایک دریا ہی ۴ حدیث جابر مین رفعًا آیا ہی کہ ہر معروف صدقہ ہی اور منجملہ معروف کے ایک یہہ ہی کہ ملے تو اپنے بہائی سے بکشادہ روئی اور گرائے تو اپنے ڈول سے برتن مین اپنے بہائی کے؀

## باب عون ملہوف کی واجب ہی

ا۔ اس باب مین حدیث ابی ذر جسمین ذکر صانع و اخرق کا ہی گذر چکی ہی یعنی سئل النبي صلعم

ای الاعمال خیر اقال ایمان باللہ وجہاد فی سبیلہ قیل فای الرقاب افضل قال اغلاها ثمنا وانفسہا
عند اهلها قال افرایت ان لم استطع لبعض العمل قال تعین صانعا او تصنع لاخرق قال افرایت
ان ضعفت قال تدع الناس من الشر فانها صدقة تصدقہا علی نفسک **ف** مراد
صانع سے وہ ہی جو کچھ کام اپنے ہاتھہ سے کرتا ہی صاحب صنعت ہی اخرق وہ جو امر واجب العلم سے
جاہل ہو اور کوئی صنعت وکاریگری اُسکے ہاتھہ مین نہو ۲ حدیث ابو موسیٰ بہی پہلے اس سے گذر چکی
ہی جسمین ذکر اعانت ملہوف کا ہی کہ حضرت نے فرمایا ہی علی کل مسلم صدقة قال افرایت ان لم
یجد قال فلیعمل فلینفع نفسہ ولیتصدق قال افرایت ان لم یستطع او لم یفعل قال فلیعن
ذا الحاجة الملہوف قال افرایت ان لم یستطع او لم یفعل قال فلیامر بالمعروف قال
افرایت ان لم یستطع او لم یفعل قال یمسک عن الشر فانہا لہ صدقة **ف** تکرار ان احادیث
کی مولف رح نے فقط بوجہ اختلاف لفظ ترجمة الباب کی ہی وہان یہہ لفظ تہا باب ان کل معروف
صدقة اور یہان یہہ لفظ ہی جو عنوان مین مذکور ہوا ترجمہ ان ہر دو حدیث کا باب مشار الیہ مین گذر چکا ہے

## باب جسمین دعا مانگی اللہ سے کہ اُسکے خلق کو اچھا کردے

۱- حدیث ابن عمرو مین آیا ہی کہ حضرت یہہ دعا بہت کرتے تہے اللہم انی اسألک الصحة والعفة
والامانة وحسن الخلق والرضا بالقدر **ف** جامعیت اِس دعا کی ظاہر ہی کہ کوئی حسنہ
خارج اِسکے دائرہ سے نہین ہی اللہ تعالیٰ نے حضرت کو جوامع الکلم عطا فرمائی تہی ۲ یزید بن بابنوس
کہتے ہین کہ ہم عائشہ پر داخل ہوئے ہمنے کہا اے ام المومنین حضرت کا خلق کیا تہا کہا انکا خلق قرآن
تہا تم سورہ مومنون پڑہتے ہو قد افلح المومنون پڑہو یزید نے پڑہا الی قولہ لفروجہم حافظون کہا یہی
حضرت کا خلق تہا **ف** یعنی جسقدر اخلاق حسنہ کا ذکر قرآن مین آیا ہی وہ حضرت کا روزمرہ تہا
رسالۂ روزمرۂ اسلام غالب اخلاق اسلام وعادات سید الانام پر مشتمل ہی لکن اکثر لوگ غافل ہین

معطل طبع بے شوق وکم ہمت ہین اتصاف کا کیا ذکر ہی علم بالخلق بہی نہین یہانتک کہ اس زمانے مین بحکم ع مساوی قوم عند قوم محاسن آب غالب منکرات زمانہ معروفات ٹہیر گئے ہین وبالعکس اس عکس القضیہ کا انجام بجز قیام ساعت کے اور کچہہ معلوم نہین ہوتا واللہ اعلم ؛

## باب مومن طعنہ زن نہین ہوتا ہی

ا - سالم بن عبد اللہ کہتے ہین مینے عبد اللہ کو نہین سُنا کہ کبہی کسی انسان کو لعنت کرتے ہون بلکہ رفعًا کہتے تہے لایق نہین ہی مومن کو کہ لعان ہووے ۲ جابر بن عبد اللہ نے رفعًا کہا ہی کہ اللہ دوست نہین رکہتا ہی فاحش متفحش اور چیخنے والے کو بازارون مین ف فاحش وہ ہی جو گالی بکے متفحش وہ ہی جو بتکلف بدزبان بنے ۳ عائشہ نے کہا یہود پاس حضرت کے آئے کہا السام علیکم عائشہ نے کہا وعلیکم ولعنکم اللہ وغضب اللہ علیکم فرمایا مہلا یا عایشۃ علیک بالرفق وایاک والعنف والفحش یعنی بس ای عایشہ تو نرمی کیا کر اور سختی وبدزبانی سے بچ کہا تمنے نہین سنا کہ انہون نے کیا کہا فرمایا تو نے نہین سنا کہ مینے کیا کہا مینے بد دعا اُنکی اُنہین پر پہیر دی سو میری دعا تو قبول ہوئی حق مین اُنکے اور اُنکی بد دعا میرے حق مین قبول نہوگی ۴ عبد اللہ نے رفعًا کہا ہی مومن طعان لعان فاحش بذی نہین ہوتا یعنی بدزبان ف معلوم ہوا کہ ان امور کو منافات ہی ایمان سے ۵ ابو ہریرہ کا لفظ رفعًا یہہ ہی مردود ہو یہ کو لائق نہین ہی کہ امین ہو ف یعنی ذو وجہین امین نہین ہوتا ہی اور یہہ ظاہر ہی کیونکہ اگر امانت دار ہوتا تو ہر ایک کے مُنہہ پر اُسکی سی نکہتا ۶ عبد اللہ نے کہا ہی الئم اخلاق المومن الفحش یعنی بُرا لیئم خلق مومن کا یہہ ہی کہ گالی گلوج کرے ۷ علی نے کہا ہی لعن اللعانون مروان نے کہا یعنی وہ لوگ ملعون ہین جو لوگون کو لعنت کیا کرتے ہین ؛

## باب لعّان کا

ا - ابو الدرداء نے رفعًا کہا ہی کہ لعّانین دن قیامت کے شہداء وشفعاء نہونگے ۲ ابو ہریرہ رفعًا

کہتے ہین صدّیق کو نچاہئے کہ لعّان ہو ف ای ربّ میرا نام بہی صدیق ہی تو مجکو بہی اس عیب سے بچانا ۳ حذیفہ کہتے ہین تلاعن نکیا کسی قوم نے لکن ثابت ہوگئی اُنپر لعنت ف یعنی غالبًا عود لعن کا لاعن پر ہوتا ہی جبکہ ملعون اُسکا اہل نہین ہوتا ؛

## باب جسنے اپنے غلام کو لعنت کی پہر اُسکو آزاد کردیا

۱- عائشہ کہتی ہین ابوبکر نے اپنے بعض غلامون کو لعنت کی تہی حضرت سنے فرمایا ای ابابکر لعانین وصدیقین کلا ورب الکعبۃ دوبار یا تین بار اسی طرح فرمایا اُسدن ابوبکر نے بعض رقیق یعنی غلام اپنے آزاد کردیئے اور حضرت کے پاس آکر کہا کہ اب مین پہر ایسا کام نکرونگا ؛

## باب تلاعن کرنا اللہ کی لعنت وغضب و نار کے ساتہہ

۱- حدیث سمرہ مین فرمایا ہی تم تلاعن نکرو اللہ کی لعنت اور اللہ کے غضب اور آگ کے ساتہہ

## باب لعنت کرنا کافر کو

۱- ابوہریرہ نے کہا حضرت سے کہا کہ بد دعا کرو اللہ سے مشرکون پر فرمایا مین لعّان مبعوث نہین ہوا ہون ولکن مبعوث ہوا ہون رحمت ف کریمۂ وما ارسلناک الا رحمۃ للعالمین شاہد ہی اِس حدیث کی ؛

## باب نمّام یعنی چغل خور کا

۱- ابراہیم بن ہمام کہتے ہین ہم ساتہہ حذیفہ کے تہے اُنسے کہا گیا کہ ایک آدمی بات عثمان کو پہنچایا کرتا ہے کہا مینے حضرت کو سنا فرماتے تہے داخل نہوگا جنت مین قتّات یعنی نمّام ۲ اسماء بنت یزید کہتی ہین حضرت نے فرمایا کیا خبر ندون مین تمکو تمہارے خیار کی کہا ہان فرمایا الذین اذا رءوا ذکر اللہ یعنی وہ لوگ جنکو دیکہکر خدا یاد آئے کیا خبر ندون مین تمکو تمہارے شرار کی کہا ہان فرمایا چلنے والے چغلخوری لیکر فساد ڈالنے والے درمیان دوستون کے جستجو کرنے والے عیب کی حق مین برے لوگون کے

## باب جسنے بیحیائی کی بات سُنکر پہیلائی

ا-علیؑ ابن ابی طالب نے کہا ہی کہ قائل فاحشہ اور شائع کرنے والا اُسکا گناہ مین برابر ہین ۲ شبیل بن عوف کہتے تہے یون کہتے ہین کہ جسنے فاحشہ سنکر پہیلایا وہ مثل اُسکے ہی جسنے فاحشہ ظاہر کیا ۳ عطا کہتے تہے کہ مشیع زنا پر نکال چاہیئے کہ اُسنے فاحشہ کی اشاعت کی ہی **ف** ظاہر سیاق یہہ ہی کہ مراد اِس سے اظہار واقع ہی نہ قذف مجرد پہر جب قذف محصنہ پر ہشتاد دُرّہ ہین تو اس اشاعت پر بہی کچہہ عذاب درکار ہی ؛

## باب عیّاب کا

ا-علی رضی اللہ عنہ کہتے تہے لاتکونوا عجلا مذاییع بذر افان من ورائکم بلاء مبرحا مملحا و امورا متماحلۃ ردحا یعنی تم جلد باز نہ بنو کہ جہٹ پٹ اذاعت کرنے لگو اور راز فاش کردو تمہارے پیچہے ایک بلائے سخت درشت اور فتن دراز مدت نہایت شاق ہین ۲ ابن عباس نے کہا تو جب چاہے کہ اپنے یار کے عیب ذکر کرے تو تو اپنے نفس کے عیوب کا ذکر کر **ع**

| | |
|---|---|
| خواہی کہ عیبہائی تو بر تو شود عیان | یکدم منافقانہ نشین در کمین خویش |

اہل عقل نے کہا ہی عیب مردم نمودن عیب خود بمردم نمودن است ۳ ابن عباس نے تفسیر ولاتلمزوا انفسکم مین کہا ہی کہ طعن نکرے بعض تمہارا بعض پر ۴ ابو جبیرہ بن ضحاک کہتے ہین ہمارے حق مین یہہ آیت اُتری ہی ولاتنابزوا بالالقاب یعنی حق مین بنی سلمہ کے حضرت ہمارے پاس آئے ہم مین کوئی شخص ایسا نہ تہا جسکے دو نام نہون حضرت کہتے اے فلان لوگ کہتے اے رسول خدا وہ اس نام سے غصہ کرتا ہی ۵ عکرمہ کہتے تہے مین نہین جانتا کہ کسنے اپنے صاحب کے لئے طعام تیار کرایا ابن عباس یا اُنکے ابن عم نے کہ اِس درمیان مین کہ چہوکری اُنکے روبرو کام کر رہی تہی کہ اُنمین ایک نے اُن دونون مین سے کہا اے زانیہ کہا چپ رہ اگر یہہ تجکو دنیا مین حد نمارے گی

تو آخرت میں تو ضرور ہی حد ماریگی کہا بہلا اگر ایسا ہی ہو کہا اللہ دوست نہین رکہتا ہی فاحش متفحش کو یہہ بات کہ ان اللہ لا یحب الفاحش المتفحش ابن عباس نے کہی تہی ۱۶ یہہ حدیث عبداللہ کی پہلے گذر چکی ہو لیس المومن بالطعان ولا اللعان ولا الفاحش ولا البذی ؛

## باب تمادح کا

۱- ابو بکرہ کہتے ہین ایک شخص کا ذکر پاس حضرت کے ہوا ایک مرد نے اُسپر ثناء خیر کی فرمایا افسوس ہی تجکو تو نے گردن اپنے بہائی کی کاٹ ڈالی بار بار یہی فرماتے رہے پہر کہا کہ اگر کوئی تم مین لامحالہ مادح ہو تو یون کہے احسب کذا وکذا اگر دیکہتا ہی کہ وہ اُسی طرح کا ہی وحسیبہ اللہ اور کسی کا تزکیہ اللہ پر نہ کرے ۲ ابو موسی کہتے ہین حضرت نے ایک مرد کو سُنا کہ ایک مرد پر ثنا کرتا ہی اور مبالغہ سے کرتا ہی فرمایا ہلاک کی یا کاٹی تمنے پشت مرد کی **ف** معلوم ہوا کہ مدح سے ممدوح کو نقصان پہنچتا ہی تو پہر مادح کو بالاولی زبانِ ثنا یان ہوگا ۳ ابراہیم تیمی کے باپ کہتے تہے ہم پاس عمر کے بیٹہے تہے کہ ایک مرد نے ایک مرد پر اُسکے روبرو ثنا کی عمر نے کہا عقرت الرجل عقرك اللہ ہم عمرؓ کہتے تہے مدح ذبح ہی محمد راوی اثر نے کہا یعنی جبکہ اُسکو قبول کرلے ؛

## باب ثنا کرنا اپنے صاحب پر اگر اُسپر مامون ہو

۱- ابو ہریرہ نے کہا حضرت نے فرمایا نعم الرجل ابوبکرؓ نعم الرجل عمرؓ نعم الرجل ابو عبیدہؓ نعم الرجل اسید بن حضیر نعم الرجل ثابت بن قیس بن شماس نعم الرجل معاذ بن عمرو بن الجموح نعم الرجل معاذ بن جبل پہر فرمایا کہ بئس الرجل فلان وبئس الرجل فلان یہانتک کہ سات آدمی گنے **ف** یعنی سات شخصون کو اچہا کہا اور سات کو بُرا بتلایا جنکو اچہا فرمایا اُنکی طرف سے اِس بات کا امن تہا کہ وہ اپنی ثنا سُنکر عجب نکرینگے ۲ عایشہ نے کہا ایک مرد نے حضرت سے اون چاہا فرمایا بئس ابن العشیرۃ جب وہ اندر آیا حضرت اُسکے لئے ہشاش ہوئے اور اُسکے

ساتھہ انبساط کیا جب وہ چلا گیا تو ایک دوسرے شخص نے اذن چاہا فرمایا لغم ابن العشیرۃ جب وہ
داخل ہوا اُسکے ساتھہ ویسا انبساط نکیا جیسا کہ اُس دوسرے کے ساتھہ کیا تھا اور نہ ویسی بشاشت
کی جیسی کہ اُس دوسرے کے ساتھہ کی تھی جب وہ باہر گیا مینے کہا ای رسول خدا تمنے فلان کے واسطے
یون کہا اور بشاش ہوئے اور فلان کے واسطے یون کہا اور اُسکے ساتھہ ویسا برتاؤ نکیا فرمایا
ای عائشہ ان من شر الناس من اتقیٰ لفحشہ یعنی وہ بہت بُرا آدمی ہی جس سے بسبب اُسکی
بدزبانی کے پرہیز کرین ؞

## باب خاک ڈالو مُنہہ مین مدح کرنے والون کے

۱- ابو معمر کہتے ہین ایک آدمی کہڑے ہوکر ایک امیر پر امرا مین سے ثنا کرنے لگا مقداد اُسکے
مُنہہ مین خاک جہونکنے لگے اور کہا ہمکو حضرت نے حکم دیا ہی کہ ہم وجوہ مداحین مین خاک ڈالین ۲ عطا
بن رباح کہتے ہین کہ ایک مرد ایک مرد کی مدح کرتا تھا نزدیک ابن عمر کے ابن عمر اُسکے مُنہہ کی طرف خاک
پہینکنے لگے اور کہا حضرت نے فرمایا ہی جب تم دیکھو مدح کرنے والون کو تو جہونکو اُنکے مُنہہ مین مٹی ۳
رجا ابن ابی رجا کہتے ہین مین ایک دن محجن کے ساتھہ آیا اور مسجد اہل بصرۃ تک پہونچا بریدۂ اسلمی
ایک باب پر ابواب مسجد سے بیٹہے تہے مسجد مین ایک شخص تھا اُسکو سکبہ کہتے تہے وہ لنبی نماز پڑہتا تھا
جب ہم باب مسجد تک پہُنچے وہ ایک چادر اُوڑہے تہے اور بریدہ صاحب مزاحات تہے یعنی مرد لطیف
ظریف کہا ای محجن تم ایسی نماز پڑہتے ہو جیسے سکبہ پڑہتا ہی محجن نے کچہہ جواب ندیا اور پہرے اور
کہا حضرت نے میرا ہاتہہ پکڑا ہم چلنے لگے یہانتک کہ اُحُد پر چڑہے حضرت نے وہان سے طرف مدینہ کے
جہانکا اور کہا ویل امہا من قریۃ یترکہا اہلہا کاعمر ما تکون یعنی خرابی ہو اس قریہ کی
اسکے لوگ اسکو چہوڑ دینگے جبکہ یہہ خوب آباد ہوگا یہان دجال آویگا ہر باب پر اسکے ابواب سے
ایک فرشتہ کہڑا ہوگا دجال اندر اسکے نجا سکے گا یہانتک کہ جب ہم مسجد مین آئے حضرت نے ایک

آدمی کو دیکھا کہ نماز پڑہتا ہی اور سجدہ ورکوع کرتا ہی مجہسے فرمایا یہہ کون ہی مین لگا اُسکی تعریف کرنے مبالغہ سے مینے کہا ای رسول خدا ھذا فلان وھذا فرمایا ٹہیر اُسکو نہ سنا کہ تو اسکو ہلاک کردے پہر حضرت چلے یہانتک کہ جب نزدیک حجرہ کے پہنچے ہاتہہ جہٹکے اور فرمایا ان خیر دینکم ایسرہ تین بار اسی طرح کہا یعنی بہتر دین تمہارا وہ ہی جو سہل تر ہو ؛

## باب شعر مین مدح کرنا

۱- اسود بن سریع کہتے ہین مین پاس حضرت کے آیا مینے کہا ای رسول خدا آپ نے اللہ کی حمد بہت محامد سے کی اور اللہ نے آپ کی مدح کی فرمایا سُن تیرا رب حمد کو دوست رکہتا ہی مین حضرت کو شعر پڑہکر سُنانے لگا اتنے مین ایک مرد دراز قد اصلع نے اذن چاہا حضرت نے کہا اب تو سکوت کر وہ شخص آیا اور ایک ساعت بات کرکے چلا گیا مینے پہر شعر پڑہنا شروع کیا وہ شخص پہر آیا حضرت نے پہر مجکو چُپ کیا وہ چلا گیا دو یا تین بار اسی طرح اُسنے کیا مینے کہا یہہ کون شخص ہی جسکے لئے آپنے مجھے چُپ کر دیا فرمایا ھذا رجل لا یحب الباطل یہہ ایک شخص ہی کہ باطل کو دوست نہین رکہتا ہے

**ف** حدیث مشعر ہی شعر کے باطل ہونے پر خصوصًا جبکہ حمد خدا و رسول مین نہو اور حکمت سے خالی ہو ۲ اسود بن سریع کہتے ہین مینے حضرت سے کہا مدحتك ومدحت اللہ عزوجل

**ف** اس سے جواز حضرت کی مدح کا نکلا لکن مبالغہ و اطراء سے پرہیز چاہئے حضرت نے خود اپنی مدح مین مبالغہ کرنے سے منع فرمایا ہی تا بدیگرے چہ رسد شعراء اسلام یا بعض علماء اعلام یا مشائخ کرام کی بالاخوانی اس بارہ مین حجت شرعی نہین ہی بلکہ محل افسوس دریغ ہی عفا اللہ عنا و عنہم ؛

## باب شاعر کو خوف شر سے دینا

۱- ابو نجید کہتے ہین ایک شاعر پاس عمران بن حصین کے آیا اُسکو کچہہ عطا کیا اُنسے کہا تم شاعر کو دیتے ہو کہا اتقی علی عرضی مین اپنی آبرو بچاتا ہون ؛

## باب دوست کا اکرام اسطرح نکری کہ اُسپر شاق گذری

ا۔ ابن عون محمد سے راوی ہین کہ وہ کہتے تہے اکرام نکر تو اپنے دوست کا اسطرح کہ اُسپر گران گذرے

## باب زیارت کا

ا۔ حدیث ابوہریرہ مین فرمایا ہی جب عیادت کرتا ہی مرد اپنے بہائی کی یا زیارت کرتا ہی اُسکی تو اللہ تعالی فرماتا ہی تو اچہا اور تیرا چلنا اچہا تو نے اپنی جگہہ بہشت مین بنائی ۲ اُم درداء کہتی ہین زیارت کی ہماری سلمان نے مدائن سے طرف شام کے پاپیادہ اور وہ ایک کمل اوڑہے تہے اور اَندَرْوَرْدْ یعنی سراویل کمر سے کہوسے ہوئے ابن شوذب نے کہا سلمان کو دیکہا اوپر ایک کمل تہا وہ مطموم الراس ساقط الاذنین تہے یعنی اَرفَش اُنسے کہا گیا تمنے اپنے نفس کو بدصورت کرلیا کہا ان الخیر خیر الآخرۃ ؀

## باب کسی قوم کی زیارت کو جانا اور اُنکے پاس کہانا کہانا

ا۔ انس بن مالک کہتے ہین کہ حضرت نے زیارت کی ایک اہل بیت انصار کی پہر اُنکے پاس کہانا کہایا جب باہر نکلے حکم دیا ایک جگہہ کا گہر مین وہان بساط پر پانی چہڑک دیا اُسپر نماز پڑہی اور اُنکے لئے دعا کی ۲ ابو خلدہ نے کہا عبد الکریم ابو اُمیۃ پاس ابو العالیہ کے آئے وہ اُون کا کپڑا پہنے ہوئے تہے ابو العالیہ نے کہا یہہ کپڑے رہبان کے ہین مسلمان جب ایک دوسرے کی ملاقات کرتے تجمل کرتے ۳ عبد اللہ مولی اسماء نے کہا اسماء نے ایک جبہ طیالسہ کا نکالا اُسپر ایک رقعہ بالشت برابر دیباج کا تہا اور ہر دو شگاف اُسکے مکفوف بدیباج تہے کہا یہہ جبہ ہی رسول خدا صلعم کا جسکو وہ واسطے وفود کے اور دن جمعہ کے پہنتے تہے ۴ ابن عمر نے کہا عمر نے ایک حلہ استبرق کا پایا اُسکو پاس حضرت کے لائے اور کہا آپ اسکو خرید لو اور جمعہ کے دن پہنا کرو یا جب کسی جگہہ سے ایلچی آیا کرین فرمایا اسکو وہ شخص پہنتا ہی جسکا حصہ آخرت

مین نہین ہی حضرت کے پاس حُلّل آئے ایک حُلہ پاس عمر کے بہیجا اور ایک اسامہ کو اور ایک علی کو
عمر نے کہا ای رسول خدا آپ نے میرے پاس بہیجا اور مینے سُنا جو آپ نے اِس بارہ مین فرمایا
تہا کہا تو اسکو فروخت کر ڈال یا کوئی کام اپنا اِس سے نکال ؛

## باب فضیلت ملاقات کی

ا - ابو ہریرہ نے رفعًا کہا ہی ایک مرد نے زیارت کی اپنے بہائی کی ایک گانون مین اللہ نے
ایک فرشتہ اُسکی راہ پر لگا رکہا اُسنے کہا تو کہان جاتا ہی کہا میرا ایک بہائی ہی اس گانون مین
کہا اُسکی کوئی نعمت ہی تجہپر جسکی رعایت تو کرتا ہی کہا نہین مین اُسکو اللہ کی راہ مین دوست
رکہتا ہون اُسنے کہا مین اللہ کا قاصد ہون طرف تیرے اللہ نے تجکو دوست رکہا جسطرح تو نے
اُس کو دوست رکہا ؛

## باب آدمی ایک قوم کو دوست رکہتا ہی اور ملحق نہین ہوا ہی ساتہہ اُنکے

ا - ابو ذر نے کہا مینے حضرت سے عرض کیا کہ کوئی شخص ایک قوم کو دوست رکہتا ہی اور عمل مین لاحق
ساتہہ اُنکے نہین ہو سکتا فرمایا انت یا ابا ذر مع من احببت مینے کہا انی احب اللہ
ورسولہ فرمایا انت مع من احببت یا ابا ذر **ف** یہہ حدیث ایک مژدہ جان بخش اور
نوید روح افزا ہی واسطے محبان خدا ورسول وصحابہ واہل بیت وصلحاء اُمت کے سلفًا وخلفًا
کیونکہ اِس مین خوشخبری دی ہی الحاق کی باوجود قصر عمل وطول امل کے ۲ انس کہتے ہین
ایک مرد نے حضرت سے سوال کیا کہ ای نبی اللہ قیامت کب ہوگی فرمایا تو نے اُسکے لئے کیا
تیاری کی ہی اُسنے کہا مینے کچہہ بڑی تیاری نہین کی اتنی بات ہی کہ مین اللہ ورسول کو دوست
رکہتا ہون فرمایا المرء مع من احبّ انس کہتے ہین فما رایت المسلمین فرحوا بعد الاسلام
اشد مما فرحوا یومئذ ؛

## باب فضیلت کلان سال کی

۱۔ حدیث ابوہریرہ مین فرمایا ہی جس نے رحم نکیا ہمارے صغیر پر اور نہ پہچانا حق ہمارے بڑے کا وہ ہم مین سے نہین ہی ۲ ابن عمرو کا لفظ بھی رفعًا یون ہی ہی کہ من لم یرحم صغیرنا و یعرف حق کبیرنا فلیس منا یہہ حدیث اِن سے بطریق دیگر بھی آئی ہی ۳ عمرو بن شعیب عن ابیہ عن جدہ کا لفظ رفعًا یہہ ہی لیس منا من لم یعرف حق کبیرنا و یرحم صغیرنا ۴ ابوامامہ کا لفظ رفعًا یون ہی من لم یرحم صغیرنا و یجل کبیرنا فلیس منا معانی اِن سب الفاظ کے متقارب یکدیگر ہین اہل اخلاق نے کہا ہی کہ بڑے کو برابر باپ کے سمجھے اور برابر کو بجائے برادر اور خُرد کو بجائے پسر ؛

## باب اجلال کبیر کا

۱۔ اشعری نے کہا ہی منجملہ اجلال خدا کے ایک اکرام کرنا ہی بوڑھے مسلمان کا اور حامل قرآن کا جو اُس مین غالی اور اُس سے جافی نہین ہی اور اکرام کرنا بادشاہ عادل کا ف غالی وہ ہی جو اپنی کوشش تجوید قرأت مین بغیر فکر صرف کرتا ہی جافی وہ ہی جو قرأت چھوڑکر تاویل تفسیر مین مشغول ہوتا ہی ۲ ابن عمر کا لفظ رفعًا یہہ ہی لیس منا من لم یرحم صغیرنا و یوقر کبیرنا ؛

## باب جو بڑا ہو وہی ابتدا بکلام و سوال کری

۱۔ رافع بن خدیج اور سہل بن ابی حثمہ کہتے ہین کہ عبداللہ بن سہل و محیصہ بن مسعود خیبر مین آئے اور نخل مین متفرق ہو گئے عبداللہ بن سہل مارے گئے عبدالرحمن بن سہل و حویصہ و محیصہ پسران مسعود پاس حضرت کے آئے اپنے صاحب کے امر مین گفتگو کرنے لگے عبدالرحمن نے بات چیت شروع کی یہہ اصغر قوم تھے حضرت نے عبدالرحمن سے کہا کبر الکبر یعنی بڑے کو بات کرنے دے یحیی نے کہا یعنی لیلی الکلام الاکبر تب اُنہون نے دربارہ صاحب خود گفتگو کی حضرت نے فرمایا تم اپنے قتیل یا صاحب کے مستحق ہو سکتے ہو پچاس قسمین کہا کر کہا ای رسول خدا یہہ

ایک ایسا امر ہی جس کو مینے نہین دیکھا فرمایا یہود پچاس قسمین کہا کر تمسے بری ہو جائینگے کہا ای رسول خدا وہ قوم کفار ہین تب حضرت نے اپنے پاس سے فدیہ دیا یعنی دیت دی سہل کہتے ہین اُن اونٹون مین سے مینے ایک ناقہ پایا کہ وہ اُنکے تھان مین داخل ہوا اُسنے ایک ٹھوکر اپنے پانون کی مجکو ماری

## باب جب بڑا بات نکرے تو کیا چھوٹا گفتگو کرے

۱- ابن عمر کہتے ہین حضرت نے فرمایا مجھے خبر دو ایک درخت کی کہ اُسکی مثال جیسے مسلمان اُسکا میوہ ہر وقت اذن سے اُسکے رب کے آتا ہی اُسکے پتے نہین جھڑتے میرے جی مین آیا کہ وہ کھجور کا درخت ہی لکن مینے کلام کرنا مکروہ جانا اور وہان ابو بکر و عمر تھے جب وہ کچھ نہ بولے تو حضرت نے فرمایا یہ نخلہ ہی جب مین ہمراہ باپ کے باہر نکلا مینے کہا ای باپ میرے جی مین یہہ بات آئی تھی کہ وہ درخت نخلہ ہی کہا تجکو کس نے منع کیا تھا کہ تو کہے اگر تو کہتا تو مجکو یہہ کہنا تیرا کذا وکذا سے دوست تر ہوتا کہا مجکو کسی نے منع نہین کیا مگر مینے تمکو اور ابابکر کو بات کرتے ندیکھا اِس لئے اپنا بولنا مکروہ جانا ؛

## باب بڑون کو سردار بنانا

۱- حکیم نے کہا میرے باپ قیس بن عاصم نے مرتے وقت اپنے بیٹون کو وصیت کی کہ اللہ سے ڈرو اور اپنے بڑے کو سردار بناؤ قوم جب اپنے بڑے کو سردار بناتی ہی تو اپنے آبا کی خلفت ہوتی ہی اور جب کسی چھوٹے کو سردار ٹھیراتی ہی تو حقیر کرتی ہی آبا کو اُنکے اکفا یعنی برابر والون مین اور مال لو اور خرچ کرو کہ یہہ مال شرف کریم ہی اور اسکی وجہ سے بے نیازی حاصل ہوتی ہی لئیم سے اور بچو سوال کرنے سے کہ مسئلہ مردم آخر کسب مرد ہی اور جب مین مرجاؤن تو نوحہ نکرو کیونکہ حضرت پر نوحہ نہین کیا گیا اور بعد موت کے مجھے ایسی زمین مین دفن کرو کہ بکر بن وائل نجانتے کہ مین کہان دفن ہون کیونکہ مین اُنسے جاہلیت مین مخافلت کرتا تھا ؛

## باب دینا پہل کا چھوٹے بچے کو جو حاضر ہو

۱۔ ابوہریرہ نے کہا ہی حضرت کے پاس جب گدر پہل لاتے فرماتے اللھم بارک لنا فی مدینتنا وصدنا وصاعنا برکۃ مع برکۃ پہر بچون مین جو سب سے زیادہ چھوٹا ہوتا اور آپ کے پاس اُس دم حاضر ہوتا اُسکو دیدیتے **ف** مناسبت اِس مناولت کی ظاہر ہی کہ ثمرۂ جدید اور ولد اصغر دونون حدیث العہد بالرّب ہوتے ہین اور ولدان طرف ثمرات کے جلد جُھکتے ہین ؛

## باب رحمت کرنا صغیر پر

۱۔ حدیث عمرو بن شعیب عن ابیہ عن جدہ مین رفعًا آیا ہی لیس منا من لم یرحم صغیرنا ویعرف حق کبیرنا یعنی وہ ہماری راہ پر نہین ہی جو چھوٹے پر مہربان نہو اور بڑے کے حق کو نہ پہچانے اِس مین اپنا اور پرایا دونون برابر ہین ؛

## باب معانقہ کرنا صبی سے

۱۔ یعلی بن مرّہ کہتے ہین ہم باہر نکلے ساتھہ حضرت کے اور بُلائے گئے طرف طعام کے ناگہان حسین راہ مین کہیل رہے تھے حضرت نے شتابی کی سامنے قوم کے پہر دونون ہاتھہ اپنے پہیلائے کبہی اِدہر ہاتھہ لاتے اور کبہی اودہر لیجاتے حسین کو ہنساتے یہانتک کہ اُنکو پکڑ لیا اور ایک ہاتھہ اپنا اُنکی تہوڑی مین اور دوسرا سر مین رکھکر گلے سے لگایا اور پیار کیا پہر فرمایا حسین منی وانا منہ احب اللہ من احب الحسین والحسین سبط من الاسباط **ف** حدیث دلیل ہی معانقہ وتقبیل صبیان پر اور اِس مین منقبت ہی اہل بیت رسالت کی اور اُنکو طرف اپنے منسوب کیا ہی اور خبر دی ہی کثرت سادات کی نسل حسین سے ؛

## باب بوسہ لینا مرد کا چھوٹی لڑکی کو

۱۔ بکیر نے دیکھا کہ عبداللہ بن جعفر زینب بنت عمر بن سلمہ کا بوسہ لیتے تھے وہ دو برس کی

یا قریب دو سال کے ہوگی ۲ حسن نے کہا اگر تجھسے بن سکے کہ تو نہ دیکھے طرف بالون کے کسی ایک کے اپنے گھر والون مین سے مگر یہہ کہ تیری بی بی ہو یا دختر تو تو ایسا کر؛

## باب ہاتھہ پہیرنا سر پر بچے کے

۱- یوسف بن عبد اللہ بن سلام نے کہا نام رکھا میرا حضرت نے یوسف اور مجکو اپنی گود مین بٹھایا اور میرے سر پر ہاتھہ پہیرا ۲ عایشہ کہتی ہین کہ مین پاس حضرت کے گڑیون سے کھیلتی میری ساتھہ والیان تہین جو میرے ساتھہ کھیلا کرتین جب حضرت آتے تو وہ چھپ جاتین حضرت اُنکو میرے پاس بہیجدیتے تا کہ وہ میرے ساتھہ کھیلین؛

## باب چھوٹے بچے سے کہنا ای بیٹے

۱- ابو عجلان محاربی کہتے ہین مین ابن الزبیر کے لشکر مین تہا میرے چچا کا ایک بیٹا مر گیا اور اُس نے وصیت کی تہی ایک شتر کی راہ خدا مین مینے اُسکے بیٹے سے کہا مجھے وہ اونٹ دیدے مین ابن الزبیر کے لشکر مین ہون اُسنے کہا ابن عمر کے پاس چل ہم اُنسے پوچھہ لین ہم پاس ابن عمر کے آئے کہا ای ابا عبد الرحمن میرے باپ کی وفات ہوگئی اُنہون نے ایک اپنے اونٹ کی وصیت راہ خدا مین کی ہی اور یہہ میرے چچا کا بیٹا لشکر ابن الزبیر مین ہی کیا مین اسکو وہ اونٹ دیدون ابن عمر نے کہا یا بُنَیَّ ای بیٹے میرے اللہ کی راہ ہر عمل صالح ہی اگر تیرے باپ نے یہی وصیت اپنے جمل کی راہ خدا عز وجل مین کی ہی تو جب تو کسی قوم مسلمان کو دیکھے کہ وہ کسی قوم مشرکین سے لڑتی ہی تو یہہ اونٹ اُنکو حوالہ کر فان هذا واصحابه فی سبیل غلمان قوم الیهم یضع الطابع

**ف** حدیث دلیل ہی اسپر کہ لفظ سبیل اللہ ہر عمل صالح کو شامل ہی اگرچہ غالبًا اطلاق اِس لفظ کا غزو وجہاد پر آتا ہی ۲ حدیث جریر مین فرمایا ہی من لا یرحم الناس لا یرحمه اللہ عز وجل یعنی جو کوئی لوگون پر رحم نہین کرتا ہی اللہ بہی اُسپر مہربان نہین ہوتا ہی **ف** مناسبت اِس حدیث کی

ترجمۂ باب سے اسی قدر ہی کہ صغیر کو یا بنیؔ کہنا منجملہ مراحم کے ہی ۳ قبیصہ بن جابر نے عمر کو سنا کہتے تھے جو رحم نہین کرتا وہ رحم نہین کیا جاتا اور نہین بخشا جاتا وہ شخص جو بخشتا نہین اور نہ معاف کیا جاتا ہی وہ شخص جو معاف نہین کرتا اور بچایا نہین جاتا وہ شخص جو نہین بچاتا **ف** حاصل یہہ ہوا کہ ہر شخص کے ساتھہ وہی برتاؤ کیا جاتا ہی جیسا برتاؤ وہ لوگون کے ساتھہ کرتا ہی مثل سائر مین آیا ہی کما تدین تدان پس اگر کوئی شخص راحم غافر عافی واقی ہی تو مرحوم مغفور معفو متوقی ہوگا والا فلا ؀

## باب رحم کر اسکو جو زمین مین ہے

۱- جابر نے عمر سے روایت کیا ہی لا یرحم من لا یرحم ولا یغفر من لا یغفر ولا یتاب علی من لا یتوب ولا یوقی من لا یتوقی اس اثر کا ترجمہ گذر چکا ۲ معاویہ بن قرہ اپنے باپ سے راوی ہین کہ ایک مرد نے حضرت سے کہا اے رسول خدا مین بکری ذبح کرتا ہون مجھے اسپر رحم آتا ہی یا یون کہا کہ مین بکری پر رحم کرتا ہون کہ اسکو ذبح کرون فرمایا الشاة ان رحمتہا رحمک اللہ دو بار اسی طرح کہا یعنی اگر تجھکو بکری پر رحم آتا ہی تو اللہ تجھپر رحم کریگا **ف** یہہ دلیل ہی اس پر کہ راحم ذی حیات نزدیک اللہ کے مرحوم ہوتا ہی اللہم ارحمنا ۳ ابوہریرہ کہتے ہین مینے صادق مصدوق ابو القاسم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو سنا فرماتے تھے لا تنزع الرحمة الا من شقی چھینی نہین جاتی رحمت و مہربانی مگر شخص بدبخت سے ۴ جریر نے رفعاً کہا ہی من لا یرحم الناس لا یرحمہ اللہ اس کا ترجمہ گذر گیا بوجہ سند دیگر مکرر آئی ہی ؀

## باب رحمت عیال کا

۱- حدیث انس بن مالک مین آیا ہی کہ حضرت ارحم مردم تھے ساتھہ عیال کے آپ کا ایک فرزند شیرخوار تھا ناحیۂ مدینہ مین شوہر اسکی دودھ پلانے والی کا آہنگر تھا ہم اسکے پاس جایا کرتے اسکا گھر اذخر سے دخان دار ہوتا حضرت اس بچے کو پیار کرتے اور سونگھتے ۲ ابوہریرہ

کہتے ہین حضرت کے پاس ایک مرد آیا اُسکے ساتھہ ایک بچہ تہا وہ اُس بچے کو لپٹائے لیتا تہا فرمایا کیا تجکو اسپر رحم آتا ہی کہا ہان فرمایا اللہ ارحم بک منک بہ وھو ارحم الراحمین ف یعنی اللہ کی رحمت تجہپر تیری رحمت سے اس بچے پر زیادہ تر ہی حدیث دلیل ہی رحمت عیال پر خلق کو عیال اللہ کہتے ہین کیونکہ رب سارے خلق کا اللہ ہی اور اللہ ارحم الراحمین ہی تو اُسکا رحم سب لوگون کو شامل و عام ہی وللہ الحمد اور کامل ظہور اِس مرحمت کا دِن آخرت کے ہوگا کیونکہ یہان سب مین ایک رحمت ہی اور وہان اس رحمت سمیت سو رحمتین ہونگی وللہ الحمد والمنۃ

## باب رحمت بہائم کا

١- حدیث ابوہریرہ مین رفعًا آیا ہی کہ ایک آدمی راہ مین چلا جاتا تہا اُسکو زور کی پیاس لگی اُسنے ایک کنوان پایا وہ اُسمین اُترا اور پانی پیا پہر باہر نکلا ایک کُتے کو زبان نکالے دیکہا کہ ماری پیاس کے مٹی کہاتا تہا اُس شخص نے کہا اس کُتے کو بہی ویسی ہی پیاس لگی ہی جیسی پیاس مجکو لگی تہی کنوئین مین اُتر کر اپنا موزہ پانی سے بہرا اور اُسکو دہن سے پکڑ کر اُس کُتے کو پلایا اللہ نے اُسکا شکر مانا اور اُسکو بخشدیا کہا ای رسول خدا کیا ہمکو بہائم مین اجر ہی فرمایا فی کل ذات کبد رطب اجر یعنی ہر جگر تر مین ثواب ہی ف یہہ بیان ہی اللہ کی نکتہ نوازی کا بحکم فمن یعمل مثقال ذرۃ خیرا یرہ ٢ ابن عمر رفعًا کہتے ہین کہ معذب ہوئی ایک عورت پیچہے ایک بلّی کے اُسکو باندہ رکہا تہا یہانتک کہ ماری بہوک کے وہ مرگئی یہہ عورت اُسکی وجہ سے دوزخ مین گئی واللہ اعلم اُس سے کہا گیا کہ نہ تو تو نے اسکو کہلایا اور پلایا جبکہ باندہ رکہا تہا اور نہ تو نے اُسکو چہوڑ دیا کہ وہ زمین کے کیڑے مکوڑے کہاتی ف یہہ ذکر ہی اللہ کی نکتہ گیری کا بحکم ومن یعمل مثقال ذرۃ شرا یرہ ٣ حدیث ابن عمرو مین فرمایا ہی ارحموا ترحموا واغفروا یغفر اللہ لکم یعنی رحم کرو کہ تمپر رحم کیا جائے اور قصور معاف کرو کہ اللہ تمکو بخشے خرابی ہی واسطے اقماع

قول کے یعنی بات سُنکر یاد نہین رکھتے خرابی ہی واسطے اصرار کرنے والون کے جو اپنے فعل پر جمے ہوئے ہین اور وہ جانتے ہین ۲ ہم حدیث ابو امامہ مین رفعا آیا ہی من یرحم ولو ذبیحة رحمه الله یوم القیامة یعنی جو شخص رحم کرتا ہی اگرچہ ذبیحہ پر ہو تو رحم کریگا اُسکو اللہ دن قیامت کے ف ذبیحہ پر رحم کرنا اس طرح ہوتا ہی کہ اُسکو تیز چھری سے ذبح کرے کُند آلہ سے بسمل کر کے نچھوڑے کہ جان اُسکی سختی سے دیر مین نکلے دوسری حدیث مین آیا ہی اذا قتلتم فاحسنوا القتلة ؎

## باب چڑیا کے انڈے ئے لینا

۱۔عبد اللہ کہتے ہین حضرت ایک منزل مین اُترے ایک مرد نے انڈے حُمَّرہ کے لے لئے وہ ایک طائر ہی مثل کنجشک کے حُمَّرہ آئی حضرت کے سر مبارک پر اڑنے لگی فرمایا تم مین سے کِس نے اسکو انڈے لیکر ستایا ہی ایک مرد نے کہا مینے اِسکے انڈے لئے ہین فرمایا پھیر دے اُسپر رحم کیا

## باب پرندہ کا پنجرہ مین رکھنا

۱۔ہشام بن عروہ کہتے ہین ابن الزبیر مکہ مین تھے یعنی وہان کے خلیفہ اور اصحاب حضرت چڑیون کو قفص مین اُٹھاتے تھے ف اس مین دلیل ہی جواز حبس طیر پر اقفاص مین ہ

| | |
|---|---|
| طوبی لطیر هن فی الاقفاص | ادرکن دولة صحبة القناص |
| ادرکن صیادا ملیحا باسما | فنسین حسن تبسم القراص |

۲۔انس کہتے ہین حضرت داخل ہوئے ایک بیٹا ابو طلحہ کا دیکھا اُسکو ابو عمیر کہتے تھے اُسکی ایک چڑیا تھی نغیر نام جس سے وہ کھیلتا تھا فرمایا یا ابا عمیر ما فعل او این النغیر ف ظاہر سیاق یہہ ہی کہ اُس بچے پر بابت لعب بالطیر کے کچھہ انکار نفرمایا ؎

## باب اچھی بات کا پہنچانا لوگون مین

۱۔ام کلثوم دختر عقبہ بن ابی معیط نے حضرت کو سُنا فرماتے تھے کذاب نہین ہی وہ شخص جو لوگون

مین صلح کرائے اور اچھی بات کہے یا پہنچائے کہا مینے نہین سُنا کہ رخصت دی ہو حضرت نے کسی جھوٹ
مین جو لوگ بولتے ہین مگر تین امر مین ایک اصلاح بین الناس دوسرے بات کرنا مرد کا اپنی جورو سے
تیسرے بات کرنا جورو کا اپنے شوہر سے ؛

## باب جھوٹ بولنا اچھا نہین ہے

۱- حدیث عبد اللہ مین رفعًا آیا ہو لازم پکڑو تم سچ بولنا سچ راہ دکھاتا ہی طرف نیکی کے اور نیکی
راہ دکھاتی ہی طرف جنت کے اور آدمی سچ بولتا رہتا ہی یہانتک کہ نزدیک اللہ کے صدیق لکھا
جاتا ہی یعنی بڑا سچا اور بچو تم جھوٹ بولنے سے جھوٹ راہ دکھاتا ہی طرف فجور کے اور فجور راہ دکھاتا ہی
طرف آگ کے اور آدمی جھوٹ بولتا رہتا ہی یہانتک کہ لکھا جاتا ہی نزدیک اللہ کے بڑا جھوٹا ۲
عبد اللہ نے کہا درست نہین ہی جھوٹ نہ جد مین اور نہ ہزل مین اور نہ یہہ کہ وعدہ کرے کوئی تم مین کا
اپنی بیٹی سے کسی شئی کا پھر وفا نکرے اُسکو یعنی اپنی اولاد سے بھی جھوٹی بات نکہے پھر کسی غیر کا کیا ذکر ہی

## باب صبر کرنا لوگون کی ایذا رسانی پر

۱- حدیث ابن عمر مین فرمایا ہو وہ مومن جو لوگون سے ملتا جلتا رہتا ہی اور اُنکی ایذا رسانی پر صبر
کرتا ہو وہ بہتر ہی اُس شخص سے جو لوگون سے مخالطت نہین کرتا ہو اور نہ اُنکی ایذا پر صابر ہو ؛

## باب صبر کرنا اذیٰ پر

۱- حدیث ابو موسیٰ مین فرمایا ہی نہین ہو کوئی شخص یا کوئی شئی صابر تر اذیٰ پر جسکو وہ سُنتا ہے
اللہ عز وجل سے وہ تو اُسکے لئے ادعا ، ولد کا کرتے ہین اور وہ اُنکو عافیت مین رکھتا ہو اور رزق
دیتا ہی ۲ عبد اللہ کہتے ہین حضرت نے ایک تقسیم کی جس طرح کہ بعض تقسیم کیا کرتے تھے ایک مرد نے
انصار مین سے کہا واللہ یہہ وہ قسمت ہی جس سے ارادہ وجہ اللہ کا نہین کیا گیا مینے کہا مین
یہہ بات حضرت سے کہونگا مین پاس حضرت کے آیا آپ اصحاب مین تھے مینے کان مین یہہ ذکر

کہدیا حضرت پرشاق گذرا اور آپکا چہرہ بدل گیا اور غضب مین آگئے یہانتک کہ مینے چاہا کہ مین آپ کو خبر نکرتا پہر فرمایا قد اوذی موسیٰ باکثر من ذلک فصبر یعنی موسیٰ علیہ السلام کو اِسسے بھی زیادہ ستایا گیا تہا اُنہون نے صبر کیا؛

## باب آپس مین صلح کرادینا

ا - ابو الدرداء رفعًا کہتے ہین کیا خبر ندون مین تمکو ایسے درجہ کی جو افضل ہو نماز و روزہ و صدقہ سے کہا ہان فرمایا صلاح ذات البین اور فساد ذات البین کا سر مونڈنے والا ہو ۲ ابن عباس نے کریمہ اتقوا اللہ واصلحوا ذات بینکم مین کہا ہو کہ یہہ تحریج ہو طرف سے اللہ کے بندون پر کہ اللہ سے ڈرین اور آپس مین میل کرین؛

## باب جھوٹ بولنا کسی شخص سے اور وہ اُسکو سچا جانے

ا - سفیان بن اُسید حضرمی رفعًا کہتے ہین بڑی خیانت ہو کہ تو اپنے بہائی سے ایک بات کہے وہ تو تجکو سچا جانے اور تو اُس سے جھوٹ بولے؛

## باب بہائی سے کسی شئی کا وعدہ کرکے خلاف کرنا

ا - ابن عباس نے رفعًا کہا ہو مت جھگڑ اپنے بہائی سے اور دل لگی نکر اُس سے اور نہ کوئی ایسا وعدہ کر جس کو تو خلاف کرے؛

## باب طعن کرنا انساب مین

ا - حدیث ابو ہریرہ مین فرمایا ہو دو شعبہ ہین جنکو میری امت نہین چھوڑتی ہو ایک نیاحت یعنی آواز سے رونا مُردون پر دوم طعن کرنا انساب مین یعنی کسی کی ذات مین نقصان نکالنا ف یہہ حدیث ایک معجزہ ہو اِس لئے کہ جیسا فرمایا ویسا ہی اب تک غالبًا پایا جاتا ہو؛



## باب دوست رکھنا آدمی کا اپنی قوم کو

۱۔ فسیلہ نے کہا میرے باپ سے مینے سُنا کہ وہ کہتے تھے مینے حضرت سے کہا کیا یہہ بھی عصبیت ہی کہ آدمی اپنی قوم کی مدد ظلم پر کرے فرمایا ہان ؛

## باب مرد کا ہجرت کرنا

۱۔ عوف بن حارث مان کی طرف سے برادر عایشہ تھے وہ کہتے ہین کہ عایشہ سے کہا کہ ابن الزبیر نے ایک بیع مین یا ایک عطا مین جو عایشہ نے اُنکو دی تھی کہا ہی کہ واللہ عایشہ باز رہین ورنہ مین اُنپر تنگی کرونگا عایشہ نے کہا آیا ابن الزبیر نے یہہ بات کہی ہی کہا ہان عایشہ نے کہا مینے اللہ کی نذر مانی ہی کہ مین ابن الزبیر سے کبھی ایک بات بھی نکرونگی ابن الزبیر نے مہاجرین سے سفارش کرانا چاہا جبکہ عایشہ کی جُدائی کو زمانہ دراز گذرا عایشہ نے کہا واللہ مین کسی کی سفارش ہرگز قبول نہین کرنے کی اور اپنی نذر کو ہرگز حانث نکرونگی جب ابن الزبیر پر زمانہ دراز گذرا مسور بن مخرمہ وعبد الرحمن بن اسود مردم بنی زہرہ سے گفتگو کی اور کہا تمکو خدا کی قسم ہی کہ تم دونون نزدیک عایشہ کے جاؤ اُنکو یہہ بات کب درست ہی کہ وہ میری قطیعت کی نذر مانین یہہ دونون اپنی اپنی چادر اُوڑھ کر چلے اور عایشہ سے اذن چاہا اور کہا السلام علی النبی ورحمۃ اللہ وبرکاتہ کیا ہم آئین عایشہ نے کہا آؤ کہا ہم دونون آئین ای ام المومنین کہا ہان تم سب اندر آؤ عایشہ کو یہہ معلوم نتہا کہ ان دونون کے ہمراہ ابن الزبیر بھی ہین جب یہہ اندر گھر کے آئے ابن الزبیر نے پردہ مین جاکر عایشہ سے معانقہ کیا اور رو کر اُنکو قسم دلانے لگے اور مسور وعبد الرحمن نے بھی عایشہ کو قسم دلائی کہ تم اِنسے بات کرو اور قبول کرو اور کہنے لگے تم جانتی ہو کہ حضرت نے منع فرمایا ہی جُدائی سے اور آدمی کو حلال نہین ہی کہ وہ اپنے بھائی کو تین رات سے زیادہ جُدا رکھے جب تذکیر وتحریج بہت کی تب عایشہ نے بھی اُنکو تذکیر

فرمائی اور رونے لگین اور کہا مینے نذر مانی ہی اور نذر سخت ہی وہ پیچھے پڑے رہے یہانتک کہ عائشہ
نے ابن الزبیر سے بات کی پہر اپنی نذر کے بدل مین چالیس گردنین آزاد کین پہر وہ بعد آزادگی
چہل رقبہ کے یاد کرکے اتنا روتین کہ انکی اوڑہنی اُنکے آنسوؤن سے تر ہو جاتی

## باب ہجران مسلم کا

۱- حدیث انس بن مالک مین رفعًا آیا ہی کہ باہم بغض نکرو اور حسد نکرو اور ایک دوسرے سے پُشت
نہ پہیرو اللہ کے بندے آپس کے بہائی ہو جاؤ مسلمان کو درست نہین کہ اپنے بہائی کو تین رات
سے زیادہ جُدا رکہے ۲ ابو ایوب کا لفظ رفعًا یہہ ہی حلال نہین ہی کسی کو کہ جُدا رکہے اپنے بہائی کو
تین رات سے زیادہ دونون ملاقات کرین پہر یہہ مُڑ کے اور وہ مُڑ کے بہتر اِن دونون مین وہ ہی جو
ابتدا السلام کرے ۳ ابو ہریرہ کا لفظ رفعًا یون ہی آپس مین بغض نکرو اور منافست یعنی حسد نکرو
اللہ کے بندے برادر یکدیگر ہو ۴ انس رفعًا کہتے ہین مودت نکی دو شخصون نے اللہ کے لئے یا اسلام
کے لئے پہر جدائی ڈالی درمیان اُن دونون کے اول گناہ نے جسکو ایک اُنمین کا حادث کرے
۵ ہاشم بن عاصم انصاری ابن عم انس بن مالک جنکے باپ دِن اُحد کے مارے گئے تہے
وہ رفعًا سمعًا کہتے ہین حلال نہین ہی کسی مسلمان کو کہ قطع کرے مسلمان سے تین دن سے زیادہ
وہ دونون پہرنے والے ہوتے ہین حق سے جبتک کہ اپنے صرام یعنی قطع پر رہین اور جو اُنمین اول
رجوع کرتا ہی اُسکا سبق فیئ کفارہ اوسکے گناہ کا ہوتا ہی اور اگر دونون اسی صرام پر مر گئے تو
دونون جنت مین کبہی نجاوینگے اور اگر سلام کیا اُسپر اور اُسنے اُسکی تسلیم کو قبول نکیا تو فرشتہ
جواب اُسکے سلام کا دیتا ہی اور دوسرے کا جواب شیطان دیتا ہی ۶ عائشہ کہتی ہین حضرت نے
مجہسے فرمایا مین تیرے غصے اور رضا کو پہچانتا ہون کہا کیونکر اور کس طرح آپ پہچانتے ہین فرمایا
تو جب خوش ہوتی ہی تو کہتی ہی بلی و رب محمد اور جب تو غصے مین ہوتی ہی تو کہتی ہی و رب ابراہیم

عائشہ نے کہا سچ ہی مین نہین چھوڑتی مگر نام تمہارا ؛

## باب چھوڑنا اپنے بھائی کا یکسال تک

۱- حدیث ابو خراش سلمی مین فرمایا ہی جسنے چھوڑا اپنے بھائی کو یکسال تو یہہ برابر اُسکے خون بہانے کے ہی ۲ ایک صحابی نے قبیلۂ اسلم کے رفعًا کہا ہی کہ جُدائی مسلمان کی یکسال تک مثل اُسکے خون کے ہی مجلس مین محمد بن المنکدر اور عبداللہ بن ابی عتاب کے عنہ اُنہون نے کہا قد سمعنا ھذا

## باب ذکر مہتجرین کا

۱- حدیث ابو ایوب انصاری مین رفعًا آیا ہی کہ حلال نہین کسی مسلمان کو کہ جُدا رکھے اپنے بھائی کو تین دن سے زیادہ ملاقی ہون دونون پھر منہہ پھیرے یہہ اور منہہ پھیرے وہ اور بہتر اُن مین وہ ہی جو ابتدا بہ سلام کرے ۲ ہشام بن عامر نے رفعًا کہا ہی لا یحل لمسلم یصارم مسلمًا فوق ثلاث لیال فانھما ناکبان عن الحق ما داما علی صراھما وان اولھما فیئا یکون کفارۃ له سبقه بالفیئ وانھما ان ماتا علی صرامھما لم یدخلا الجنة جمیعا **ف** اس حدیث کا ترجمہ پہلے گذر چکا ہی ترجمۃ الباب و سند علیحدہ ہی ؛

## باب ذکر شحناء یعنی عداوت کا

۱- ابو ہریرہ رفعًا کہتے ہین لا تباغضوا ولا تحاسدوا وکونوا عباد اللہ اخوانا ترجمہ اِسکا پہلے گذر چکا ہی ۲ دوسرا لفظ اِنکا رفعًا یون ہی پائیگا تو بدترین مردم دن قیامت کے نزدیک اللہ کے شخص دو رویہ کو جو آتا ہی پاس اِسکے ایک منہہ سے اور پاس اُسکے دوسرے منہہ سے ۳ تیسرا لفظ اِنکا مرفوعًا یہہ ہی بچو تم گمان سے بیشک گمان اکذب حدیث ہی اور نجش نکرو اور نہ حسد اور نہ بغض اور تنافس اور نہ تدابر وکونوا عباد اللہ اخوانا **ف** نجش یہہ ہی کہ سامان کی تعریف کرے واسطے ترویج کے یا قیمت بڑہا دے اور خریدنا منظور نہو تاکہ دوسرا اُسپر جا پڑے

تدابر سے مراد اعراض کرنا ہی ایک کا دوسرے سے ہم چوتہا لفظ انکا رفعًا یہہ ہی کہ کہولے جاتے ہین دروازے جنت کے دن دوشنبہ و پنجشنبہ کے ہر بندہ جو کسی شی کو اللہ کا شریک نہین کرتا ہی بخشا جاتا ہی مگر وہ مرد جسکے درمیان اور اُسکے بہائی کے دشمنی ہوتی ہی کہتے ہین اِن دونون کو مہلت دو یہانتک کہ باہم صلح کرلین ۵ ابو ذر کہتے تہے کیا بیان نہ کردن مین تمسے وہ جو بہتر ہی واسطے تمہارے صدقہ و صیام سے صلاح ذات البین اور سن رکہو کہ دشمنی مونڈنے والی ہی **ف** یہہ اثر پہلے رفعًا ذکر ہو چکی ہی ۶ ابن عباس نے رفعًا کہا ہی تین چیزین ہین جس کسی شخص مین نہونگی اُسکے اور گناہ بخشدیئے جائینگے جسکو اللہ چاہے گا ایک یہہ کہ مرا اور شریک نکرتا تہا ساتہہ اللہ کے کسی چیز کو دوسرے یہہ کہ جادوگر نہ تہا تابع جادوگران تیسرے یہہ کہ اپنے بہائی پر کینہ نرکہتا تہا ؎

## باب سلام کافی ہوتا ہی صرم یعنی قطع سے

ا - حدیث ابو ہریرہ مین فرمایا ہی درست نہین کسی شخص کو کہ جدا رکہے مومن کو تین دن سے زیادہ پہر جب اُسپر تین دن گذرے تو اُس سے ملکر اُسپر سلام کرے اگر سلام کا جواب دیا تو دونون شریک اجر ہوئے اور اگر ندیا تو سلام کرنے والا ہجرت سے بری ہوا ؎

## باب تفرقہ کرنا درمیان احداث یعنی نوجوانون کے

ا - ابن عمر نے کہا عمر اپنے بیٹون سے کہتے تہے تم جب صبح ہوا کرے تو متفرق ہوجایا کرو ایک گہر مین جمع نہو مجہے تمپر ڈر لگتا ہی کہ باہم قطع کردیا درمیان تمہارے کوئی شر پیدا ہو ؎

## باب مشورہ دینا اپنے بہائی کو اگرچہ اُسنے مشورہ طلب نکیا ہو

ا - ابن عمر نے ایک راعی اور غنم کو ایک مکان خراب مین دیکہا پہر ایک بہتر مکان دیکہا راعی سے کہا افسوس ہی تجکو ای راعی تو جگہہ اِن بکریون کی بدل دے مینے حضرت کو سُنا

فرماتے تھے کل راع مسئول عن رعیتہ

## باب مکروہ رکھنا بُری مثل کو

۱- حدیث ابن عباس مین فرمایا ہی ہمارے لئے بُری کہاوت نہین ہی عود کرنیوالا اپنی ہبہ مین جیسے کُتا کہ اپنی قی آپ کہاتا ہے:۔

## باب ذکر مکر و فریب کا

۱- ابوہریرہ نے رفعًا کہا ہی المومن غر کریم والفاجر خب لئیم یعنی ایماندار آدمی دہوکے مین آجاتا ہی اور صاحب کرم ہوتا ہی اور بدکار آدمی فریبی اور کنجوس ہوتا ہی **ف** اِس حدیث کو شیخ امام سراج الدین قزوینی نے منجملہ احادیث موضوعہ کتاب مصابیح کے گِنا ہی لکن مخرج اِسکے امام احمد و ترمذی و ابوداؤد ہین اور وارد کرنا امام بخاری رح کا اس حدیث کو اس کتاب مین دلیل واضح ہی اِسپر کہ یہہ حدیث موضوع نہو گی غایت مافی الباب یہہ ہے کہ ضعیف ہو لمعات شرح مشکوۃ مین اس حدیث کے نیچے یہہ افادہ کیا ہی کہ طبع مومن سے غرارت وقلت فطنت للشر اور ترک تجنب از شر محمود ہی اور یہہ کچھہ اُسکے جہل ونادانی و بیوقوفی وحمق کی وجہ سے نہین ہی بلکہ بوجہ کرم وحسن خلق کے ہی اور کبہی یہہ تقریر کیجاتی ہی کہ مومن سلیم الصدر حسن الظن ہوتا ہی اور بواطن امور کا مجرب نہین ہی اُسکو دخائل صدور پر اطلاع نہین ہوتی ہی اور یہہ بات اموردنیا مین ہوتی ہی جنکا تعلق حقوق نفس سے ہی وہ اِن امور مین اہمال انکاری اور بے پروائی کرتا ہی اور کچھہ اہتمام اُنکا نہین رکہتا رہا امر آخرت سو وہ اُسمین بیدار متفطن اور مشتغل باصلاح دین وتزود للمعاد ہوتا ہی معذلک حضرت نے یہہ تنبیہ بہی کردی ہی کہ لایلدغ المومن من جحر واحد مرتین یعنی از یک سوراخ دوبار گزیدہ نمیشود مطلب یہہ کہ جب ایکبار فریب مین آجاتا ہی تو پہر دوبارہ اُسمین گرفتار نہین ہوتا یعنی اُسکو چاہئے کہ وہ ہمیشہ دہوکے

مین نہ آیا کرے یہہ تعلیم ہی حزم کی رہا منافق سو وہ مکار فریبی دغاباز ہوتا ہی درمیان لوگون کے فساد و مکر و فریب لیکر دوڑتا ہی مفتش و فتّان ہی وہ کسی کی چالاکی اور خدیعت مین نہین آتا ہی اور نہ اپنی جان کے لئے اِسپر راضی ہی انتہی **حکایت** ابن عمر رضی اللہ عنہما کی یہہ عادت تہی کہ جب اپنے کسی غلام کو نمازی عابد پرہیزگار پاتے تو اُسکو آزاد کر دیتے کسی نے کہا یہہ تمکو دہوکا دینے کو دیندار بنتے ہین تاکہ آزادی حاصل ہو نفس الامر مین اس طرح پر نہین ہین کہا من خدعنا باللہ انخدعنا لہ یعنی جو کوئی ہمکو اللہ کا نام لیکر دہوکا دیگا ہم اُسکے دہوکے مین آجائین گے یہہ اِسلئے کہ ایماندار آدمی نیک گمان ہوتا ہی پہر جو آپ فریب نہین کرتا ہے وہ دوسرے کو بہی فریبی نہین جانتا لہذا اُسکے مکر و خدع مین آجاتا ہی خصوصًا جبکہ وہ اِسکے ربّ کے نام و نشان سے فریب دے واللہُ اعلم

## باب سباب کا

۱- ابن عباس کہتے ہین دو آدمیون نے گالی گفتہ کیا عہد حضرت مین ایک نے گالی دی دوسرا چُپ رہا حضرت بیٹھے تہے پہر دوسرے نے جواب دیا حضرت اُٹھہ کھڑے ہوئے کہا آپ اُٹھہ کھڑے ہوئے فرمایا فرشتے کھڑے ہو گئے مین بہی اُنکے ساتھہ اُٹھہ کھڑا ہوا یہہ شخص جبتک خاموش تہا فرشتے اُسکو جواب دیتے تہے جب اِسنے بہی گالی دی تو وہ اُٹھہ کھڑے ہوئے ۲ ایک مرد پاس ام الدرداء کے آیا اور کہا کہ ایک شخص نے تمکو سامنے عبدالملک کے بُرا کہا ہی اُنہون نے کہا کہ ان نؤبن بما لیس فینا فقد طال ما زکینا بما لیس فینا یعنی اگر ہمارا اوپر ساتھہ بُرائی کے ہوا جو کہ ہم مین نہین ہی تو مدت تک ہماری ایسی تعریف بہی ہوئی ہی جو ہم مین نہ تہی ۳ عبداللہ نے کہا جب کوئی آدمی اپنے صاحب سے کہتا ہی کہ تو میرا دشمن ہی تو اُن دو مین سے ایک اسلام سے خارج یا اپنے صاحب سے بری ہو جاتا ہی مگر جس نے توبہ کر لی ؛

## باب پانی پلانے کا

۱- ابن عباس نے رفعاً کہا ہی ابن آدم مین تین سو ساٹھہ سُلامی ہین یا استخوان ہین یا جوڑ ہین ہر ایک پر ہر دن مین ایک صدقہ ہی ہر کلمۂ طیبہ صدقہ ہی اور مدد کرنا آدمی کا اپنے بہائی کو صدقہ ہی اور ایک گہونٹ پانی پلانا صدقہ ہی اور دور کرنا ایذا کی چیز کا راہ سے صدقہ ہی؛

## باب دو دشنام باز جو کہین گناہ اُسکا اوّل پر ہی

۱- حدیث ابو ہریرہ مین فرمایا ہی المستبان ما قالا فعلی البادی ما لم یعتد المظلوم یعنی گناہ دشنام دہی کا اُسپر ہی جسنے اُن دو مین سے پہلے گالی دی جب تک کہ مظلوم نے زیادتی نہین کی ہی ف یعنی ایک گالی کے عوض مین ایک ہی گالی دی ہی اور اگر دو دی ہین تو اب مظلوم ظالم ٹہیریگا

۲- انس کا لفظ رفعاً یہہ ہی المستبان ما قالا فعلی البادی حتی یعتد المظلوم حضرت نے کہا تم جانتے ہو کہ عضہ کیا ہی کہا اللہ و رسول جانین فرمایا ایک کی بات دوسرے کو پہنچانا تاکہ باہم فساد کرین اور فرمایا اللہ عزوجل نے مجھے وحی کی ہی کہ ای لوگو تم خاکساری کرو کوئی تمہارا کسی پر بغاوت نہ کرے؛

## باب دونون دشنام باز شیطان ہین ایک دوسرے پر دعوی باطل کرتے اور دروغ بندی کرتے ہین

۱- عیاض بن حمار نے کہا ای رسول خدا کوئی شخص مجکو گالی دیتا ہی فرمایا المستبان شیطانان یتہاتران و یتکاذبان اسکا ترجمہ وہی ہی جو ترجمۃ الباب ہی ۲ دوسرا لفظ انکا رفعاً یہہ ہی کہ اللہ نے مجھے وحی کی ہی کہ تم تواضع کرو یہانتک کہ کوئی کسی پر بغی نکرے اور کوئی کسی پر فخر نکرے میںنے کہا ای رسول خدا بہلا اگر کوئی آدمی گالی دے مجھے ایک اہل مجلس کے روبرو جو مجھسے کمتر ہین اور مین اُسکو جواب دون کیا اسمین مجہپر کچھہ گناہ ہی فرمایا دو دشنام باز دو شیطان

ہین کہ ایک دوسرے پر دعوی باطل کرتے اور ایک دوسرے کو کاذب بتاتے ہین عیاض نے کہا مین حرب تہا واسطے حضرت کے مینے ایک ناقہ قبل اسلام کے بہیجا آپنے قبول نفرمایا اور کہا مین عطا، مشرکین کو مکروہ رکہتا ہون ؛

## باب مسلمان کو گالی دینا بُرا کہنا فسوق ہے یعنی اسلام سی خارج ہونا ہے

۱۔ حدیث سعد بن مالک مین رفعاً آیا ہی سباب المسلم فسوق اِس کا ترجمہ وہی ترجمۃ الباب ہی یہہ حدیث دلیل ہی اس بات پر کہ فرقہ دشنام بازِ صحابہ اسلام سے خارج ہی ۲ انس نے کہا حضرت فاحش لعّان سبّاب نہ تہے وقت عتاب کے اتنا کہتے ماله ترب جبينه یعنی اِسکو کیا ہوا ہی اِسکا ماتہا مٹی مین ملے یعنی یہہ خوار ہو ۳ عبد اللہ کا لفظ رفعاً یہہ ہے سباب المسلم فسوق وقتاله کفر یعنی لڑنا مسلمان سے کفر ہی ۴ ابو ذر نے رفعاً کہا ہی تہمت نہ لگائے کوئی آدمی کسی کو یعنی بدنام نکرے اور نہ کفر کی تہمت لگائے کہ یہہ تہمت اُسی پر پہر کر آتی ہی اگر صاحب اُسکا اس لائق نہین ہوتا ف اسی جگہہ سے رافضی کو نوارہ لعنت کہتے ہین کہ اُسکا تبرّا اُسی پر پہر کر گرتا ہی وللہ الحمد ۵ دوسرا لفظ ابو ذر کا رفعاً یہہ ہی جس نے دعوی کیا سوا اپنے باپ کا اور وہ جانتا ہی تو بیشک کافر ہوا اور جس نے دعوی کیا ایک قوم کا جن مین کا وہ نہین ہی تو بنا رکہی جگہہ اپنی آگ سے اور جس نے کافر کہا کسی شخص کو یا کہا عدو اللہ اور وہ ایسا نہین ہی تو یہہ کہنا اُسی پر لوٹ پڑتا ہی ۶ سلیمان بن صرد نے کہا دو آدمیون نے گالی گلوچ کی سامنے حضرت کے ایک کو اُنمین نہایت غضب آیا یہانتک کہ اُسکا چہرہ پہول گیا اور متغیر ہو گیا حضرت نے فرمایا مجہے ایک ایسا کلمہ معلوم ہی کہ اگر وہ اسکو کہتا تو یہہ اُسکا غصہ جاتا رہتا اُس شخص سے سننے پاس اُسکے جا کر کہا کہ حضرت نے یون فرمایا ہے کہ اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم کہہ کہا تو مجہمین کوئی بأس دیکہتا ہی مین کیا دیوانہ ہون چلا جا

ف غصہ اسی لئے حرام ہی کہ وقت غصے کے عقل قائم نہین رہتی ہی جنون اور کیا ہی اسی زوال عقل کا نام ہی خصوصًا مقابلہ مین ارشاد آنحضرت کے یہہ کہنا کہ کیا مین دیوانہ ہون اگر دیوانگی نہین ہی تو اور کیا ہی اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم ولا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم ۷ عبد اللہ نے کہا نہین ہین دو مسلمان مگر انکے بیچ مین اللہ کی طرف سے ایک پردہ ہی جب ایک اُن مین کا اپنے صاحب سے کوئی کلمہ ہُجر کہتا ہی تو اللہ کے پردی کو پھاڑ ڈالتا ہے اور جب ایک نے دوسرے کو کافر کہا تو اُن دو مین سے ایک کافر ہو گیا ف سرعت کرنا تکفیر مسلم مومن مین نہایت بد بات ہی تکفیر کے لئے تصریح کفر درکار ہوتی ہی محققین کے نزدیک تاویل سے کفر نہین آتا خصوصًا مسائل فرعیہ مین تاسیس تکفیر کرنا عجیب قضیۂ حیرت خیز و قصۂ وحشت آمیز ہی آج کل سودا تکفیر و تضلیل کا بہت سستا ما تہہ آتا ہی بائع و مشتری مین ضرور ایک نہ ایک کافر ہو جاتا ہی نسأل اللہ العافیۃ ہان انواع شرک و بدع مکفرہ مین جہل عذر نہین ہو سکتا ہے ؛

## باب جس نی لوگون سی دو بدو کلام نہ کیا

۱- عایشہ کہتی ہین حضرت نے ایک چیز کی اور اُس مین رخصت دی ایک قوم نے اُس سے تنزہ کیا یہہ بات حضرت کو پہنچی خطبہ پڑہا اللہ کی حمد کی پہر فرمایا تو مون کا کیا حال ہی کہ ایسی شئ سے تنزہ کرتے اور بچتے ہین جسکو مین کرتا ہون قسم ہی اللہ کی کہ مین اعلم مردم ہون ساتہہ اللہ کے اور سخت تر اُنکا ڈر مین ف حدیث دلیل ہی اسپر کہ جو شخص اُس شئ سے بچے جسکا صدور حضرت سے معلوم ہے اور وہ اوس بچنے کو تقویٰ و طہارت سمجھے تو وہ مبتدع ہی کیونکہ تقویٰ اتباع نبی مین ہوتا ہی نہ ابتداع طباع مین ۲ انس کہتے ہین حضرت کمتر کسی شخص کے روبرو ایسی بات کہتے جو اُسکو بُری لگے ایک دن آپ کے پاس ایک شخص آیا اُسپر اثر زردی کا تہا جب وہ اُٹہہ گیا

آپ نے اصحاب سے فرمایا کاش وہ اس زردی کو دگرگون کر دیتا یا دور کر دیتا؀

## باب ایک کا دوسرے کو منافق کہنا کسی تاویل کی وجہ سے

۱- علی کہتے ہین حضرت نے مجکو اور زبیر بن العوام کو بہیجا اور ہم دونون سوار تہے فرمایا جاؤ یہانتک کہ کذا و کذا روضہ تک پہنچو وہان ایک عورت ہی اُسکے ساتھہ ایک خط ہی طرف سے حاطب کے بنام مشرکین تم جاکر اُسکو لے آو ہمنے اُسکو راہ چلتے اونٹ پر اُسکے پایا جہان حضرت نے پتا دیا تہا ہمنے کہا وہ خط کہان ہی جو تیرے ساتھہ ہی کہا میرے ساتھہ کوئی خط نہین ہی ہمنے اُسکی اور اُسکے اونٹ کی تلاشی لی ہمارے صاحب نے کہا ہمکو تو کوئی خط نہین ملتا ہی مینے کہا حضرت نے جہوٹ نہین فرمایا ہی قسم ہی اُسکی جس کے ہاتہہ مین ہی جان میری مین تجکو ننگا کرونگا یا تو خط نکال کر دے اُسنے اپنا ہاتہہ طرف کمر کے بڑہایا اور وہ ایک ازار اُون کی پہنے ہوئے تہی اور خط نکال کر دیا ہم پاس حضرت کے آئے عمر نے کہا حاطب نے اللہ و رسول و مومنین کی خیانت کی مجہے چہوڑ دو کہ مین اسکی گردن ماروں اور کہا تونے یہہ خط کیسا لکہا کہا اور کچہہ بات نہین ہی مگر مین ایمان رکہتا ہون اللہ پر مینے چاہا کہ قوم پر ایک میرا احسان رہے حضرت نے فرمایا ای عمرؓ اِسنے سچ کہا کیا یہہ بدر مین حاضر نہ تہا شاید اللہ نے اُنکی طرف جہانکا اور فرمایا کرو تم جو چاہو تمہارے لئے جنت واجب ہوگئی ہی عمرؓ کی آنکہون سے آنسو بہے اور کہا اللہ و رسول جانین؀

## باب جسنے اپنے بہائی کو کافر کہا

۱- ابن عمر کا لفظ رفعاً یہہ ہی جس شخص نے اپنے بہائی کو کہا یا کافر تو ایک نے اُن مین سے رجوع بالکفر کیا ۲ دوسرا لفظ انکا رفعاً یون ہی جب دوسرے کو کافر کہا تو ایک اُنمین کا کافر ہوگیا وہ شخص جسکو اِسنے کافر کہا ہی اگر کافر ہی تو یہہ سچا ہی اور اگر ویسا نہین ہی جیسا کہ اِسنے

کہا ہی تو بھی کہنے والا کافر ہو کر پھرا :

## باب خوش ہونا دشمنون کا

۱- حدیث ابو ہریرہ مین آیا ہی کہ حضرت پناہ مانگا کرتے تھے سوء قضا و شماتت اعداء سے ف حصن حصین مین یہہ دعا یون آئی ہی اللھم انی اعوذ بک من جھد البلاء و درک الشقاء وسوء القضاء و شماتۃ الاعداء :

## باب اسراف کرنا مال مین

۱- ابو ہریرہ نے رفعاً کہا ہی اللہ پسند کرتا ہی تمہارے لئے تین کام اور خفا ہوتا ہی تم پر تین کام سے پسند کرتا ہی تمہارے لئے یہہ کہ عبادت کرو تم اللہ کی اور شریک نکرو ساتھہ اُسکے کسی شیء کو اور پکڑو تم سب رسّی اللہ کی اور خیر خواہی کرو اُس شخص کی جسکو اللہ نے تمہارے امر کا والی کیا ہی اور ناخوش رکھتا ہی واسطے تمہارے قیل و قال و کثرت سوال و اضاعت مال کو ۲ ابن عباس نے اِس آیت کی تفسیر مین وما انفقتم من شیٔ فھو یخلفہ وھو خیر الرازقین کہا ہی یعنی بغیر اسراف و تقتیر کے :

## باب ذکر مُبذّرین کا

۱- ابو العُبیدَین کہتے ہین مینے عبد اللہ سے سوال مبذرین کا کیا کہا یہہ وہ لوگ ہین جو غیر حق مین صرف کرتے ہین ۲ ابن عباس نے کہا مبذرین صرف کرنے والے ہین غیر حق مین یعنی ایسی جگہہ جہان اللہ کی مرضی نہین ہی یہہ وصف امراء و رُؤساء مین ہر جگہہ ہر قرن مین موجود رہا ہی اِلّا ماشاء اللہ اور بعض جاہل مولوی و فقیر بھی اس سرف مین گرفتار ہین :

## باب اِصلاح منازل کا یعنی گھرون کی درستی کا

۱- ابن عمر منبر پر کہتے تھے درست کرو اپنے لئے اپنی جگھون کو اور ڈراؤ اِن سانپون کو پہلے

اِس سے کہ وہ تمکو ڈرائین کیونکہ اُنکے مسلمان تمہارے لئیے ظاہر نہونگے اور ہمنے واللہ اُن سے
صلح نہین کی جب سے کہ ہم اُنکے دشمن بنے ہین ؀

## باب خرچ کرنا بنیاد مین

۱- خبّاب نے کہا آدمی اجر پاتا ہی ہر شئی مین مگر بنا مین یعنی جو مال عمارت بیوت ونحوہا مین صرف
ہوتا ہی اِسکا کچھہ ثواب نزدیک اللہ کے نہین ہی روپیہ پیسے کا مٹی مین ملانا ہی ؀

## باب کام کرنا آدمی کا اپنے مزدورون کے ساتھہ

۱- نافع بن عاصم کہتے ہین ابن عمر نے اپنے بھتیجے سے جو وہط سے آیا تھا کہا تیرے عُمّال کام کرتے
ہین کہا مجھے نہین معلوم کہا اگر تو ثقفی ہوتا تو تو بھی وہ کام کرتا جو تیرے عمال کرتے ہین پھر ہماری
طرف ملتفت ہوکر کہا آدمی جب اپنے عمال کے ساتھہ کام کرتا ہی اپنے گھر مین یا مال مین تو وہ
اللہ عزوجل کے عمّال مین سے ایک عامل ہوتا ہی ؀

## باب تطاول کرنا بنیان مین

۱- حدیث ابوہریرہ مین فرمایا ہی قیامت قائم نہوگی یہانتک کہ درازی کرین لوگ بنیان مین
**ف** یہہ حدیث معجزہ روشن ہی اِس زمانہ کا تطاول بنیان دیکھکر یقین ہوتا ہی کہ اب
زمانہ قیام ساعت کا سایہ گستر ہی اشراط اُسکے نمایان ہوگئے **۲** حسن کہتے ہین ہم گھرون مین
حضرت کی بی بیون کے زمانۂ خلافت عثمان بن عفان مین داخل ہوتے اور اُنکی چھتین اپنے
ہاتھہ سے چھو لیتے **ف** اُس زمانہ کے سقوف چار گز سے زیادہ اونچے نہ تھے اب چہار چند
اُسکے بلندی سقف کی رکھی جاتی ہی یہہ سرف وتبذیر مین داخل ہی **۳** داؤد بن قیس کہتے ہین
مینے حجرات دیکھے جرید نخل کے وہ باہر سے بالون کے ٹاٹ سے چھپے ہوئے تھے مین گمان کرتا ہون کہ گھر کا
عرض یعنی صحن دروازہ حجرہ سے گھر کے دروازہ تک قریب چھہ یا سات گز کے ہوگا اور اندر کے

گہرکا اندازہ دس گز ہوگا اور گمان کرتا ہون کہ اونچائی درمیان آٹھہ سات کے ہوگی اسی
کے قریب اور زمین قریب دروازۂ عائیشہ کے کھڑا ہوا وہ مغرب رویہ تھا **ف** ظاہر
سیاق مقتضی اسکا ہی کہ مراد گز سے اِس جگہہ شرعی گز ہوگا جو ایک ہاتہہ کا ہوتا ہی نہ سماری
گز جو قریب دو ہاتہہ کے ہوتا ہی حدیث دلیل ہی قصر بناپر ع بنار اقصر میگوید یعنی مختصر باید
**۳** عبداللہ رومی کہتے ہین مین ام طلق کے پاس گیا مینے کہا تمہارے گہر کی چہت بہت
قصیر ہی کہا ای بیٹے امیر المومنین عمر بن خطاب نے اپنے عمال کو لکہا ہی کہ تم اپنی بنار کو طویل
نکرو کہ یہہ تمہارے ایام کی بدی ہی کسی نے کیا خوب کہا ہی **ع**

| الا یا صاحب القصر المعلیٰ | ستدفن عن قریب فی التراب |
|---|---|
| لہا ملک ینادی کل یوم | لدوا للموت وابنوا للخراب |

## باب جو شخص گہر بنائے

۱۔ حبۃ بن خالد وسواء بن خالد پاس حضرت کے آئے حضرت ایک دیوار یا گہر درست کر رہے
تہے اِن دونون نے آپ کی اعانت کی **۲** قیس بن ابی حازم کہتے ہین ہم پاس خبّاب کے گئے
اُنکی عیادت کرنے کو اُنہون نے سات داغ دیئے تہے کہا ہمارے اگلے یار چل بسے دنیا نے
اُنکو کچہہ نقصان ندیا اور ہمنے وہ کچہہ پایا جس کے لئے ہم کوئی جگہہ نہین پاتے ہین مگر خاک اور
اگر حضرت نے ہمکو منع نکیا ہوتا کہ ہم موت مانگین تو مین موت مانگتا پہر ہم پاس اُنکے دوسری
بار آئے وہ ایک دیوار اپنی بنارہے تہے کہنے لگے مسلم کو ہر شئے کے خرچ کرنے مین اجر ملتا ہے
مگر اُس شئے مین جو خاک مین ملاتا ہی یعنی عمارت مین **۳** ابن عمرو کہتے ہین حضرت نے گذر کیا اور
مین ایک جہوپڑا اپنا درست کرتا تہا فرمایا یہہ کیا ہی مینے کہا اپنے جہوپڑے کو درست کرتا ہون
ای رسول خدا فرمایا الامر اسرع من ذلک لفظ حدیث کا خُصّ ہی خص کہتے ہین اُس گہر کو

جو چوب و نی سے بنایا جائے ۵

| | |
|---|---|
| داشت لقمان یکی کریچہ تنگ | چون گلوگاہ نای و سینۂ چنگ |
| بوالفضولی سوال کرد از وی | کین چہ خانہ ست یک بدست و سہ نی |
| با دم سرد و چشم گریان پیر | گفت ھذا لمن یموت کثیر |

## باب ذکر مسکن واسع کا

۱- حدیث نافع بن عبد الوارث مین رفعًا آیا ہی کہ مرد کی سعادت مین سی ہی مسکن واسع وجار صالح ومرکب ہنی

## باب بنانا غرفون کا

۱- ثابت ہمراہ انس کے ایک زاویہ مین تھے بالائی غرفہ اتنے مین اذان سُنی نیچے اُترے ثابت بھی اُترے قدم قریب قریب رکھے اور کہا مین ساتھہ زید بن ثابت کے تہا وہ میرے ساتھہ اسی طرح کی چال چلے تھے پھر کہا کہ تونے جانا کہ مین تیرے ساتھہ کیون اس طرح چلا اور مینے یہہ کام کیون تیرے ساتھہ کیا یہہ اسلیئے کہ حضرت بھی چال میرے ساتھہ چلے تھے اور فرمایا تھا کہ تونے جانا کہ مین اس طرح کیون چلا مینے کہا اللہ و رسول جانین کہا اس لئے کہ گنتی ہمارے قدمون کی طلب نماز مین زیادہ ہو؛

## باب ذکر نقش بنیان کا

۱- حدیث ابو ہریرہ مین رفعًا آیا ہی قائم نہو گی قیامت یہانتک کہ بناوین لوگ گھر مشابہ مراحل کے ابراہیم نے کہا یعنی جامۂ مخطط کے ف یہہ حدیث معجزہ ہی اور اب اسی قسم کے گھر مزخرف ہر جگہہ بنائے جاتے ہین الا ماشاء اللہ ۲ ورّاد کاتب مغیرہ کہتے ہین معاویہ نے مغیرہ کو لکھا کہ تمنے جو حضرت سے سنا ہو وہ مجکو لکھہ بھیجو مغیرہ نے لکھا کہ حضرت پیچھے ہر نماز کے یون کہا کرتے تھے لا الہ الا اللہ وحدہ لا شریک لہ لہ الملک ولہ الحمد وھو علی کل شیء قدیر

اللهم لا مانع لما اعطیت ولا معطی لما منعت ولا ینفع ذا الجد منك الجد اور یہہ کہا
کہ منع فرماتے تہے قیل وقال وکثرت سوال واضاعت مال سے اور نہی کرتے تہے عقوق اُمہات
وواٗدبنات ومنع وہات سے ۳ ابو ہریرہ کا لفظ رفعًا یہہ ہی نجات ندیگا کسی کو تم مین سے
عمل کہا اورنہ آپکو ای رسول خدا فرمایا اورنہ مجکو مگر یہہ کہ چہپالے اللہ مجکو اپنی رحمت سے سو
تم سیدہے چلے جاؤ اور مقاربت کرو اور صبح وشام عبادت کرو اور کچہہ رات کی تاریکی
مین اور لازم پکڑو میانہ روی کو۔

## باب رفق یعنی نرمی کرنیکا

۱۔ عائشہ نے کہا ایک گروہ یہود کا پاس حضرت کے آیا اور کہا السّام علیك مین سمجہہ گئی
مینے کہا علیکم السام واللعنة حضرت نے فرمایا مہلا یا عائشة ان الله یحب الرفق
فی الامر کله یعنی جانے دے ای عایشہ اللہ سارے کامون مین نرمی کو دوست رکہتا ہے
مینے کہا ای رسول خدا کیا تمنے نہین سنا کہ اِنہون نے کیا کہا فرمایا مینے وعلیکم کہدیا ۲ جریر بن عبد اللہ
کا لفظ رفعًا یہہ ہی جو محروم ہوا رفق سے وہ محروم ہوا خیر سے ۳ ابو الدرداء کا لفظ رفعًا یہہ ہی جسکو ملا حصہ
اُسکا رفق سے اُسکو ملا حصہ اُسکا خیر سے اور جو محروم ہوا اپنے حصۂ رفق سے وہ محروم ہوا اپنے حصۂ خیر
سے بہت بہاری شئے ترازو مین دِن قیامت کے حُسن خُلق ہوگا اور بیشک اللہ دشمن رکہتا ہی فاحش
بذی کو ۴ حدیث عائشہ مین فرمایا ہی اقیلوا ذوی الهیئات عثراتهم یعنی لغزش بے صورت دار لوگون
کے درگذر کرو ف یعنی جو لوگ معزز وضعدار ہین اگر اُنسے کوئی لغزش ہوجاوے تو اُنپر الیسا
مواخذہ نکرو جیسا کہ اراذل کے ساتہہ کیا جاتا ہی بلکہ اُنکے ٹہوکر کہانے سے چشم پوشی کرجاؤ
لکن حدود اِس سے مستثنیٰ ہین مراد عثرات سے محقرات امور ہین ۵ انس نے رفعًا کہا ہی نہین
ہوتا ہی خرق کسی شئے مین لکن اُسکو عیب دار کردیتا ہی اور اللہ رفیق ہی رفق کو دوست رکہتا ہے ۶ ابو سعید خدری

کہتے ہین حضرت شرم مین کواری لڑکی سے اندر پردہ کے بہی سخت تر تہے اور جب کسی شئ کو مکروہ رکہتے تو ہم آپ کے چہرے مین اُس کراہت کو پہچان لیتے ۷ حدیث ابن عباس مین رفعاً آیا ہی کہ ہدی صالح وسمت واقتصاد ایک جزو ہی ستر اجزاء نبوت سے ۸ عایشہ کہتی ہین مین ایک اونٹ پر تہی اُس اونٹ مین صعوبت تہی حضرت نے مجہسے کہا تو رفق اختیار کر کہ وہ جس کسی شئ مین ہوتا ہی اُسکو زینت دیتا ہی اور کسی شئ سے جُدا نہین کیا جاتا لکن اُسکو عیب دار کردیتا ہی ۹ ابوہریرہ نے رفعاً کہا ہی بچو تم کنجوسی سے کہ اِسنے تمسے اگلون کو ہلاک کیا ہی اُنہون نے خون بہایا اور قطع رحم کیا ظلم ظلمات ہی دن قیامت کے :

## باب نرمی کرنا معیشت مین

۱ـ کثیر بن عبید کہتے ہین مین پاس عائشہ کے گیا کہا اِسکو تہام مین اپنے نقاب کو سی لون مین تہامے رہا مینے کہا ای ام المومنین اگر مین باہر نکل کر اُنکو خبر کردون تو وہ اِسکو تمہارا بخل شمار کرینگے کہا ابصر شانك دیکہ اپنے حال کو نہین جدید ہی واسطے اُسکے جو پُرانا نہین پہنتا ہی :

## باب بندی کو رفق پر ملتا ہے

۱ـ عبد اللہ بن مغفل نے رفعاً کہا ہی اللہ رفیق ہی رفق کو دوست رکہتا ہی اور دیتا ہی رفق پر وہ جو عنف پر نہین دیتا حمید سے بہی مثل اسکی مروی ہی :

## باب تسکین کا

۱ـ حدیث انس بن مالک مین فرمایا ہی آسانی کرو مشکل مین نہ ڈالو تسکین دو نفرت نہ دلاؤ ۲ ابن عمرو کہتے ہین بنی اسرائیل مین کچہ مہمان آئے گہر مین ایک کُتیا تہی کہا ای کُتیا تو ہمارے مہمانون پر مت بہونکنا اُسکے پیٹ مین پلے چلائے یہہ ذکر سامنے اُنکے نبی کے ہوا کہا ان مثل ھذا کمثل امۃ تکون بعدکم یغلب سفہاء ھا علماء ھا یعنی اسکی کہاوت ایسی ہی جیسے کہ ایک اُمت

بعد تمہارے ہوگی اُس اُمت کے نادان لوگ علماء پر غالب ہونگے **ف** اِس زمانہ آخر مین مصداق اِس مثل کا بخوبی مشہود و موجود ہی ؛

## باب خُرق کا

۱- حدیث عائشہ جس مین ذکر صعوبت شتر اور رفق کا ہی پہلے باب الرفق مین گذر چکی ہی اِس مین اتنا زیادہ ہی کہ مین اُس اونٹ کو مارنے لگی اُسپر حضرت نے فرمایا علیك بالرفق فان الرفق لا یکون فی شئ الا زانہ ولا ینزع من شئ الا شانہ ۲ ابو نضرہ نے کہا ہم مین کا ایک شخص تہا اُسکو جابر یا جوئبر کہتے تہے مجکو ایک کام ہوا طرف عمر کے اُنکی خلافت مین سو مین مدینہ پہنچا رات کو اور صبح کو اُنکے پاس گیا مجکو فطنت و لسان تہی یا یون کہا کہ مین گویا تہا مینے دنیا کا ذکر شروع کیا اور اُسکو صغیر کر دکہایا اور اُسکو اس طرح پر چہوڑا کہ وہ کچہ بہی نہ تہی پاس عمر کے ایک مرد سفید موی سفید جامہ تہا جب مین فارغ ہوا اُسنے کہا تیرا ہر قول تیرے لئے مقارب تہا مگر وقوع تیرا دنیا مین تو جانتا ہی کہ دنیا کیا ہی دنیا مین ہمارا بلاغ ہی یا کہا زاد ہی طرف آخرت کے اسی دنیا مین ہمارے اعمال ہین جنکی جزا ہمکو آخرت مین ملیگی پس شروع کیا ذکر دنیا کا ایک مرد نے جو اعلم تر تہا مجہسے مینے کہا ای امیر المومنین یہہ کون شخص پاس آپکے بیٹہا ہی کہا سید المسلمین ابی بن کعب ۳ براء بن عازب نے رفعاً کہا ہی کہ اشرہ شر ہی ؛

## باب اِصطناع مال کا

۱- حنش بن حارث اپنے باپ سے راوی ہین کہ ہم مین جب کسی شخص کا گہوڑا بچہ دیتا اور وہ اُسکو نحر کرتا تو کہتا مین اتنا جیون گا کہ اِسپر سوار ہونگا ہمارے پاس عمر کا خط آیا کہ تم اصلاح کرو اُسکی جو اللہ نے تمکو دیا ہی کیونکہ اِس کام مین تنفس ہی ۲ ہشام بن زید نے رفعاً کہا ہی کہ اگر قیامت قائم ہو اور رہا تہہ مین کسی ایک تمہارے کے فسیلہ ہو تو اگر اُس سے بن سکے کہ

وہ کہڑا انہو جبتک کہ اُسکو بُو نلے تو چاہیئے کہ اُسکو لگا دے ۳ عبد اللہ بن سلام کہتے ہین اگر تو سُنے کہ دجّال نکلا اور تو ایک درخت لگانے کو ہو تو جلدی نکر بلکہ اُسکو درست کر لے کیونکہ لوگ بعد اسکے زندہ رہین گے ؞

## باب مظلوم کی دُعا کا

۱- حدیث ابو ہریرہ مین رفعاً آیا ہی تین دعائین ہین مستجاب دعا مظلوم کی دعا مسافر کی بددعا باپ کی بیٹے پر ؞

## باب بندہ کا رزق مانگنا اللہ سے

لقولہ وارزقنا وانت خیر الرازقین ۱- جابر کہتے ہین کہ حضرت منبر پر تہے طرف یمن کے نظر کی اور کہا اللھم اقبل بقلوبھم اور طرف عراق کے دیکہا اور اسی طرح کہا پہر ہر افق کی طرف نظر کی اسی طرح فرمایا پہر کہا اللھم ارزقنا من تراث الارض وبارك لنا فی مدنا وصاعنا

**ف** برکت مُد وصاع کی اب تک مدینہ مین مشہور ہی یہہ دعا حضرت کی اللہ نے قبول فرمائی ولله الحمد

## باب ظلم اندہیرا ہے

۱- جابر بن عبد اللہ نے رفعاً کہا ہی بچو ظلم سے ظلم ظلمات ہی دن قیامت کے اور بچو کنجوسی سے کنجوسی نے ہلاک کیا اُونکو جو تمسے پہلے تہے اور آمادہ کیا اُنکو خونریزی واستحلال محارم پر ۲ ابن عمر کا لفظ رفعاً یہہ ہی الظلم ظلمات یوم القیامۃ ۳ ابو سعید نے رفعاً کہا ہی مومنین جب آگ سے رہائی پائینگے ایک پل پر درمیان جنت ونار کے روکے جاوینگے اُنکے مظالم کا جو دُنیا مین ہوئے تہے قصاص لیا جاویگا یہانتک کہ جب تنقیہ وتہذیب ہوجائیگی تب اُنکو اذن ہوگا جنت مین جانے کا قسم ہی اُسکی جسکے ہاتہہ مین ہی جان محمدؐ کی ایک ایک اُنمین کا زیادہ راہ یاب ہوگا اپنی منزل کا بہ نسبت دنیا کے ۴ حدیث ابو ہریرہ مین فرمایا ہی بچو تم ظلم سے ظلم ظلمات ہی دن قیامت کے اور بچو تم فحش سے بیشک اللہ دوست نہین رکہتا ہی فاحش متفحش کو اور بچو تم

کنجوسی سے کہ وہ داعی ہوئی تمسے اگلون کی طرف قطع رحم کے اور داعی ہوئی طرف استحلال محارم کے
۵ جابر کا لفظ رفعًا یون ہی ایاکم و الظلم فان الظلم ظلمات یوم القیامۃ و اتقوا الشح فانہ
اھلک من کان قبلکم و حملھم علی ان سفکوا دماءھم و استحلوا محارمھم ترجمہ ان الفاظ
کا پہلے گذر چکا ہی ۶ ابو الضحی کہتے ہین مسروق و شتیر بن شکل مسجد مین مجتمع ہوئے مسجد کے حلقے
اُنکی طرف جھکے مسروق نے کہا ہم نہین دیکھتے کہ یہہ لوگ ہمارے پاس فراہم ہوئے ہون مگر اسی لیے
کہ ہمسے خیر یعنی علم کی سماعت کرین سو یا تو تم عبد اللہ سے حدیث کرو اور مین تمہاری تصدیق کرون
یا مین عبد اللہ سے حدیث کرون اور تم میری تصدیق کرو شتیر نے کہا ای ابا عایشہ تمہین بیان کرو
مسروق نے کہا تو نے عبد اللہ سے سنا ہوگا کہ وہ کہتے تھے دونون آنکھین زنا کرتی ہین اور دونون
ہاتھ زنا کرتے ہین اور دونون پانون زنا کرتے ہین پہر شرمگاہ اُسکی تصدیق کرے یا تکذیب شتیر نے
کہا ہان مینے بہی اُنکو اسی طرح کہتے سُنا تہا مسروق نے کہا بھلا تو نے عبد اللہ کو یہہ بہی کہتے سنا ہی
کہ نہین ہی قرآن مین کوئی آیت جامع تر حلال و حرام و امر و نہی کو اس آیت سے ان اللہ یامر بالعدل
والاحسان و ایتاء ذی القربیٰ الایۃ کہا نعم و انا قد سمعتہ کہا بھلا یہہ بہی تو نے اُنکو کہتے
ہوئے سنا ہی کہ نہین ہی قرآن مین کوئی آیت جلد تر کشایش مین اس قول سے و من یتق اللہ
یجعل لہ مخرجا و یرزقہ من حیث لا یحتسب کہا نعم و انا قد سمعتہ کہا بھلا تو نے یہہ بہی
عبد اللہ سے سُنا ہی کہ نہین ہی قرآن مین کوئی آیت سخت تر تفویض مین اس قول سے قل
یا عبادی الذین اسرفوا علی انفسہم لا تقنطوا من رحمۃ اللہ ان اللہ یغفر الذنوب
جمیعا انہ ھو الغفور الرحیم کہا ہان مینے اُنسے سُنا ہی ۷ ابو ذر نے رفعًا کہا ہی طرف سے اللہ
تبارک و تعالی کے ای میرے بندو حرام کیا ہی مینے ظلم اپنی جان پر اور حرام کیا ہی اُسکو درمیان
تمہارے سو تم ظلم نکرو ای میرے بندو تم وہ ہو کہ رات دن خطا کرتے ہو اور مین گناہ بخشتا رہتا ہون

اور کچھہ پروا نہین کرتا سو تم مجھسے استغفار کرو مین تمکو بخشدونگا ای میرے بندو تم سب بھوکے ہو مگر جسکو مین کھلاؤن تم مجھسے کھانا مانگو مین تمکو کھانا دونگا ای میرے بندو تم سب ننگے ہو مگر جسکو مین پہناؤن تم مجھسے کپڑا مانگو مین تمکو پہناؤنگا ای میرے بندو اگر اگلے اور پچھلے اور انس وجن تمھارے اتقی قلب عبد پر تم مین سے ہون تو یہہ کچھہ میری ملک مین زیادتی نکریگا اور اگر افجر قلب مرد پر ہون تو یہہ کچھہ میری ملک مین سے کم نکریگا اور اگر سب کے سب ایک زمین مین جمع ہون اور مجھسے سوال کرین اور مین ہر انسان کو اُنمین سے اُسکا سوال عطا کرون تو یہہ کچھہ میری ملک مین سے کم نکریگا مگر جتنا کہ دریا کم ہوتا ہی ایک بار کے غوطہ لگانے سے خیط کے ای میرے بندو یہہ تمھارے اعمال ہین مینے اِنکو تمپر رکھا ہی سو جو کوئی خیر پائے وہ اللہ کی حمد کرے اور جو کوئی اور کچھہ پائے وہ ملامت نکرے مگر اپنی جان کو ابوادریس خولانی جب یہہ حدیث بیان کرتے تو گھٹنون کے بل ہو جاتے **ف** یہہ حدیث نہایت اشرف و اعلیٰ و اکرم و اولیٰ ہی امام ربانی قاضی القضاۃ قطر یمانی محمد بن علی شوکانی رحمہ نے اس حدیث کی شرح مستقل نثر الجوہر نام لکھی ہی اور ہمنے خلاصہ اُس شرح کا فارسی وار دو مین بذیل بعض رسائل ذکر کیا ہے

## باب کفارۂ مریض کا

اغضیف بن الحارث کہتے ہین کہ ایک مرد پاس ابو عبیدہ بن الجراح کے آیا وہ بیمار تھے کہا امیر کا اجر کیسا ہی کہا تم جانتے ہو کہ تمکو کس چیز مین اجر ملتا ہی کہا مصائب مین جسکو ہم مکروہ رکہتے ہین کہا تمکو اجر تمھارے نفقہ کا راہ خدا مین ملتا ہی اور جو تمپر نفقہ ہوتا ہی پہر آدات پالان کو گنا یہانتک کہ عذار اسپ عربی تک پہنچے پہر کہا ولکن یہہ وصب جو تمھارے اجساد مین پہنچتا ہی اللہ اسکے سبب سے کفارہ تمھارے خطایا کا کرتا ہی ۲ ابو سعید خدری و ابو ہریرہ نے رفعًا کہا ہی نہین پہنچتی ہی مسلمان کو کوئی سختی اور بیماری اور فکر و رنج واذی و غم یہانتک کے جو کانٹا اُسکو چُبھتا ہی لکن اللہ

اُس سے کفارہ اُسکی خطاؤن کا کرتا ہی ۳ عبد الرحمن کے باپ سعید کہتے ہین مین ساتھہ سلمان کے تہا
اُنہون نے ایک بیمار کی عیادت کندہ مین کی جب اُسپر داخل ہوئے کہا تجہے خوشی ہو کہ اللہ مومن
کے مرض کو کفارہ اور معذرت کر دیتا ہی اور فاجر کی بیماری جیسے شتر جسکو اُسکے لوگون نے باندہ
رکہا پہر اُسکو چہوڑ دیا اس شتر نے کچہہ نہ جانا کہ کیون اُسکو باندہا اور کیون چہوڑا ۴ حدیث ابوہریرہ
مین فرمایا ہی ہمیشہ رہتی ہی بلا مومن و مومنہ کو اُسکے جسد و اہل و مال مین یہانتک کہ وہ ملتا ہے
اللہ عزوجل سے اور نہین ہوتی اُسپر کوئی خطا ۵ یہہ حدیث محمد بن عمرو سے بہی مروی ہی بزیادت
لفظ ولد ۶ ابوہریرہ نے کہا ایک مرد پاس حضرت کے آیا آپ نے فرمایا تجکو ام ملدم نے بہی کبہی
پکڑا ہی اُسنے کہا اُم ملدم کیا ہی فرمایا ایک گرمی ہی درمیان کہال و گوشت کے کہا نہین جب وہ
اُٹھہ کر چلا گیا تو فرمایا جس کو یہہ بات خوش آئے کہ وہ طرف ایک مرد دوزخی کے دیکہے یعنی تو اُسکو
دیکہے معلوم ہوا کہ بالکل بیمار نہونا علامت اہل نار ہی مسلمان کی شان یہہ ہی کہ اُسپر صحت و مرض دونون طاری ہوا کرین

## باب عیادت کرنے کا رات کو

۱- خالد بن الربیع کہتے ہین جب حذیفہ بیماری ہوئے اونکے رہط اور انصار نے سنا وہ پاس
انکے جوف لیل یا وقت صبح کے آئے کہا یہہ کون ساعت ہی ہمنے کہا جوف لیل یا وقت صبح
ہی کہا اعوذ باللہ من صباح النار تم میرے لئے کفن بہی لائے ہو ہمنے کہا ہان کہا گران
قیمت کفن نکیا کرو کیونکہ اگر میرے لئے نزدیک اللہ کے بہتری ہی تو اس سے بہتر کفن بدل دیا
جاویگا اور اگر دوسری طرح پر ہی تو یہہ جلد سلب کر لیا جائیگا ابن ادریس نے کہا ہم پاس اُنکے
بعض شب مین گئے تہے ۲ عائشہ نے رفعا کہا ہی جب بیمار ہوتا ہی مومن صاف پاک کر دیتا ہی
اُسکو اللہ جس طرح کہ بہٹی لوہے کی میل کچیل کو پاک صاف کر دیتی ہی ۳ دوسرا لفظ انکا رفعا
یہہ ہی نہین ہی کوئی مسلمان کہ پہنچے اُسکو کوئی مصیبت درد یا بیماری کی لکن اُسکے گناہونکا کفارہ

ہوتا ہی یہانتک کہ اگر کوئی کانٹا لگتا ہی یا کوئی نکبت پہنچتی ہی یعنی اُسکا بہی اجر ملتا ہی ۴ عایشہ بنت سعد نے کہا کہ میرے باپ مکہ مین سخت بیمار ہوئے وہ کہتے ہین حضرت میری عیادت کو آئے مینے کہا ای رسول خدا مین بہت سا مال چہوڑے جاتا ہون اور مین نہین چہوڑتا مگر ایک لڑکی کیا مین دو ثلث مال کی وصیت کرجاؤن اور ایک ثلث چہوڑ جاؤن فرمایا نہین کہا نصف کی وصیت کرون اور نصف واسطے دختر کے چہوڑ جاؤن کہا نہین کہا ثلث کی وصیت کرون اور دو ثلث واسطے اُسکے چہوڑ دون فرمایا الثلث والثلث کثیر پہر اپنا ہاتہہ میرے ماتہے پر رکہا اور میرے چہرہ و شکم پر ہاتہہ پہیرا پہر کہا اللهم اشف سعدا واتم له ہجرته مین ہمیشہ خنکی آپ کے ہاتہہ کی اپنے جگر پر اپنے خیال مین پاتا ہون یہانتک کہ اِسدم تک بہی ؛

## باب لکہا جاتا ہی واسطی بیمار کی وہ عمل جو کیا کرتا تہا جبکہ تندرست تہا

۱- ابن عمرو کا لفظ رفعًا یہہ ہی نہین بیمار ہوتا ہی کوئی لکن لکہا جاتا ہی اُسکے لئے مثل اُسکے جو کیا کرتا تہا اور وہ صحیح تہا ۲ حدیث انس ہین فرمایا ہی نہین ہی کوئی مسلمان کہ مبتلا کیا اُسکو اللہ نے اُسکے جسد مین مگر لکہا جاتا ہی واسطے اُسکے وہ عمل جو صحت مین کرتا تہا جبتک کہ وہ تندرست ہو اگر اُسکو عافیت دی تو دہو ڈالا اور اگر قبض کر لیا تو بخشدیا ۳ یہہ حدیث انس سے بطریق دیگر بہی آئی ہی بجائے عافیت لفظ شفا کہا ہی ۴ ابو ہریرہ کہتے ہین تپ پاس حضرت کے آئی کہا مجہے بہیجو پاس اُنکے جو نزدیک تمہارے بہت اچہے ہین حضرت نے پاس انصار کے بہیجدی چہہ راتدن اُنپر تپ چڑہی ہی اُنکو ناگوار ہوا حضرت اُنکے گہرون مین آئے انصار نے شکوہ کیا حضرت ایک ایک کے گہر مین گئے اور اُنکے لئے دعائے عافیت کی جب پہرے آپکے پیچہے ایک عورت لگی کہا قسم ہی اُسکی جسنے تمکو سچ مچ نبی کرکے بہیجا ہی مین انصار مین سے ہون اور میرا باپ بہی انصاری ہی تم میرے لئے بہی دعا کرو جس طرح کہ تمنے انصار کے لئے دعا کی ہی فرمایا

تو کیا چاہتی ہی اگر یہہ چاہتی ہی کہ مین تیرے لئے اللہ سے دعا کرون کہ وہ تجکو معاف کر دے تو دعا کرون اور اگر یہہ چاہتی ہی کہ تو صبر کرے اور تجکو جنت ملے کہا بلکہ مین صبر کرون گی اور مین جنت کو منع نہین کرتی ۵ ابو ہریرہ کہتے ہین نہین پہنچتا مجکو کوئی مرض دوست تر مجکو تپ سے کیونکہ یہہ میرے ہر عضو مین داخل ہوتی ہی اور اللہ عزوجل ہر عضو کو حصہ اُسکا اجر سے دیتا ہی

| | |
|---|---|
| تا آمدہ بشہر وجود م تپ غمت | اگر مش بسیر کوچۂ ہر استخوان کنم |

۶ ابو بجیلہ سے کہا اللہ سے دعا کرو کہا اللھم انقص من المرض ولا تنقص من الاجر کہا دعا کرو دعا کرو کہا اللھم اجعلنی من المقربین واجعل اھلی من الحور العین ۷ عطا بن ابی رباح کہتے ہین ابن عباس نے مجہسے کہا کیا مین تجکو ایک عورت اہل جنت سے نہ دکہاؤن مینے کہا ہان کہا یہہ کالی عورت پاس حضرت کے آئی تہی اُسنے کہا مجہے مرگی آتی ہی اور مین ننگی ہو جاتی ہون تم اللہ سے دعا کرو کہا اگر تو چاہے تو صبر کر اور تیرے لئے جنت ہی اور اگر تو چاہے تو مین اللہ سے دعا کرون کہ وہ تجکو عافیت دے اُسنے کہا مین ننگی ہو جاتی ہون اللہ سے میرے لئے دعا کرو کہ مین ننگی نہون حضرت نے اُسکے لئے دعا کی ۸ دوسری روایت مین آیا ہی کہ عطا نے کہا مینے ام زفر یعنی اُس عورت دراز قد سیہ فام کو سُلم کعبہ پر دیکہا ہی اور عائشہ نے کہا ہی کہ حضرت نے فرمایا نہین لگتا مومن کو کوئی کانٹا یا اُس سے اوپر لکن وہ کفارہ ہوتا ہی ۹ ابو ہریرہ کا لفظ رفعاً یہہ ہی نہین ہے کوئی مسلمان کہ چبہے اسکو کوئی کانٹا دنیا مین اور وہ امید اجر کی رکہے لکن بدلا ہوتا ہی اُسکی خطاؤن کا دن قیامت کے ۱۰ جابر نے رفعاً کہا ہی نہین ہی کوئی مومن و مومنہ اور نہ مسلم و مسلمہ کہ کسی طرح کا بیمار ہو لکن کم کر دیتا ہی اللہ بسبب اُسکے خطائین اُسکی ؛

## باب کیا بیمار کا یہہ کہنا کہ مین بیمار ہون شکایت ہے

۱ ہشام کے باپ کہتے ہین کہ مین اور ابن الزبیر اسماء پر داخل ہوئے قبل قتل عبد اللہ کے دس رات

اور اسماء بیمار تہین عبداللہ نے اُنسے کہا تم آپکو کس طرح پاتی ہو کہا مین بیمار ہون کہا مین موت مین
ہون اسماء نے کہا شاید تو میرا مرنا چاہتا ہی اسی لیئے تو موت کی تمنا کرتا ہی سو مت کر قسم ہی اللہ کی
مین نہین چاہتی کہ مین مرون جب تک دو باتون مین سے ایک بات مجہپر نہو یا تو مارا جاے مین امید
اجر کی کرون یا تو ظفریاب ہو کہ میری آنکھ ٹھنڈی ہو دور رکھ آپکو اس سے کہ عرض کیا جائے
تجہپر ایک خطہ جو تیرے موافق نہو اور تو اُسکو قبول کرے کراہیت موت سے ابن الزبیر کا
مطلب تہا کہ مین مقتول ہون اور میرا قتل تمکو اندوہناک کرے ۲ ابو سعید خدری پاس حضرت
کے آئے آپ تپ مین پڑے تہے آپ کے اوپر ایک قطیفہ تہا اُسپر ہاتھ رکھا حرارت تپ کی
قطیفہ کے اوپر پائی ابو سعید نے کہا ای رسول خدا آپ کو بہت سخت تپ ہی فرمایا ہمارا یہی حال
ہی کہ ہمپر بلا سخت ہوتی ہی اور دُگنا اجر دیا جاتا ہی کہا ای رسول خدا کون لوگ سخت تر ہین بلا مین
فرمایا انبیاء پہر صالحین اُن مین کوئی گرفتار محتاجی ہوتا یہانتک کہ نپاتا مگر ایک عبارت اُسکو کاٹکر
پہنتا یا مبتلائی قمل ہوتا یہانتک کہ وہ اُسکو قتل کرتے اور ایک اُنمین کا بلاء سے نہایت درجہ خوش
ہوتا جیسے کوئی تمہارا عطا سے خوش ہوتا ہی ۵

| چہ خوش بود کہ دل تنگ ما درست کرد | خدا دراز کند عمر زخم کاری ما |
|---|---|

## باب بیہوش کی عیادت کرنا

۱- جابر بن عبداللہ کہتے ہین مین بیمار ہوا حضرت مع ابو بکر میری عیادت کو آئے دونون پائون
آئے مجہے بیہوش غش مین پایا حضرت نے وضو کرکے وضو کا پانی مجہپر ڈالا مین ہوش مین آگیا دیکھا حضرت
ہین مینے کہا ای رسول خدا مین اپنے مال مین کیا کرون آپ حکم دین میرے مال مین حضرت
نے کچھ جواب ندیا یہانتک کہ آیت میراث نازل ہوئی



## باب بچون کی عیادت کرنا

۱۔ اسامہ بن زید کہتے ہین ایک بچہ دختر رسول خدا صلعم کا بیماری ہوگیا اُسکی مان نے آدمی آپکے
حضرت کے بہیجا کہ میرا بچہ موت مین ہے حضرت نے اُس قاصد سے کہا جا اُس سے کہہ ان للّٰہ
ما اخذ ولہ ما اعطی وکل شئ عندہٗ الی اجل مسمی تو صبر کر اور امید اجر کی رکہہ وہ قاصد
گیا اور اُسنے یہہ خبر کہی دختر نے پہر اُسکو بہیجا وہ پہر آیا اور کہا قسم دی ہے کہ آپ تشریف لائین
حضرت معہ چند نفر اصحاب اُٹھہ کہڑے ہوئے اُنہین سعد بن عبادہ بہی تہے حضرت نے بچے کو لیکر
درمیان دونون ہاتہون اپنے کے رکہا اُسکے سینے سے شک کی آواز آتی تہی حضرت کی آنکہون سے
آنسو بہنے لگے سعد نے کہا تم روتے ہو اور اللہ کے رسول ہو فرمایا انما ہی رحمۃ لہا ان اللہ
لا یرحم من عبادہ الا الرحماء

## باب اس باب کا ترجمہ نہین ہے

۱۔ ابراہیم بن ابی عبلہ کہتے ہین میری عورت بیمار ہوئی مین پاس اُم الدرداء کے آتا جاتا تہا وہ
مجہسے کہتین تیرے گہر والے کیسے ہین مین کہتا کہ بیمار ہین وہ کہانا منگاتین مین کہاتا پہر آتا اور یہی طرح
کرتا ایک بار جو مین پاس اُنکے گیا تو مجہسے پوچہا تمہاری بی بی کیسی ہے مینے کہا کہ بیماری سے اچہی ہوگئی
کہا مین تو تیرے لئے اسلئے کہانا منگاتی تہی کہ تو یہہ کہا کرتا تہا کہ تیری گہر والی بیمار ہین اب جو
وہ اچہی ہوگئی تو مین تیرے لئے کچہہ نہ منگاؤنگی:

## باب عیادت کرنا اعراب کی

۱۔ ابن عباس کہتے ہین حضرت ایک گنوار کے پاس عیادت کے لئے آئے کہا لا باس علیک
طہور ان شاء اللہ تعالیٰ اعرابی نے کہا بلکہ یہہ تو ایک تپ ہے جوش مارنے والی ایک بوڑہے
کلان سال پر کہ اُسکو گور مین لیجاوے فرمایا ہان:

## باب عیادت مرضی کا

۱-ابو ہریرہ نے کہا حضرت نے فرمایا ہی آج تم مین کون روزہ دار ہی ابو بکر نے کہا مین فرمایا آج تم مین کس نے بیمار کی عیادت کی ابو بکر نے کہا مینے فرمایا کون تم مین آج جنازہ پر حاضر ہوا ابو بکر نے کہا مین فرمایا آج کسنے تم مین سے مسکین کو کہانا کہلایا ابو بکر نے کہا مینے مروان کہتے ہین مجھے یہہ خبر پہنچی کہ حضرت نے فرمایا ما اجتمع هذه الخصال فی رجل فی یوم الا دخل الجنة یعنی جس کسی شخص مین یہہ خصال ایک دن کے اندر جمع ہونگے وہ بہشت مین جائیگا **ف** یہہ چار خصلتین ہین صوم وعیادت مریض وشہود جنازہ واطعام مسکین طالب آخرت اگر چاہے تو انکو ایک دن مین جمع کر سکتا ہی ۲ جابر کہتے ہین حضرت ام السائب کے پاس آئے وہ کانپ رہی تہین یعنی تپ ولرزہ سے فرمایا تیرا کیا حال ہی کہا الحمی اخزاها الله تپ ہی اللہ اسکو رسوا کرے فرمایا چپ تپ کو گالی ندے کہ وہ موسن کی خطاؤن کو اس طرح دور کرتی ہی جس طرح کہ بہٹی لوہے کے میل کو ۳ حدیث ابو ہریرہ مین فرمایا ہی اللہ تعالی کہتا ہی ای ابن آدم مینے تجہسے کہانا مانگا تہا تو نے مجھے نہ کہلایا وہ کہیگا ای رب کس طرح تو نے مجھسے کہانا مانگا اور مینے تجکو نہ کہلایا اور تو رب العالمین ہی اللہ تعالی کہیگا تو نے سجانا کہ فلان بندے نے میرے تجہسے کہانا مانگا تہا تو نے اسکو کہانا ندیا تو نے سجانا کہ اگر تو اسکو کہانا کہلاتا تو اس طعام کو میرے پاس پاتا ای ابن آدم مینے تجہسے پانی مانگا تہا تو نے مجھے نہ پلایا وہ کہیگا ای رب مین کس طرح تجکو پانی پلاتا اور تو رب العالمین ہی اللہ تعالی کہیگا تو نے سجانا اگر تو اسکو پانی پلاتا تو اس پانی کو نزدیک میرے پاتا ای ابن آدم مین بیمار ہوا تو نے میری عیادت نکی وہ کہیگا ای رب مین کس طرح تیری عیادت کرتا اور تو رب العالمین ہی اللہ فرمائیگا تو نے سجانا کہ فلان بندہ میرا بیمار ہوا ہی اگر تو اسکی عیادت کرتا تو اسکو میرے پاس پاتا یا مجکو اسکے پاس پاتا **ف** منقول عنہ مین یہہ حدیث اسی طرح ہی

۴ حدیث ابو سعید مین رفعاً آیا ہی عیادت کرو تم بیمار کی اور ساتھہ جاؤ جنازون کے تمکو آخرت یاد دلائے گی ۵ ابو ہریرہ کا لفظ رفعاً یہہ ہی تین چیزین ہین وہ سب حق ہین ہر مسلمان پر عیادت بیمار کی شہود جنازہ کا جواب دینا چھینکنے والے کو جب وہ الحمد للہ کہے لیعنی اگر حمد نکرے تو پھر جواب دینا بھی حق نہین ہے:

## باب دعائے شفا دینا عائد کا مریض کو

۱ حمید بن عبد الرحمن کہتے ہین تین شخص نے بنی سعد مین سے مجھسے کہا سب کے سب اپنے باپ سے اور انکا باپ حضرت سے راوی تھا کہ حضرت پاس سعد کے عیادت کو مکہ مین گئے سعد رونے لگے فرمایا تو کیون روتا ہی کہا مجھے ڈر ہی کہ کہین مین مرجاؤن اُس زمین مین جہان سے مینے ہجرت کی ہی حضرت نے تین بار کہا اللھم اشف سعداً کہا میرے پاس بہت مال ہی اور فقط ایک دختر میری وارث ہی کیا مین اپنے سارے مال کی وصیت کرون فرمایا نہین کہا دو ثلث کی کہا نہین کہا نصف کی کہا نہین کہا ثلث کی فرمایا الثلث والثلث کثیر تیرا صدقہ کرنا تیرے مال سے صدقہ ہی اور تیرا نفقہ کرنا تیری عیال پر صدقہ ہی اور جو کچھہ تیری بی بی تیرے طعام مین سے کھائے گی وہ صدقہ ہی اور تو اگر اپنی اہل کو مالدار یا عیش مین چھوڑ جائیگا تو یہہ بہتر ہوگا اس سے کہ تو اُنکو ایسے حال مین چھوڑے کہ وہ لوگون سے ایک ایک مٹھی بھیک مانگین اور ہاتھہ سے اشارہ کیا:

## باب فضیلت عیادت مریض کی

۱- ابو اسماء کہتے ہین جو کوئی عیادت کریگا اپنے بھائی کی وہ خرافہ جنت لیعنی سبزہ زار بہشت مین ہوگا مینے کہا ابو قلابہ سے خرفہ جنت کیا ہی کہا میوہ چینی مینے کہا ابو اسماء راوی اس حدیث کے کس سے ہین کہا ثوبان سے اور ثوبان حضرت سے ۲ یہہ حدیث اسی کے لگ بھگ دوسرے طریق سے بھی ابو اسماء رحبی نے ثوبان سے رفعاً روایت کی ہی:

## باب بات چیت کرنا بیمار و عائد کا

۱۔ عبد الحمید بن جعفر کہتے ہین کہ ابو بکر بن حزم و محمد بن المنکدر نے مع چند اہل مسجد کے عمر بن الحاکم بن رافع انصاری کی عیادت کی اور کہا ای ابا حفص ہمکو حدیث کرو کہا مینے جابر بن عبد اللہ کو سُنا کہتے تہے مینے حضرت کو سُنا فرماتے تہے جسنے عیادت کی بیمار کی وہ گُہسا رحمت مین یہانتک کہ جب بیٹہا تو رحمت مین تہم گیا :

## باب نماز پڑہنا نزدیک بیمار کے

۱۔ عطا کہتے ہین عیادت کی میری عمر بن صفوان نے اتنے مین وقت نماز کا آیا ابن عمر نے اُنکے ساتہہ دو رکعتین پڑہین اور کہا ہم لوگ مسافر ہین :

## باب عیادت کرنا مشرک کی

۱۔ انس کہتے ہین ایک لڑکا یہود کا حضرت کی خدمت کرتا تہا وہ بیمار پڑا حضرت اُسکی عیادت کو آئے اور پاس اُسکے سر کے بیٹہے فرمایا مسلمان ہوجا اُسنے اپنے باپ کی طرف دیکہا وہ بہی پاس اُسکے سر کے تہا اُسنے کہا ابو القاسم کا کہنا مان وہ مسلمان ہوگیا حضرت باہر آئے کہتے تہے الحمد للہ الذی انقذہ من النار

## باب بیمار سے کیا کہے

۱۔ عائشہ کہتی ہین حضرت جب مدینہ مین آئے ابو بکر و بلال کو تپ آئی مین پاس اُن دونون کے گئی مینے کہا ای باپ تم کیسے ہو اور ای بلال تم کیسے ہو ابو بکر کو جب بخار چڑہتا تو وہ کہتے ع

| والموت ادنی من شراک نعله | کل امرء مصبح فی اهله |
|---|---|

بلال کو جب ہوش آتا چلا کر یون کہتے ع

| بواد وحولی اذخر وجلیل | الا لیت شعری هل ابیتن لیلة |
|---|---|

| وھل اردن یوما میاہ مجنۃ | وھل یبدون لی شامۃ وطفیل |
|---|---|

عائشہ کہتی ہین مینے آکر یہہ خبر حضرت سے کہی فرمایا اللھم حبب الینا المدینۃ کحبنا مکۃ او اشد وصححھا و بارك لنا فی صاعھا و مُدھا وانقل حماھا فاجعلھا بالجحفۃ **ف** حدیث دلیل ہی حب وطن پر اور اِس بات پر کہ اللہ نے حضرت کی دعا سے ساری شکایات آفات آب وہواے مدینۂ طیبہ دور کردیئے اور وہ سب امور مین تلو وصنو مکہ معظمہ ہوگیا الاّ ماشاء اللہ تعالی وللہ الحمد ۲ ابن عباس کہتے ہین حضرت ایک اعرابی پر اُسکی عیادت کے لئے داخل ہوئے اور آپ کی عادت تھی کہ جب کسی کی عیادت کرتے تو لا باس طھور ان شاء اللہ کہتے اسی طرح اب بہی فرمایا ذالك طھور اُس گنوار کے لٹھ نے کہا کوئی نہین بلکہ یہہ تو ایک تپ ہی جوش مارنے والی ایک بڑی عمر کے بوڑھے پر کہ اُسکو قبر مین لے جائیگی فرمایا فنعم اذا **ف** یعنی اگر تیرے نزدیک یہہ طہور نہین ہی بلکہ ممیت ہی تو اب یہی سہی ۳ نافع کہتے ہین ابن عمر جب کسی مریض پر داخل ہوتے تو پوچھتے کہ جی کیسا ہی اور جب اُسکے پاس سے اُٹھتے تو کہتے خار اللہ لك اِس سے زیادہ اور کچھ نکہتے

## باب بیمار کیا جواب دے

۱۔ سعید بن عمرو کہتے ہین حجاج نزدیک ابن عمر کے آیا مین پاس اُنکے تھا کہا تم کیسے ہو کہا اچھا ہون کہا تمکو کسنے تکلیف دی ہی کہا جس نے حکم دیا ہتیار اُٹھانے کا ایسے دن مین جسمین ہتیار اُٹھانا درست نہین ہی یعنی حجاج نے ؎

## باب ذکر عیادت فاسق کا

۱۔ عبد الرحمن بن عمرو بن العاص کہتے ہین لا تعودوا شراب الخمر اذا مرضوا یعنی عیادت نکرو شراب خوارون کی جبکہ وہ بیمار ہون **ف** یہہ اثر دلیل ہی نہی عیادت فُساق پر

کسی قسم کا بہی فسق ہو جبکہ جہر بالفسق کرے ذکر شراب کا اسجگہہ اتفاقی ہے نہ قید نہی ؛

## باب عورتون کا مرد مریض کی عیادت کرنا

۱۔ حارث بن عبید اللہ انصاری کہتے ہین مینے ام الدرداء کو دیکہا کہ اونکے پالان پر کچہہ لکڑیان تہین اُنپر پردہ پڑا تہا وہ عیادت کرنے کو ایک مرد کی اہل مسجد مین سے آئی تہین وہ مرد انصاری تہا ؛

## باب عائد کو مکروہ ہے کہ گہر کی فضول چیزون کی طرف نظر کرے

۱۔ ابن مسعود ایک مریض پر واسطے عیادت کے داخل ہوئے اُنکے ساتہہ ایک قوم تہی اور گہر مین ایک عورت تہی ایک مرد قوم مین سے طرف عورت کے دیکہنے لگا عبد اللہ نے کہا اگر تیری دونون آنکہین پہوڑ دی جائین تو واسطے تیرے بہتر ہو **ف** معلوم ہوا کہ بیمار وغیرہ کے گہر مین جاکر ادہر اودہر جہانکے تاکے نہین ٥

| در خانۂ دوستان گرت جای دہند | بے چشم درآمی و بے زبان بیرون شو |
|---|---|

## باب آنکہہ دُکہنے کی عیادت کرنا

۱۔ زید بن ارقم کہتے ہین میری آنکہہ دُکہنے کو آئی حضرت نے میری عیادت کی پہر فرمایا اے زید اگر تیری آنکہہ اسی طرح دُکہتی رہے تو تو کیا کریگا کہا صبر و امید اجر رکہونگا فرمایا اگر تیری آنکہہ دُکہتی رہی اور تو صبر و احتساب کریگا تو تیرا ثواب جنت ہوگا ۲ قاسم بن محمدؐ کہتے ہین کہ ایک شخص کی اصحاب محمدؐ مین سے آنکہہ جاتی رہی حضرت نے اُسکی عیادت کی اُسنے کہا مین تو اِن آنکہون سے یہہ چاہتا تہا کہ حضرت کو دیکہتا لکن جبکہ حضرت مقبوض ہوگئے تو اب واللہ مجہے کچہہ خوشی نہین ہے ٥

| كنت السواد لناظري فعمي عليك الناظر | من شاء بعدك فليمت فعليك كنت احاذر |
|---|---|

۳ انس نے رفعا کہا ہے اللہ عزوجل فرماتا ہے جب مبتلا کرتا ہون مین بندے کو اُسکی حبیبتین یعنی ہر دو چشم مین پہر وہ صبر کرتا ہے تو مین عوض اُسکے جنت دیتا ہون ۴ ابو امامہ کا لفظ رفعا یہہ ہے اللہ تعالی فرماتا ہے اے ابن آدم جب لے لئے مینے تیرے کریمتین اور تونے وقت صدمہ کے صبر کیا اور امید اجر کی رکہی تو راضی نہین ہوتا مین واسطے تیرے ثواب کو سوائے جنت کے **ف** وعدہ جنت کا اندہے ہو جانے پر بہت سی احادیث مرفوعہ مین آیا ہے وہ حدیثین ترغیب ترہیب وغیرہ مین مذکور ہین اسی طرح ضعف بصر اور یک چشم ہو جانا یا کسی اور مرض چشم مین گرفتار ہونا موجب اجر کثیر کبیر کا ہوتا ہے مگر ہمراہ صبر و احتساب و عدم شکوے کے

## باب عیادت کرنیوالا کس جگہہ بیٹھے

۱- ابن عباس کہتے ہین حضرت جب عیادت کرتے نزدیک سر مریض کے بیٹہتے پہر سات بار یون کہتے اسئال اللہ العظیم رب العرش العظیم ان یشفیك اگر اُسکی اجل مین تاخیر ہوتی تو وہ اپنے دُکہہ سے چنگا ہو جاتا ۲ ربیع بن عبد اللہ کہتے ہین مین ہمراہ حسن کے قتادہ کی عیادت کو گیا وہ پاس اُنکے سر کے بیٹہے پہر حال پوچہا پہر دعا کی کہا اللھم اشف قلبه واشف سقمه **ف** یہہ دعا جامع ہے واسطے دفع مرض قلب و قالب دونون کے

## باب آدمی اپنے گہر مین کیا کرے

۱- اسود کہتے ہین مینے عائشہ سے پوچہا کہ حضرت اپنی اہل مین کیا کیا کرتے تہے کہا اپنے گہر والون کے کام کاج مین لگے رہتے جب نماز کا وقت آتا باہر جاتے ۲ عروہ نے عائشہ سے پوچہا حضرت اپنے گہر مین کیا کیا کرتے تہے کہا جوتہ گانٹہتے اور جو کچہہ مرد گہر مین کام کرتے ہین وہ کرتے ۳ ہشام عن ابیہ کہتے ہین مینے عائشہ سے پوچہا کہ حضرت اپنے گہر مین کیا کام کیا کرتے تہے کہا وہ جو ایک تم مین کا اپنے گہر مین کیا کرتا ہے جوتا گانٹہتے کپڑے مین پیوند لگاتے کپڑا سیتے ۴ عمرہ نے

کہا عائشہ سے کہا گیا کہ حضرت اپنے گہر مین کیا کام کیا کرتے تہے کہا کان بشرا من البشر یفلی ثوبہ ویحلب شاتہ یعنی وہ بہی ایک آدمی تہے اپنے کپڑے مین جوئین دیکہتے اپنی بکری کو دوہتے **ف** یہہ احادیث دلیل ہین اِس بات پر کہ بشر کتنا ہی بڑا ذی رتبہ کیون نہو لکن اپنے گہر کا کام کاج کرنا اور اپنے آرام کے کام اپنے ہاتہہ سے کر لینا واسطے اُسکے سُنت خیر البشر ہی اور عار وانکار کرنا عمل سے خلاف سنت اور منجملہ اسباب کبر ونخوت کے ہی اور داخل تکلف حالانکہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہی وما انا من المتکلفین دنیا مین جتنے حرفے پیشے صنایع واعمال ہین غالبًا انبیاء وصلحاء وعلماء واتقیاء سے ماثور ہین چنانچہ رسالۂ رفو الخرقہ لشرف الحرفہ اِسپر شاہد عدل ہی اب جو کوئی شریف النسب لطیف الحسب اختیار حرفہ وصنعت سے عار رکہتا ہی اُسپر خدا کی مار ہی وہ اسی سبب سے فقر وفاقہ مین مبتلا اور ذلت وخواری سوال وگدائی مین گرفتار ہی اگر محنت ومزدوری کرتا یا کوئی پیشہ اختیار کرتا تو اِس رُسوائی وخواری سے برکران رہتا دین دنیا کی درستی ہاتہہ آتی اللہ کا نیک بندہ سمجہا جاتا ولکن شیاطین نے اکثر مدعیان شرف وعلم کو اپنے دام مکر مین لیکر خسر الدنیا والآخرہ بنا رکہا ہے اور وہ اِس دشمنی ابلیس وذریت ابلیس سے غفلت مین پڑے ہین

## باب آدمی جب کسی اپنے بہائی کو دوست رکہے تو اُسکو جتا دیے

۱۔ حدیث مقدام بن معدیکرب مین۔ مرفوعًا آیا ہی کہ جب دوست رکہے ایک تمہارا اپنے بہائی کو تو اُسکو جتا دے کہ مین اُسکو دوست رکہتا ہون ۲ مجاہد کہتے ہین کہ مجہسے اور ایک مرد صحابی سے ملاقات ہوئی اُسنے دونون کندہے میری پس پُشت سے تہام کر کہا سُن لے مین تجکو دوست رکہتا ہون مینے کہا دوست رکہے تجکو وہ شخص جسکے سبب سے تو مجکو دوست رکہتا ہی کہا اگر حضرت نے یہہ نفرمایا ہوتا کہ جب کوئی آدمی کسی آدمی کو دوست

سے کہے تو اُسکو خبر کردے کہ مین تیرا دوستدار ہون تو مین تجکو اِس بات کی خبر نکرتا پہر وہ مجہپر سنگنی کو
عرض کرنے لگا اور کہا میرے پاس ایک جاریہ ہی لکن وہ کانی ہی ۳ حدیث انس مین فرمایا ہے
دوست نہ بنے دو مرد لکن افضل اُنمین وہ شخص ہی جو اپنے صاحب کو زیادہ تر دوست رکھتا ہی

## باب جب کسی شخص کو دوست رکھے تو اُس سے نہ جہگڑا کرے اور نہ کچہہ سوال

۱- معاذ بن جبل کہتے تہے تو جب کسی بہائی کو چاہے تو اُس سے مت جہگڑا اور کوئی بدی اُسکے
ساتہہ نکر اور نہ اُس سے کچہہ مانگ شاید کہ تو کوئی اسکا دشمن پائے وہ تجکو وہ خبر دے جو تجہمین
نہین ہی پہر تیرے اور اُسکے بیچ مین جُدائی پڑجائے ۲ حدیث ابن عمرو مین رفعًا آیا ہی کہ جس نے
دوست رکہا کسی بہائی کو لِلہ فی اللہ اور کہا کہ مین دوست رکہتا ہون تجکو اللہ کے لئے تو وہ دونون
جنت مین جائینگے اور جس نے پہلے اللہ کے لئے اسکو دوست رکہا ہی اُسکا درجہ بلند تر ہے
بسبب اسکی محبت کے اُس شخص پر جسکو دوست رکہا ہے **ف** حبّ فی اللہ کے فضائل بیحد
آئے ہین شاید کہ سارے فضائل اعمال سے یہی عمل افضل تر ہی عرش کا سایہ ملنا جنت مین جانا
تو ادنی بات ہی لکن وجود اسکا اس زمانہ موجود مین عنقا و کیمیا ہو گیا ہی الامن رحمہ اللہ وعلمہ ؛

## باب عقل کا محل دل ہے

۱- عیاض بن خلیفہ نے علی کو دن صفین کے سُنا فرماتے تہے عقل دل مین ہی اور رحمت
جگر مین اور رافت طحال مین اور نفس رئہ مین ؛

## باب کبر کا

۱- ابن عمرو کہتے ہین ہم پاس حضرت کے بیٹہے تہے کہ اتنے مین ایک مرد اہل بادیہ مین سے
آیا اُسپر ایک جُبہ سیجان کا تہا وہ آکر حضرت کے سر پر کہڑا ہوا اور کہا تمہارے صاحب نے
ہر سوار کو پست کیا یا یون کہا کہ وہ ہر سوار کا پست کرنا چاہتے ہین اور ہر چرواہے کا

بلند کرنا حضرت نے اُسکا پورا جُبہ پکڑکر فرمایا کہ کیا مین تجھپر لباس بے عقل آدمی کا سا نہین دیکھتا ہون
پھر کہا نبی اللہ نوح علیہ السلام کو جب وفات آئی اپنے فرزند سے کہا مین تجھپر ایک وصیت
بیان کرتا ہون دو باتون کا تجکو حکم دیتا ہون اور دو امر سے منع کرتا ہون ایک حکم کرتا ہون
تجکو لا الہ الا اللہ کا کیونکہ اگر ساتون آسمان اور ساتون زمینین ایک پلہ مین رکھی جائین
اور لا الہ الا اللہ ایک پلہ مین تو وہی پلہ بھاری ہوگا اور اگر ساتون آسمان اور ساتون زمینین
ایک حلقۂ مبہمہ ہون تو بہی لا الہ الا اللہ اور سبحان اللہ وبحمدہٖ اُس حلقہ کو توڑ دینگے یہہ کلمہ
نماز ہی ہر شئی کی اور اسی کی وجہ سے ہر شئی کو رزق ملتا ہی اور منع کرتا ہون مین تجکو شرک و کبر سے مینے
کہا یا کسی اور نے ای رسول خدا اس شرک کو تو ہمنے پہچان لیا ہی کبر کیا ہی کہا یہہ ہی کہ ہم مین
کسی کے پاس ایک حُلّہ ہو وہ اُسکو پہنے فرمایا نہین کہا کیا یہہ ہی کہ کسی کے پاس ہم مین سے دو
اچھی پاپوش ہون اور اُنکے دو عمدہ تسمے ہون فرمایا نہین کہا کیا یہہ ہی کہ ایک کے پاس دابہ
ہو وہ اُسپر چڑہے فرمایا نہین کہا کیا یہہ ہی کہ ایک کے اصحاب ہون جو پاس اُسکے بیٹھین فرمایا
نہین کہا پھر کیا ہی ای رسول خدا فرمایا سفہ حق کا یعنی حق سے جاہل ہوا اور لوگون کو حقیر جاننے

**ف** اس حدیث مین فضیلت ہی ہر دو کلمۂ مذکور کی اور مذمت ہی تکبر کی یہہ کبر دو امر
مین بتایا ایک سفاہت حق کا دوم لوگون کو بنظر حقارت دیکھنا اور آپکو بڑا سمجھنا سیجان جمع ہی
ساج کی ساج کہتے ہین طیلسان سبز کو یا تور دار کو گویا کہ کلاہ اُس سے یا اُسی کی نوع سے بنائی
جاتی ہی ۲ یہہ حدیث دوسرے طریق سے بھی بروایت ابن عمرو یون آئی ہی کہ انہ قال یا
رسول اللہ امن الکبر ذلک یعنی جن امور کو ابن عمرو نے اپنے نزدیک کبر سمجھا تھا جیسے عمدہ لباس
پہننا یا عمدہ پاپوش یا عمدہ سواری یا جلسۂ اصحاب حضرت نے اُنکو کبر سے خارج بتاکر سفہ حق
وغمص مردم کو کبر ٹھیرایا ۳۔ ابن عمر کا لفظ حضرت سے یہہ ہی کہ جو بڑا بنا اپنے جی مین یا اترایا

اپنی چال مین وہ ملیگا اللہ سے اور اللہ اُسپر غضبناک ہوگا **ف** معلوم ہوا کہ منجملہ کبر کے یہہ دو امر بہی ہین اور متکبر مغضوب علیہ ہوتا ہی **۴** حدیث ابو ہریرہ مین فرمایا ہی کہ اُسنے کبر نہین کیا جسنے اپنے خدمتگار کے ساتہہ کہایا اور گدہے پر سوار ہوکر بازارون مین گیا اور بکری باندہ کر دُہی **۵** صالح بیّاع الاکسیہ یعنی گلیم فروش کی دادی کہتی ہین کہ مینے علی کو دیکہا کہ ایک درہم کی کہجورین مول لین اور اپنے ملحفہ مین رکہین مینے کہا یا کسی اور شخص نے کہ ای امیرالمومنین کسی اور کو دیدو کہ وہ لیچلے کہا ابو العیال احق ان یحمل **۶** حدیث ابو سعید خدری و ابو ہریرہ مین فرمایا ہی عزت میری ازار ہی اور کبریا میری چادر ہی جو کوئی انمین سے کسی چیز کے لئے مجہسے جہگڑیگا مین اُسکو عذاب کرونگا **۷** نعمان بن بشیر بالائی منبر کہتے تہے شیطان کے جال ہین وہ جال اترانا ہی اللہ کی نعمتون پر اور فخر کرنا اُسکی عطا پر اور کبریا کرنا اللہ کے بندون پر اور پیروی کرنا خواہش نفس کی غیر ذات خدا مین یہہ سب چار چیزین ہوئین **۸** ابو ہریرہ نے رفعاً کہا ہی حجت کی جنت و نار نے سفیان نے کہا اختصام کیا بہشت و دوزخ نے دوزخ نے کہا گہسین گے مجہمین جبّار و تکبر والے جنت نے کہا گہسین گے مجہمین ضعفاء و فقراء اللہ تبارک و تعالے نے جنت سے کہا تو میری رحمت ہی مین جسکو چاہون تجہسے رحمت کرون پہر دوزخ سے فرمایا تو میرا عذاب ہی مین جسکو چاہون تجہسے عذاب کرون ہر ایک کے لئے تم دونون مین سے بہرنا ہی اُسکا **ف** اس حدیث مین تعیین ہی اہل جنت و نار کی اور وعدہ ہی دونون کے مملو و مشحون کرنیکا نسأل اللہ الجنۃ ونعوذ بہ من النار **۹** عبد الرحمن نے کہا حضرت کے اصحاب منحرف و متماوت نہ تہے اپنی مجلسون مین شعر پڑہتے اور امر جاہلیت کا ذکر کرتے پہر جب اُنمین سے کسی کا ارادہ کسی شئی پر اللہ کے امر سے کیا جاتا تو اُسکی آنکہین پہر جاتین گویا وہ دیوانہ ہی **ف** تماوت کہتے ہین اظہار تخافت و تضاعف کو عبادت و زہد و صوم مین ابن عمر نے

ایک شخص کو سرنگون دیکھہ کر کہا تھا ارفع راسك فان الاسلام لیس بمریض یعنی سر اونچا کر اِسلام کچھہ بیمار نہین ہی ایک شخص کو دیکھا کہ وہ متماوت ہی اُس سے کہا لا تمت علینا دیننا اماتك الله یعنی مت مار ہمارے دین کو اللہ تجھے مارے عائشہ نے ایک شخص کو دیکھا لگتا تہا کہ سخافت سے مرجائے کہا اسکو کیا ہوا ہی کہا یہہ منجملہ قراء کے ہی کہا عمرؓ سید القراء تھے اور جب چلتے تو تیز چلتے اور جب کہتے تو سناتے اور جب مارتے تو دردناک کرتے ۱۰ ابو ہریرہ کہتے ہین ایک مرد پاس حضرت کے آیا اور وہ خوبصورت وجمیل تہا اُسنے کہا مجکو جمال محبوب ہی اور مجھے عطا ہوا ہی وہ جو تم دیکھتے ہو یہانتک کہ مین دوست نہین رکھتا ہون کہ مجھسے کوئی فوت ہو اُسنے کہا شراک نعل یا شسع احمر کیا یہہ کبر ہی فرمایا نہین ولکن کبر بطر حق وغمط مردم ہی یعنی حق امر کا رد کرنا اور لوگون کو حقیر جاننا ۱۱ حدیث عمرو بن شعیب عن ابیہ عن جدہ مین رفعاً آیا ہی کہ محشور ہونگے تکبر کرنے والے دن قیامت کے مثل چیونٹیون کے صورت مردمین اُنپر ہر جگہہ سے ذلت چڑہی آتی ہوگی وہ ہانکے جاوین گے طرف ایک قید خانہ جہنم کے جس کا نام بولس ہی چڑہی آیگی اُنپر آگون کی آگ اور پلائے جاوینگے نچوڑ دوزخیون کا جسکو طینۃ الخبال کہتے ہین **ف** اس حدیث مین انجام اہل کبر کا اور مقام اُنکی بود وباش کا اور غذا اونکی مذکور ہی نسأل الله العافیۃ ؁

## باب انتصار کرنے کا ظلم سے

۱۔ عائشہ کہتی ہین کہ حضرت نے اُنسے کہا دونك فانتصری یعنی تو اپنا بدلا لے لے ۲ عائشہ نے کہا حضرت کی بی بیون نے فاطمہ علیہا السلام کو پاس حضرت کے بہیجا اُنہون نے اذن چاہا حضرت پاس عائشہ کے تہے اُنکی چادر مین حضرت نے اذن دیا وہ اندر آئین کہا آپ کی ازواج نے مجکو آپ کے پاس بہیجا ہی وہ آپ سے سوال عدل کا حق مین دختر

ابن ابی قحافہ کے کرتی ہین کہا ای لڑکی کیا تو دوست رکہتی ہی جو مین دوست رکہتا ہون کہا ہان فرمایا تو دوست رکہہ اسکو فاطمہ اُٹھہ کہڑی ہوئین اور جا کر یہہ حال کہا اُنہون نے کہا تم سے کچہہ کام ہمارا نہ نکلا تم پہر جاؤ کہا واللہ مین ہرگز اِس بارہ مین حضرت سے گفتگو نہین کرونگی تب زینب زوج حضرت کو بہیجا اُنہون نے جا کر اذن چاہا حضرت نے اذن دیا زینب نے یہہ حال حضرت سے کہا اور مجکو برا بہلا کہا مین دیکہنے لگی کہ حضرت مجہے اذن دیتے ہین یا نہین تا آنکہ مینے پہچان لیا کہ اگر مین بدلا لونگی تو حضرت کو برا نہ لگے گا مینے زینب کو سنانا شروع کیا کچہہ دیر لگی کہ مینے غالب ہو کر زینب کو ٹہنڈا کر دیا حضرت نے مسکرا کر فرمایا انما ابنة ابی بکر یعنی یہہ ابوبکر کی بیٹی ہی بہلا کب دبے گی اور چوکے گی:

## باب ہمدردی کرنا خشک سالی اور گرسنگی مین

۱- ابو ہریرہ کہتے ہین آخر زمانے مین بہوک نہوگی جسکو وہ پالے وہ عدول نہ کرے جگرہای گرسنہ سے ۲ دوسرا لفظ ابو ہریرہ کا یہہ ہی کہ انصار نے حضرت سے کہا کہ درمیان ہمارے اور اخوان ہمارے کے نخل کو تقسیم کردو کہا نہین تب اُنہون نے کہا تم ہمکو مونت کی کفایت کرو ہم تمکو تمر مین شریک کرینگے کہا ہمنے سنا اور مانا ۳ ابن عمر کہتے ہین کہ عمر بن خطاب نے عام الرمادہ مین کہا وہ سال نہایت سخت نازلہ تہا بعد اسکے کہ عمر نے امداد عرب مین شتر و گندم و روغن وغیرہ جملہ اریاف سے خوب سی کوشش کی تہی یہانتک کہ ساری اریاف یعنی زمین کشت کاری و باغ کی پہل پہول لائی اونکی اِس جہد سے تب عمر نے کہڑے ہو کر دعا کی اللهم اجعل رزقهم على رؤس الجبال ای اللہ انکا رزق پہاڑ کی چوٹیون پر مستقر کر اللہ نے اُنکی اور مسلمانون کی دعا قبول کی جب مینہہ برسا تو کہا الحمد لله واللہ اگر اللہ اس آفت کو نہ کہولتا مین کسی گہر والون کو اہل اسلام مین سے جو گنجایش رکہتے ہین باقی نہ چہوڑتا لکن اُتنے ہی فقرا اُنپر داخل کرتا کیونکہ ہمکو دو نفر

ہلاک نہین کرسکتے ہین طعام سے جوکہ ایک نفر کو قائم رکہے **ف** یعنی طعام واحد دو کو کفایت کرسکتا ہی اسلئے جس گہر مین جتنے نفر ہوتے اُتنے ہی گنتی کے فقیر وہان مقرر کردیتا کہ اُنکو بہی اپنے ساتہہ کہانا دو ۲ حدیث سلمہ بن الاکوع مین فرمایا ہی صبح نکرے کوئی شخص تم مین کا بعد تیسرے دِن کے اور اُسکے گہر مین کچہہ قربانی مین سے ہو جب سال آیندہ آئی کہا ای رسول خدا کیا اِس سال بہی ہم وہی کرین جو سال گذشتہ مین کیا تہا فرمایا کہاؤ ذخیرہ کرو کہ اُس سال لوگ جہد مین تہے مینے چاہا کہ تم اُنکی اعانت کرو **ف** یہہ سب احادیث دلیل ہین مواسات واعانت پر وقت احتیاج مسلمین کے:

## باب تجربہ کا

۱- عُروہ کہتے ہین مین پاس معاویہ کے بیٹہا تہا اُنہون نے جی مین کچہہ کہا پہر چونک اُٹہے اور کہا حلیم نہین ہی مگر تجربہ والا تین بار یہی کہا ۲ سعید کہتے ہین حلیم نہین مگر ٹہوکر کہانے والا اور حکیم نہین مگر تجربہ والا **ف** یعنی جب کوئی راکب امور ہوتا ہی اور بہول بہٹک مین پڑتا ہے تب کہین اُسکو حلم وتجربہ حاصل ہوتا ہی پہر وہ مواضع خطا سے بچنے لگتا ہی ۳ اسکو ابوسعید نے رفعًا بہی روایت کیا ہے:

## باب کِسی مسلمان بہائی کو اللہ کے لئے کہانا کہِلانا

۱- علی کرم اللہ وجہہ کہتے ہین کہ اگر مین کچہہ نفر اپنے اخوان مین سے ایک صاع یا دو صاع طعام پر جمع کرون تو یہہ دوست تر ہی مجکو اِس بات سے کہ مین تمہارے بازار مین جاکر ایک گردن آزاد کرون **ف** مقصود اس سے فضیلت اطعام ہی بے شبہہ بہوکے کا کہلانا پیاسے کا پلانا اور ننگے کا پہنانا بڑا اجر عظیم رکہتا ہی یہہ کام اُسی شخص سے بنتا ہی جس کو اللہ کی توفیق رفیق طریق ہوتی ہی:

## باب حلف جاہلیّت کا

۱-عبدالرحمن بن عوف کہتے ہین مین ہمراہ اپنے اعمام کے حلف مطیبین مین حاضر ہوا مین نہین چاہتا کہ اُس سوگند کو توڑون اگرچہ مجکو لال اونٹ ملین ؛

## باب برادری کرنے کا

۱-انس کہتے ہین حضرت نے درمیان ابن مسعود و زبیر کے مواخات کرادی یعنی ایک کو دوسرے کا بہائی ٹہیرادیا ۲ انس بن مالک نے کہا ہی کہ حلف کرادیا حضرت نے درمیان قریش و انصار کے میرے گہر مین جو مدینہ مین تہا

## باب اسلام مین حلف نہین ہے

۱-عمرو بن شعیب عن ابیہ عن جدہ کہتے ہین حضرت سال فتح مین درج کعبہ پر بیٹھے اللہ کی حمد و ثنا کی پہر فرمایا جسکا جاہلیت مین حلف تہا اُسکو اسلام نے زیادہ کی مگر شدت اور نہین ہی ہجرت بعد فتح کے ؛

## باب جس نے پانی لیا اوّل باران مین

۱-انس کہتے ہین ہمکو ہمراہ حضرت کے باران پہنچا حضرت نے اپنا کپڑا بدن سے ہٹادیا یہانتک کہ مینہہ آپکو پہنچا ہمنے کہا آپنے یہہ کیون کیا فرمایا لانہ حدیث عھد بربہ یعنی ابہی تازہ پاس سے اپنے رب کے چلا آتا ہی ؎

| ازبرِ یار آمدۂ مرحبا | ای نفسِ خرمِ بادِ صبا |
|---|---|

## باب بکری برکت ہے

۱-حمید بن مالک کہتے ہین مین پاس ابوہریرہ کے اُنکی زمین مین بمقام عقیق بیٹہا تہا اُنکے پاس ایک قوم اہل مدینہ کی دواب پر آئی اور اُتری ابوہریرہ نے کہا میری مان کے پاس جا اور اُس سے کہہ تیرا بیٹا تجکو سلام کہتا ہی اور عرض کرتا ہی کہ ہمکو کچہہ کہلاؤ اُنکی مان

نے تین قرص جو کے اور کچھہ روغن اور نمک ایک رکابی مین رکھہ کر میرے سر پر رکھدیا مین وہ کھانا پاس اُنکے لایا اور سامنے اُنکے رکھدیا ابو ہریرہ نے تکبیر کہی اور کہا الحمد للہ الذی اشبعنا من الخبز بعد ان لم یکن طعامنا الا الاسودان التمر والماء یعنی خدا کا شکر ہے کہ اُسنے ہمارا پیٹ روٹی سے بھرا بعد اسکے کہ ہمارا کھانا نہ تھا مگر کھجور اور پانی قوم نے اُس طعام مین سے کچھہ نپایا جب وہ لوگ پھرے مجھسے کہا ای بھتیجے اپنی بکریون کو اچھی طرح رکھہ اور مٹی کو اُنسے دور کر اور اُنکے تھان کو ستھرا رکھہ اور کسی ایک طرف اُس تھان کے نماز پڑہ کہ یہہ بکریین دواب جنت سے ہین اور قسم ہی اُسکی جسکے ہاتھہ مین ہی جان میری قریب ہی کہ آویگا لوگون پر ایک ایسا زمانہ کہ ایک گلہ گوسفندون کا دوست تر ہوگا طرف صاحب غنم کے خانہ مروان سے ۳ علی مرتضی نے رفعاً کہا ہی کہ بکری کا ہونا گھر مین برکت ہی اور دو بکریان دو برکتین ہین اور تین بکریان تین برکتین ۞

## باب اونٹ واسطے اونٹ والون کے عزت ہین

۱- حدیث ابو ہریرہ مین فرمایا ہی سر کفر کا طرف مشرق کے ہی اور فخر و خیلاء یعنی اترانا اہل خیل و ابل و فدادین اہل دبر مین ہی اور سکینہ اہل غنم مین ۲ ابن عباس نے کہا مجھے کتون اور بکریون سے تعجب آتا ہی کہ ایک سال مین کذا و کذا بکریان ذبح ہوتی ہین اور کذا و کذا ہدی مین جاتی ہین اور پھر بکریان اُس سے زیادہ ہوتی ہین اور ایک کتیا کتنے ایک کتے جنتی ہی ۳- ابو ظبیان کہتے ہین عمر بن خطاب نے مجھسے کہا ای ابو ظبیان تیری عطا و داد و دہش کتنی ہی کہا دو ہزار پانسو کہا ای ابا ظبیان تو کھیتی کر اور سایبان لے پہلے اس سے کہ قریش کے لڑکے تمہارے والی ہون اور اُنکے ہوتے ہوئے عطا کچھہ مال نہ گنا جائے ۴ عبدہ بن حزن کہتے ہین اونٹ والون اور بکری والون نے تفاخر کیا حضرت نے فرمایا مبعوث ہوئے موسے

اور وہ راعی غنم تھے اور مبعوث ہوئے داؤد اور وہ راعی غنم تھے اور مبعوث ہوا مین اور مین بکریان چراتا تھا اپنے گھر والون کے اَجیاد مین ؛

## باب ذکر اعرابیّت کا

۱- ابوہریرہ نے کہا کبائر سات ہین اول اشراک باللہ اور قتل نفس اور رمی محصنات اور اعراب مین جا رہنا بعد ہجرت کے ؛

## باب ذکر ساکن قریٰ کا

۱- ثوبان نے کہا حضرت نے فرمایا ہی لاتسکن الکفور فان ساکن الکفور ساکن القبور احمد نے کہا مراد کفور سے قریٰ ہین یعنی گانون مین مت رہ وہان کا رہنا ایسا ہی جیسے قبر مین رہنا ؏

| دِہ مردہِ مرد را احمق کند | عقل را بی نور و بی رونق کند |
|---|---|

## باب جانا طرف تلاع کے

۱- مقدام کے باپ شریح نے عائشہ سے پوچھا کہ حضرت بادیہ مین بہی جاتے تھے کہا ہان ان تلاع کی طرف جایا کرتے تلاع کے معنی ہین آب راہہا از بالا سوی نشیب تلعہ پشتہ و نشیب کذا فی الصراح ۲ عمرو بن وہب کہتے ہین مینے محمد بن عبداللہ بن اسید کو دیکھا کہ جب سوار ہوتے اور وہ محرم ہوتے تو اپنا کپڑا ہر دو دوش سے گرا دیتے اور اپنی رانون پر رکھتے مینے کہا یہہ کیا ہی کہا مینے عبداللہ کو دیکھا کہ اس طرح کرتے تھے ؛

## باب دوست رکھنا کتمان راز کو اور بیٹھنا پاس ہر قوم کے اُن کے اخلاق پہچاننے کو

۱- عمر بن خطاب اور ایک اور شخص انصار کا بیٹھا تھا اتنے مین عبدالرحمن بن عبد القاری

آئے اور اُنکے پاس بیٹھہ گئے عمر نے کہا ہم اُس شخص کو دوست نہین رکہتے جو ہماری بات کہتا پھرے عبدالرحمن نے کہا مین لوگون کے پاس نہ بیٹھون گا عمر نے کہا ہان تو بیٹھہ پاس اِسکے اور اُسکے اور ہماری بات کسی سے نکہہ پہر انصاری سے کہا تو لوگون کو کیا دیکھتا ہی کس کا بعد میرے خلیفہ ہونا بتاتے ہین انصاری نے کچھہ لوگ مہاجرین کے گنے علی کا نام نہ لیا عمر نے کہا لوگون کو ابوالحسن سے کیا ہی واللہ وہ لائق تر ہی انمین اگر اُنپر خلیفہ ہوگا تو اُنکو طریقۂ حق پر قائم کریگا

## باب آہستگی کرنا کامون مین

الحسن نے کہا ایک آدمی مرگیا اور ایک پسر و غلام چھوڑ مرا اور اپنے غلام کو اپنے فرزند کی وصیت کرگیا لوگون نے کچھہ کوتاہی اُسکے لیئے نہ کی یہانتک کہ وہ لڑکا جوان ہوا اور بیاہا گیا اُسنے کہا میرا سامان درست کردو کہ مین علم طلب کرون اُسکا سامان تیار کردیا وہ پاس ایک عالم کے آیا اور اُس سے سوال کیا اُسنے کہا جب تو روانہ ہونے کو ہو تو مجھسے کہنا مین تجکو کچھہ سکہادونگا جب وہ گھر سے باہر جانے کو ہوا اُس سے کہا کہ مجھے سکہادے اُسنے کہا اللہ سے ڈر اور صبر کر اور جلدی نہ کر حسن نے کہا ساری خیر اِس تعلیم مین ہی وہ آیا اور نہ تہا کہ وہ اُنکو بہول جاتا کہ یہہ فقط تین باتین تہین جب اپنی اہل کے پاس آیا اور گھر مین اُترا دیکھا کہ ایک شخص سوتا ہی عورت سے الگ اور اُسکی عورت بہی سوتی ہی کہا واللہ مین نہین چاہتا کہ اِسکا انتظار کرون اپنی سواری کے پاس پہر کر آیا جب چاہا کہ تلوار لے کہا اتق اللہ واصبر ولا تستعجل پہر رجوع کیا اور اُسکے سر پر کہڑا ہوا پہر کہا مین کسی شئ کا انتظار نہین کرتا اپنی سواری کے پاس آیا اور چاہا کہ اپنی تلوار لے پہر اُسکو وہی بات یاد آئی اور پہر کر اُسکے سر پر کہڑا ہوا وہ مرد جاگ اُٹہا اُسنے جب اسکو دیکھا جلدی سے اُٹھہ کر معانقہ کیا اور بوسہ لیا اور پوچھا کہ بعد میرے تمنے کیا پایا کہا واللہ بعد تیرے مینے خیر کثیر پائی واللہ بعد تیرے مینے یہ پایا کہ آج کی رات درمیان تلوار اور تیرے سر کے تین بار مین آیا گیا

مجکو میرے علم نے تیرے قتل سے روک دیا ؛

## باب آہستگی کا کامون مین

ف اصل مین ترجمہ باب سابق اور اِس باب کا متحد ہی ا۔عبدالرحمن بن ابی بکر اشج عبدالقیس سے
راوی ہین کہ اشج مذکور نے کہا حضرت نے فرمایا تجہمین دو خُلق ہین جنکو اللہ دوست رکھتا ہی مینے کہا
وہ کیا خُلق ہین ای رسول خدا فرمایا حلم وحیا مینے کہا یہہ پہلے سے ہین یا حال مین ہوئے فرمایا پہلے
سے ہین مینے کہا الحمد للہ الذی جبلنی علی خلقین احبہما اللہ ۲ قتادہ کہتے ہین حدیث کی
مجکو اُس شخص نے جو باقی رہا تہا اُن وفد مین سے جو پاس حضرت کے آئے تہے عبدالقیس سے
اور ذکر کیا قتادہ نے ابا نضرہ کا ابوسعید خدری سے کہ ابوسعید نے رفعًا کہا کہ حضرت نے اشج
عبدالقیس سے فرمایا ان فیك لخصلتین یحبہما اللہ الحلم والاناءۃ ف پہلی روایت مین
حیا تہا اِس جگہہ انارت ہی حلم سے مراد تحمل اذی ہی اور حیا شرم کو کہتے ہین اور انارت دیر کرنیکو
یہہ خصال بنص نبوی محبوب حضرت ذوالجلال ہین وللہ الحمد ۳ ابن عباس کا لفظ یہہ ہی کہ حضرت
نے اشج عبدالقیس سے کہا تہا ان فیك لخصلتین یحبہما اللہ الحلم والاناءۃ ۴ ام مزیدہ
عبدی نے کہا اشج آیا وہ چلا یہانتک کہ اُسنے ہاتہہ حضرت کا پکڑ کر چوما حضرت نے اُس سے کہا
ان فیك لخلقین یحبہما اللہ ورسولہ قال جبلا جبلت علیہ او خلقا معی فرمایا لا بل
جبلا جبلت علیہ اُسنے کہا الحمدُ للہِ الذی جبلنی علی ما یحب اللہ ورسولہ خلق و
خصلت ایک چیز ہی مراد خلق سے عادت ہی اِس جگہہ ذکر اُس عادت کا نہین کیا مراد وہی حلم
وانارت ہی لکن اِن خصال کو اشج مین جبلی بتایا اور اللہ ورسول دونون کا دوست رکھنا
اِن دونون خلق کو جتایا اشج نے اُسپر شکر خدا ادا کیا معلوم ہوا کہ جسکی جبلت کسی خلق حسن وخصلت
مستحسن پر ہو اُسکو اللہ کا احسانمند شکر گذار ہونا چاہیے ؛

# باب بغی کا

۱- ابن عباس نے کہا اگر ایک پہاڑ دوسرے پہاڑ پر بغی کرے تو باغی ہی ریزہ ریزہ ہوگا ۲ حدیث ابو ہریرہ مین رفعًا آیا ہی حجت کی بہشت و دوزخ نے دوزخ نے کہا مجھمین متکبر و متجبر داخل ہونگے جنت نے کہا مجھمین داخل نہونگے مگر ضعفاء و مساکین اللہ نے نار سے کہا تو میرا عذاب ہی مین انتقام لیتا ہون تجھہ سے جس سے چاہتا ہون اور جنت سے کہا تو میری رحمت ہی مین رحم کرتا ہون تجھسے جسکو چاہتا ہون ۳ فضالہ بن عبید رفعًا کہتے ہین تین شخص ہین جنسے سوال نہوگا ایک وہ مرد جسنے جماعت کو چھوڑ دیا امام کا عاصی ہوا اور عاصی مرگیا اُس سے سوال نہوگا دوم کنیز یا غلام جو اپنے سید کے پاس سے بھاگ گیا تیسرے وہ عورت کہ اُسکا خاوند غائب ہی اور اُسنے مؤنت دنیا کو اُس سے کفایت کیا ہی وہ پیچھے اُسکے بن ٹھن چمک دمک سے نکلی تین اور ہین جنسے کچھہ سوال نہوگا ایک وہ مرد جسنے رداء کبریا وازار عز خدا چھینی اور دوم وہ مرد جسنے شک کیا امر خدا مین سوم نا امید رحمت خدا سے ف مراد عدم سوال سے یہہ ہی کہ یہہ ہر شش اشخاص بلا حساب وکتاب دوزخ مین جائینگے اِن فحاوی کے مطاوی مین ایک طرح کی بغی موجود ہی ۴ بکار کے باپ عبد العزیز اپنے جد سے رفعًا راوی ہین جتنے گناہ ہین دیر کرتا ہی اللہ اُنمین جسکو چاہتا ہی قیامت کے دن تک مگر بغی و عقوق والدین یا قطیعت رحم کہ جلدی کرتا ہی اللہ واسطے اِن کے صاحب کے دنیا مین قبل موت کے ۵ ابو ہریرہ کہتے تھے کوئی تم مین اپنے بھائی کی آنکھہ مین ایک تنکا دیکھتا ہی اور خود اُسکی آنکھہ مین جو جذل یا جزع ہی اُسکو بھولتا ہی ابو عبید نے کہا جذل چوب بلند کلان کو کہتے ہین ف مطلب یہہ ہی کہ دوسرے کا ذرا سا عیب پکڑتا ہی اور اپنا بڑا سا عیب نہین دیکھتا ہندی کی مثل ہی اپنا ٹینٹ نہ دیکھنا اور دوسرے کی پھلی پر عیب لگانا ۶ معاویہ بن قرۃ کہتے ہین مین ہمراہ معقل مزنی کے تھا اُنھون نے راہ سے اذی کو دور کیا مینے

ایک شئ دیکھی اور اُدہر جلدی کی مجھسے کہا تونے یہہ کیون کیا ای ابن اخی مینے کہا مینے تمکو ایک شئ کرتے دیکھا مینے بہی اُسی طرح کیا کہا تونے خوب کیا ای بہتیجے مینے حضرت کو سُنا فرماتے تہے جسنے دور کی چیز ایذا کی راہ سے مسلمانون کے لکہی گئی واسطے اُسکے ایک نیکی اور جسکی ایک نیکی قبول ہوگئی وہ جنت مین جاویگا **ف** مطابقت بعض احادیث باب ہذا کی ترجمۃ الباب سے محتاج نظر غائر ہی:

## باب قبول ہدیہ کا

۱۔ حدیث ابوہریرہ مین رفعاً آیا ہی کہ تہادوا تحابوا ہدیہ بہیجو آپس مین تاکہ دوستی ومحبت پیدا ہو ۲ انس کہتے تہے ای میرے بیٹو بدل کرو آپس مین کہ اِسمین بہت دوستی ہوگی درمیان تمہارے

## باب قبول نکرنا ہدیہ کا بسبب دخول بغض کی لوگون مین

۱۔ ابوہریرہ کہتے ہین ایک مرد نے بنی فزارہ مین سے حضرت کو ایک ناقہ بہیجا حضرت نے اُسکا عوض کیا وہ شخص خفا ہوا حضرت نے منبر پر فرمایا کوئی ہدیہ بہیجتا ہی مین اُسکا عوض کرتا ہون اُتنا جو میرے پاس ہی وہ خفا ہوتا ہی قسم ہی اللہ کی مین بعد اس سال کے عرب کا ہدیہ قبول نکرونگا مگر قرشی یا انصاری یا ثقفی یا دوسی سے :

## باب حیاء کا

۱۔ ابومسعود نے رفعاً کہا ہی کہ اُس کلام نبوت سے جسکو لوگون نے پایا ہی ایک یہہ کلام ہی کہ جب تو نے شرم نکی تو اب جو تو چاہے سو کر **ع**

| بیحیا باش وہرچہ خواہی کن | شرم بگذار وبادشاہی کن |
|---|---|

۲۔ حدیث ابوہریرہ مین رفعاً آیا ہی ایمان کچہہ اوپر ساٹھہ یا ستر شعبے ہی افضل شعب لا الہ الا اللہ ہی اور ادنی شعبہ دور کرنا اذی کا راہ سے اور حیا ایک شعبہ ہی ایمان کا **ف**

معلوم ہوا کہ بیحیا کے ایمان مین خلل رہتا ہی ۳ ابو سعید نے کہا حضرت سخت تر تہے حیا مین کواری لڑکی سے پردہ مین اور جب کسی شئی کو مکروہ رکھتے تو ہم آپ کے چہرہ مین وہ کراہت پہچان لیتے یہہ حدیث پہلے بہی گذر چکی ہے ۴ مثل اسکے ابو سعید سے بطریق دیگر بہی یہہ حدیث مروی ہی ۵ عثمان وعائشہ نے کہا ابو بکر نے حضرت سے اذن چاہا حضرت اُسوقت فراش عائشہ پر لیٹے ہوئے تہے عائشہ کا لحاف یا ازار یا کوئی اور جامہ سبز اوڑہے ہوئے آپنے ابو بکر کو اذن دیا اور اُسی حال پر رہے ابو بکر اپنا کام کر کے چلے گئے پہر عمر نے اذن چاہا اُنکو اذن دیا اُسی حال پر وہ بہی اپنی حاجت پوری کر کے چلے گئے عثمان کہتے ہین مین آیا اور اذن چاہا اُٹہہ بیٹہے اور عائشہ سے کہا تو اپنے کپڑے سنبہال لے مینے اپنا کام نکالا اور پہر گیا عائشہ نے کہا ای رسول خدا مینے نہ دیکہا کہ تم ابو بکر و عمر سے گہبرائے جیسے عثمان سے گہبرائے فرمایا عثمان ایک مرد شرمناک ہی مین ڈرا کہ اگر اذن دیتا ہون اور مین اس حال پر ہون تو وہ اپنی حاجت پوری نکر سکے گا ۶ حدیث انس بن مالک مین فرمایا ہی نہین ہوتی ہی حیا کسی شئی مین لکن اُس شئی کو زینت دیتی ہی اور نہین ہوتا فحش کسی شئی مین لکن اُس شئی کو عیب دار کر دیتا ہی ف یہہ حدیث ایک بار پہلے بہی گذر چکی ہی ۷ سالم اپنے باپ سے راوی ہین کہ حضرت کا گذر ایک مرد پر ہوا وہ اپنے بہائی کو در بارہ حیا وعظ کرتا تہا حضرت نے فرمایا اسکو چہوڑ دے حیا ایمان ہی ف ظاہر یہہ ہی کہ وہ کثرت حیا پر ملامت کرتا تہا حضرت نے فرمایا کہ اسکو ترک حیا کا وعظ نکر کہ حیا ایمان ہی جتنی حیا زیادہ ہی اُتنا ہی ایمان بڑہا ہوا ہی ۸ ابن عمر کہتے ہین حضرت کا گذر ایک مرد پر ہوا وہ اپنے بہائی کو در بارۂ حیا عتاب کرتا تہا یہانتک کہ گویا یون کہتا تہا کہ مین تجکو مارونگا حضرت نے کہا دعہ فان الحیاء من الایمان ۹ عائشہ کہتی ہین حضرت میرے گہر مین اپنی رانین یا پنڈلیان کہولے ہوئے لیٹے تہے کہ ابو بکر نے

اذن چاہا انکو اذن دیا اُسی طرح وہ بات کرکے چلے گئے پھر عمر نے اذن طلب کیا اُنکو اذن دیا
اسی طرح پر وہ بات کرکے چلے گئے پھر عثمان نے اذن مانگا حضرت اُٹھہ بیٹھے اور اپنے کپڑے
سنوارے محمد بن حرملہ کہتے ہین مین نہین کہتا کہ یہہ ایک ہی دِن مین ہوا تہا بالجملہ عثمان آئے
اور بات چیت کرکے باہر گئے مینے کہا ای رسول خدا ابوبکر آئے تم نہ ہلے اور خبر نہ ہوئے
پھر عمر آئے اُنکے لئے بہی کچہہ بشاشت و مبالات نکی پھر عثمان آئے تم اُٹھہ بیٹھے اور اپنی کپڑے
برابر کئے فرمایا کیا نہ شرماؤن مین جس سے ملائکہ شرماتے ہین:

## باب صبح کو کیا کہے

۱ - ابوہریرہ نے کہا ہی حضرت صبح کو یون کہتے تہے اصبحنا واصبح الملك لله والحمد لله
لاشریك له لا اله الا الله والیه النشور اور شام کو یون کہتے امسینا وامسی
الملك لله والحمد لله لاشریك له لا اله الا الله والیه المصیر:

## باب غیر کی لئی دعا کرنا

۱ - حدیث ابوہریرہ مین فرمایا ہی ان الکریم بن الکریم بن الکریم بن الکریم یوسف
بن یعقوب بن اسحق بن ابراهیم خلیل الرحمن تبارك وتعالی پھر فرمایا اگر تہما مین
قیدخانہ مین جتنا کہ یوسف تہے پھر کوئی مجھے بُلانے آتا تو مین مان لیتا یوسف کے پاس جب
قاصد آیا تو اُس سے کہا ارجع الی ربك فسأله ما بال النسوة التی قطعن ایدیهن
اللہ کی رحمت ہو لوط پر وہ پناہ پکڑتے تہے طرف ایک رکن شدید کے اپنی قوم سے اُنہون نے
قوم سے کہا ان کان لی بکم قوۃ اواوی الی رکن شدید اللہ نے بعد لوط کے کوئی نبی نہین
بہیجا مگر ثروت مین اپنی قوم کے محمد راوی حدیث کہتے ہین ثروت سے مراد کثرت و منعت ہی:

## باب ناخلہ دعا ہے

صراح مین کہا ہی انتحال استقصا کردن وبہتر اگزیدن ا۔عبد الرحمن بن یزید کہتے ہین ربیع ہر جمعہ کو پاس علقمہ کے آتے اگر وہان نہوتے تو آدمی بہیجکر انکو بلاتے ایک بار آئے اور وہ وہان نہ تہے علقمہ مجہسے ملے اور کہا تونے نہین دیکہا کہ ربیع کیا لایا اکثر لوگون کو بلاتا ہی اور وہ کمتر قبول کرتے ہین یہہ اسلئے کہ اللہ عزوجل قبول نہین کرتا مگر ناخلہ کو دعا سے مینے کہا کیا یہہ بات عبد اللہ سے نہین کہی ہی کہا کیا کہا ہی کہا عبد اللہ نے کہا ہی نہین سنتا اللہ سنانیوالے سے اور نہ دکہانے والے سے اور نہ لاعب سے مگر جو داعی بلائے اور دل سے ثابت ہو یہہ ذکر علقمہ سے ہوا کہا ہان اسی طرح ہی:

## باب دعا پختگی سی کرین کیونکہ اللہ پر کوئی زبردستی کرنیوالا نہین ہی

۱۔حدیث ابو ہریرہ مین فرمایا ہی کہ جب دعا کرے کوئی تم مین تو یون نکہے کہ اگر تو چاہے بلکہ عزم سے سوال کرے اور خوب ہی رغبت ہو کیونکہ اللہ پر کوئی شئی جو وہ دیتا ہی عظیم نہین ہوتی ہی ۲ انس کا لفظ رفعًا یہہ ہی جب دعا کرے کوئی تم مین تو عزم کرے دعا مین اور یون نہ کہے اللھم ان شئت فاعطنی فان اللہ لا مستکرہ لہ **ف** مراد عزم سے جدّ و جہد ہی دعا مین کہ قطعًا و یقینًا مانگے متعلق بمشیت نکرے کیونکہ تعلیق مین ایک طرح کی بی نیازی مدعا سے نکلتی ہے:

## باب ہاتھہ اٹھانیکا دعا مین

۱۔وہب نے کہا مینے ابن عمر وابن الزبیر کو دعا کرتے دیکہا وہ ہر دو کف دست منہہ پر پہیرتے تہے **ف** دعا مین رفع یدین کرنا منجملہ آداب دعا کے ہی کچھہ یہہ ضرور نہین ہی کہ جہان کہین حضرت سے دعا کرنا ماثور ہی وہان جب تک صراحت رفع یدین کی نہو تب تک رفع نکیا جائے

۲ عکرمہ کا زعم ہی کہ مینے عائشہ کو سُنا کہ اُنہون نے حضرت کو دیکھا کہ دونون ہاتہہ اُٹھا کر دُعا
کرتے تہے اور کہتے کہ مین نہین مگر ایک بشر تو مجکو عقاب نکرنا جس کسی شخص کو مومنین مین سے
مینے ستایا یا بُرا کہا ہو تو مجکو اُسکے پیچہے عقاب نکرنا ۳ ابو ہریرہ کہتے ہین طفیل بن عمر دوسی
پاس حضرت کے آئے اور کہا ای رسول خدا دوس نے عصیان و انکار کیا تم اللہ سے اُنپر بددعا
کرو حضرت نے رو بقبلہ ہو کر دونون ہاتہہ اُٹھائے لوگون نے گمان کیا کہ آپ اُنپر بددُعا کرینگے
آپ نے کہا اللھم اھد دوسا وائت بھو ۴ انس کہتے ہین ایک سال پانی نہ برسا بعض
مسلمان پاس حضرت کے گئے دِن جمعہ کے اور کہا ای رسول خدا پانی نہین برسا زمین سوکہ
گئی مال تباہ ہو گیا حضرت نے دونون ہاتہہ اُٹھا کر دعا کی آسمان مین کہین بادل دِکہائی
ندیتا تہا ہاتہہ اتنے دراز کئے کہ بغل کی سفیدی نظر آنے لگی اللہ سے پانی مانگا ہم جمعہ نہ پڑہہ
چکے تہے یہانتک کہ جوان قریب الدار نے ارادہ رجوع کا طرف اپنی اہل کے کیا ایک جمعہ تک
پانی برستا رہا جب دوسرا جمعہ آیا کہا ای رسول خدا گہر ڈہہ گئے اور قافلہ رُک گیا حضرت
سرعت ملالت ابن آدم سے مُسکرائے اور ہاتہہ سے اشارہ کیا اللھم حوالینا ولا علینا
بادل مدینہ سے کہُل گیا ۵ اِسجگہہ وہی حدیث عکرمہ عائشہ سے لکہی ہی جو اوپر گذر چکی قدرے
سند کا تفاوت ہی ۶ جابر بن عبد اللہ کہتے ہین طفیل بن عمرو نے حضرت سے کہا آپ کو کچہہ
ضرورت ہی حصن و منعت کی حصن دوس حاضر ہی حضرت نے انکار کیا کیونکہ اللہ نے انصار کو
ذخیرہ دیا تہا طفیل نے ہجرت کی اور طفیل کے ساتہہ ایک اور مرد نے بہی اُنکی قوم مین سے
ہجرت کی وہ مرد بیمار پڑا اور تنگ دل ہوا یا کوئی کلمہ مشابہ اسکے کہا اُسکو قرن مین لائے
اُسنے ایک مشقص یعنی نصل سہم لیکر اپنی رگ کاٹی اور مر گیا طفیل نے اُسکو خواب مین دیکھا کہا
تجہسے کیا معاملہ کیا گیا کہا مجہے بخشدیا بسبب میری ہجرت کرنے کے طرف حضرت کے کہا

تیرے ہاتھہ کا کیا حال ہی کہا مجھسے یہہ کہا گیا کہ تونے اپنے ہاتھہ کو خود بگاڑ دیا ہم اُسکو درست نکرینگے طفیل نے یہہ قصہ حضرت سے کہا فرمایا اللہم ولیدیہ فاغفر اور دونون ہاتھہ دُعا کے لئے اُٹھائے ۷ انس بن مالک کہتے ہین حضرت پناہ مانگتے تہے اور کہتے اللھم انی اعوذ بك من الکسل واعوذ بك من الجبن واعوذ بك من الهرم واعوذ بك من البخل ۸ ابو ہریرہ نے رفعًا کہا ہی اللہ عزوجل فرماتا ہی انا عند ظن عبدی بی وانا معہ اذا دعانی **ف** احادیث باب دلیل واضح ہین رفع الیدین فی الدعا اور ترغیب فی الدعا ہین فضائل دعا کے خصوصًا دعوات ماثورہ کے اسقدر ہین کہ ہر مومن کو باعث دعا پر ہوتے ہین اِس علم مین مستقل کتابین تالیف وجمع ہو چکی ہین اخیر تالیف علم دعوات کی کتاب نزل الابرار ہی اور اخصر ادعیہ جس سے کسی مسلمان کو غفلت کرنا زیبا نہین ہی رسالہ اعراس الجنۃ مین مرقوم ہین اور اصح الصحیح ہین:

## باب سید الاستغفار کا

۱ شداد بن اوس کہتے ہین حضرت نے فرمایا سید الاستغفار یہہ ہی اللھم انت ربی لا اله الا انت خلقتنی وانا عبدك وانا علی عهدك ووعدك ما استطعت ابوء لك بنعمتك وابوء لك بذنبی فاغفر لی فانه لا یغفر الذنوب الا انت اعوذ بك من شر ما صنعت جب اِسکو وقت شام کہا اور مر گیا جنت مین گیا یا اہل جنت سے ہوا اور جب اسکو وقت صبح کے کہا اور اُسی دن مر گیا تب بہی اسی طرح ہوگا یعنی جنتی اِسکو بخاری نے صحیح مین بہی ذکر کیا ہی اور منافع اِس استغفار کے مجرب اہل علم ہین وللہ الحمد اور مجرد استغفار کے فضائل بہی جُداگانہ آئے ہین رسالہ محو الحوبہ بالاستغفار والتوبہ اور اُسکے اخوات شامل ہین بیان مذکور پر وباللہ التوفیق ۲ ابن عمر کہتے ہین ہم گنتے تہے ایک مجلس مین واسطے حضرت کے

رب اغفرلی وتب علی انك انت التواب الرحیم سوبار ۳ عائشہ نے کہا حضرت نے چاشت
کی نماز پڑہی پہر کہا اللھم اغفرلی وتب علی انك انت التواب الرحیم تا آنکہ سوبار کہا ف
حدیث دلیل ہی اس بات پر کہ استغفار کا اکثار چاہیئے ادنی مرتبہ یہہ ہی کہ ہر دن کم سے کم بہلا
سو بار تو استغفار کرے ۴ حدیث شداد بن اوس مین بعد ذکر سید الاستغفار کے کہا ہی
کہ جسنے یہہ استغفار دن مین کہی اور اُسپر یقین رکہتا تہا پہر اُسی دن مرگیا شام ہونے سے
پہلے تو وہ اہل جنت سے ہی اور جسنے کہا اِسکو رات مین اور وہ موقن تہا اُسپر پہر مرگیا صبح
سے قبل تو وہ اہل جنت سے ہی ف اس حدیث کا صیغہ مثل صیغۂ اول کے ہی فقط اتنا
فرق ہی کہ اعوذ بك من شر ما صنعت اِس روایت مین ابوء لك الخ سے پہلے آیا ہی باقی
سیاق عبارت کا یکسان ہی و للہ الحمد ۵ حدیث ابن عمر و مین رفعاً آیا ہی کہ توبہ کرو سامنے
اللہ کے مین توبہ کرتا ہون سامنے اُسکے ہر دن سوبار ف صیغہ امر کا افادہ کرتا ہی وجوب
استغفار کو جب پیغمبر معصوم اِس کثرت سے مستغفر ہون تو پہر اُمت کی کیا ہستی ہی کہ وہ
غفلت کرے ۶ کعب بن عجرہ کہتے ہین معقبات ہین جنکا کہنے والا نامراد نہین ہوتا سبحان اللہ
والحمد للہ ولا الہ الا اللہ واللہ اکبر سو بار انکو کہے اسکو ابن ابی انیسہ و عمرو بن قیس نے
مرفوع کیا ہے ؛

## باب دعا برادر کی پس پشت یعنی غائبانہ

۱- حدیث ابن عمرو مین فرمایا ہی بہت جلد اجابت مین دعا غائب کی ہی واسطے غائب کے
۲ ابوبکر صدیق کہتے تہے ان دعوۃ الاخ فی اللہ تستجاب یعنی دعا برادر دینی کی قبول
ہوتی ہی ۳ صفوان بن عبد اللہ داماد ابو الدرداء تہے کہتے ہین مین پاس اُنکے شام مین
گیا ام الدرداء کو گہر مین پایا اور ابو الدرداء کو نپایا مجہسے کہا کیا تو اس سال حج کا ارادہ

رکہتاہی مینے کہا ہان کہا تو اللہ سے میرے لئے دعائے خیر کرنا کیونکہ حضرت فرماتے تہے کہ دعا مرد مسلمان کی مستجاب ہوتی ہی واسطے اُسکے بہائی کے پس پُشت نزدیک اُسکے سر کے ایک فرشتہ مقرر رہتا ہے جب وہ اپنے بہائی کے لئے دعا کرتا ہی خیر کی فرشتہ آمین کہتاہی اور یہہ کہتاہی ولک مثل ذلک کہا پہر مین ابوالدرداء سے بازار مین ملا انہون نے بہی اسی طرح کہا اور حضرت سے ماثور بتایا ٭ ابن عمرو کہتے ہین ایک مرد نے کہا اللھم اغفرلی ولمحمد وحدنا حضرت نے فرمایا لقد حجبتہا عن ناس کثیر یعنی تونے اللہ کی مغفرت کو بہت سے لوگون سے محجوب رکہا یعنی ایسی دعا نکرنا چاہیئے ۵ ابن عمرو سمعًا کہتے ہین کہ حضرت ایک مجلس مین سو بار یہہ کلمہ کہتے تہے رب اغفرلی وتب علی الخ یہہ حدیث پہلے گذر چکی ہی ظاہر مین کوئی مطابقت اُسکو ترجمۂ باب سے نہین ہی بجز اسکے کہ ایک دعا ہی ٭

## باب اصل مین اس باب کا کوئی ترجمہ نہین ہے

١- نافع نے کہا ابن عمر کہتے تہے مین ہر شئی مین اپنے امر کی دعا کرتاہون یہانتک کہ اللہ فسحت دے رفتار مین میرے دابہ کے تاآنکہ مین اُس سے وہ دیکہون جو مجکو خوش کرے یعنی مین سوال اسکی تیز روی وقدم بازی کا کرتاہون ٢ عمر رضی کی ایک دعا یہہ بہی ہوتی تہی اللھم توفنی مع الابرار ولا تخلفنی فی الاشرار والحقنی بالاخیار ف جامعیت اس دعا کی واسطے خیریت دارین وحسن کونین کے مخفی نہین ہی کیونکہ مطلوب جملہ حسنات واعمال صالحہ واخلاص ایمان کا یہی ہی کہ شر سے نجات اور خیر سے ملاقات ہو اور ابرار واخیار کی دنیا وآخرت مین معیت نصیب ہو اللھم ارزقنا سو یہہ سب مدعا اس دعا سے حاصل ہی واللہ المستعان ٣ شقیق کہتے ہین عبداللہ یہہ دعا اکثر کرتے ربنا اصلح بیننا واھدنا سبل السلام ونجنا من الظلمات الی النور واصرف عنا الفواحش ما ظہر منہا وما بطن وبارک لنا

فی اسماعنا وابصارنا وقلوبنا وازواجنا وذریاتنا وتب علینا انک انت التواب الرحیم
واجعلنا شاکرین لنعمتک مثنین علیها قائلین بها واتمها علینا ۴ انس جب کسی بھائی
کے لئے دعا کرتے تو یون کہتے جعل اللہ علیہ صلوٰۃ قوم ابرار لیسوا بظلمۃ ولا فجار یقومون
اللیل ویصومون النہار ۵ عمرو بن حریث کہتے ہین میری مان مجکو پاس حضرت کے لیگئی
حضرت نے میرے سر پر ہاتھہ پھیرا اور رزق کی دعا دی ۶ انس بن مالک سے کہا تمہارے
بھائی پاس تمہارے بصرہ سے آئے ہین اور وہ اسدن زاویہ مین تھے تاکہ تم انکے لئے اللہ
سے دعا کرو کہا اللہم اغفرلنا وارحمنا واتنا فی الدنیا حسنۃ وفی الاخرۃ حسنۃ وقنا
عذاب النار کہا اور دعا کرو تب بھی یہی دعا کی پھر کہا اگر تمکو یہہ چیزین ملین تو تمکو دنیا و آخرت
کی خیر ملی ۷ انس بن مالک کہتے ہین حضرت نے ایک شاخ لی اسکو جھاڑا وہ نہ جھڑی پھر
اسکو جھاڑا وہ نہ جھڑی پھر اسکو جھاڑا وہ نہ جھڑی فرمایا سبحان اللہ والحمد للہ ولا
الہ الا اللہ خطاؤن کو یون جھاڑتے ہین جیسے درخت اپنے پتون کو ۸ انس کہتے تھے
ایک عورت پاس حضرت کے آئی کسی کام کی شکایت کرتی تھی فرمایا مین تجکو اس سے بہتر
نہ بتادون تو تہلیل کر ۳۳ بار سوتے وقت اور تسبیح کر ۳۳ بار اور تحمید کر ۳۴ بار یہہ سو بار
ہوا یہہ بہتر ہی دنیا وما فیہا سے اور فرمایا جسنے تہلیل کی سو بار اور تسبیح سو بار اور تکبیر سو بار
یہہ بہتر ہی واسطے اسکے دس گردن آزاد کرنے سے اور سات بدنہ نحر کرنے سے ایک مرد
پاس حضرت کے آیا کہا ای رسول خدا کون دعا افضل ہی فرمایا مانگ اللہ سے عفو و عافیت
دنیا و آخرت مین پھر وہ دوسرے دن آیا اور یہی کہا کہ ای نبی اللہ کون دعا افضل ہے
فرمایا سل اللہ العفو والعافیۃ فی الدنیا والاخرۃ تجکو جب عافیت دی گئی دنیا و
آخرت مین تو پھر تو رستگار ہوا **ف** ظاہر سیاق مقتضی اس کا ہی کہ یہہ تین حدیثین

ہین جدا جدا مگر اس جگہہ ایک ہی سیاق مین مسوق ہین اور حدیث سوال عفو و عافیت پچاس طریق سے آئی ہو اور حد تواتر تک پہنچی ہو اگر کوئی شخص مثلاً کوئی سی بھی دعا نکرے فقط یہی دعا خدا سے مانگے تو اسکو واسطے نفع دارین کے کافی وافی شافی ہو و باللہ التوفیق لکن اکثر لوگ قدر اس نعمت کی نہین جانتے ۹ حدیث ابوذر مین فرمایا ہو بہت دوست بات اللہ کو یہہ ہو سبحان اللہ لا شریک له له الملك و له الحمد وھو علی کل شئ قدیر ولاحول و لاقوۃ الا باللہ سبحان اللہ وبحمدہ ۱۰ عائشہ کہتی ہین حضرت میرے پاس آئے مین نماز مین تھی اور انکو کچھہ کام تھا مجھے دیر لگی فرمایا ای عائشہ علیك بجمل الدعا وجوامعه جب مین نماز پڑہ چکی مینے کہا ای رسول خدا ما جمل الدعا وجوامعه فرمایا کہہ اللھم انی اسالك من الخیر کله عاجله واٰجله ما علمت منه وما لم اعلم واعوذ بك من الشر کله عاجله واٰجله ما علمت منه وما لم اعلم واسالك الجنة وما قرب الیها من قول او عمل واعوذ بك من النار وما قرب الیها من قول او عمل واسالك مما سألك به محمد صلعم واعوذ بك مما تعوذ منه محمد صلعم وما قضیت لی من قضاء فاجعل عاقبته رشدا **ف** جامعیت وجملیت اس دعا کی گویا منصوص حضرت رسالت ہو کوئی خیر و شر باقی نہین رہا جو کہ اس سوال و استعاذہ کے نیچے نہین آگیا؛

## باب حضرت پر درود بھیجنا

۱- حدیث ابوسعید خدری مین رفعاً آیا ہو جس کسی مرد مسلمان کے پاس صدقہ نہو وہ اپنی دعا مین یون کہے اللھم صل علی محمد عبدك ورسولك وصل علی المومنین والمومنات والمسلمین والمسلمات کہ یہہ کہنا اسکے لئے زکوۃ ہو **ف** یعنی برابر صدقہ مال کے اس قال کا اجر اسکو ملتا ہو یہہ اللہ کی سعت رحمت کی ایک نشانی ہو ۲ ابوہریرہ رفعاً کہتے ہین

جسنے کہا اللھم صل علی محمد وعلی ال محمد کما صلیت علی ابراھیم وعلی ال ابراھیم
وبارک علی محمد وعلی ال محمد کما بارکت علی ابراھیم وعلی ال ابراھیم وترحم علی
محمد وعلی ال محمد کما ترحمت علی ابراھیم وعلی ال ابراھیم مین ون قیامت کے
اُسکے لئے گواہی دونگا شہادت کی اور اُسکی شفاعت کرونگا ۱۲ انس ومالک بن اوس
کہتے ہین کہ حضرت براز کے لئے نکلے کسی کو نہ پایا کہ آپ کے ساتہہ جاتا عمر رضی اللہ عنہ
ڈہیلا یا لوٹا لیکر پیچھے سے گئے دیکہا کہ حضرت ایک چراگاہ مین ساجد ہین یہہ وہان سے
ہٹ کر حضرت کے پیچھے بیٹھے جب حضرت نے سر اُٹہایا کہا تمنے اچھا کیا ای عمر کہ جب مجکو سجدہ
مین پایا کنارہ ہوگئے جبریل نے آکر مجہسے کہا کہ جو کوئی تجہپر ایک بار درود بہیجے گا اللہ اُسپر
دس بار درود بہیجے گا اور اُسکے دس درجے بلند کریگا ۱۳ انس کا لفظ رفعًا یہہ ہی کہ جسنے
درود بہیجی مجہپر ایک بار درود بہیجے گا اللہ اُسپر دس بار اور دور کریگا اُس سے دس
خطائین **ف** فضایل درود شریف کے بیحد وعدّ ہین ہمنے بعض رسائل مین کچہہ گنتی اونکی
لکہی ہی اور صیغہائے درود ماثورہ قریب تیس صیغون کے ہین بہتر صیغہ وہ ہی جو نماز مین پڑہا
جاتا ہی اُسمین خارج نماز سلام زیادہ کرے ورنہ ہر صیغہ جو صحیح ہوا ہی کافی شافی ہی اللھم
صل علی سیدنا محمد النبی الامی وعلی الہ وسلم درود مین ہمراہ صلوۃ کے لفظ
سلام ولفظ آل کا ہونا ضرور ہی ورنہ مصلی امتثال امر سے دور ہی

## باب جسکی پاس حضرت کا ذکر ہوا اور اُسنے آپ پر درود نہ بہیجی

۱- جابر بن عبد اللہ کہتے ہین حضرت منبر پر چڑہے جب اول زینہ پر گئے کہا آمین پہر دوسرے پر
گئے اور کہا آمین پہر تیسرے پر گئے اور کہا آمین کہا ای رسول خدا ہمنے آپ کو سُنا کہ تین بار
آپنے آمین کہی فرمایا جب مین پایۂ اول پر گیا تو جبریل آئے اور کہا بدبخت ہوا وہ شخص جسنے

رمضان پایا اور رمضان اُس سے نکل گیا اور وہ بخشا نگیا مینے کہا آمین پھر کہا شقی ہوا
وہ بندہ جسنے پایا اپنے ماں باپ کو یا ایک کو اُن دونون مین سے پھر داخل نہ کیا اُس کو
جنت مین مینے کہا آمین پھر کہا بدبخت ہو وہ بندہ جسکے پاس تیرا ذکر ہوا اور اُسنے تجھپر درود
نہ بھیجی مینے کہا آمین ۳ ابوہریرہ کا لفظ رفعًا یہہ ہو من صَلّی عَلیّ واحدۃ صلی اللہ علیہ
عشرا یہہ حدیث پہلے بھی گذر چکی ہو ۳۳ ابوہریرہ کہتے ہین حضرت منبر پر چڑہے کہا آمین آمین
آمین کہا ای رسول خدا آپ ایسا نہ کرتے تھے فرمایا مجھسے جبرئیل نے کہا خاک آلودہ ہو ناک
اُس بندے کی جسنے پایا اپنے ماں باپ کو یا ایک کو اُن دونون مین سے اور اُسنے اُسکو داخل
جنت نکیا مینے کہا آمین پھر کہا خاک آلودہ ہو ناک اُس بندہ کی جسپر رمضان آیا اور وہ
بخشا نہ گیا مینے کہا آمین پھر کہا گرد آلودہ ہو ناک اُس بندے کی جسکے پاس تیرا ذکر ہوا اور
اُسنے تجھپر درود نہ بھیجی مینے کہا آمین ۴ جویریہ بنت الحارث کہتی ہین حضرت میرے پاس سے
باہر گئے انکا نام برہ تھا حضرت نے بدل کر جویریہ رکھا تھا حضرت باہر گئے اور مکروہ جانا کہ
اندر آئین اور انکا نام برہ ہو پھر دن چڑہے پھر کر آئے یہہ اپنی مجلس مین بیٹھی تہین فرمایا تو جب
سے یہین بیٹھی ہی مینے بعد تیرے چار کلمے کہے تین بار اگر تولے جائین تیرے کلمات سے تو بہاری
نکلین اُنسے سبحان اللہ وبحمدہ عدد خلقہ ورضا نفسہ وزنۃ عرشہ ومداد
کلماتہ ۵ طریق ابن عباس مین یون ہو کر خرج من عند جویریۃ اور عن جویریۃ فقط
ایک بار کہا تھا ۶ حدیث ابوہریرہ مین فرمایا ہو پناہ مانگو اللہ کی جہنم سے پناہ مانگو اللہ کی عذاب
قبر سے پناہ مانگو اللہ کی فتنۂ مسیح دجال سے پناہ مانگو اللہ کی فتنۂ محیا و ممات سے ؛

## باب ظالم پر بددعا کرنا

۱- جابر کہتے ہین حضرت کہتے تھے اللھم اصلح لی سمعی وبصری واجعلھما الوارثین

منی وانصرنی علی من ظلمنی وارنی منه ثاری ۲ ابوہریرہ کا لفظ رفعًا یہہ ہی اللھم متعنی بسمعی وبصری واجعلھما الوارث منی وانصرنی علی عدوی وارنی منه ثاری ۳ طارق بن اشیم کہتے ہین ہم صبح کو پاس حضرت کے جاتے کوئی مرد آتا کوئی عورت آتی وہ کہتا ای رسول خدا مین کیونکر کہون جب نماز پڑہون آپ فرماتے یون کہہ اللھم اغفرلی وارحمنی واھدنی وارزقنی اِس دعا نے تیرے لئے دنیا وآخرت کو جمع کردیا ہم دوسرے طریق مین اس حدیث کی قید اذا اصلیت نہین آئی ہی یہہ دلیل ہی اسپر کہ خارج نماز بہی یہہ دُعا کرے جس طرح کہ نماز مین کرے :

## باب طول عُمر کی دُعا دینا

۱۔ ابوالحسن مولائی اُم قیس بنت محصن نے کہا ہی کہ حضرت نے اُم قیس سے کہا لھا ما قالت طال عمرھا ہم نہین جانتے کہ کسی عورت کی اتنی عمر ہوئی ہی جتنی کہ اس بی بی کی ہوئی ۲ انس کہتے ہین کہ حضرت ہمارے گہر آیا کرتے تہے ایک دن آئے ہمکو دعا دی اُم سُلیم نے کہا خویدمك الا تدعو له تم اپنے اِس خادم کو دعا نہین دیتے فرمایا اللھم اکثر ماله وولده واطل حیاته واغفرله مجکو یہہ تین دعائین دین مینے ایک سو تین بچے دفن کئے اور میرے پہل سال بہر مین دو بار کہائے جاتے ہین اور میری زندگی دراز ہوئی یہانتک کہ مین لوگون سے شرماتا ہون اور مغفرت کی امید رکہتا ہون :

## باب قبول ہوتی ہی دُعا بندے کی جبتک کہ وہ جلدی نکرے

۱۔ ابوہریرہ نے رفعًا کہا ہی یستجاب لاحدکم ما لم یعجل یقول دعوت فلم یستجب لی جلدی یہہ ہی کہ یون کہے کہ مینے دعا کی قبول نہوئی ۲ دوسرا لفظ اِنکا رفعًا یہہ ہے قبول ہوتی ہی دعا ایک تمہارے کی جبتک دعا کسی گناہ یا قطع رحم کی نہ کرے اور جلدی

نہ مچائے کہ یون کہے مینے دعا کی مین دیکھتا ہون کہ وہ میرے لئے قبول نہو گی اور دعا کرنا چھوڑ دے **ف** یعنی تاخیر اجابت سے ترک دعا نہ کرے اور اکتا نجائے دعا اُسکی ضرور قبول ہوگی اور اگر قبول نہوئی تو اِسی وجہ سے کہ مارے جلد بازی کے دست کش ہو بیٹھا اگر کئے جاتا اور تاخیر سے نہ گھبراتا تو کیون قبول نہوتی **ہ**

| حسن دعائی تو گر نیست مستجاب مرنج | ترا زبان دگر و دل دگر دعا چہ کند |
|---|---|

## باب کسل سی پناہ مانگنا اللہ کی

۱۔ عمرو بن شعیب عن ابیہ عن جدہ کہتے ہین مینے حضرت کو سُنا کہتے تھے اللھم انی اعوذ بک من الکسل والمغرم واعوذ بک من فتنۃ المسیح الدجال واعوذ بک من عذاب النار ۲ ابو ہریرہ نے کہا ہی کہ حضرت پناہ مانگتے تھے شر زیست ومرگ و عذاب گور وشر مسیح دجال سے **ف** حضرت نے جتنی چیزون سے استعاذہ کیا ہی مینے اُن سب کو گن کر ایک رسالہ مین یکجا جمع کر دیا ہی غالب الفاظ اُس تعوذ کے حزب الاعظم مین موجود ہین

## باب جو اللہ سی نہین مانگتا اللہ اُسپر غصہ فرماتا ہی

۱۔ حدیث ابو ہریرہ مین رفعًا آیا ہی من لم یسأل اللہ غضب اللہ علیہ **ف** یہہ صفت ارحم الراحمین کا برخلاف خُلق خَلق ہی کہ انسان سوال کرنے سے غصہ مین آتا ہی اور بخل کرتا ہی اور اللہ کا غصہ سوال نکرنے پر ہوتا ہی معہذا ترک سوال کرنا عین ضلال ہی **ہ**

| گر طمع خواہد زمن سلطان دین | خاک بر فرق قناعت بعد ازین |
|---|---|

۲ دوسرا لفظ ابو ہریرہ کا رفعًا یون ہی من لم یسئلہ یغضب علیہ یعنی جو کوئی اللہ سے سوال نہین کرتا ہی اللہ اُسپر غضبناک ہوتا ہی ۳ حدیث انس مین فرمایا ہی جب تم اللہ سے دعا کرو تو دعا مین عزم کرو کوئی تم مین کا یون نہ کہے کہ اگر تو چاہے تو مجکو دیے

کیونکہ اللہ کے لئے کوئی مستکرہ نہین ہی ۴ عثمان رضی اللہ عنہ سمعا رفعا کہتے ہین جس نے
ہر دن کی صبح کو اور ہر رات کی شام کو تین تین باریون کہا بسم اللہ الذی لا یضر
مع اسمہ شیٔ فی الارض ولا فی السماء وھو السمیع العلیم وہ اُس دن اُس رات
ہر بلا سے محفوظ رہے گا ابان بن عثمان کو کسی قدر فالج مار گیا تھا ایک شخص اُنکی طرف
دیکھنے لگا وہ سمجھ گئے کہا ان الحدیث کما حدثتك ولکنی لم اقلہ ذلك الیوم
لیمضی قدر اللہ یعنی حدیث ٹھیک ہی لکن جبدن فالج ہوا تھا اُسدن مینے اُسکو نہ کہا تھا
تاکہ اللہ کی تقدیر جاری ہو وے

## باب دعا کرنا نزدیک صف کی راہِ خدا مین

ا سہل بن ساعد کہتے ہین دو ساعتین ہین کہ اُنکے لئے آسمان کے دروازے کھل جاتے ہین
اور کم ایسے داعی ہین جنکی دعوت رد ہو ایک جسوقت کہ اذان ہوتی ہی دوسری صف راہ
خدا مین **ف** صاحب حصن حصین نے اماکن اجابت کو استقرار کرکے لکھا ہی غالبا اُن
اوقات مین دعا کا قبول ہونا ثابت ہوا ہی وللہ الحمد

## باب حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی دعاؤں کا

ا- ابو صرمہ نے کہا حضرت کہتے تھے اللھم انی اسألك غنای وغنا مولای ۲ یہہ دعا
دوسرے طریق سے بہی ابی صرمہ سے آئی ہی اسی طرح ۳ وکیع بن حمید کہتے ہین مینے کہا
ای رسول خدا مجھے کوئی ایسی دعا سکھا دو کہ مین اُس سے نفع لون فرمایا کہہ اللھم عافنی
من شر سمعی وبصری ولسانی وقلبی وشر منیتی وکیع نے کہا مراد منی کے شر سے زنا
وفجور ہی ۴ ابن عباس کہتے ہین حضرت کہتے تھے اللھم اعنی ولا تعن علی وانصرنی و
لا تنصر علی ویسر الھدی لی ۵ طریق دیگر مین ابن عباس سے رفعا یون آیا ہی بعد

لا تنصر علیّ کے وامکر لی ولا تمکر علی ویسر الہدیٰ لی وانصرنی علیٰ من بغی علیّ
رب اجعلنی لک شکارا لک ذکارا راھبا لک مطیعاً لک مخبتا لک اوّاھا منیبا
تقبل توبتی واغسل حوبتی واجب دعوتی وثبت حجتی واھد قلبی وسدد لسانی واسلل سخیمۃ
قلبی ۶ محمد بن کعب قرظی کہتے ہین کہ معاویہ بن ابی سفیان نے منبر پر کہا لا مانع لما
اعطیت ولا معطی لما منعت ولا ینفع ذا الجد منک الجد من یرد اللہ بہ خیرا یفقھہ
فی الدین پھر کہا کہ مینے یہہ کلمات حضرت سے ان اعوادوپر سُنے ہین ۷ مانند اسکے بطریق
دیگر بہی یہی کلمات معاویہ سے آئے ہین ۸ ابو ہریرہ کا لفظ رفعاً یہہ ہے کہ اوثق دعا یہہ ہے کہ
تو یون کہے اللھم انت ربی وانا عبدک ظلمت نفسی واعترفت بذنبی ولا
یغفر الذنوب الا انت رب اغفر لی ۹ ابو ہریرہ کہتے ہین حضرت یہہ دعا کرتے تہے
اللھم اصلح دینی الذی ھو عصمۃ امری واصلح لی دنیای التی فیھا معاشی و
اجعل الموت رحمۃ لی من کل سوء او کما قال ۱۰ ابو ہریرہ نے رفعاً کہا ہے کہ حضرت تعوذ
کرتے تہے جہد بلا و درک شقاء وسوء قضا و شماتت اعداء سے سفیان نے کہا یہہ تین کلمے تہے
ایک مینے زیادہ کردیا معلوم نہین کونسا ہے ۱۱ عمر نے کہا حضرت پانچ چیزون سے تعوذ کرتے
تہے کسل وبخل وسوء کبر وفتنۂ صدر وعذاب قبر سے ۱۲ انس بن مالک کہتے ہین حضرت یہہ
دعا کرتے اللھم انی اعوذ بک من العجز والکسل والجبن والھرم واعوذ بک من فتنۃ
المحیا والممات واعوذ بک من عذاب القبر ۱۳ دوسرا لفظ انس کا رفعاً یہہ ہے اللھم
انی اعوذ بک من الھم والحزن والعجز والکسل والجبن والبخل وضلع الدین وغلبۃ
الرجال ۱۴ ابو ہریرہ کہتے ہین حضرت کی یہہ دعا تہی اللھم اغفر لی ما قدمت وما اخرت
وما اسررت وما اعلنت وما انت اعلم بہ منی انک انت المقدم والمؤخر لا الہ الا انت

۱۵ عبد اللہ نے کہا حضرت یہہ دعا کرتے تھے اللھم انی اسئالك الھدی والعفاف والغنا ۱۶ ثمامہ بن حزن نے کہا مینے شیخ کو سُنا کہ باآواز بلند پکارتے تھے اللھم اعوذبك من شر لا یخلطه شئ مینے کہا یہہ کون شیخ ہی کہا ابو الدرداء ہین ۱۷ عبداللہ بن ابی اوفی نے کہا حضرت کہتے تھے اللھم طھرنی بالثلج والبرد والماء البارد کما یطھر الثوب الدنس من الوسخ اللھم ربنا لك الحمد ملاء السموات وملأ الارض وملأ ما شئت من شئ بعد ۱۸ انس کہتے ہین حضرت اکثر یہہ دعا کرتے تھے اللھم اٰتنا فی الدنیا حسنة وفی الاٰخرة حسنة وقنا عذاب النار شعبہ نے کہا مینے اِسکا ذکر عبادہ سے کیا کہا انس یہہ دعا کرتے تھے اور اسکو مرفوع نکیا ۱۹ ابو ہریرہ کہتے ہین حضرت یون کہتے تھے اللھم انی اعوذبك من الفقر والقلة والذلة واعوذبك ان اظلم او اظلم ۲۰ ابو امامہ نے کہا ہم پاس حضرت کے تھے حضرت نے بہت سی دعا مانگی جو ہمکو یاد نہین ہی ہمنے کہا آپ نے جو دُعا کی وہ ہمکو یاد نہین ہی فرمایا مین تمکو ایسی چیز کی خبر دونگا جو اِس سب کی جامع ہو اللھم انا نسألك مما سألك نبيك محمد ونستعيذك مما استعاذك منه نبيك محمد صلعم اللھم انت المستعان وعليك البلاغ ولا حول ولا قوة الا بالله او کما قال ۲۱ عمرو بن شعیب عن ابیہ عن جدہ کا لفظ رفعاً یہہ ہی اللھم انی اعوذبك من فتنة المسيح الدجال واعوذبك من فتنة النار ۲۲ ابن عباس یون کہتے تھے اللھم قنعنی بما رزقتنی وبارك لی فيه واخلف علی كل غائبة لی بخير ۲۳ انس نے کہا کان اکثر دعاء النبی صلعم اللھم اٰتنا فی الدنیا حسنة الخ یہہ دعا پہلے بھی سند دیگر سے گذر چکی ہی ۲۴ انس کہتے ہین حضرت اکثر یون کہتے تھے اللھم یا مقلب القلوب ثبت قلبی علی دینك ۲۵ ابن ابی اوفی کا لفظ رفعاً یہہ ہی

اللهم لك الحمد ملاء السموات وملاء الارض وملأ ما شئت من شئ بعد اللهم طهرني بالبرد والثلج والماء البارد اللهم طهرني من الذنوب ونقني كما ينقي الثوب الابيض من الدنس ۲۶ ابن عمر کہتے ہین حضرت کی دعا یہہ تہی اللهم انی اعوذبك من زوال نعمتك وتحول عافيتك وفجاءة نقمتك وجميع سخطك ف دعوات ماثورہ مین مستقل کتابین مدون ہین جیسے اذکار نووی وحصن حصین وسلاح المومن وعدہ و فرند ونحوہا سب سے زیادہ اجمع واکمل اس باب مین کتاب نزل الابرار ہی جو قسطنطینیہ مین طبع ہو کر مطبوع طبایع اہل ذکر و دعا ہو چکی ہی اور مختصرات مین حزب اعظم بغایت اجمع ہے جماعۂ صحابہ نے ادعیۂ مختلفہ حضرت سے روایت کئے ہین یہہ دلیل ہی اس بات پر کہ حضرت فقط کسی ایک دعائی خاص اور ورد مخصوص پر قصر نکرتے تہے وقتًا فوقتًا مطابق حاجات یا اسباب یا احوال مردم دعا کرتے جسنے جونسی دعا سُنی وہ روایت کی پہر جب وہ سب ادعیہ مدون ہو گئی تو معلوم ہوا کہ کوئی ایسی شئ نہین ہی جو حضرت سے فوت ہو گئی ہو طلب خیر ہو یا دفع شر پہر بعض علماء و صلحاء نے خود الفاظ دعا کے جمع کئے ہین اُنہین بہی کچہہ بُرائی نہین ہی جب تک کہ شرک وبدع سے خالی ہون لکن ماثور پہر ماثور ہین ؛؛

## باب دُعا کرنا نزدیک غیث ومطر کے

صراح مین کہا ہی غیث باران وباریدن وبارانیدن مطر بفتحتین باران امطار جمع ومطر بالسکون باریدن وبارانیدن لازم متعد انتہی ۱ عائشہ کہتی ہین حضرت جب کسی اُفق مین آفاق آسمان سے ابر ناشی دیکہتے اپنا کام چہوڑ دیتے اگرچہ نماز مین ہوتے پہر اُسکی طرف متوجہ ہوتے اگر اللہ اُسکو کہولدیتا تو اللہ کی حمد کرتے اور اگر پانی برستا تو کہتے

اللهم صيبا نافعا

## باب دعا کرنا وقت موت کے

۱- قیس نے کہا مین پاس خباب کے گیا اُنہون نے سات داغ لگائے تہے کہنے لگے اگر حضرت نے ہمین منع نکیا ہوتا کہ ہم موت کی دعا مانگین تو مین مرنے کی دعا مانگتا **ف** ظاہر یہہ ہی کہ شدت تکلیف سے یہہ کہا ‡

## باب ذکر دعوات حضرت کا

۱- ابو موسیٰ نے کہا کہ حضرت یہہ دعا کرتے تہے رب اغفر لی خطیئتی وجہلی و اسرافی فی امری کلہ وما انت اعلم بہ منی اللھم اغفر لی خطائی کلہ وعمدی وجہلی وھزلی وکل ذلک عندی اللھم اغفر لی ما قدمت وما اخرت وما اعلنت انت المقدم وانت المؤخر وانت علی کل شئ قدیر ۲ دوسرا لفظ ابو موسیٰ کا رفعاً یہہ ہی کہ یون دعا کرتے اللھم اغفر لی خطیئتی وجہلی واسرافی فی امری وما انت اعلم بہ منی اللھم اغفر لی ھزلی وجدی وخطائی وعمدی وکل ذلک عندی ۳ معاذ بن جبل کہتے ہین حضرت نے میرا ہاتہہ پکڑا اور کہا ای معاذ مینے کہا لبیک فرمایا مین تجکو دوست رکہتا ہون مینے کہا اور مین بہی واللہ آپکو دوست رکہتا ہون کہا کیا مین تجکو وہ کلمات نہ سکہادون جنکو تو پیچہے ہر نماز اپنی کے کہا کرے مینے کہا ہان فرمایا کہہ اللھم اعنی علی ذکرک وشکرک وحسن عبادتک ۴ ابو ایوب انصاری کہتے ہین ایک مرد نے پاس حضرت کے کہا الحمد للہ حمدا کثیرا طیبا مبارکا فیہ فرمایا صاحب کلمہ کون ہی وہ چپ ہو رہا اور دیکہا کہ اُسنے حضرت سے کسی ایسی شئ پر ہجوم کیا کہ وہ آپکو ناپسند آئی پہر فرمایا کون ہی اُسنے بجز صواب کے اور کچہہ نہین کہا ہی تب اُس مرد نے کہا مین ہون مین امید خیر کی رکہتا ہون فرمایا قسم ہی اُسکی جسکے ہاتہہ مین ہے

جان میری مینے تیرہ[۱۳] فرشتے دیکھے کہ وہ جھپٹا کرتے تھے کہ کون انمین سے اس کلمہ کو پاس
اللہ عزوجل کے اوپر لیجائے ۵ انس کہتے ہین حضرت جب خلا مین جانا چاہتے کہتے
اللھم انی اعوذبک من الخبث والخبائث مراد اس سے ذکور واناث شیاطین
ہین ۶ عائشہ کہتی ہین حضرت جب خلا سے باہر آتے کہتے غفرانک ۷ ابن عباس نے
کہا حضرت ہمکو یہہ دُعا سکھاتے جس طرح کہ کوئی سورت قرآن کی سکھاتے اللھم انی
اعوذبک من عذاب جھنم واعوذبک من عذاب القبر واعوذبک من
فتنۃ المسیح الدجال واعوذبک من فتنۃ المحیا والممات واعوذبک من
فتنۃ القبر ۸ ابن عباس کہتے ہین ایک رات مینے نزدیک میمونہ کے بسر کی حضرت اُٹھے
اور حاجت کو گئے پھر اپنا منھہ ہاتھہ دہویا پھر سو رہے پھر کھڑے ہوئے اور مشک کے پاس
آئے اور اُسکا منھہ کھولا پھر وضو کیا درمیان دو وضو کے زیادہ نکیا اور پورا کیا پھر نماز
پڑہی مین اُٹھہ کر دبے پائون چلا اس کراہیت سے کہ کہین دیکھہ لین کہ مین آپکو دیکھتا تھا
پھر مینے وضو کیا حضرت کھڑے نماز پڑہتے تھے مین بائین طرف جا کھڑا ہوا میرا کان پکڑکر
مجھے داہنی طرف پھیرا پھر تیرہ رکعت نماز پڑہی پھر لیٹ کر سو گئے یہانتک کہ خراٹے لینے
لگے اور جب سوتے تو خراٹے لیتے بلال نے آکر اذن نماز کا دیا حضرت نے نماز پڑہی او
وضو نہ کیا اور یہہ دعا مانگی اللھم اجعل فی قلبی نورا وفی سمعی نورا وعن یمینی نورا
وعن یساری نورا وفوقی نورا وتحتی نورا وامامی نورا وخلفی نورا واعظم لی نورا
کریب نے کہا انمین سے سات توریت مین ہین پھر مینے ایک مرد سے اولاد عباس مین
سے ملاقات کی اُسنے مجھسے یہہ حدیث بیان کی اور ذکر عصبی ولحمی ودمی وشعری و
بشری کا کیا اور دو خصلتین اور ذکر کین ۹ ابن عباس کہتے ہین حضرت جب رات کو اُٹھتے

اور نماز پڑہتے جب نماز پڑہ چکتے اللہ پر ثنا کرتے جس کا وہ اہل ہے پہر آخر کلام مین کہتے اللهم اجعل لی نورا فی قلبی واجعل لی نورا فی سمعی واجعل لی نورا فی بصری واجعل لی نورا عن یمینی ونورا عن شمالی واجعل لی نورا من بین یدی ونورا من خلفی وزد نی نورا وزدنی نورا وزدنی نورا ۱۰ دوسرا لفظ انکا یہہ ہے کہ حضرت جب جوف شب مین نماز کو اُٹھتے تو کہتے اللهم لك الحمد انت نور السموات والارض ومن فیھن ولك الحمد انت قیام السموات والارض ولك الحمد انت رب السموات والارض و من فیھن انت الحق ووعدك الحق ولقاؤك حق والجنة حق والنار حق والساعة حق اللهم لك اسلمت وبك امنت وعلیك توکلت والیك انبت وبك خاصمت والیك حاکمت فاغفر لی ما قدمت وما اخرت واسررت واعلنت انت الٰھی لا اله الا انت ۱۱ تیسرا لفظ انکا یہہ ہے کہ حضرت یہہ دعا کرتے تہے اللهم انی اسألك العفو والعافیة فی الدنیا والاخرة اللهم انی اسالك العافیة فی دینی واهلی واستر عورتی وامن روعتی واحفظنی من بین یدی ومن خلفی وعن یمینی وعن یساری ومن فوقی واعوذ بك ان اغتال من تحتی ۱۲ رفاعہ زرقی کہتے ہین جب دن بدر کا ہوا اور مشرک باز رہے حضرت نے فرمایا برابر ہوجاؤ یہانتک کہ ثنا کرون مین اپنے رب عزوجل پر لوگ حضرت کے پیچہے صفوف باندہکر کہڑے ہوگئے آپ نے کہا اللهم لا قابض لما بسطت ولا مقرب لما باعدت ولا مباعد لما قربت ولا معطی لما منعت ولا مانع لما اعطیت اللهم ابسط علینا من برکاتك ورحمتك وفضلك ورزقك اللهم انی اسألك النعیم المقیم الذی لا یحول ولا یزول اللهم انی اسألك النعیم یوم العیلة والامن یوم الحرب اللهم عائذ بك من سوء ما اعطیتنا وشر ما منعت منا اللهم حبب الینا الایمان وزینه فی قلوبنا وکره الینا

الکفر والفسوق والعصیان واجعلنا من الراشدین اللھم توفنا مسلمین واحینا مسلمین والحقنا بالصالحین غیر خزایا ولا مفتونین اللھم قاتل الکفرۃ الذین یصدون عن سبیلک ویکذبون رسلک واجعل علیھم رجزک وعذابک اللھم قاتل الکفرۃ الذین اوتوا الکتاب الہ الحق علی نے کہا مینے اسکو محمد بن بشر سے سُنا ہے انہون نے اس دعا کو مسند کیا ہے :

## باب دعا کرنا وقت کرب کے

۱- ابن عباس کہتے ہین حضرت وقت کرب کے یہہ دعا کرتے لا الہ الا اللہ العظیم الحلیم لا الہ الا اللہ رب السموات والارض ورب العرش العظیم ۲ عبد الرحمن نے اپنے باپ ابوبکرہ سے کہا اے باپ مین تمکو سُنتا ہون کہ تم ہر صبح یہہ دعا کرتے ہو اللھم عافنی فی بدنی اللھم عافنی فی سمعی اللھم عافنی فی بصری لا الہ الا انت تم اسکو تین بار شام کو اور تین بار صبح کو اعادہ کرتے ہو اور کہتے ہو اللھم انی اعوذ بک من الکفر والفقر اللھم انی اعوذ بک من عذاب القبر لا الہ الا انت اِسکو بھی شام صبح تین تین بار کہتے ہو کہا ہان اے بیٹے مینے حضرت کو سُنا کہ وہ یہہ کلمات کہتے تھے اور مین حضرت کی سنت پر چلنے کو دوست رکھتا ہون اور حضرت نے فرمایا ہے کہ دعوات کروب یہہ ہین اللھم رحمتک ارجو فلا تکلنی الی نفسی طرفۃ عین واصلح لی شانی کلہ لا الہ الا انت ۳ ابن عباس نے کہا حضرت وقت کرب کے کہتے تھے لا الہ الا اللہ العظیم الحلیم لا الہ الا اللہ رب العرش العظیم لا الہ الا اللہ رب السموات والارض ورب العرش الکریم اللھم اصرف شرہ :



## باب دعا کرنا وقت استخارہ کے

۱- جابر کہتے ہین حضرت ہمکو استخارہ سکہاتے تہے امور مین مثل سورت قرآن کے فرماتے جب کوئی تم مین ارادہ کسی کام کا کرے تو دو رکعت نماز پڑہے پہر کہے اللهم انی استخیرک بعلمک واستقدرک بقدرتک واسألک من فضلک العظیم فانک تقدر ولا اقدر وتعلم ولا اعلم وانت علام الغیوب اللهم ان کنت تعلم ان هذا الامر خیرلی فی دینی ومعاشی وعاقبة امری اوقال فی عاجل امری واٰجله فاقدرہ لی وان کنت تعلم ان هذا الامر شرلی فی دینی ومعاشی وعاقبة امری اوقال عاجل امری واٰجله فاصرفه عنی واصرفنی عنه واقدر لی الخیر حیث کان ثم رضنی پہر اپنے کام کا نام لے **ف** بیان استخارہ کتاب الداء والدواء مین تفصیل وا لکہا گیا ہی لکن یہہ سنت صحیحہ ایک مدت دراز سے جیسے کہ اسلام غریب ہو گیا ہی گویا مر گئی ہی غیر اللہ سے استعانت واستغاثہ تو کرتے ہین لکن اللہ تعالی سے استخارہ نہین کرتے

۲ جابر بن عبد اللہ نے کہا حضرت نے دعا کی ہی اس مسجد مین یعنی مسجد الفتح مین دن پیر و منگل و بدہ کے آپ کی دعا درمیان دو نمازون کے بدہ کے دن قبول ہوئی جابر کہتے ہین مجہپر کوئی امر مہم غائظ نازل نہین ہوا لکن قصد کیا اُس ساعت کا اور پکارا اللہ کو اُسدم درمیان دو نمازون کے دِن بدہ کے اُس گہڑی مین لکن پہچانا مینے اجابت کو **ف** گویا وہ ساعت دن چہارشنبہ کی مسجد الفتح مین محل اجابت ہی ولله الحمد ۳ انس کہتے ہین مین حضرت کے ساتہہ تہا ایک مرد نے دعا کی اور کہا یا بدیع السموات یا حی یا قیوم انی اسألک فرمایا تمنے جانا کہ اسنے کس چیز کے ساتہہ دعا کی والذی نفسی بیدہ دعا الله باسمه الذی اذا دعی به اجاب یعنی قسم ہو اللہ کی کہ اللہ کے اُس نام سے

اسنے دعا کی کہ اُسکے ساتھہ دعا کرنا قبول ہوتا ہی **ف** لفظ حی وقیوم اسم اعظم ہی نزدیک اکثر اہل علم کے اور اکثر کے نزدیک مبہم ہی اور اطلاق اعظمیت کا بطور صفت ہی نہ تعیین واللہ اعلم سہم ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے حضرت سے کہا مجھے ایسی دُعا سکھا دو کہ مین نماز مین کیا کرون فرمایا کہہ اللھم انی ظلمت نفسی ظلما کثیرا ولا یغفر الذنوب الا انت فاغفرلی من عندک انک انت الغفور الرحیم **ف** حضرت کی دعوات ماثورہ مین نظر کرنے سے صاف صدق رسالت حضرت ثابت ہوتا ہی یہہ کلمات دلائل نبوت ہین سوا پیغمبر کے کسی بشر کا کلام اِس قسم کا نہین ہو سکتا ہی توریت وانجیل وزبور کو دیکھو کہ باوجود اسکے کہ کلام الٰہی ہی اُنمین جو مضامین ادعیہ آئے ہین اور زبان رسل وانبیاء سے قرآن مین منقول ہین وہ ہرچند بجائے خود نہایت خوب و مرغوب ہین لکن اِن جوامع کلم ومحاسن معانی وبلاغت مبانی وتطور عبارات وتلون اشارات واستقراء خیر دارین واستیفاء مقاصد کونین اور استیعاب جمیع مرادات نوع بشر کو نہین پہنچتے پس اگر صدور ایسی دعوات کا مقدور بشر ہے تو کسی اور بشر سے کیون نہین ایسے کلمات طیبات صادر ہو سکتے ہین واللہ اعلم ؛

## باب جب سلطان سے ڈرے تو کیا کہے

۱- ابن مسعودؓ نے کہا تم پر جب کوئی امام غطریس ہو یعنی ستمگار ومتکبر یا ظالم تو وہ یون کہے اللھم رب السموات السبع ورب العرش العظیم کن لی جارا من فلان بن فلان واحزابہ من خلائقک ان یفرط علی احد منھم او یطغی عز جارک وجل ثناؤک لا الہ الا انت ۲ ابن عباس نے کہا تو جب پاس کسی پادشاہ مہیب کے جائے اور اُسکے حملہ سے ڈرے تو کہہ اللہ اکبر اعز من خلقہ جمیعا اللہ اعز مما اخاف واحذر اعوذ باللہ الذی لا الہ الا ھو ممسک السموات السبع ان یقعن علی الارض

الا باذنه من شر عبدك فلان وجنوده واتباعه واشياعه من الجن والانس اللهم کن لی جارا من شرهم جل ثناؤك وعز جارك وتبارك اسمك ولا اله غيرك تین بار اسی طرح کہے ۳ ابن عباس نے کہا ہی جسپر کوئی ہم وغم وکرب اترے یا سلطان سے ڈرے تو وہ یہہ دعا کرے اسکی دعا قبول ہوگی اسالك بلا اله الا انت رب السموات السبع ورب العرش العظيم واسالك بلا اله الا انت رب السموات السبع ورب العرش الكريم واسالك بلا اله الا انت رب السموات السبع والارضين السبع وما فيهن انك على كل شیء قدير پھر اللہ سے اپنی حاجت مانگے؛

## باب داعی کی لئے اجر و ثواب ذخیرہ کیا جاتا ہے

۱- حدیث ابو سعید مین فرمایا ہی نہین دعا کرتا ہی کوئی مسلمان جو کہ گناہ و قطع رحم تھو لکن اللہ اسکو ایک چیز تین چیز مین سے دیتا ہی یا تو اسکی دعا جلد قبول کرلیتا ہی یا اس دعا کو واسطے اسکے آخرت مین ذخیرہ کرتا ہی یا مثل اسکے کوئی بدی دور کرتا ہی کہا اب ہم زیادہ دعا کرینگے فرمایا اللہ بڑا ہی ۲ ابو ہریرہ کا لفظ رفعاً یہہ ہی نہین کھڑا کرتا کوئی مومن منھہ اپنا طرف اللہ کے اور کچھہ مانگتا ہی لکن دیتا ہی اللہ اسکو یا تو جلدی کرتا ہی اس مسئلہ کی دنیا مین یا ذخیرہ کرتا ہی اسکو آخرت مین جبتک کہ جلدی نہ کرے کہا ای رسول خدا جلدی کیا ہی کہا یون کہے دعوت و دعوت ولا اراہ یستجاب لی یعنی مینے بہت دعا مانگی مجھے معلوم نہین ہوتا کہ میری دعا قبول ہو؛

## باب دعا کی فضیلت کا

۱- حدیث ابو ہریرہ مین رفعاً آیا ہی نہین ہی کوئی شئی اکرم اللہ پر دعا سے یعنی اللہ تعالی دعا کی بہت پاسداری کرتا ہی نتیجہ اس اکرام کا یہی قبول دعوت ہی غالبا وللہ الحمد ۲ دوسرا لفظ انکا رفعاً یہہ ہی اشرف عبادت دعا ہی یعنی دعا کرنا حکم مین عبادت کرنے کے ہی و لہذا

کوئی عبادت اسلامیہ دعا سے خالی نہیں ہوتی ہے اور یہہ دعا اشرف عبادات ٹہیری ہے سم معقل بن یسار کہتے ہین مین ہمراہ ابوبکر صدیق کے پاس حضرت کے گیا فرمایا یا ابابکر للشرک فیکم اخفی من دبیب النمل یعنی شرک تم مین چیونٹی کی چال سے بہی زیادہ دبا ہوا ہے ابوبکر نے کہا وھل الشرک الا من جعل مع اللہ الہا آخر شرک تو یہی ہے کہ اللہ کے ساتہہ کسی اور کو معبود ٹہیرائے فرمایا والذی نفسی بیدہ للشرک اخفی من دبیب النمل واللہ شرک رفتار مورچہ سے بہی زیادہ مخفی ہے الا ادلک علی شئ اذا قلتہ ذھب عنک قلیلہ وکثیرہ مین تجکو وہ چیز بتاتا ہون کہ جب تو وہ کہے تو تہوڑا بہت سارا شرک تجہسے دور ہوجائے چلا جائے فرمایا کہہ اللھم انی اعوذبک من ان اشرک بک وانا اعلم واستغفرک لما لا اعلم ف بعض روایات مین آیا ہے کہ ریا کے ستر در ہین اور اسی قدر شرک کے یہہ تو معلوم نہین کہ کسی نے اُن ستر ابواب کو یکجا جمع کیا ہو لکن ہمارے رسائل ہشتگانہ توحید مین استقرار اُن سب انواع شرک کا ہو گیا ہے جنپر اخبار و آثار نبی وصحابہ مشتمل ہین اور نوع نامعلوم کے لئے یہی علاج ہے جو اس جگہہ شارع نے تعلیم فرمائی وللہ الحمد۔

## باب دُعا کرنا وقت آندہی چلنے کے

۱۔ انس کہتے ہین حضرت جب سخت ہوا چلتی کہتے اللھم انی اسألک خیر ما ارسلت بہ واعوذبک من شر ما ارسلت بہ ۲ یزید بن سلمہ کا لفظ یہہ ہے کہ جب آندہی چلتی حضرت کہتے اللھم لاقحا لا عقیما۔

## باب ہوا کو بُرا نہ کہو

۱۔ حدیث اُبی مین فرمایا ہے گالی ندو ہوا کو جب تم ایسی ہوا دیکھو جسکو مکروہ رکھتے ہو تو کہو اللھم انا نسألک خیر ھذہ الریح وخیر ما فیہا وخیر ما ارسلت بہ ونعوذبک من

شر ھذہ الریح وشر ما فیہا وشر ما ارسلت بہ ۲ ابو ہریرہ کا لفظ رفعًا یہہ ہی کہ ریح روح ہی اللہ کی رحمت و عذاب لاتی ہی تم اسکو برا نکہا کرو لکن اللہ سے اُسکی خیر کا سوال اور اُسکے شر سے پناہ مانگا کرو ؛

## باب دعا کرنا وقت بجلی کے

۱- ابن عمر کہتے ہین حضرت جب گرج و چمک سنتے کہتے اللھم لا تقتلنا بصعقك ولا تھلکنا بعذابك وعافنا قبل ذلك **ف** اہل علم و تجربہ نے کہا ہی کہ جو شخص اللہ کا ذاکر ہوتا ہی یا وقت رعد و صاعقہ کے مشتغل بذکر ہو جاتا ہی اُسپر بجلی نہین گرتی ہی ؛

## باب جب رعد کی آواز سُنی یعنی تو پہر کیا کرے

۱- ابن عباس جب بادل کی گرج سُنتے کہتے سبحان الذی سبحت لہ رعد ایک فرشتہ ہی کہ مینہہ کو ڈانٹتا ہی جس طرح کہ راعی بکری کو ڈانٹتا ہی ۲ عبد اللہ بن زبیر جب آواز رعد کی سُنتے بات کرنا چھوڑ دیتے اور کہتے سبحان الذی یسبح الرعد بحمدہ والملائکۃ من خیفتہ پہر کہتے کہ یہہ ایک وعید شدید ہی واسطے زمین والون کے ؛

## باب اللہ سے عافیت کا مانگنا

۱- ابو بکر نے بعد وفات حضرت کے کہا کہ حضرت اِس میری جگہہ مین کہڑے ہوئے تہے پہر ابو بکر روئے اور کہا تم لازم پکڑو صدق کو کہ وہ ہمراہ بر کے ہی اور وہ دونون جنت مین ہین اور دور رہو تم کذب سے کہ وہ ہمراہ فجور کے ہی اور وہ دونون دوزخ مین ہین اور مانگو اللہ سے معافات کہ بعد یقین کے کوئی چیز معافات سے بہتر نہین دیگئی ہی اور تقاطع و تدابر و تحاسد و تباغض نکرو اللہ کے بندے آپس کے بہائی ہو جاؤ ۲ معاذ نے کہا حضرت کا گذر ایک مرد پر ہوا وہ کہتا تہا اللھم انی اسألك تمام النعمۃ فرمایا تو

جانتا ہی کہ تمام نعمت کیا ہی تمام نعمت دخول جنت اور بچنا آگ سے ہی پھر ایک اور مرد پر گذر ہوا وہ کہتا تھا اللھم انی اسألك الصبر فرمایا تو نے اپنے رب سے بلا مانگی اب عافیت مانگ پھر ایک اور شخص پر گذر ہوا وہ کہتا تھا یا ذا الجلال والاکرام فرمایا مانگ ۳ عباس کہتے ہین مینے کہا ای رسول خدا مجھے ایسی شی سکھا دو جو مین اللہ سے مانگون کہا ای عباس اللہ سے عافیت مانگو مین تین دن ٹھیر کر پھر گیا اور کہا علمنی شیئا اسأل اللہ بہ یا رسول اللہ فرمایا یا عباس یا عم رسول اللہ سل اللہ العافیۃ فی الدنیا والاخرۃ اسی جگھہ سے کہا ہی کہ ع تندرستی ہزار نعمت ہی، قدر عافیت کسی داند کہ بمصیبتے گرفتار آید۔

## باب بلا آنیکی دعا مانگنا مکروہ ہے

۱۔ انس کہتے ہین ایک مرد نے پاس حضرت کے کہا ای اللہ تو نے مجکو مال ندیا کہ مین صدقہ کرتا اب تو مجکو کسی بلا مین مبتلا کر کہ مجکو اسمین اجر ہو کہا سبحان اللہ تجکو طاقت بلا کی نہوگی کیون نہین کہتا اللھم اتنا فی الدنیا حسنۃ وفی الاخرۃ حسنۃ وقنا عذاب النار ۲ انس کہتے ہین ایک مرد پاس حضرت کے آیا مرض نے اسکو بالکل لاغر کر دیا تھا گویا کہ ایک چوزہ پر کندہ تھا کہا اللہ سے دعا کر یا مانگ وہ کہنے لگا اللھم ما انت معذبی بہ فی الاخرۃ فعجلہ فی الدنیا یعنی جو سزا آخرت مین دینی ہو وہ یہین مجکو دیدے حضرت نے فرمایا سبحان اللہ نہ تجکو یہہ طاقت ہی اور نہ اور لوگون کو کیون نہین کہتا اللھم اتنا فی الدنیا حسنۃ وفی الاخرۃ حسنۃ وقنا عذاب النار اور اسکے لیئے دعا کی اللہ نے اسکو شفا بخشی۔

## باب پناہ مانگنا جہد بلا سے

۱۔ ابن عمر نے کہا کوئی شخص اللھم انی اعوذ بك من جہد البلاء کہہ کے چپ ہو رہتا ہے

سو جب یہہ کہے تو یون کہے الابلاء فیہ علا ۲ حدیث ابو ہریرہ مین آیا ہے کہ حضرت تعوذ کرتے تہے جہد بلاء و درک شقاء و شماتت اعداء و سوء قضاء سے **ف** یہہ حدیث دو ایک بار گذر چکی ہے:

## باب حکایت کرنا کسی کی بات کی وقت عتاب کے

۱- ابو عقرب نے حضرت سے صوم کو پوچہا فرمایا روزہ رکہہ ایک دن ہر ماہ مین کہا بابی انت وامی زدنی فرمایا ذدنی زدنی دو روزے رکہہ ہر ماہ مین کہا بابی انت وامی زدنی کہ مین آپکو قوی پاتا ہون فرمایا انی اجدنی قویا انی اجدنی قویا دو بار اسی طرح کہا مجکو چپ کردیا یہانتک کہ مینے گمان کیا کہ اب زیادہ نکرینگے پہر فرمایا صم ثلاثا من کل شہر یعنی ہر ماہ مین تین روزے رکہہ:

## باب اسمین ترجمۃ الباب نہین ہے

مگر احادیث باب مین ذم غیبت کا ذکر ہے:

۱- جابر کہتے ہین ہم حضرت کے ساتہہ تہے ایک ہوا ناپاک بدبودار اٹہی فرمایا تم جانتے ہو کہ یہہ کیا ہے یہہ ہوا ہے اُن لوگون کی جو مومنون کی غیبت کرتے ہین ۲ جابر نے کہا ایک تیز ہوا چلی زمانۂ حضرت مین فرمایا کچہہ منافق لوگون نے کچہہ مسلمان لوگون کی غیبت کی ہے اُس کے سبب سے یہہ ہوا چلی ۳ ابن ام عبد کہتے تہے جسکے پاس کسی مسلمان کی غیبت ہوئی اور اُسنے مدد کی اُس مغتاب کی اللہ اُسکو جزائے خیر دیتا ہے دنیا و آخرت مین اور جسکے پاس کسی مومن کی غیبت ہوئی اور اُسنے مدد نہ کی تو جزاء شر دیتا ہے اللہ اُسکو دنیا و آخرت مین اور نہ لیا کسی نے کوئی لقمہ بدتر غیبت مومن سے اگر اُسکے حق مین وہ بات کہی جو معلوم تہی تو یہہ غیبت ہوئی اور اگر وہ بات کہی جو معلوم نہ تہی تو بہتان باندہا:

## باب غیبت کا

قال تعالی ولا یغتب بعضکم بعضا

۱- جابر بن عبد اللہ کہتے ہین ہم ہمراہ حضرت کے تہے آپ دو قبر پر آئے وہ دونون قبر والے عذاب کئے جاتے تہے فرمایا انکو عذاب کسی بڑی بات کے پیچہے نہین ہوتا ہی لکن ایک انمین لوگون کی غیبت کیا کرتا تہا اور دوسرا پیشاب سے پرہیز نکرتا پہر ایک شاخ تر منگا کر دو ٹکڑے کئے اور حکم دیا کہ ہر ایک کو ایک قبر مین لگا دو اور فرمایا کہ یہہ عذاب کو ہلکا کر دینگا جبتک کہ تر رہین گے اور خشک نہونگے **ف** یہہ اسلئے کہ ہر شئ رطب اللہ کی تسبیح کیا کرتی ہی تو اسوقت عذاب مین خفت ہو جائیگی اسی جگہہ سے قبر خام پر سبزہ لگا دیتے ہین کہ برکت تسبیح سے عذاب ہلکا رہے **س**

| بغیر سبزہ نپوشد کسی مزار مرا | کہ قبر پوش غریبان ہمین گیاہ بس است |
|---|---|

۲ عمرو بن عاص مع چند اپنے یارون کے چلے جاتے تہے ایک مردار خچر پر گذر ہوا کہا واللہ اگر کوئی تم مین کا اسکو کہائے اتنا کہ سیر شکم ہو جائے تو یہہ بہتر ہو اس سے کہ کسی مسلمان کا گوشت کہائے ؛

## باب مردہ کی غیبت کرنا

۱- ابو ہریرہ کہتے ہین ماعز بن مالک اسلمی پاس حضرت کے آیا اسکو حضرت نے چورا ہے مین سنگسار کرایا آپ کا گذر اسپر ہوا آپ کے ساتہہ کچہہ نفر آپ کے اصحاب کے تہے انمین سے ایک شخص نے کہا یہہ خائن بارہا پاس حضرت کے آیا تہا حضرت اسکو پہیر دیتے تہے یہانتک کہ کتے کی طرح قتل کیا گیا حضرت خاموش رہے یہانتک کہ ایک مردار گدہے پر گذرے جسکا پانون کہینچکر پہینکدیا تہا فرمایا اسکو کہاؤ کہا کیا جیفہ حمار کو ای رسول خدا

فرمایا جو آبروریزی تمنے ابہی اپنے بہائی کی کی تہی وہ اِس سے زیادہ تری ہی والذی نفس محمد بیدہٖ فانہ فی نہر من انہار الجنۃ ینغمس یعنی واللہ وہ جنت کی نہرمین غوطے مار رہا ہے

## باب بچے کی سر پر ہاتہہ پہیرنا سامہنی اُسکے باپ کے اور دُعای برکت دینا

ا۔ عبادہ نے کہا مین اپنے باپ کے ساتہہ نکلا اور مین جوان لڑکا تہا ہمکو ایک شیخ ملے مینے کہا اے چچا تمہین کون منع کرتا ہے کہ تم یہہ کمل اپنے غلام کو دیدو اور اُسکی چادر تم لے لو تو تمپر دو چادرین ہو جائینگی اور اُسپر ایک کمل رہیگا وہ میرے باپ کی طرف متوجہ ہوئے اور کہا کیا یہہ تمہارا بیٹا ہے کہا ہان تب میرے سر پر ہاتہہ پہیرا اور کہا اللہ تجہین برکت دے مین گواہی دیتا ہون کہ مینے حضرت کو سُنا فرماتے تہے اطعموھم مما تاکلون واکسوھم مما تلبسون یا ابن اخی ذھاب متاع الدنیا احب الی من ان یاخذ من متاع الاخرۃ مینے کہا اے باپ یہہ کون شخص ہین کہا ابوالیسر ابن عمرو **ف** یہہ حدیث پہلے گذر چکی ہے بعض الفاظ کا تفاوت ہے معانی متقارب ہین مطابقت اِسکی ترجمۂ باب سے ظاہر ہے حدیث دلیل ہے اتحاد طعام وکسوتِ غلام پر۔

## باب ناز کرنا بعض اہلِ اسلام کا بعض پر

ا۔ محمد بن زیاد کہتے ہین مینے سلف کو پایا وہ ایک گہر مین مع اپنے اہالی کے ہوتے کبہی بعض پر کوئی مہمان نازل ہوتا اور کسی کی ہانڈی آگ پر ہوتی میزبان اُسکو اپنے مہمان کے لئے لے لیتا ہانڈی والا ہانڈی کو نپا کر کہتا میری ہانڈی کسنے لی ہے میزبان کہتا مینے لی ہے اپنے مہمان کے لئے ہانڈی والا کہتا بارک اللہ لکم فیہا یا کوئی اور کلمہ لگ بہگ اِسکے کہتا بقیہ نے کہا کہ محمد بن زیاد کہتے تہے روٹی کو بہی جب پکتی اسی طرح لے لیتے اور درمیان اونکے بجز دیوار آڑ کے کچہہ نہ تہا بقیہ نے کہا مینے محمد بن زیاد اور اُنکے اصحاب کو اسی حال پر پایا **ف** یہہ

تصرف اسلئے مباح ٹہیرا کہ ایک دوسرے کو طیبت خاطر بکدیگر اس امر پہ معلوم تہی ورنہ
ہمراہ عدم طیب نفس کے وہی مثل صادق آتی ہو کہ حلوائی کی دوکان وادے کی فاتحہ ؛

## باب مہمان کا اکرام اور خود اسکی خدمت بجا لانا

۱- ابو ہریرہ کہتے ہین ایک مرد پاس حضرت کے آیا اُسکو پاس اپنی ازواج کے بہیجدیا اُنہون
نے کہا ہمارے پاس سوا پانی کے اور کچہہ نہین ہو حضرت نے فرمایا اسکو کون شخص اپنی طرف
لیتا ہو یا اسکی مہمانی کرتا ہو ایک مرد انصاری نے کہا مین اور اُسکو پاس اپنی بی بی کے
لے گیا اور کہا حضرت کے مہمان کا اکرام کر اُسنے کہا میرے پاس نہین ہو مگر قوت صبیان کا
کہا تو اپنا کہانا درست کر اور چراغ جلا کر بچون کو سُلا دے جبکہ وہ رات کا کہانا مانگین
بی بی نے طعام تیار کیا اور چراغ درست اور بچون کو سُلا دیا پہر کہڑی ہوئی گویا چراغ درست
کرتی ہو چراغ کو بُجہا دیا اور مہمان کو یہہ دکہایا کہ گویا وہ بہی کہا رہے ہین اور خود میان
بی بی بہوکے سو رہے جب صبح ہوئی وہ انصاری پاس حضرت کے گئے فرمایا اللہ تعالیٰ
تم دونون کے فعل سے ہنسا یا متعجب ہوا اور یہہ آیت آئی ویؤثرون علی انفسھم ولو کان
بھم خصاصۃ ومن یوق شح نفسہ فاولٰئک ھم المفلحون ؛

## باب جائزہ ضیف کا

۱- ابو شریح عدوی کہتے ہین میرے اِن دونون کانون نے سُنا اور اِن دونون آنکہون نے
دیکہا جسدم کہ حضرت نے یہہ بات کہی کہ جو کوئی ایمان رکہتا ہو اللہ اور یوم آخر پر وہ اپنے
ہمسایہ کا اکرام کرے اور جو کوئی مومن ہو ساتہہ اللہ اور پچہلے دِن کے وہ اکرام کرے
اپنے مہمان کا اُسکا جائزہ دے کہا جائزہ کیا ہو فرمایا ایک رات دن اور ضیافت تین
دن ہو اسکے سوا جو کچہہ ہو وہ صدقہ ہو مہمان پر اور جو کوئی ایمان لایا ہو اللہ اور یوم آخر پر

وہ اچھی بات کہے یا چپ رہے ؛

## باب مہمانی تین دن ہے

۱۔ ابو ہریرہ نے رفعاً کہا ہی ضیافت تین دن ہی اور جو بعد اسکے ہی وہ صدقہ ہی **ف** سیاق عبارت مقتضی اسکا ہی کہ تین دن کہلانا ضرور ہے پہر چاہے کہلائے یا نہ کہلائے اگر بعد اسکے کہلائیگا تو صدقہ کا ثواب پائیگا اور نہ کہلائیگا تو کچھہ ملامت نہین ہے ؛

## باب مہمان پاس میزبان کی اتنا نہ ٹھہرے کہ اسکو تنگ کردے

۱۔ ابو شریح کا لفظ رفعاً یہہ ہی من کان یومن باللہ والیوم الاخر فلیقل خیرا او لیصمت ومن کان یومن باللہ والیوم الاخر فلیکرم ضیفہ جائزتہ یوم ولیلۃ والضیافۃ ثلثۃ ایام فما بعد ذلک فھو صدقۃ ولا یحل لہ ان یثوی عندہ حتی یحرجہ **ف** ترجمہ اسکا گذر چکا ہی اسجگہہ اتنا زیادہ ہی کہ حلال نہین ہی مہمان کو کہ پاس میزبان کے اتنا ٹہیرے کہ اسکو تنگی مین ڈالے ؛

## باب جب صبح کری مہمان صحن مین میزبان کے

۱۔ حدیث مقدام بن کریمہ مین فرمایا ہی کہ شب مہمان حق واجب ہی ہر مسلمان پر پہر جو کوئی صبح کرے اسکے صحن مین تو وہ قرض ہی اسپر چاہے قضا کرے یا چہوڑ دے ؛

## باب مہمان کا محروم ہو کر صبح کرنا

۱۔ عقبہ بن عامر کہتے ہین ای رسول خدا آپ ہمکو بہیجتے ہو ہم پاس ایک قوم کے اترتے ہین وہ ہماری مہمانی نہین کرتے فرمائیے ہم کیا کرین فرمایا تم پاس جس قوم کے جا کر اترو اگر وہ تمہارے لئے حکم کرین اس چیز کا جو مہمان کے لئے چاہئے تو قبول کرو اور اگر نکرین تو انسے حق مہمان لے لو جو لائق حال انکے ہو ؛

## باب مہمان کی خود خدمت کرنا

۱- ابن سعد کہتے ہین ابا اسید ساعدی نے حضرت کو اپنی شادی مین بلایا انکی بی بی انکی خادم تہی اُسدن اور وہ دلہن تہی اُسنے کہا تم جانتے ہو کہ مینے حضرت کے لئے کس چیز کا نقوع تیار کیا تہا مینے کچہ کہجورین رات کو ایک بادیہ مین بہگو رکہی تہین ؛

## باب جسنے مہمان کی سامنے کہانا رکہا اور خود اٹہکر نماز پڑہنے لگا

۱- نعیم بن قعنب کہتے ہین مین پاس ابوذر کے گیا مینے انکو نپایا انکی بی بی سے کہا ابوذر کہان ہین کہا کام کرتے ہین اب آنے والے ہین مین انکے لئے بیٹہہ گیا وہ آئے انکے ساتہہ دو اونٹ تہے ایک کو دوسرے کے عجز سے باندہا تہا ہر ایک کی گردن مین ایک مشک تہی انکو رکہکر آئے مینے کہا ای اباذر نہین ہے کوئی مرد جس سے مین ملا کہ اُسکا ملنا دوست تر ہو تمہارے ملنے سے اور نہ مبغوض تر مجکو تمہاری ملاقات سے کہا للہ ابوک وما جمع ھذا یعنی اس جمع کا کیا سبب ہے کہا مینے جاہلیت مین ایک لڑکی زندہ درگور کی مین ڈرتا تہا کہ اگر تمسے ملون تو کہین یہہ کہو کہ تیرے لئے تو یہ وتخرج نہین ہے اور مجہے یہہ امید بہی لگی ہوئی ہے کہ تم یون کہو کہ تیرے لئے تو یہ و مخرج ہے کہا تو نے یہہ کام جاہلیت مین کیا تہا مینے کہا ہان کہا عفا اللہ عما سلف اور اپنی جورو سے کہا کہ کہانا لاوہ نہ لائی پہر کہا پہر اُسنے انکار کیا یہانتک کہ دونون کی آوازین بلند ہوئین کہا ایہ فانکن لا تعدون ما قال رسول اللہ صلعم مینے کہا حضرت نے کیا کہا ہے حق مین ان عورتون کے کہا زن استخوان پہلو ہے تو چاہے کہ اُسے سیدہا کرے تو توڑ ڈالیگا اور اگر اُسکی مدارات کریگا تو اُسمین کجی رہے گی پہر وہ ثرید لیکر آئی گویا قطاۃ تہا ابوذر نے کہا کہا اور تجکو ہول نہو کیونکہ مین صائم ہون پہر وہ کہڑے ہوکر نماز پڑہنے لگے اور اچہی طرح رکوع کیا پہر پہر کر کہانا کہایا مینے کہا انا للہ مجکو ہرگز یہہ ڈر نہ تہا

کہ تم مجھسے جھوٹ بولوگے کہا واللہ ابو ک جب سے تجھسے ملاقات ہوئی ہی مینے جھوٹ نہین بولا مینے کہا تمنے یہہ خبر مجھے نہین دی تھی کہ تم صائم ہو کہا ہان مینے اِس مہینے مین تین روزے رکھے ہین اُسکا اجر میرے لئے لکھا گیا اور مجھکو کھانا حلال ہوا؛

## باب خرچ کرنا مرد کا اپنی اہل پر

۱۔ ثوبان نے رفعًا کہا ہی کہ افضل دینار وہ ہی جو آدمی نے اپنی عیال پر صرف کیا اور وہ دینار ہی جو اپنے اصحاب پر راہ خدا مین صرف کیا اور وہ دینار ہی جو اپنے دابّہ پر صرف کیا ابو قلابہ نے کہا اور شروع کیا عیال سے اور کون شخص بڑا ہی اجر مین اُس شخص سے جسنے اپنی عیال صغیر پر نفقہ کیا یہانتک کہ اللہ اُنکو غنی کرے ۲ حدیث ابو مسعود بدری مین فرمایا ہی جسنے خرچ کیا اپنی اہل پر اور وہ امید اجر کی رکھتا ہی تو یہہ اُسکے لئے صدقہ ہی ۳ جابر کہتے ہین ایک مرد نے کہا ای رسول خدا میرے پاس ایک دینار ہی کہا اپنی جان پر صرف کر کہا میرے پاس ایک اور ہی کہا اُسکو اپنے خادم پر صرف کر یا اپنے ولد پر کہا ایک اور ہی کہا اُسکو اللہ کی راہ مین رکھہ اور یہہ اخسّ ہی ۴ حدیث ابو ہریرہ مین فرمایا ہے چار دینار ہین ایک وہ ہی جو تو نے مسکین کو دیا دوسرا وہ ہی جو گردن چھڑانے مین اُٹھایا تیسرا وہ ہی جو راہ خدا مین صرف کیا چوتھا وہ ہی جو اپنی اہل پر صرف کیا اِنمین افضل وہ ہی جو اپنی اہل پر نفقہ کیا؛

## باب ہر شی مین اجر ہی یہانتک کہ وہ لقمہ جو دہن مین اپنی بی بی کی اُٹھا کر دیا ہے

۱۔ عامر بن سعد کہتے ہین حضرت نے سعد بن ابی وقاص سے کہا تو کوئی نفقہ نکریگا جس سے تو جو یائی وجہ اللہ عزوجل ہو لکن تجکو اُسکا اجر ملیگا یہانتک کہ وہ چیز جو تو اپنی بی بی کے مُنہہ مین رکھتا ہی ف یہہ اجر مربوط ہی ساتھہ ابتغاء وجہ اللہ کے اِس سے معلوم ہوا کہ

حصول اجر و قبول عمل کے لئے نیت ضرور ہی نیت کے ہمراہ ذرہ برابر عمل خیر بے اجر نہین رہتا اور بدون نیت کے کیسا ہی عمدہ کام کیون نہ کرے کچھہ سود مند نہین ہوتا ؛

## باب دعا کرنا پچھلی تہائی رات مین

۱- حدیث ابو ہریرہ مین فرمایا ہی نازل ہوتا ہی ہمارا رب تبارک و تعالی طرف آسمان دنیا کے جبکہ باقی رہتا ہی ثلث آخر رات کا کہتا ہی کون مجھکو پکارتا ہی کہ مین اُسکی دعا قبول کرون کون مجھسے مانگتا ہی کہ مین اُسکو دون کون مجھسے استغفار کرتا ہی کہ مین اُسکو بخشون **ف** یہہ حدیث منجملہ احادیث صفات کے ہی اسپر ایمان لانا واجب اور اُس کی کیفیت سے سوال کرنا بدعت ہی ؛

## باب یہہ کہنا مرد کا کہ فلان گرد اندام سیاہ فام یا دراز یا یا کوتاہ ہی بارادۂ صفت نہ بارادۂ غیبت

۱- ابو رہم اُن اصحاب مین تھے جنھون نے زیر درخت حضرت سے بیعت کی تھی وہ کہتے ہین مین حضرت کے ہمراہ غزوۂ تبوک مین لڑا تھا ایک رات اخضر مین کھڑا ہوا اور حضرت سے قریب تھا مجکو اونگھہ آنے لگی مین جاگنے لگا اور میرا راحلہ حضرت کے راحلہ سے قریب ہوگیا مین اُسکے نزدیک ہونے سے گبراتا تھا اِس ڈر سے کہ کہین پائون رکاب مین نہ آجائے مین اپنی سواری کو پیچھے ہٹاتا تھا یہانتک کہ بعض رات مین میری آنکھہ لگ گئی میری سواری حضرت کی سواری سے بھڑ گیی اور اُنکا پائون رکاب مین تھا میرا پائون لگ گیا وہ نہ جاگے مگر حس کہا مینے کہا ای رسول خدا میرے لئے استغفار کرو فرمایا چل پہر حضرت مجھسے پوچھنے لگے کہ بنی غفار مین کون کون پیچھے رہا اور نہ آیا آپ مجھسے پوچھتے تھے کہ لال لنبے کوسج لوگون نے کیا کیا سیاہ موی مرغول کوتاہ قد لوگون نے

کیا کیا جنکے جانور شبکہ شرح مین ہین مینے اُنکا تذکرہ بنی غفار مین کیا اور اُنکا ذکر نہین کیا یہانتک
کہ مینے ذکر کیا کہ وہ ایک رہط ہی اسلم کا اور کہا ای رسول خدا اولئک من اسلم وہ لوگ
قبیلہ اسلم کے ہین فرمایا اُنمین سے کسی ایک کو کون مانع تہا کہ جب وہ خود پیچھے رہا تو سوار
کراتا کسی اور شخص کو جو خوش تہا راہ خدا مین اپنے بعیر پر کیونکہ مجکو یہہ امر ناپسند ہی کہ کوئی
شخص مہاجرین قریش اور انصار و غفار و اسلم مین سے متخلف ہو ۲ عائشہ کہتی ہین اذن چاہا
ایک مرد نے حضرت پر آنے کا فرمایا بئس اخو العشیرۃ جب وہ داخل ہوا تو اُس کے ساتھ
انبساط کیا مینے اِس بارہ مین کچھہ کہا فرمایا ان اللہ لا یحب الفاحش المتفحش ۳ دوسرا لفظ
عائشہ کا یہہ ہی کہ اجازت مانگی حضرت سے سودہ نے شب جمع یعنی مزدلفہ کو اور وہ ایک زن
گران فربہ اندام تہین سو آپنے اونکو اجازت دی ف مطابقت اِن احادیث کی ترجمہ باب سے ظاہر ہی کہ نہ صرف
صفات الفاظ مذکورہ کہے گئے اگر صفت مراد نہو لی تو ذکر اِن الفاظ کا غیبت ٹہیرتا ؛

## باب حکایت خبر مین کچھہ ڈر نہین ہے

۱ - ابن مسعود کہتے ہین حضرت نے غنائم حنین جعرانہ مین تقسیم کئے لوگون نے آپ پر
ازدحام کیا حضرت نے فرمایا ایک بندہ خدا کا تہا عباد اللہ مین سے اللہ نے اُس کو
طرف ایک قوم کے بہیجا قوم نے اُسکو جھٹلایا اور سر کو زخمی کیا وہ خون اپنے ماتہے سے
پوچھتا اور کہتا جاتا تہا اللھم اغفر لقومی فانھم لا یعلمون ابن مسعود کہتے ہین گویا مین
طرف حضرت کے دیکھتا ہون کہ وہ حکایت کرتے ہین مسح عن الجبہ کی ف بعض علما
نے کہا ہی کہ یہہ حکایت خود اپنے حال کی بصیغۂ غائب تہی اور بعض نے کہا کسی اور
پیغمبر کی تہی واللہ اعلم ؛

## باب کسی مسلمان کا عیب چھپانا

۱- ابو الہیثم کہتے ہین ایک قوم پاس عقبہ بن عامر کے آئی اور کہا ہمارے ہمسایہ ہین شراب پیتے ہین اور بُرے کام کرتے ہین کیا ہم انکی خبر امام تک پہنچائین کہا نہین مینے حضرت کو سُنا فرماتے تھے من رأی من مسلم عورة فسترها کان کمن احیی موؤدة من قبرها یعنی مسلمان کا عیب چُھپانا ایسا ہی جیسے کسی زندہ در گور کا زندہ کرنا ہ

| بہ پیر میکدہ گفتم کہ چیست راہ نجات | بخواست جام مئی و گفت عیب پوشیدن |
|---|---|

قرآن پاک مین فرمایا ہی واذا مروا باللغو مروا کراما ہ

| اگر من ناجوان مردم بکردار | تو برمن چون جوان مردان گذر کن |
|---|---|

لکن یہہ ستر صغائر و تعزیرات مین ظاہر ہی رہے کبائر سو وہ بعد رفع کے معاف نہین ہوسکتے مگر اُنمین بہی ستر ہوسکتا ہی ایک چور کے حق مین فرمایا تہا کہ مجھے خبر کرنے سے پہلے ہی معاف کردیا ہوتا اب حد سرقہ کی رُک نہین سکتی ہی واللہ اعلم اور یہہ بہی وارد ہی کہ مستور الحال کو اللہ تعالے بہی بدنام نکریگا اُسکا گناہ بخشدیگا

## باب یہہ کہنا کہ لوگ ہلاک ہوگئے

۱- ابو ہریرہ نے رفعًا کہا ہی تو جب کسی شخص کو سُنے کہ وہ یون کہتا ہی کہ ھلك الناس تو وہ اہلک تر ہی انکاف یعنی اپکو ناجی اور سائر مردم کو ہالک ٹہیرائے اور اگر یہہ کہنا براہ دلسوزی اسلام ہو کہ لوگ ایسے کام کرتے ہین جسکا انجام ہلاک ہی تو یہہ صورت اسکے علیحدہ ہے ؛

## باب منافق کو سیّد نہ کہے

۱- بریدہ نے رفعًا کہا ہی نہ کہو منافق کو سیّد اگر وہ تمہارا سیّد ہوگا تو تمنے اپنے رب کو خفا کیا

## باب آدمی وقت تزکیے کیا کہی

۱-عدی بن ارطاۃ کہتے ہین صحابہ مین جب کوئی شخص کسی کی تعریف کرتا تو وہ کہتا اللھم لا تواخذنی بما یقولون واغفرلی مالا یعلمون ۲ حدیث ابی مسعود یا ابن مسعود مین فرمایا ہی زعم بُری سواری ہی آدمی کی ۳ دوسرا لفظ ابو مسعود کا یہہ ہی کہ حضرت نی دربارہ زعموا فرمایا بئس مطیۃ الرجل اور کہا لعن المومن کقتلہ ؛

## باب لا یقول لشئی لا یعلمہ اللہ یعلمہ

۱-ابن عباس کہتے ہین لا یقولن احدکم لشئ لا یعلمہ واللہ یعلم غیر ذلك فیعلم اللہ مالا یعلم فذالك عند اللہ عظیم ؛

## باب قوس قزح کا

۱-ابن عباس نے کہا ہی مجرّہ ایک دروازہ ہی آسمان کے دروازون مین سے اور قوس قزح امان ہی غرق سے بعد قوم نوح علیہ السلام کے

## باب مجرہ یعنی کہکشان کا

۱-ابن الکوا نے علی سے پوچھا کہ مجرہ کیا ہی کہا آسمان کا رستہ اسی سے وہانہ آسمان کا آب ریزان سے کُھل گیا تھا ۲ ابن عباس نے کہا ہی کہ قوس آمان ہی اہل زمین کے لئے ڈوبنے سے اور مجرہ آسمان مین وہ ہی جس سے پانی جاری ہوتا ہی ؛

## باب یہہ کہنا کہ ای خدا مجکو اپنے مستقر رحمت مین رکہہ مکروہ ہی

۱-ایک مرد نے ابو رجا سے کہا مین تمکو سلام کرتا ہون اور اللہ سے یہہ مانگتا ہون کہ وہ مجکو اور تمکو اپنے مستقر رحمت مین جمع کرے کہا بھلا کوئی یہہ کرسکتا ہی کہا مستقر رحمت کیا ہی کہا جنت ہی کہا تو نے ٹھیک نہین کہا پھر مستقر رحمت کیا ہے کہا مینے رب العلمین ہے

## باب دہر کو بُرا نہ کہو

۱- حدیث ابو ہریرہ مین فرمایا ہی تم مین کوئی یون نہ کہے یا خیبۃ الدہر کیونکہ اللہ ہی دہر ہی ۲ دوسرا لفظ انکا رفعًا یہہ ہی نہ کہے کوئی تم مین یا خیبۃ الدہر اللہ عزوجل فرماتا ہی مین دہر ہون رات دِن کو بہیجتا ہون جب چاہون اُنکو روک لون اور نہ کہے کوئی انگور کو کرم کیونکہ کرم مرد مسلمان ہی ف شعراء اور اُنکے اتباع غاوین جو اپنے کلام مین شکایت زمانہ و فلک و ستارہا و نحوہا کیا کرتے ہین وہ سب گویا اللہ پاک کے دشنام دِہ ہین اِسلئے کہ افلاک و اوہار سب مخلوق خدا ہین نہ مالک متصرف انکی شکایت حکایت کرنا خالق سے اظہار ناراضی کرنا ہی و نعوذ باللہ من غضب اللہ ہ

ہم پریشانون کی قسمت مین ہی سرگردانی | نہ فلک کو ہی سروکار نہ اختر کو غرض

## باب کوئی اپنی بہائی کی طرف غور سے نہ دیکہے جبکہ وہ پشت پہیرے

۱- مجاہد نے کہا مکروہ ہی تیز نظر کرنا آدمی کا طرف اپنے بہائی کے یا تاکتے رہنا اُسکا جبکہ وہ پہر کر چلے یا اُس سے یہہ پوچہے کہ تو کہان سے آتا ہی اور کہان جائیگا

## باب ایک کا دوسرے کو یہہ کلمہ کہنا ویلک

۱- انس کہتے ہین حضرت نے ایک مرد کو دیکہا کہ وہ بدنہ ہانکتا تہا فرمایا اِسپر سوار ہو اُسنے کہا یہہ بدنہ ہی فرمایا اِسپر سوار ہو کہا یہہ بدنہ ہی فرمایا اِسپر سوار ہو کہا یہہ بدنہ ہی فرمایا ارکبہا ویلک ۲ ابن عباس سے ایک شخص نے کہا مینے گوشت روٹی کہائی ہی کہا ویحك اتوضأ من الطیبات ۳ جابر نے کہا ہی حضرت دن حنین کے جعرانہ مین تہے اور سونا گود مین بلال کے تہا وہ اُسکو تقسیم کرتے تہے اتنے مین ایک مرد نے آکر کہا اعدل فانك لا تعدل فرمایا ویلك فمن یعدل اذا لم اعدل عمرؓ نے کہا

چھوڑ دو مجکو ای رسول خدا کہ مین اِس منافق کی گردن مارون فرمایا یہہ مع اپنے اصحاب کے ہے یا اپنے اصحاب مین ہی جو قرآن پڑہین گے اور اُنکے گلے سے نیچے نہ اُتریگا دین سے اِس طرح نکل جائینگے جیسے تیر کمان سے نکل جاتا ہی **ف** یہہ شخص خارجی تہا حضرت نے اِس حدیث مین خبر دی ہی فرقہ خروج کی یہہ ایک معجزہ ظاہر ہی کہ جیسا کہا تہا ویسا پیش آیا یہہ فرقہ باتفاق اہل سنت کافر ہی دوسری حدیث مین اِنکو کلاب النار کہا ہی **۱۰** زحم بن معبد ہجرت کرکے پاس حضرت کے آئے کہا تیرا کیا نام ہی کہا زحم فرمایا بلکہ تو بشیر ہی بشیر کہتے ہین مین حضرت کے ساتہہ چلا جاتا تہا کہ اتنے مین گذر آپکا قبور مشرکین پر ہوا فرمایا یہہ لوگ خیر کثیر پر سابق ہو چکے تین بار اسی طرح کہا پہر قبور مسلمین پر گذر کیا فرمایا اِن لوگون نے خیر کثیر پائی تین بار یون ہی کہا پہر حضرت کی نگاہ پڑی ایک شخص کو دیکہا کہ وہ جوتا پہنے ہوئے قبرون مین چلا پہرتا تہا فرمایا ای پاپوش والے اپنی پاپوش اُتار ڈال اُس شخص نے نظر کی دیکہا کہ حضرت ہین اپنی نعلین اُتار لی اور اُن کو پہینکدیا ؛

## باب گہر بنانے کا

**۱** محمد بن ہلال کہتے ہین کہ مینے گہر حضرت کی بی بیون کے دیکہے شاخ کہجور کے تہے بالون کے ٹاٹ سے چہپے مینے عایشہ کا گہر پوچہا کہا اُنکا دروازہ طرف شام کے تہا مینے کہا ایک کواڑ کا تہا یا دو کواڑ کا کہا ایک در تہا مینے کہا کس چیز کا کہا عرعر یا ساکہو کا **۲** حدیث ابوہریرہ مین فرمایا ہی قیامت قائم نہوگی یہانتک کہ بنائین گے لوگ گہر انکو منقش کرین گے مثل مراحل کے ابراہیم نے کہا یعنی جیسے جامہای مخطط **ف** یہہ حدیثین پہلے گذر چکی ہین اور یہہ علامت قیامت ایک مدت سے مشہود ہی ختم اللہ

لنا بالحسنے

## باب یہہ کہنا لا وابیک

۱- ابوہریرہ کہتے ہین ایک مرد پاس حضرت کے آیا کہا ای رسول خدا کون صدقہ افضل ہی اجر مین فرمایا اما وابیک لتبنأنہ تو صدقہ دے اور تو صحیح شحیح یعنی بخیل ہو محتاجی کا ڈر رکہے تونگری کی امید اور اتنی دیر نکر کہ جب جان گلے مین پہنچے تب تو کہے لفلان کذا ولفلان کذا وہ تو اُس فلان کا ہو ہی چکا ہی؛

## باب جب طالب ہو تو طلب یسیر کری اور مادح نہ بنے

۱- عبد اللہ نے کہا ہی تم مین جب کوئی طالب حاجت ہو تو طلب یسیر کرے اُسکو اُتنا ہی ملیگا جو اُسکے مقدر مین ہی اور نہ آئے کوئی تم مین پاس اپنے صاحب کے اور اُسکی مدح کرے تا کہ اُسکی پشت کاٹے **ف** لفظ یسیر شامل ہی قلیل اور آسان دونون کو ۲- اسامہ بن عبد اللہ ہزلی نے رفعًا کہا ہی اللہ جب چاہتا ہی کہ کسی بندے کو کسی زمین مین قبض کرے تو اُسکے لئے وہان کوئی کام نکال دیتا ہی **ف** قرآن پاک مین آیا ہی وما تدری نفس بای ارض تموت کوئی وہین مرتا ہی جہان پیدا ہوا ہی اگرچہ بڑے بڑے سفر کرتا ہی کوئی عمر بہر گہر سے باہر نہین جاتا لکن جب موت آتی ہی تو جہان کی مٹی ہوتی ہی خواہی نخواہی وہین جا کر مرتا ہی میرے باپ کا مولد و مدفن قنوج رہا میرے بہائی کا مرقد بلدہ بڑودہ ملک گجرات ٹہیرا میری مان اور دو خواہر کا مزار بہوپال ہوا دیکہئے میری خاک کس جگہہ کی ہی امید تو یہہ ہی کہ تربت احد الحرمین مین نصیب ہو وما ذلک علی اللہ بعزیز؛

## باب یون نہ کہے کہ لا اہل شانیک

۱- ابو عبد العزیز کہتے ہین ابوہریرہ نے ہمارے پاس شام کی اپنے سامنے ایک تارہ دیکہا کہا قسم ہی اُسکی جسکے ہاتہہ مین ہی جان ابوہریرہ کی البتہ چاہین گی کچہہ تو مین جو کہ والی

امارات واعمال ہوئے ہین دنیا مین کہ کاش وہ لٹکتی ہوتین پاس اِس تارہ کے اور نہوتین والی اِن امارات کی اور نہ اِن اعمال کی پہر میری طرف متوجہ ہو کر کہا لا بل شیانیك کیا یہہ سب اہل مشرق کے لئے مشرق مین شائع ہے مینے کہا ہان واللہ لقد قبح اللہ مکو کہا قسم ہی اُسکی جسکے ہاتہہ مین ہی جان ابو ہریرہ کی البتہ ہانکین گے اُنکو حمر غضاب گویا اُنکے چہرے سپر سطبر ہین یہانتک کہ کہیتی والے کو اُسکی کہیتی تک اور دودہ والے کو اُسکے تہن تک پُہنچا دین گے ؛

## باب یون نہ کہے کہ اللہ وفلان

۱- ابن عمر نے مغیث بن عمر سے حال اپنے غلام کا پوچہا کہا اللہ وفلان ابن عمر نے کہا تو یون نکہہ لا تجعل مع اللہ الہا آخر لکن یون کہہ کہ فلان بعد خدا ہی ؛

## باب ماشاء اللہ وشئت کہنا

۱- ابن عباس کہتے ہین ایک مرد نے حضرت سے کہا ماشاء اللہ وشئت یعنی جو اللہ چاہے اور تم چاہو فرمایا جعلت للہ ندا قل ماشاء اللہ وحدہ یعنی تو نے اللہ کا ہمسر ٹہیرایا یون کہہ کہ جو نرا اللہ چاہے **ف** اس ترکیب عبارت کو گویا شرک سمجہا یہہ شرک فی القول ہوا اس طرح کے اشراک الفاظ مین زبان عوام بلکہ خواص کالانعام کے بہت جاری ہوتے ہین اور وہ اُنکو شرک نہین جانتے یا جانکر بے پروا رہتے ہین کچہہ بہی ہو شرک ثابت ہو جاتا ہی نسأل اللہ العافیۃ ؛

## باب غنا اور لہو کا

۱- عبد اللہ بن دینار کہتے ہین مین ساتہہ ابن عمر کے بازار کو گیا اُنکا گذر ایک دختر صغیر پر ہوا وہ گاتی تہی کہا ان الشیطان لو ترك احد الترك ھذہ یعنی شیطان اگر

کسی کو چھوڑتا تو اِسکو چھوڑتا مطلب یہہ ٹھیرا کہ اِس غیر مکلف کو بھی اِس گناہ مین پھانسا پھر مکلفین کا کیا ذکر ہی ۲ انس بن مالک نے رفعاً کہا ہی نہ مین دَدْ ہون اور نہ دَدْ میرا ہے یعنی باطل کو کچھہ واسطہ مجھسے نہین ہی ۳ ابن عباس نے تفسیر ومن الناس من یشتری لہو الحدیث مین کہا ہی کہ مراد غنا و اشباہ غنا ہی مین کہتا ہون کہ لفظ لہو الحدیث جس طرح شامل ہی گانے کو اسی طرح شامل ہی ہر لہو و کلام ناجائز کو جیسے قصے کہانی کی کتابین اور قواعد موسیقی و معازف کے دفتر ٥

| | |
|---|---|
| والی الغناء فکالحمیر تناهقوا | واللہ ما رقصوا لاجل اللہ |

۴ حدیث براء بن عازب مین فرمایا ہی سلام پھیلاؤ تاکہ تم سلامت رہو اور اشرہ شر ہے ابو معاویہ نے کہا اشرہ سے مراد عبث ہی ۵ فضالہ بن عبید مجامع جمع کرتے انکو خبر لگی کہ کچھہ اقوام لعب بکوبہ کرتی ہین غضب مین آکر کھڑے ہو گئے اور سخت نہی کی پھر کہا کہ لعب کرنے والا ساتھہ اس باجے کے اسکا ثمر اِس طرح کھاتا ہی جیسے سور کا گوشت کھائے اور خون سے وضو کرے مراد کوبہ سے نرد ہی ف حدیث مین طبل و معازف کو منجملہ اشراط ساعت کی ذکر کیا ہی لفظ معازف مین جہان بھر کے باجے چھوٹے بڑے کسی شکل و صورت کے ہون اور کسی نوع کے داخل ہین بلا استثناء اور حرمت مین معازف کی کسی کا اختلاف نہین ہے بخلاف غنا کہ اگر مجرد لحن حسن و شعر حسن ہو تو لاباس بہ ہی اور اہل دل تحصیل معرفت و وجد مین محتاج کسی آلہ غنا کے نہین ہوتے ہین انکو فقط مشاہدۂ اطوار قضا و قدر کفایت سئونت کرتا ہی ٥

| | |
|---|---|
| کسانیکہ یزدان پرستی کنند | بر آواز دولاب مستی کنند |
| ومن یک وجدہ وجدا صحیحا | فلم یحتج الی قول المغنی |

| لہ من ذاتہ طرب قدیم | وسکر دائم من غیر دن |
|---|---|

## باب ہدی وسمت حسن کا

۱- زید بن وہب کہتے ہین مینے ابن مسعود کو سُنا کہتے تہے تم ایسے زمانے مین ہو کہ اُسکے فقہاء بہت ہین اور خطباء تہوڑے مانگنے والے کم ہین اور دینے والے بہت عمل اس زمانے مین قائد ہوائی ہی اور قریب ہو کہ آئیگا بعد تمہارے ایک ایسا زمانہ کہ اُسکے فقہاء تہوڑے ہونگے اور خطباء بہت مانگنے والے بہت دینے والے تہوڑے اُسمین ہوی قائد عمل ہوگی جان رکہو کہ حسُن ہدی زمان آخر مین بہتر ہی بعض عمل سے **ف** جس زمانے کی ابن مسعود رضی اللہ عنہ نے اس اثر مین خبر دی ہی وہ یہی ہمارا زمانہ ہی جو کہ ایک مدت دراز سے ہمپر سایہ گستر ہی ہر جملہ کا مصداق ہمارے ہر شہر بلکہ محلہ بلکہ ہر گہر مین موجود ہی الا من شاء اللہ ورحمہ ۲ جریری نے ابو الطفیل سے کہا رأیت النبی صلعم یعنی تمنے حضرت کو دیکہا تہا کہا نعم ولا اعلم علی ظہر الارض رجلا حیا رای النبی صلعم غیری ہان اور مین نہین جانتا کہ پشت زمین پر کوئی شخص زندہ ہو جس نے حضرت کو دیکہا ہی سوا میرے پہر کہا حضرت سفید رنگ نمکین صورت تہے ۳ جریری کہتے ہین ہم اور ابو الطفیل خانۂ کعبہ کا طواف کرتے تہے ابو الطفیل نے کہا ما بقی احد رائی النبی صلعم غیری مینے کہا تمنے حضرت کو دیکہا تہا کہا ہان مینے کہا کیسے تہے کہا کان ابیض ملیحا مقصدا یعنی سفید نمکین میانہ قد **ف** ابو الطفیل باتفاق ائمہ اہل حدیث آخر صحابۂ روئ زمین ہین موت مین انکی وفات سنہ ۱۰۱ ہجری مین ہوئی تمام بحث متعلق اِسکے کتاب دلیل الطالب مین ہی ۴ حدیث ابن عباس مین فرمایا ہے ہدی صالح اور سمت صالح اور اقتصاد ایک جزء ہی ۲۵ اجزاء نبوت سے ۵ دوسرا

لفظ انکار فعا یہہ ہی ان الھدی الصالح والسمت الصالح والاقتصاد جزء من سبعین جزء من النبوۃ یعنی یہہ اشیاء منجملہ ۷۰ اجزا نبوت کے ایک جز ہین صراح مین کہا ہی راہ وروش نیکو و براستی ومیانہ راہ رفتن یقال ما احسن سمتہ ای ھدیہ انتھی اقتصاد کہتے ہین میانہ روی کو یعنی نہ افراط ہو نہ تفریط ع

کلا طرفی قصد الامور ذمیم ؛

## باب ویاتیک بالاخبار من لم تزود

۱- عکرمہ کہتے ہین مینے عائشہ سے پوچھا حضرت کبھی شعر بھی بطور مثال پڑہتے تھے کہا احیاناً جب گھر مین آتے کہتے ع ویاتیك بالاخبار من لم تزود ف اِس کا اول مصرع یہہ ہی ع ستبدی لك الایام ما کنت جاھلا ۲ ابن عباس نے کہا یہہ کلمہ نبی کا ہی ویاتیك الخ یعنی حضرت نے اِسکے ساتھہ تمثل کیا ہی ورنہ اصل شعر دوسرے کا ہی یا یہہ مطلب کہ اصل مین یہہ کلمہ قول نبی تھا شاعر نے اُسکو نظم کرلیا ہی اسی جگہہ سے فرمایا ہی وان من الشعر لحکمۃ اِس تمثل سے شعرخوانی کا جواز ثابت ہوا اصحابہ وصحابیات مین ایک جمع کثیر وجم غفیر شاعر وعارف اشعار تھا ترجمہ محمد بن اسمعیل بخاری رضی اللہ عنہ مین لکھا ہی کہ اُنہون نے نہ کبھی شعر پڑہا اور نہ شعر کہا مگر وہ اشعار جو روایات حدیث مین آئے ہین کہ بضرورت روایت اُنکی زبان پر گذرے ہین یا خبر موت دارمی رح سنکر بیساختہ یہہ شعر پڑہا تھا پس بس ؎

| ان عشت تفجع بالاحبۃ کلھم | وفناء نفسك لا ابالك افجع |
|---|---|
| جامی آن بہ کہ درین مرحلہ آن پیشہ کنی | یعنی ؎ کہ ز مرگ دگران مرگ خود اندیشہ کنی |

جو کہ قبائح شعر کے بہ نسبت مدائح شعر کے زیادہ آئے ہین اسلئے اہل تقوی نے انہماک

نظم مین کم کیا ہی اور قول فیصل یہہ حدیث ہی الشعر کلام حسنہ حسن وقبیحہ قبیح اِس مین شک نہین ہی کہ اشعار حسنہ بہ لنسبت اشعار ذمیمہ کے عشر عشیر بہی نہین ہین و لہذا فرمایا ہی کہ پیپ سے بہرنا پیٹ کا شعر کے بہرنے سے بہتر ہی اور ایک معمولی شاعر کو دیکہکر فرمایا تہا کہ خذوا ھذا الشیطان ورنہ اشعار توحید ونعت ومدح صالحات باقیات ونحوہا متضمن حکمت وہجو کفار کا پڑہنا اور کہنا اصل اباحت پر باقی ہی بلکہ کبہی مستحب ومندوب ٹہیر جاتا ہی جبکہ تائید خدا ورسول مطمح نظر ہوتی ہی جس طرح نفح الطیب بذکر المنزل والحبیب اور دیوان عبد الرحیم برعی وقصائد نعتیہ آزاد ونحوہا لکن شاعر مسلمان کو ضرور ہی کہ مبالغہ واطراء منہی عنہ سے بچے اور سامع پر لازم ہی کہ قبائح اشعار مذکورہ پر دوسرون کو مطلع کردے :

## باب ذکر تمنائے مکروہ کا

۱- حدیث ابوہریرہ مین رفعاً آیا ہی جب تمنا کرے کوئی تم مین تو نظر کرے کہ کیا تمنا کرتا ہے اِسلئے کہ وہ نہین جانتا کہ کیا دیا جائیگا **ف** حدیث دلیل ہی اِسپر کہ تمنای صالح کرے نہ غیر صالح شاید وہ آرزو قبول ہو اگر بہتر تمنا نہ تہی تو وہ قبول وبال ہو جائیگا :

## باب انگور کو کرم نہ کہو

۱- حدیث علقمہ بن وائل مین رفعاً آیا ہی تم مین کوئی انگور کو کرم نہ کہے بلکہ حبلہ یعنی عنب کہے **ف** حدیث دلیل ہی اِسپر کہ شئی محرم کا نام ایسا نہ رکہے جس سے وہ معظم مکرم مرغب فیہ سمجہی جائے جو لوگ شراب خوار ہین وہ شراب کو کرم بولتے ہین اسی طرح سود خوار سود کو منافع کہتے ہین بالجملہ تغییر اسم علامات قیامت سے ہی اور دلیل حلت یا اباحت پر اُس شئی کے نہین ہوتی ہے :

## باب کسی کا کسی کو ویحک کہنا

۱- اس بارہ مین حدیث ابو ہریرہ پہلے گذر چکی ہی کہ مر النبی صلعم برجل یسوق بدنة فقال ارکبہا قال یا رسول اللہ انہا بدنة قال ارکبہا قال انہا بدنة قال فے الثالثة او الرابعة ویحک ارکبہا:

## باب یا ہنتاہ کہنا

۱- حمنہ بنت جحش کہتی ہین حضرت نے فرمایا ما ھی یا ھنتاہ یعنی یہہ کیا ہی ای عورت ۲ حبیب بن صہبان اسدی کہتی ہین مینے عمار کو دیکھا کہ نماز فرض پڑہی پہر ایک مرد سے جو انکے پہلو مین تہا کہا یا ھناہ پہر کہڑے ہوگئے ۳ عمرو بن شرید کے باپ نے کہا کہ حضرت نے مجہے اپنے ساتہہ سوار کرلیا اور فرمایا تیرے پاس امیہ بن ابی الصلت کے شعر ہین مینے کہا ہان اور ایک بیت پڑہی فرمایا ھیہ یعنی اور پڑہ تا آنکہ مینے سو شعر سنائے **ف** حدیث دلیل ہی جواز شعر خوانی و سمع اشعار پر اور جواز اکثار استماع و انشاد پر کیونکہ سو شعر کا پڑہنا ایک بار مین کچہہ کم نہین ہی یہہ اشعار مشتمل تہے مضامین توحید و ایمان و حکمت و نصیحت پر اسلئے حضرت نے انکو جائز رکہا اور سنا یہہ بہی معلوم ہوا کہ اگر قائل و شاعر مومن نہو مگر کلام اسکا مومن ہو تو پڑہنا اور سننا اسکے شعر کا لا باس بہ ہی ویدل لہ حدیثہ صلعم الکلمة الحکمة ضالة المومن حیث وجدھا اخذھا او کما قال

## باب یہہ کہنا مرد کا کہ مین کسلمند ہون

۱- عبد اللہ بن ابی موسی کہتے ہین عائشہ نے کہا تو قیام شب کا نہ چہوڑ کہ حضرت اسکو نہ چہوڑتے تہے اور جب بیمار یا کسلمند ہوتے تو بیٹہہ کر پڑہتے ✽



## باب پناہ مانگنا کسل سے

۱- انس بن مالک کہتے ہین حضرت اکثر یون کہتے اللهم انی اعوذبك من الھم والحزن واعوذبك من العجز والکسل والجبن والبخل وضلع الدین غلبة الرجال

## باب یہہ کہنا کہ نفسی لک الفداء یعنی مین تجہپر واری

۱- انس بن مالک نے کہا ہیکہ ابو طلحہ سامنے حضرت کے گھٹنون کے بل ہوکر اپنا ترکش خالی کرتے اور کہتے وجھی لوجھك الوقاء ونفسی لنفسك الفداء ٥

| گر نثار قدم یار گرامی نکنم | گوہر جان بچہ کار دگرم باز آید |
|---|---|

۲ ابوذر نے کہا ہیکہ حضرت طرف بقیع کے چلے اور مین پیچھے آپ کے چلا مڑکر مجھے دیکھا کہا ای اباذر مینے کہا لبیك یا رسول الله وسعدیك وانا فداؤك فرمایا مکثرین ہی دن قیامت کے مقلین ہونگے مگر جسنے دیا ہکذا وہکذا حق مین مینے کہا اللہ و رسول جانین فرمایا ہکذا تین بار یہہ لفظ کہا پہر ہمارے سامنے اُحد آیا کہا ای اباذر مینے کہا لبیك یارسول الله وسعدیك وانا فداؤك یعنی مین صدقے و قربان فرمائیے فرمایا مجھے یہہ بات خوش نہین آتی ہیکہ اُحد آل محمد کے لئے سونا ہو اور اُنکے پاس ایک دینار یا مثقال شام کرے پہر ہمارے آگے ایک وادی آیا حضرت سٹک گئے مینے گمان کیا کہ آپکو حاجت ہوگی مین کنارہ وادی پر بیٹھہ رہا جب دیر ہوئی مین ڈرا پہر مینے سُنا جیسے کسی شخص سے سرگوشی کرتے ہون پہر اکیلے میرے پاس آئے مینے کہا ای رسول خدا یہہ کون شخص تہا جس سے آپ سرگوشی کرتے تہے فرمایا کیا تونے اُسکو سُنا مینے کہا ہان فرمایا وہ جبرئیل تہے میرے پاس آئے مجھے خوشخبری سُنائی کہ من مات من امتی لا یشرك بالله شیئا دخل الجنة مینے کہا وان زنی وسرق فرمایا ہان ف یہہ روایت کہ وان زنی وان سرق ہی

کئی طریق سے ابو ذر اور اُنکے غیر سے مروی ہے حدیث دلیل ہے بشارت دخول جنت پر
حق مین مومن غیر مشرک کے اگرچہ عاصی ہو و للہ الحمد زنا و سرقہ کبائر ہین اور کبائر توبۂ
صحیحہ سے معاف ہو جاتے ہین اور اگر توفیق توبہ نہ ملی مگر توحید و ایمان باقی تہا تو بہی بموجب
اس حدیث کے آخر کو امید فوز جنان و بعد من النیران ہے و للہ المنۃ ؛

## باب یہہ کہنا کہ فداک ابی و امی یعنی قربان ہون تجہپر میرے مان باپ

۱- علی مرتضی کہتے ہین مینے حضرت کو نہین دیکہا کہ کسی مرد کا تفدیہ کیا ہو بعد سعد کے
فرماتے تہے ارم فداك ابی و امی یعنی تیر مارے جا میرے مان باپ تجہپر فدا ہون
**ف** ہرچند ابوین حضرت کے مومن نہ تہے لکن یہہ ارشاد آپکا حق مین سعد کے دلیل
ہے کمال سعادت سعد پر رہے حضرت سو اُنپر تو سارے اباء و امہات ہمارے گو مومن
ہون صدقے و قربان و واری و فدا ہو سکتے ہین ۲ بریدہ کہتے ہین حضرت مسجد مین
گئے ابو موسیٰ پڑہ رہے تہے کہا یہہ کون ہے مینے کہا انا بریدۃ جعلت فداك فرمایا
قد اعطی ہذا مزمارا من مزامیر ال داؤد یعنی اُنکی خوش آوازی کی تعریف کی ؛

## باب کہنا کسی شخص کا ای پسرک من اُسکو جسکی باپ نے اسلام نہین پایا

۱- صعب بن حکیم عن ابیہ عن جدہ کہتے ہین کہ مین پاس عمر بن خطاب کے گیا وہ کہنے
لگے یا ابن اخی پہر مجہسے سوال کیا مینے اپنا نسب بیان کیا اور جتلا دیا کہ میرے باپ
نے اسلام نہین پایا تب وہ یا بنی یا بنی کہنے لگے ۲ انس کہتے ہین مین خادم تہا
حضرت کا بے اذن کے داخل ہوتا ایک دن آیا مجہسے فرمایا کما انت یا بنی تیرے
بعد ایک امر حادث ہوا ہے اب تو بے اذن کے نہ آیا کر ۳ ابو صعصعہ کہتے ہین ابو سعید
خدری نے مجہسے کہا یا بنی ؛

## باب یہہ نہ کہے کہ میرا نفس خبیث ہوگیا ہی

۱- حدیث عائشہ مین فرمایا ہی تم مین کوئی یون نہ کہے کہ میرا جی ناپاک ہوگیا ہی ولکن یون کہے کہ میرا جی سخت ہوگیا ہی ۲ ابو امامہ عن ابیہ رفعًا کہتے ہین لا یقولن احدکم خبثت نفسی ولیقل لقست نفسی محمد نے کہا کہ عقیل نے اس حدیث کو مسند کیا ہی ؛

## باب کنیت ابو الحکم کا

۱- ہانی بن یزید ہمراہ اپنی قوم کے پاس حضرت کے آئے حضرت نے سُنا کہ وہ انکو ابو الحکم کی کنیت کرتے ہین حضرت نے ہانی کو بُلاکر کہا حکم اللہ ہی اور اُسی کا حکم ہی تو نے اپنی کنیت ابو الحکم کیون رکھی کہا مینے نہین رکھی لکن میری قوم جب کسی شئی مین اختلاف کرتی ہی تو میرے پاس آتی ہی مین درمیان اُنکے حکم کرتا ہون دونون فریق راضی ہوجاتے ہین فرمایا یہہ کیا اچھی بات ہی پھر فرمایا تیرے کتنی اولاد ہی مینے کہا شریح و عبداللہ و مسلم بنو ہانی ہین فرمایا اِن مین بڑا کون ہی مینے کہا شریح فرمایا تو ابو شریح ہی اور ہانی اور اُنکے ولد کو وعادی حضرت نے سُنا کہ اُنمین ایک مرد کا نام عبد الحجر ہی فرمایا تیرا کیا نام ہی کہا عبد الحجر فرمایا نہین تو عبد اللہ ہی شریح نے کہا جب ہانی اپنے بلاد کی طرف پھرنے لگے تو پاس حضرت کے گئے کہا کس شئے سے میرے لئے جنت واجب ہوگی فرمایا علیک بحسن الکلام وبذل الطعام **ف** اسباب دخول جنت کے بہت ہین حضرت مناسب حال ہر شخص کے حکم بعض اخلاق سنجیہ کا فرما دیتے تھے جس شخص مین جو خصلت بد ہوتی اُسکے دور کرنے کو خصلت نیک مقابل اُسکے تعلیم فرماتے اسی کا نام اسلوب حکیم ہے ؛

## باب حضرت کو اچھا نام پسند آتا تھا اور خوش ہوتے تھے

۱- ابو حدرد نے کہا ہی حضرت نے فرمایا کون شخص یہہ ہمارے اونٹ ہانکے گا یا کون

اِن ہمارے اونٹون کو پہنچا دیگا ایک شخص نے کہا مین فرمایا تیرا کیا نام ہی کہا فلان کہا بیٹھہ جا پہر دوسرا مرد کہڑا ہوا کہا تیرا کیا نام ہی کہا فلان کہا بیٹھہ جا پہر ایک اور شخص کہڑا ہوا فرمایا تیرا نام کیا ہی اُسنے کہا ناجیہ فرمایا تو اُنکو ہانک ؛

## باب تیز چلنے کا

۱۔ ابن عباس کہتے ہین حضرت تیز آئے اور ہم بیٹھے تہے ہمکو حضرت کے اس سُرعت سے آنے نے گہبرا لیا جب ہمارے پاس پُہنچے سلام کیا پھر فرمایا مین تمہارے پاس جلد آیا کہ تمکو شب قدر کی خبر دون لکن اُسکو بہول گیا درمیان اپنے اور تمہارے تم جستجو اُسکی اخیر دہائی مین کرو ؛

## باب احب اسماء اللہ عزوجل کو کونسا نام ہی

۱۔ ابو وہب کو حضرت کی صحبت ملی تہی وہ کہتے ہین کہ حضرت نے فرمایا تم انبیاء کے نام پر نام رکہا کرو اور بہت دوست نام اللہ عزوجل کو عبداللہ و عبدالرحمن ہی اور بڑا سچا نام حارث و ہمام ہی اور بہت بُرا حرب و مرّہ ۲ جابر کہتے ہین ہمارے ایک شخص کے یہان لڑکا پیدا ہوا اُسکا نام قاسم رکہا ہمنے کہا ہم تیری کنیت ابو القاسم نہ کہین گے اور اِس مین کوئی بزرگی نہین ہی یہہ خبر حضرت کو پُہنچی فرمایا اپنے بیٹے کا نام عبدالرحمن رکہہ ؛

## باب ایک نام کا دوسرے نام سی بدل دینا

۱۔ سہل کہتے ہین منذر بن اُسید کو پاس حضرت کے لائے جبکہ وہ پیدا ہوئے اُنکو حضرت کے زانو پر رکہدیا اور ابو اُسید بیٹھے تہے حضرت کسی شئ مین جو آپکے سامنے تہی غافل ہو گئے ابو اُسید نے کہا لڑکے کو اُٹھا لو حضرت کے زانو پر سے اُٹھا لیا حضرت نے خبردار ہو کر فرمایا بچہ کہان ہی ابو اسید نے کہا ہمنے اُسکو پہیر دیا ای رسول خدا

فرمایا اُسکا نام کیا ہی کہا فلان فرمایا نہین بلکہ اُسکا نام منذر ہی اُسدن سی منذر نام ہوا ؛

## باب ابغض اسماء طرف اللہ عزوجل کی کونسا نام ہے

۱ - حدیث ابو ہریرہ مین رفعاً آیا ہی کہ بڑا خراب نام نزدیک اللہ کے وہ شخص ہی جس کو ملک الاملاک کہین یعنی شاہنشاہ ف جو نام کہ مشابہ اس کلام کے ہو اُسکا بھی یہی حکم ہی جیسے صاحب عالم اور شاہجہان اور سلطان جہان ونحوہا یا مہاراج ؛

## باب دوسری کو تصغیر نام سی پکارنا

۱ - طَلق بن حبیب کہتے ہین مین سب لوگون مین بڑا مکذب شفاعت تہا مینے جابر سے پوچہا کہا ای طُلَیق مینے حضرت کو سُنا فرماتے تہے کہ نکلین گے دوزخ سے بعد دوزخ مین جانے کے الخ یعنی شفاعت ثابت ہے ؛

## باب آدمی کو اُسکے احب اسماء سی پکارے

۱ - حنظلہ بن خذیم نے کہا ہی حضرت کو خوش آتا تہا کہ آدمی کو اُس نام سے پُکارا جائے جو اُسکو بہت محبوب ہو اور احب کنیت سے ؛

## باب عاصیہ کا نام بدل دیا تہا

۱ - ابن عمر نے کہا ہی کہ حضرت نے عاصیہ نام بدل کر فرمایا کہ تو جمیلہ ہی ۲ محمد بن عمرو بن عطا پاس زینب بنت ابی سلمہ کے آئے زینب نے پوچہا تمہاری بہن کا کیا نام ہی وہ انکی پاس تہی کہا اسکا نام بَرّہ ہی کہا اِسکے نام کو بدل دے حضرت نے زینب بنت جحش سے نکاح کیا تہا اُنکا نام بَرّہ تہا آپ نے بدل کر زینب رکھدیا پہر جب ام سلمہ کو بیاہا اور اُنپر داخل ہوئے اُنکا نام بَرّہ تہا اُنکو سُنا کہ مجھے بَرّہ کہکر پکارتے ہین فرمایا لا تزکوا انفسکم فان اللہ ھو اعلم بالبرة منکم والفاجرة نام رکھہ اِسکا زینب کہا یہہ زینب ہی کہا

میرا نام کیا ہوا کہا مطابق حضرت کے بدلنے کے بدل دسے تب اُنکا نام بہی زینب رکہا:

## باب اصرم کا

ا-عبدالرحمن بن سعید مخزومی کا نام اصرم تہا حضرت نے اُنکا نام سعید رکہدیا اُنہون نے عثمان رضی اللہ عنہ کو مسجد مین تکیہ زدہ دیکہا تہا ۲ علی مرتضیٰ کہتے ہین جب حسن پیدا ہوئے مینے نام اُنکا حرب رکہا حضرت آئے فرمایا میرے بیٹے کو مجہے دکہلاؤ تمنے اسکا کیا نام رکہا ہی ہمنے کہا حرب فرمایا بلکہ اِسکا نام حسن ہی جب حسین پیدا ہوئے مینے حرب نام رکہا حضرت نے آکر کہا اروني ابني ما سميتموہ قلنا حربا قال بل ھو حسين جب تیسرا لڑکا ہوا اُسکا نام بہی حرب رکہا حضرت نے آکر کہا دکہاؤ مجہے بیٹا میرا تمنے اِسکا کیا نام رکہا ہی مینے کہا حرب فرمایا بلکہ یہہ محسن ہی پہر فرمایا مینے انکے نام اولاد ہارون کے ناموں پر رکہے ہین شبر وشبیر ومشبر:

## باب غراب کا

ا-رائطہ بنت مسلم کے باپ کہتے ہین مین ہمراہ حضرت کے حنین مین حاضر ہوا مجہسے فرمایا تیرا نام کیا ہی مینے کہا غراب فرمایا نہین بلکہ تیرا نام مسلم ہے:

## باب شہاب کا

ا-عائشہ نے کہا حضرت کے پاس ذکر ایک شخص کا ہوا اُسکو شہاب کہتے تہے فرمایا بلکہ تو ہشام ہی:

## باب عاص کا

ا-مطیع نے کہا مینے حضرت کو دن فتح کے سُنا کہتے تہے قتل نکیا جائے کوئی قرشی بعد آج کے دن کے بطور صبر قیامت کے دن تک سو نہ پایا اسلام کسی نے عصاۃ قریش سے

سوا سطیح کے انکا نام عاص تھا حضرت نے سطیح رکھا **ف** قتل صبر یہہ ہی کہ بہوکا پیاسا رکہے یہان تک کہ مرجائے اِس طرح کے مارنے سے نہی آئی ہی ؛

## باب کسی کو باختصار و نقصان نام پکارنا

۱- عائشہ کہتی ہین حضرت نے کہا یا عایش هذا جبريل يقرئ عليك السلام کہا وعليه السلام ورحمة الله وہ دیکھتے ہین جو مین نہین دیکھتی ۲ ام کلثوم دختر ثمامہ حج کرنے کو آئین اُنکے بہائی مخارق بن ثمامہ نے کہدیا تہا کہ عائشہ کے پاس ہوتی آئیو اور عثمان بن عفان کا حال پوچہیو کہ لوگ اُنکے حق مین ہمارے پاس اکثار کرتے ہین وہ عائشہ کے پاس گئین اور کہا کہ تمہارے بعض فرزندون نے تمکو سلام کہا ہی اور عثمان بن عفان کا حال پوچہا ہی کہا وعليه السلام ورحمة الله کہا مین گواہی دیتی ہون اس بات کی کہ مینے عثمان کو اِس گہر مین شبِ گرم مین اور حضرت کو دیکہا اور جبریل وحی لائے تھے اور حضرت کف یا کتف ابن عفان کو اپنے ہاتہہ سے مار کر فرماتے تہے اکتب یا عثم لکہہ ای عثمان اللہ اُس سے بات مین اپنے نبی سے کسی کو نازل نکرتا مگر اُسی مرد کو جو نزدیک اللہ کے کریم تہا اب جو کوئی عثمان کو گالی دے اُسپر اللہ کی لعنت ہی ؛

## باب زخم کا

۱- بشیر پاس حضرت کے آئے کہا تیرا کیا نام ہی کہا زحم فرمایا بل انت بشیر اِس درمیان مین مین ساتھ حضرت کے چلا کہا ای ابن الخصاصية کیا تو اللہ پر کچھہ نقمت کرتا ہی اور رسول اللہ کے ساتہہ چلتا ہی مینے کہا بابی وامی مین اللہ پر کسی شئ کا الزام نہین لگاتا مین ہر خیر کو پہنچا پہر حضرت قبور مشرکین پر آئے فرمایا لقد سبق هولاء خيرا كثيرا پہر قبور مسلمین پر آئے اور کہا لقد ادرك هولاء خيرا كثيرا وہان ایک آدمی چپّل پہنے ہوئے قبرون کے بیچ مین

چلتا تہا فرمایا یا صاحب السبتیتین الق سبتیتیك اُسنے نعلین اُتار ڈالی **ف** یہہ حدیث باختلاف بعض الفاظ پہلے بہی گذر چکی ہی **۲** زن بشیر کہتی ہین کہ بشیر بن الخصاصیۃ کا نام زحم تہا حضرت نے اُسکا نام بشیر رکہا ؛

## باب بَرّہ کا

۱- ابن عباس کہتے ہین جویریہ کا نام بَرّہ تہا حضرت نے جویریہ رکہا **۲** ابوہریرہ نے کہا میمونہ کا نام بَرّہ تہا حضرت نے میمونہ رکہا

## باب افلح کا

۱- حدیث جابر مین رفعًا آیا ہی کہ اگر مین زندہ رہا تو اپنی امت کو منع کرونگا انشاء اللہ اس بات سے کہ انمین سے کسی کا نام برکت ونافع وافلح ہو مین نہین جانتا کہ رافع بہی کہا یا نہین کوئی کہتا ہی یہان برکت ہی کہتے ہین نہین ہی حضرت کا انتقال ہو گیا اور آپ نے اس سے منع نہ کیا جابر کہتے ہین حضرت نے ارادہ کیا تہا کہ منع فرمائین یعلی وبرکت ونافع ویسار وافلح ونحو ذلک نام رکہنے سے پہر سکوت فرمایا اور کچہہ نہ کہا **ف** اس سے جواز تسمیہ بایں اسماء ثابت ہوتا ہی اگرچہ اولی یہی ہی کہ ایسے نام نہ رکہے ؛

## باب رباح کا

۱- عمر بن خطاب کہتے ہین جب کنارہ کش ہوئے حضرت اپنی بی بیون سے مجہے رباح نام غلام حضرت کا ملا مینے پکار کر کہا ای رباح میرے لیے حضرت سے اذن حاصل کر **ف** معلوم ہوا کہ یہہ نام رکہنا جائز ہی ؛

## باب اسماء انبیاء علیہم السلام کا

۱- حدیث ابوہریرہ مین رفعًا آیا ہی کہ میرے نام پر نام رکہو اور میری کنیت پر کنیت نہ رکہو مین

ابو القاسم ہون ع ابو القاسم محمد بن عبد اللہ لطجائی ۲ انس بن مالک کہتے ہین حضرت بازار مین جاتے تہے ایک مرد نے کہا یا ابا القاسم حضرت نے اُسکی طرف التفات کیا اُسنے کہا ای رسول خدا مینے اس شخص کو پکارا تہا فرمایا تسموا باسمی ولا تکنوا بکنیتی ۳ یوسف بن عبد اللہ بن سلام کہتے ہین میرا نام یوسف حضرت نے رکہا اور مجکو اپنی گود مین بٹہایا اور میرے سر پر ہاتہ پہیرا ۴ جابر بن عبد اللہ کہتے ہین ہم انصار مین ایک مرد کے گہر ایک لڑکا پیدا ہوا تہا چاہا کہ اُسکا نام محمد رکہین شعبہ نے حدیث منصور مین کہا ہی کہ انصاری اُسکو اپنی گردن پر لادکر پاس حضرت کے لایا اور حدیث سلیمان مین یون ہی کہ اُنکے گہر ایک لڑکا پیدا ہوا چاہا کہ اُسکا نام محمد رکہین فرمایا سموا باسمی ولا تکنوا بکنیتی مین قاسم بنایا گیا ہون درمیان تمہارے تقسیم کرتا ہون حصین کا لفظ یون ہے بعثت قاسما اقسم بینکم ۵ ابو موسے کہتے ہین میرے یہان لڑکا پیدا ہوا مین اُسکو پاس حضرت کے لایا اُسکا نام ابراہیم رکہا اور ایک کہجور چبا کر اُسکے تالو مین ملی اور برکت کی دعا دیکر مجھے حوالہ کیا وہ اکبر اولاد ابی موسی تہا

## باب حزن کا

۱۔ سعید بن المسیب عن ابیہ عن جدہ کہتے ہین کہ وہ پاس حضرت کے لائے گئے فرمایا تیرا کیا نام ہی کہا حزن فرمایا تو سہل ہی کہا جو نام میرے باپ نے رکہا ہی مین اُسکو نہین بدلونگا ابن المسیب کہتے ہین جب سے درمیان ہمارے حزونت چلی آتی ہی ۲ دوسرا لفظ اُنکا یہہ ہی کہ میرے دادا پاس حضرت کے آئے کہا تیرا کیا نام ہی کہا میرا نام حزن ہی فرمایا بلکہ تو سہل ہی کہا ما انا بمغیر اسما سمانیہ ابی ابن المسیب کہتے ہین فما زالت فینا الحزونۃ بعد

## باب حضرت کا نام مبارک اور کنیت

۱۔ جابر نے کہا ہم مین ایک مرد کے یہان بچہ پیدا ہوا اُسکا نام قاسم رکہا انصار نے کہا ہم

تجکو ابو القاسم نہ کہین گے اور نہ تیری آنکھہ اس کنیت سے ٹھنڈی کرینگے وہ شخص پاس حضرت
کے آیا اور انصار کا کہا ہوا کہا فرمایا انصار نے اچھا کہا تم میرے نام پر نام رکھو اور میری
کنیت پر کنیت نہ رکھو فانما انا القاسم یعنی قاسم مین ہی ہون ۲ علی نے حضرت سے کہا
اے رسول خدا اگر بعد آپ کے کوئی بچہ میرا پیدا ہو تو اُسکا نام آپکے نام پر اور اُسکی کنیت
آپکی کنیت پر رکھون فرمایا ہان ۳ ابو ہریرہ کہتے ہین حضرت نے منع کیا ہے جمع کرنے سے
درمیان اپنے نام و کنیت کے اور فرمایا انا ابو القاسم واللہ یعطی وانا اقسم ۴ انس
کہتے ہین حضرت بازار مین تھے ایک مرد نے کہا اے ابا القاسم حضرت نے التفات کیا اُسنے
کہا دعوت هذا فرمایا سموا باسمی ولا تکنوا بکنیتی:

## باب کیا مشرک کی کنیت ہونا چاہئے

۱۔ اسامہ بن زید کہتے ہین حضرت ایک مجلس مین آئے جہان عبد اللہ بن ابی بن سلول تہا
قبل اسلام کے کہا تم ایذا ندیا کرو ہمکو ہماری مجلس مین حضرت سعد بن عبادہ کے پاس
آئے اور کہا اے سعد تمنے نہین سُنا کہ ابو حباب کیا کہتا ہے مراد ابو حباب سے عبد اللہ بن ابی تہا

## باب بچے کی کنیت

۱۔ انس کہتے ہین حضرت ہمارے پاس آتے میرا ایک چھوٹا بھائی تہا اُسکی کنیت ابو عمیر
تھی اُسکی ایک چڑیا تھی لال چونچ کی جسکو نغیر کہتے ہین وہ اُس سے کھیلتا تہا وہ چڑیا
مرگئی حضرت آئے اُسکو رنجیدہ پایا فرمایا اسکا کیا حال ہے کہا اسکی چڑیا مرگئی ہے اِس لئے
اُداس ہے فرمایا یا ابا عمیر ما فعل النغیر:

## باب کنیت رکھنا ولادت سے پہلے

۱۔ ابراہیم بن عبد اللہ کہتے ہین علقمہ نے اپنی کنیت ابا شبل رکھی قبل اس کے کہ بچہ

پیدا ہو ۲ علقمہ نے کہا کنیت رکھی میری عبداللہ نے قبل اسکے کہ میری اولاد پیدا ہو *

## باب کنیت عورتون کی

۱- عائشہ کہتی ہین مین پاس حضرت کے آئی مینے کہا اے رسول خدا تمنے اپنی عورتون کی کنیت رکھی میری بہی کنیت رکھو فرمایا اپنے بھانجے کے نام کی کنیت کہہ کہ عبداللہ ہے ۲ دوسرا لفظ انکا یہہ ہے کہ انہون نے کہا یا نبی اللہ الا تکنینی فرمایا اکتنی بابنک یعنے عبداللہ بن الزبیر تب سے اُنکی کنیت اُم عبداللہ ہوگئی تھی *

## باب کسی کی کنیت ایسی چیز سی رکھنا جو کہ اُسمین ہو یا کسی اور مین

۱- سہل بن سعد کہتے ہین بہت محبوب نام علی کو ابو تراب تہا اور وہ اس نام سے پکارنے پر خوش ہوتے تھے اور نام نہین رکھا انکا ابا تراب مگر نبی صللم نے ایک دن فاطمہ سے خفا ہو کر باہر نکلے اور مسجد کی دیوار سے ٹک کر لیٹ رہے حضرت اُنکی تلاش مین آئے کہا وہ پاس دیوار کے لیٹے ہین حضرت آئے اور علی کی پشت خاک سے بہر گئی تہی حضرت پُشت سے مٹی دور کرنے لگے اور فرمایا اجلس ابا تراب یعنی اُٹھہ بیٹھو *

## باب کبراء واہل فضل کی ساتھہ کس طرح چلی

۱- انس کہتے ہین حضرت نخل ابو طلحہ مین اپنی حاجت کے لئے تشریف لے گئے بلال آپکے ساتھہ پہلو کے قریب سے چلے جاتے تھے کہ اتنے مین حضرت کا گذر ایک قبر پر ہوا وہان کہڑے ہوگئے بلال بہی وہان آپہنچے فرمایا ویحک یا بلال ھل تسمع ما اسمع تو سنتا ہے جو مین سنتا ہون کہا مین کچہہ نہین سنتا فرمایا اس قبر والے کو عذاب ہوتا ہے وہ ایک یہودی تہا ٥

در پردهٔ خاک نغمہ ہاست بسے
آنگہ شنوی کہ گوش بر خاک نہی *

## باب یہہ باب بلی ترجمۃ الباب ہے

ا - معاویہ نے اپنے چہوٹے بہائی سے کہا کہ غلام کو ردیف کر لے اُسنے نمانا کہا بئس ما ادبت تجکو بُرا ادب سکہایا گیا ہی قیس کہتے ہین مینے ابوسفیان کو سُنا کہتے تہے دع عنك اخاك چہوڑدے اپنے بہائی کو یعنی اُسکو مت چہیڑ ۲ عمرو بن عاص نے کہا ہر جب اخلاء یعنی دوست بہت ہوتے ہین تو غرماء یعنی دعویدار بہی زیادہ ہو جاتے ہین کہا غرماء کیا ہین کہا حقوق :

## باب بعضا شعر حکمت ہوتا ہی

ا - خالد بن کیسان کہتے ہین مین پاس ابن عمر کے تہا کہ ایاس بن خیثمہ نے اُنپر کہڑے ہو کر کہا کہ کیا مین اپنے شعر تمکو ای ابن فاروق نہ سُناؤن کہا ہان ولکن نہ سُنانا مگر اچہا شعر ایاس نے پڑہنا شروع کیا یہانتک کہ ایسے شعر کو پُہنچا جو ابن عمر کو مکروہ معلوم ہوا کہا بس ۲ قتادہ نے مطرف سے سُنا کہ اُسنے یہہ کہا کہ مین ساتہہ گیا عمران بن حصین کے کوفہ سے بصرہ تک ایسی منزل کم تہی کہ جہان وہ اُترتے لکن وہ مجکو شعر پڑہ کر سُناتے اور کہتے ان فی المعاریض لمندوحۃ عن الکذب یعنی اشارہ کنایہ مین جہوٹ بولنے سے بے نیازی ہی ۳ ابی بن کعب نے رفعاً کہا ہر ان من الشعر حکمۃ یعنی بعضا شعر حکمت ہوتا ہے **ف** شعراء کاملین کے اشعار غالبا حکم و مواعظ و نصائح و تجربہ پر مشتمل ہوتے ہین اُنکا انشاد و تذکار صیقل عقل ہوتا ہی ۴ اسود بن سریع نے کہا ای رسول خدا مدحت ربی عزوجل بمحامد یعنی مینے اللہ کی حمد مین اشعار کہے ہین اور بہت کہے ہین فرمایا ان ربك یحب الحمد یعنی تیرا رب حمد کو دوست رکہتا ہی اس سے زیادہ کچہہ نہین فرمایا حدیث دلیل ہے جواز نظم حمد الٰہی پر ۵

| حمد بحید مرخدائی پاک را | آنکہ ایمان داد مشت خاک را |
|---|---|

۵ حدیث ابوہریرہ مین رفعًا آیا ہی اگر پُر ہو پیٹ کسی مرد کا پیپ سے جو کہا جائے اُسکے جوف کو تو یہہ بہتر ہی اِس سے کہ پُر ہو شعر سے **ف** مراد شعر مذموم ہی اور استلاء جوف مین اشارہ ہی طرف اِسکے کہ شعر اِسقدر مستولی ہو جائے کہ قرآن و ذکر سے اور اشتغال علوم شرعیہ سے روک دے ۶ اسود بن سریع کہتے ہین مین شاعر تہا پاس حضرت کے آیا مینے کہا الا انشدك بمحامد حمدت بہا ربی فرمایا ان ربك یحب المحامد اِس سے زیادہ کچہہ مجہسے نہ کہا

| حمد را با تو نسبتی ست درست | ف بر در ہر کہ رفت بر در تست |
|---|---|

۷ عائشہ کہتی ہین حسان بن ثابت نے حضرت سے اذن چاہا ہجاء مشرکین مین فرمایا میرے انتساب کا کیا ہوگا کہا مین آپکو ایسا نکال لونگا جیسے بال کو آٹے مین سے نکال لیتے ہین ۸ ہشام کے باپ کہتے ہین مین پاس عائشہ کے گیا اور حسّان کو مینے بُرا بہلا کہا عائشہ بولین کہ تو اُسکو بُرا نہ کہہ وہ حضرت کی طرف سے مدافعت کرتا تہا **ف** حدیث عائشہ مین فرمایا ہی ہجاہم حسان فشفی واستشفی رواہ مسلم؛

## باب شعر حسن ہی مثل کلام حسن کی اور کوئی شعر قبیح ہی

۱۔ ابی بن کعب نے رفعًا کہا ہی من الشعر حکمۃ **ف** صحیح بخاری کا لفظ یون ہی ان من الشعر حکمۃ مراد حکمت سے عدل و علم ہی یا یہہ مطلب کہ بعضا شعر کلام نافع ہوتا ہی اور جہل و سفہ سے منع کرتا ہی ۲ ابن عمر رفعًا کہتے ہین الشعر بمنزلۃ الکلام حسنہ کحسن الکلام وقبیحہ کقبیح الکلام ۳ عائشہ کا لفظ یہہ ہی الشعر منہ حسن ومنہ قبیح خذ بالحسن ودع القبیح یعنی اچہا شعر لے اور بُرا شعر چہوڑ دے خذ ما صفا ودع ما کدر پہر عائشہ نے کہا مجکو روایت کی گئی شعر کعب بن مالک سے اشعار کو از انجملہ ایک

قصیدہ ہی جس مین چالیس بیتین ہین اور سوا اسکے **ف** اس حدیث سے نصاب قصیدہ کی معلوم ہوتی ہی کہ یہہ شعر تو ہون **۴** شریح نے عائشہ سے کہا کیا حضرت تمثل کرتے تھے شعر سے کچھہ کہا ہان شعر عبد اللہ بن رواحہ کے ساتھہ تمثل کرتے تہے **ع** ویاتیك بالاخبار من لم تزود **۵** اسود بن سریع نے کہا مین شاعر تھا مینے کہا اے رسول خدا امتدحت ربی فرمایا ان ربك یحب الحمد اس سے زیادہ مجھسے کچھہ نہ کہا **ف** یعنی حمد کا نظم مین کہنا روا رکہا مگر اسوقت یہہ نہین فرمایا کہ ان ابیات کو پڑہ؛

## باب شعر پڑہوانے کا

۱- شرید کہتے ہین استنشد نی النبی صلعم شعر امیة بن ابی الصلت وانشدته فاخذ النبی صلعم یقول هیه هیه حتی انشدته مأئة قافیة فقال ان کان لیسلم **ف** حدیث دلیل ہی اس بات پر کہ فرمایش کرکے شعر پڑہوانا اور سننا درست ہے اگرچہ بمقدار کثیر ہو آمیہ کے اشعار متضمن توحید تھے اسلئے فرمایا کہ گویا مسلمان سا آدمی تھا

## باب کراہت غلبۂ شعر کی

۱- حدیث ابن عمر مین رفعًا آیا ہی لان یمتلی جوف احدکم قیحا خیر له من ان یمتلی شعرا قول اللہ عزوجل والشعراء یتبعهم الغاؤن ترجمہ اس حدیث کا گذر چکا ہی
۲ ابن عباس نے تفسیر آیۂ مذکورہ مین کہا ہی کہ اس آیت کو نسخ کر دیا اور مستثنی کیا اس آیت نے الا الذین امنوا الی قوله ینقلبون یعنی شعراء ایماندار عامل صالح اس غوایت و مذمت شعر سے مستثنی ہین؛

## باب بعضا بیان سحر ہوتا ہی

۱- ابن عباس نے کہا ایک مرد یا ایک اعرابی پاس حضرت کے آیا اور اُسنے تکلم کیا ساتھہ

**ف** کلام بیّن کے حضرت نے فرمایا ان من البیان سحرا وان من الشعر حکمۃ بخاری مین یون ہی کہ ابن عمر نے کہا دو مرد مشرق سے آئے اُنہون نے خطبہ پڑہا لوگون نے اُنکی خوش بیانی پر تعجب کیا حضرت نے فرمایا ان من البیان لسحرا بعض اہل علم نے اِسکو محمول ذم بیان پر کیا ہی اور بعض نے مدح بیان پر اول اظہر ہی بدلیل حدیث ابن مسعود رفعًا ھلك المتنطعون تین بار اسی طرح کہا رواہ مسلم مراد تنطع سے تصنع وتعمق ہی کلام مین اور حدیث ابو امامہ مین بیان کو ایک شعبہ نفاق کا ٹہیرایا ہی رواہ الترمذی **س** عمر بن سلام کہتے ہین عبد الملک بن مروان نے اپنے بیٹون کو واسطے تعلیم ادب کے سپرد شعبی کیا اور کہا انکو شعر سکہایہ مجد ہون اور سخدت حاصل کرین اور انکو گوشت کہلا کہ اِنکے دل سخت ہون اور انکے بال کاٹ کہ اِنکی گردنین سخت پڑین اور لے بیٹہہ انکو عمدہ لوگون مین کہ نقض کلام کرین

## باب ذکر شعر مکروہ کا

۱۔ عائشہ نے رفعًا کہا ہی بڑا مجرم لوگون مین وہ انسان شاعر ہی کہ سارے قبیلہ کی ہجو کرے اور وہ مرد ہے کہ اپنے باپ سے انکار کرے **ف** اِسمین دلیل ہی اس بات پر کہ ہجو کے اشعار مکروہ یعنی حرام ہوتے ہین اور حرامی بننا برا ہوتا ہی جن شعراء کی عمر ہجو گوئی مین بسر ہوئی ہی اُنکے حال پر بڑا افسوس ہی کہ ایک بارگران اپنی پُشت ناتوان پر اُٹھایا ہی

## باب کثرت کلام کا

۱۔ ابن عمر نے کہا دو مرد طرف سے مشرق کے آئے عہد حضرت مین اُنہون نے کھڑے ہوکر کلام کیا پھر بیٹھہ گئے پھر ثابت بن قیس خطیب آنحضرت کھڑے ہوئے اور اُنہون نے کلام کیا لوگون نے اُن دونون شخصون کے کلام سے تعجب کیا تب حضرت نے کھڑے ہوکر خطبہ پڑہا اور کہا یا ایھا الناس قولوا قولکم فانما تشقیق الکلام من الشیطان

پھر فرمایا ان من البیان سحرا **ف** یہہ حدیث دلیل ہی ذم بیان پر جو لوگ بڑے لفّاظ و متقرر و حاضر جواب اور زیادہ گو ہوتے ہین وہ سب اِس حدیث کے نیچے داخل ہین اور یہہ قول وفعل اُنکا حرکت شیطانی ہی نہ عمل ایمانی **۲** انس نے کہا ایک مرد نے نزدیک عمر رضی اللہ عنہ کے خطبہ پڑہا اور اکثار کلام کیا عمر نے کہا ان کثرۃ الکلام فی الخطب من شقاشق الشیطان **ف** حدیث مرفوع مین قصر خطبہ وطول صلوۃ کو فقہ کہا ہی اب خلاف اُسکے خطبہ لنبا اور نماز مختصر ہوتی ہی لہذا اسکو عمل شیطان کہا ہی واللہ المستعان **۳** ابو یزید یا معن بن یزید کہتے ہین کہ حضرت نے فرمایا تم اپنی مسجدون مین جمع ہو جاؤ اور جب قوم مجتمع ہو چکے تو مجکو خبر کردو پس ایک آنے والا سب سے پہلے آیا اور بیٹھہ گیا ہم مین سے ایک متکلم نے کلام کیا پھر کہا الحمد للہ الذی لیس للحمد دونہ مقصد ولا ورائہ منفذ وہ مرد غصے مین آکر کھڑا ہو گیا ہمنے آپس مین ملامت کی اور کہا ہمارے پاس اول آنے والا آیا اور وہ دوسری مسجد مین چلا گیا اور وہان جا بیٹھا ہم اُسکے پاس گئے اور اُس سے گفتگو کی وہ ہمارے ساتھہ آیا اور اپنی مجلس مین یا قریب اُس مجلس کے بیٹھا پھر کہا الحمد للہ الذی ماشاء جعل بین یدیہ وماشاء جعل خلفہ وان من البیان سحرا پھر اُسنے ہمکو امر کیا اور سکھایا

## باب تمنی کا

۱- عائشہ کہتی ہین حضرت ایک رات بے خواب رہے فرمایا کاش کوئی نیک آدمی میرے اصحاب مین سے میرے پاس آتا اور آجکی رات میری حراست کرتا کہ اتنے مین ہمنے آواز ہتھیار کی سُنی فرمایا یہ کون ہے کہا گیا سعد ہین اے رسول خدا مین آیا ہون کہ آپکی حراست کرون تب حضرت سو رہے یہانتک کہ ہمنے آپ کا خرّاٹا سُنا

## باب کسی شخص یا شئی کو بحر کہنا

ا۔ انس بن مالک نے کہا مدینہ مین گھبراہٹ ہوئی حضرت نے ابوطلحہ کا گھوڑا عاریۃً لیا اُسکو مندوب کہتے تھے اُسپر سوار ہوئے جب پھرے فرمایا ہمنے کوئی شئی نہین دیکھی اور ہمنے اسکو ایک دریا پایا وان وجدناہ لبحرا +

## باب لحن پر مارنا یعنی غلط لفظ بولنی پر

ا۔ نافع نے کہا ابن عمر اپنی اولاد کو لحن پر مارتے تھے **ف** یہہ دلیل ہی جواز ضرب علی التعلیم والتادیب پر ۲ عبدالرحمن بن عجلان کہتے ہین عمر بن خطاب کا گذر دو شخصون پر ہوا وہ تیر چلا رہے تھے ایک نے دوسرے سے کہا اسبت یعنی سین سے بجای صاد کے عمر نے کہا سوء اللحن اشد من سوء الرمی **ف** یہہ اثر دلیل ہی ذم لحن پر لکن اب نوبت لحن کی خاص ملک عرب مین خصوصًا حرمین شریفین مین یہانتک پہنچی ہی کہ اہل علم بھی وہی زبان سوقہ واہل سوق بولتے ہین نتیجہ اس لحن کا یہہ ہوا کہ علم اُٹھہ گیا اور جہل عام ہوگیا اور عامۂ خلائق کو فہم قران وحدیث سے محرومی نصیب ہوئی فانا للہ ؛

## باب لیس بشئی کہنا بارادہ لیس بحق کے

ا۔ عائشہ نے کہا کچھہ لوگون نے حضرت سے حال کہان کا پوچھا فرمایا لیسوا بشئی وہ کچھہ چیز نہین ہین کہا اے رسول خدا وہ کوئی شئی ذکر کرتے ہین اور وہ ہو جاتی ہی فرمایا اُس کلمے کو شیطان اُچک لیجاتا ہی پھر اُسکو ہر دو گوش مین اپنے ولی یعنی دوستدار کے کڑکڑ کرتا ہی جیسے مُرغی کڑ کڑاتی ہی پھر یہہ کاہن لوگ سو جھوٹ سے زیادہ اُسمین ملا لیتے ہین **ف** کاہن کی تصدیق کرنا کفر ہی اور اُسکو غیب دان جاننا شرک اُسکو اپنی خبر نہین ہوتی وہ دوسرے کا حال کیا جانے ۵

| تو براوج فلک چہ دانی چیست | چون ندانی کہ درسرائی توکیست |
|---|---|

ہان ایمان کہونے کے لئے یہہ نسخہ مجرب ہی کہ کسی کاہن یا برہمن سے غیب کی خبر پوچہی اور ساعت نیک وبد دریافت کری اور معتقد و مراعی نجوم ہو

## باب معاریض کا

۱ - انس بن مالک کہتے ہین حضرت راہ مین چلے جاتے تہے حادی نے حدی کی فرمایا ارفق یا انجشۃ ویحک بالقواریر **ف** قواریر سے تعریض فرمائی طرف نساء کے کہ یہہ شیشے کی طرح ضعیف دل ہوتی ہین انجشہ حضرت کا حُدی خوان تہا **۲** ابن عمر نے کہا عمر نے کہا کافی ہی آدمی کو اتنا جہوٹ کہ جوکچہہ سُنے وہ کہہ ڈالے پہر کہا اما فی المعاریض ما یکفی المسلم الکذب یعنی مسلمان کو عوض دروغ کے تعریض کفایت کرتی ہی **۳** مطرف بن عبداللہ بن الشخیر کہتے ہین مین ساتہہ عمران بن حصین کے بصرہ کو گیا ہمپر کوئی دن نہ آتا تہا ولکن وہ ہمکو اُسدن مین شعر پڑہ کر سُناتے اور کہتے کہ معاریض کلام مین کذب سے بے نیازی ہی **ف** یعنی جب تعریض سے کام نکلتا ہی تو پہر جہوٹ کیون بولے ؛

## باب افشاء سر کا یعنی بہید کا پہیلانا

۱ - عمرو بن العاص نے کہا ہی مجہے تعجب آتا ہی آدمی سے کہ وہ قدر سے بہاگتا ہی اور وہ اُسمین گرفتار ہونے والا ہی اور اپنے بہائی کی آنکہہ مین ایک تنکا دیکہتا ہی اور ایک بڑی شاخ جو اُسکی آنکہہ مین ہی اُسکو چہوڑ دیتا ہی اور اپنے بہائی کے نفس سے اخراج کینہ کرتا ہی اور اپنے نفس مین کینہ کو چہوڑ رکہتا ہی اور مینے اپنا بہید کسی کے پاس نہین رکہا کہ اُسکو افشاء سر پر ملامت کرتا اور مین کیونکر اُسکو ملامت کرون جبکہ خود اُس سے دلتنگ ہوا **ف** یعنی جب خود مجہسے حفظ اپنے راز کا نہوا تو پہر دوسرے کے افشا کر دینے پر کیا اُلہنا ہی

پہلے تومین ہی نے افشا کیا کہ اپنے جی کی بات دوسرے سے کہدی اب بھلا وہ کب چھپ سکتی ہے ع کل سرّ جاوز الاثنین شاع ؏

## باب سخریہ کا اللہ نے فرمایا لایسخر قوم من قوم

۱- عائشہ کہتی ہین ایک مرد آفت رسیدہ نے کچھ عورتون پر گذر کیا وہ اُسکے ساتھہ مضحکہ وسخریہ کرنے لگین بعض پر اُنمین سے آفت آگئی یعنی کما تدین تدان کہ کر دو کہ نیافت ؏

## باب تؤدت یعنی آہستہ روی کرنا کامون مین

۱- زہری کہتے ہین ایک مرد نے کہا مین پاس حضرت کے گیا ہمراہ اپنے باپ کے میرے باپ نے مجھسے علحدہ حضرت سے سرگوشی کی مینے باپ سے کہا حضرت نے تمسے کیا فرمایا کہا یہہ فرمایا کہ جب تو ارادہ کسی امر کا کرے تو آہستگی کر یہانتک کہ اللہ تجھکو مخرج اُس امر سے دکھائے یا تیرے لئے کوئی مخرج نکالے ۲ محمد بن حنفیہ نے کہا ہے وہ حکیم نہین ہے جو معاشرت بالمعروف نہین کرتا ہے ساتھہ اُسکے جسکی معاشرت سے چارۂ کار نہین پاتا یہانتک کہ اللہ تعالےٰ اُسکے لئے کوئی کشادگی اور مخرج نکالے ف یعنی جس بغیر بسر نہین ہو سکتی ہے اُسکے ساتھہ تا حصول فرج ومخرج خوبی کے ساتھہ بسر کرے سوء معاشرت نہ کرے ہان جب کوئی رستہ نجات کا ہاتھہ آئے تب الگ ہو جائے اسی کے قریب کسی کا یہہ قول ہے ارضهم ما دمت فی ارضهم ودارهم ما دمت فی دارهم ؎

| آسائش دو گیتی تفسیر این دو حرفست | با دوستان تلطف با دشمنان مدارا |
|---|---|

## باب مشک یا طریق کا ہدیہ کرنا

۱- براء بن عازب نے رفعًا کہا ہے جسنے عطا کیا کوئی منیحہ یا تحفہ مین بھیجا مشکیزہ یا کہا طریق تو اُسکو برابر آزاد کرنے ایک جان کے اجر ہے ۲ ابو ذر نے رفعًا کہا ہے پانی ڈالدینا

تیرا اپنے دلو سے تیرے بھائی کے دلو مین صدقہ ہی اور حکم کرنا تیرا ساتھہ معروف کے اور منع کرنا تیرا منکر سے اور مسکرانا تیرا
روبرو تیری بھائی کی صدقہ ہی اور دور کرنا تیرا پتھر اور خار و استخوان کو لوگونکی راہ سے تیری لئے صدقہ ہی اور راہ بتادینا تیرا
کسیکو زمین گم شدہ مین صدقہ ہی ف حدیث دلیل ہے ثبوت اجر پر عمل محقرات امور مین وللہ الحمد ؛

## باب اندھے کو راہ سی بھٹکا دینا

ا- حدیث ابن عباس مین فرمایا ہی لعنت کرے اللہ اُس شخص کو جو بھٹکا دے اندھے
کو راستہ سے ؛

## باب بغی کا

ا- ابن عباس کہتے ہین حضرت اپنے گھر کے صحن مین مکہ مین بیٹھے تھے کہ اتنے مین عثمان
بن مظعون اُدہر سے نکلے حضرت کو دیکھکر مسکرائے فرمایا تو بیٹھتا نہین کہا ہان حضرت
روبرو اُنکے بیٹھے باتین کرتے تھے کہ اتنے مین حضرت نے اپنی نگاہ طرف آسمان کے
اُٹھائی پھر کہا میرے پاس اللہ کا فرستادہ آیا ہی ابہی اور تو بیٹھا تھا کہا اُسنے آپسے
کیا کہا فرمایا یہہ کہا ان اللہ یامر بالعدل والاحسان وایتاء ذی القربی وینہی عن
الفحشاء والمنکر والبغی یعظکم لعلکم تذکرون عثمان نے کہا یہہ اُسوقت کا مذکور ہی جبکہ
ایمان نے میرے دل مین قرار پکڑ لیا تھا اور مین حضرت کو دوست رکہتا تھا ؛

## باب ذکر عقوبت بغی کا

ا- انس رفعًا کہتے ہین جس نے پالا دو دختر کو یہانتک کہ وہ بالغ ہوئین تو داخل
ہونگا مین اور وہ جنت مین مثل اِن دو کے اور اشارہ کیا سبابہ و وسطی سے اور دو
دروازے ہین جو جلدی کرتے ہین دنیا مین بغی اور قطع رحم ؛



# باب حسب کا

۱۔ ابوہریرہ کہتے ہین حضرت نے فرمایا ہے ان الکریم ابن الکریم ابن الکریم ابن الکریم یوسف بن یعقوب بن اسحق بن ابراھیم **ف** اس حدیث سے اخذ کیا ہے کہ اعتبار حسب کا چار پشت تک ہوتا ہے ٥

| اعتبار شرف آدمیان از حسب ست | | بہر تحقیق نسب آدم و حوا کافی ست |
|---|---|---|

۲ حدیث ابوہریرہ مین رفعاً آیا ہے ان اولیای یوم القیامۃ المتقون وان کان نسب اقرب من نسب فلا یاتینی الناس بالاعمال وتاتون بالدنیا تحملونہا علی رقابکم فتقولون یا محمد فاقول ھکذا وھکذا الا واعرض فی کلا عطفیہ **ف** حدیث دلیل ہے اسپر کہ حضرت کو اہل تقوی دوست ہین اور قرب نسب سے کچھ کام نہین چلتا ع بندگی باید پیمبر زادگی منظور نیست سادات کا یہہ گمان کہ ہم اولاد نبوت واہل بیت رسالت ہین ہمارے معاصی و ذنوب خواہی نخواہی مغفور ہونگے اور ہمارا خاتمہ ایمان ہی پر ہوا کرتا ہے ایک خیال مختل اور تعلیل معتل ہے انہون نے شاید قرآن مین یہہ آیت نہین پڑہی ہے کہ ان اکرمکم عند اللہ اتقاکم اور شاید یہہ حدیث صحیح نہین سنی ہے کہ وقت نزول آیہ وانذر عشیرتک الاقربین حضرت نے حضرت فاطمہ علیہا السلام سے فرمایا تہا اعملی فانی لا اغنی عنک من اللہ شیئا اور ازواج مطہرات کے حق مین ارشاد ہوا ہے ومن یات منکن بفاحشۃ مبینۃ یضاعف لہا العذاب ضعفین ان آیات واخبار صحیحہ کے مقابلہ مین تمسک کرنا جہلہ فقراء اور سفہاء صوفیہ اور حمقاء اہل علم کا آثار واقوال آحاد امت سے جو کہ خود تابعین ہین نہ متبوعین اور مطیعین ہین نہ مطاعین وسوسہ شیطان لعین اور اغواء نفس امارہ بالسوء اور تسلط حب دنیا اور اتباع خطوات ابو مرہ ہے پس بس نسأل اللہ العافیۃ اللہم

توفیقا لحسن العقیدۃ وصالح العمل وخاتمۃ بالحسنی والوقایۃ من الزلل ؁ ابن عباس نے کہا ہی مین نہین دیکھتا کہ کوئی شخص اس آیت پر عمل کرتا ہو یا ایھا الناس انا خلقناکم من ذکر وانثی الی قولہ ان اکرمکم عند اللہ اتقاکم پھر کوئی شخص کسی شخص سے کہتا ہی کہ مین اکرم ہون تجھسے سو کوئی کسی سے اکرم تر نہین ہی مگر بتقوی اللہ تعالی ف فی الواقع ایک جہان اسی گمان پر بہک گیا ہی کہ ہم اولاد فلان نبی یا ولی یا امام یا شیخ عالیمقام یا قطب زمان یا علامۂ دوران یا نسل شاہجہان و وارث تخت سلیمان یا شاہزادۂ کامران ونحو ذلک من العنوان ہین اور اعمال حسان اور اخلاص توحید واحسان واصلاح مراتب ایمان او تعقیل مقاصد ایقان وتکمیل علوم شرائع سید الانس والجان ونحوہا سے برکران سو یہہ سب خیالات فاسدہ ومطویات کاسدہ وساوس شیطان واغوا نفس واخوان شیاطین الانس والجان ہین ہرگز آخرت مین کچھہ بکار آمد نہونگے جب آنکھہ بند ہوگی تب آنکھہ کہلے گی اور معلوم ہوجائیگا کہ لیس الخبر کالعیان ولیس قریۃ وراء عبادان اعاذنا اللہ من شرور انفسنا ومن سیئات اعمالنا من یہدی اللہ فلا مضل لہ ومن یضللہ فلا ہادی لہ من کان وایما کان ؁ ابن عباس نے کہا تم کرم کسکو گنتے ہو اللہ نے کرم کو بیان کردیا ہی سو اکرم تم مین نزدیک اللہ کے وہ ہی جو بڑا متقی ہی تم حسب کسکو شمار کرتے ہو افضل تم مین از روی حسب کے وہ شخص ہی جو احسن ہی تم مین خلق مین ف یعنی ساری کرامت اللہ سے ڈرنے مین ہی جو بڑا ڈرنے والا ہی وہی بڑا کریم وصاحب کرم واکرم ہی اور سارا حسب حسن اخلاق مین ہی جسکے خصال و عادات میزان شرع مطہر مین موزون ہین وہی بڑا حسیب ہی باقی خیریت ہی اب ہر شخص اپنے نفس پر خود حکم کرم یا لوم وحسب یا وضاعت کا لگا سکتا ہی کسی غیر کے جتانے بتانے کی ضرورت نہین ہی بل الانسان علی نفسہ بصیرۃ ولو القی معاذیرۃ اقرأ کتابک ؎

کفی بنفسک الیوم علیک حسیبا ؕ

## باب ارواحون کی لشکر کے لشکر ہین

۱- عائشہ نے کہا مینے حضرت کو سُنا فرماتے تھے روحین لشکر کے لشکر ہین مجتمع جس نے اُنمین سے شناخت کی وہ باہم مُوتلف ہوا اور جس نے انجان پن کیا وہ مختلف رہا ف یعنی ازل مین جب مجمع ارواح کا ہوا تو وہان جس روح کی جان پہچان جس روح سے ہو گئی اُسکے درمیان دنیا مین بہی باہم الفت رہی اور جو اُس جگہہ بیگانہ وش تہی وہ اِس جگہہ بہی ناآشنا ہے

| | |
|---|---|
| دل را بدل رہی ست درین گنبد سپہر | از کینہ سوئی کینہ وز مہر سوئی مہر ؕ |

۲ یہہ حدیث اسی طرح دوسرے طریق سے بہی عائشہ سے آئی ہے ولِلّٰہ الحمد ۳ ابوہریرہ کا لفظ رفعًا یہہ ہے الارواح جنود مجندۃ فما تعارف منہا ائتلف وماتناکر منہا اختلف معلوم ہوا کہ یہان کا عرفان ونکران نمونہ ہے اُس جگہہ کے عنوان ونام ونشان کا واللہ المستعان وعلیہ التکلان

## باب تعجب کے وقت سبحان اللہ کہنا

۱- حدیث ابوہریرہ مین رفعًا آیا ہے کہ ایک راعی اپنی بکریون مین تہا ایک گرگ نے اُسپر زیادتی کی اور ایک بکری پکڑی راعی اُسکے چُرانے کو دوڑا گرگ نے التفات کرکے کہا من لہا یوم السبع لیس لہا راع غیری لوگون نے کہا سبحان اللہ حضرت نے فرمایا فانی اؤمن بذلک انا وابوبکر وعمر ۲ علی مرتضی کہتے ہین حضرت ایک جنازہ مین تھے ایک شئی لیکر زمین کریدنے لگے پہر فرمایا تم مین ہر کسی کی نشستگاہ دوزخ اور بہشت سے لکہی ہے کہا اے رسول خدا کیا ہم اعتماد نکرین اپنی کتاب پر اور عمل کرنا چہوڑ دین فرمایا تم عمل کیئے جاؤ ہر کسی پر وہی آسان ہے جس کے لیئے وہ مخلوق ہوا ہے جو شخص کہ اہل سعادت سے ہے اُسکے لئی عمل اہل سعادت سہل ہوتا ہے اور جو اہل شقاوت سے ہے وہ عمل اہل شقاوت کے لئے سہل کر دیا جاتا ہے پہر یہہ آیت پڑہی فاما

من اعطی واتقی وصدق بالحسنی الایہ حدیث مین دلالت ہی شناخت سعادت وشقاوت اُخروی پر کہ اول آباخر نسبتی دارد صدور اعمال کا دنیا مین مطابق مقدر ازل ہوتا ہی اور اعتبار خواتیم عمل کا ہے ؛

## باب زمین کو ہاتہہ سی چہونا

ا- ام اسید کہتی ہین مینے ابو قتادہ سے کہا تم حضرت سے کوئی حدیث روایت نہین کرتے جس طرح کہ اور لوگ کرتے ہین کہا مینے حضرت سے سُنا ہی فرماتے تھے من کذب علی فلیسہل بجنبہ مضجعا من النار اور حضرت یہہ کہکر زمین کا مسح اپنے ہاتہہ سے کرتے جاتے تھے ؛

## باب انگلی سے کنکری مارنا اسکو خذف کہتی ہین

ا- حدیث عبد اللہ بن معقل مزنی مین آیا ہی کہ حضرت نے خذف سے منع کیا ہی اور فرمایا کہ یہہ نہ شکار کو مارے اور نہ دشمن کو کچہہ صدمہ پہنچائے ہان آنکہہ کو پہوڑ دیتی ہی اور دانت کو توڑ دیتی ہی ؛

## باب ہوا کو بُرا نہ کہو

ا- ابو ہریرہ نے کہا مکہ کی راہ مین لوگون کو ہوا نے پکڑا اور عمر حج کو گئے تھے ہوا سخت تند ہوئی عمر نے اپنے گرد کے لوگون سے کہا ہوا کیا ہی کسی نے کچہہ جواب ندیا مینے اپنی سواری کو بڑہایا اور اُنکے پاس جا کر کہا مینے خبر پائی کہ تم ہوا کو پوچہتے ہو سو مینے حضرت کو سُنا فرماتے تھے الریح من روح اللہ تاتی بالرحمۃ وتاتی بالعذاب فلا تسبوھا وسلوا اللہ خیرھا وعوذوا من شرھا حدیث دلیل ہی اسبات پر کہ ہوا کو بُرا نہ کہے اللہ سے سوال خیر اور شر سے پناہ مانگے ؛

## باب یہہ کہنا کہ ہمکو فلان نچہتر سی پانی ملا

ا- زید بن خالد جہنی کہتے ہین حضرت نے ہمکو نماز صبح پڑہائی حدیبیہ مین پانی برسنے کے پیچہے جو

رات کو برسا تھا جب نماز پڑھ کر پھرے سے لوگون کی طرف متوجہ ہو کر فرمایا تم جانتے ہو کہ تمہارے رب نے کیا کہا وہ بولے اللہ و رسول جانین فرمایا صبح کی میرے بندون مین سے مومن و کافر ہو کر جسنے کہا مطرنا بفضل اللہ و رحمتہ یعنی مینہہ ملا ہمکو اللہ کی مہربانی و رحمت سے سو وہ میرا مومن اور کوکب کا کافر ہی اور جسنے کہا کہ مینہہ ملا ہمکو فلان نچھتر سے وہ میرا کافر کوکب کا مومن ہی **ف** حدیث دلیل ہی اسبات پر کہ حوادث عالم کو طرف غیر اللہ کے منسوب کرنا اور کواکب کے حق مین تاثیر و تصرف کا قائل ہونا موجب کفر و نفی ایمان ہی ؀

## باب آدمی ابر دیکھکر کیا کہے

۱- عائشہ کہتی ہین حضرت جب بادل دیکھتے آتے جاتے اور آگا پیچھا کرتے اور رنگ چہرہ کا بدل جاتا جب آسمان سے پانی برستا تب وہ حالت دور ہوتی عائشہ نے یہہ بات حضرت سے کہی فرمایا وما ادری لعله کما قال عز و جل فلما راوہ عارضا مستقبل اودیتھم الآیۃ یعنی کیا معلوم کہین ویسا ہی نہو جیسا کہ اللہ نے کہا ہی ۲ حدیث عبد اللہ مین فرمایا ہی کہ بدفالی لینا شرک ہی ہم مین کوئی نہین ہی یعنی جو بدفالی لیتا ہو لکن اللہ بسبب توکل کے اسکو دور کر دیتا ہی **ف** اسکو کچھہ مطابقت ترجمۂ باب سے نہین ہی بلکہ باب مابعد سے ہی ؀

## باب طیرہ یعنی بدفالی کا

۱- ابو ہریرہ رفعاً کہتے ہین کہ طیرہ شرک ہی اور بہتر طیرہ فال ہی کہا فال کیا ہی کہا کلمۂ صالحہ جسکو کوئی شخص تم مین کا سنے **ف** حدیث دلیل ہی اسپر کہ بجز سمع کلمۂ صالحہ کے کوئی اور طریقہ اخذ فال کا نہین ہی بلکہ جو خلاف اسکے ہوگا وہ داخل طیرہ ٹھیریگا اور شرک خفی ہوگا جیسے کسی دیوان شعر وغیرہ سے فال نکالنا یا کسی کتاب سے فال لینا کیونکہ اسمین استدراک کرنا ہی غیب کی بات کا اور یہہ مدرک شرک ہی ؀

## باب فضیلت بدشگون نہ لینے والے کی

۱۔ حدیث عبداللہ مین رفعاً آیا ہی کہ عرض کی گئین مجھپر اُمتین موسم مین بہ ایام حج مجکو کثرت نے میری اُمت کی تعجب مین ڈالا اُنہون نے سہل وجبل کو بہر لیا تہا مجھسے کہا ای محمد تم راضی ہوئے مینے کہا ہان ای رب فرمایا اِنکے ساتھہ ستر ہزار ایسے ہین جو بغیر حساب کے جنت مین جائینگے یہہ وہ لوگ ہین جو منتر نہین کراتے اور نہ داغ دیتے ہین اور نہ بدشگونی لیتے ہین اور اپنے رب پر توکل کرتے ہین عکاشہ نے کہا اللہ سے دعا کرو کہ مجھے انہین لوگون مین سے کردے فرمایا اللهم اجعله منهم ایک دوسرے شخص نے کہا ادع الله ان یجعلنی منهم فرمایا قد سبقك بها عكاشة **ف** بنیاد دخول جنت کی بلاحساب اِن چار امور پر رکہی ظاہر مین یہہ امور چہارگانہ سہل نظر آتے ہین ہر مسلمان اپنے جی مین کہتا ہی کہ مجھمین یہہ سب وصاف موجود ہین لکن وقت تنقیح کے وجود اِن اوصاف کا باستثناء داغ حکم عنقا وکیمیا کا رکہتا ہی خصوصاً وجود توکل کا ۲ یہہ حدیث عبداللہ سے بطریق دیگر بہی آئی ہی اور بخاری وغیرہ مین بہی مروی ہی بعض الفاظ کا تفاوت یسیر ہی اللهم حققنا بهذا ؂

## باب طیرہ طرف سی جن کے ہے

۱۔ علقمہ اپنی مان سے راوی ہین کہ پاس عائشہ کے بچون کو لاتے جب وہ پیدا ہوتی عائشہ اُنکو دعائی برکت دیتین مین ایک بچہ کو پاس اُنکے لیگئی اُسکا نہالچہ رکہنے لگی ناگہان نیچے اُسکے سر کے ایک اُسترا نکلا پوچہا یہہ کیسا اُسترا ہی کہا ہم اِسکو جن سے بچانے کے لئی رکہدیتے ہین عائشہ نے وہ استرا لیکر پہینکدیا اور منع کیا کہ پہر ایسا نکرنا اور کہا حضرت بدشگونی کو مکروہ و دشمن رکہتے تہے اور عائشہ بہی طیرہ سے منع کرتی تہین ؂

| اول بہ شگون کرد طواف قفس ما | ہر مرغ کہ پر زد بہ تمنای اسیری |
| --- | --- |

## باب فال کا

۱- انس نے رفعاً کہا ہی نہ عدوی ہی نہ طیرہ مجکو تو فال صالح بہلی لگتی ہی کلمہ حسنہ ۲ حبہ تمیمی کے باپ رفعاً کہتے ہین ہوام یعنی کیڑے مکوڑون مین کچھہ نہین ہی اور اصدق شگون فال ہی اور نظر لگنا حق ہے ؛

## باب تبرک لینا اچھے نام سے

۱- عبداللہ بن سائب کہتے ہین سال حدیبیہ مین عثمان بن عفان نے حضرت سے ذکر کیا کہ سہیل کو اُسکی قوم نے بہیجا ہی چنانچہ اسپر صلح کی کہ اس سال تم پھر جاؤ اور سال آیندہ آنے دینگے جب سہیل آئے حضرت نے فرمایا اتی سہیل سھل اللہ امرکم عبداللہ بن سائب نے حضرت کو پایا تھا حدیث مطابق ترجمۃ الباب ہی یعنی تبرک باسم حسن ؛

## باب شوم اسپ مین ہوتا ہی

۱- ابن عمر نے رفعاً کہا ہی شوم گھر مین عورت مین گھوڑے مین ہی ۲ سہل بن سعد کا لفظ رفعاً یون ہی اگر شوم کسی شئی مین ہو تو پہر زن و اسپ و مسکن مین ہو ۳ انس بن مالک کہتے ہین ایک شخص نے کہا ای رسول خدا ہم ایک گھر مین تھے اسمین ہماری گنتی بڑہ گئی تہی اور مال بہی زیادہ ہو گیا تہا جب سے ہم دوسرے گھر مین نقل کر آئے ہین تب سے ہماری گنتی اور ہمارے اموال کم ہو گئے فرمایا ذروھا او دعوھا وھی ذمیمۃ یعنی اس گھر کو پہیر دو یا چھوڑ دو یہہ گھر برا ہی ابو عبداللہ یعنی بخاری رح نے کہا اسکی اسناد مین نظر ہی ؛

## باب چھینکنے کا

۱- ابوہریرہ نے رفعاً کہا ہی کہ اللہ چھینک کو دوست رکھتا ہی اور جمائی کو مکروہ جب چھینک آئے اور اللہ کی حمد کی تو ہر مسلمان پر حق ہی کہ جو سنے وہ اُسکا جواب دے رہی

جمائی سو طرف سے شیطان کے ہی اُسکو رد کرے جہانتک بنے دو بار اسی طرح فرمایا پھر کہا جب ہاہ کہتا ہی تو شیطان ہنستا ہی ؛

## باب چھینک آئے تو کیا کہے

۱- ابن عباس کہتے ہین تم مین جب کوئی چھینکتا ہی اور الحمد للہ کہتا ہی تو فرشتہ کہتا ہی رب العالمین جب وہ رب العالمین کہتا ہی تو فرشتہ کہتا ہی یرحمک اللہ ۲ حدیث ابو ہریرہ مین فرمایا ہی جب چھینک آئے الحمد للہ کہے جب وہ الحمد للہ کہے تو اُسکا بھائی یا صاحب یرحمک اللہ کہے جب وہ یرحمک اللہ کہے تو یہہ یہدیک اللہ و یصلح بالک کہے ابو عبد اللہ یعنی بخاری رح نے کہا اثبت مایروی فی ھذا الباب ھذا الحدیث الذی یروی عن ابی صالح السمان راوی اسکے ابو ہریرہ سے یہی ابو صالح ہین ؛

## باب چھینک کا جواب دینا

۱- عبد الرحمن بن زیاد بن انعم افریقی کے باپ کہتے ہین کہ وہ غازی تھے دریا مین بزمانہ معاویہ ہمارا جہاز ابو ایوب انصاری کے جہاز سے جا ملا جب وقت غدا کا آیا ہمنے اُنکو بلوایا وہ آئے اور کہا تمنے مجکو بلایا ہی اور مین روزہ دار ہون مجکو قبول کرنے سے کچھہ چارہ نتھا کیونکہ مینے حضرت کو سُنا ہی فرماتے تھے کہ مسلمان کے اپنے بھائی پر چھہ حق ہین واجب اگر کچھہ بھی اُنمین سے ترک کردیگا تو حق واجب برادر کا تارک ہوگا سلام کرے اُسپر جب ملے اُس سے جواب دے اُسکو جب بلائے تشمیت کرے جب چھینکے عیادت کرے جب بیمار ہو حاضر ہو جب مرجائے نصیحت کرے جب نصیحت چاہے ہمارے ہمراہ ایک مرد مزاح یعنی دل لگی باز تھا اُسنے کہا اصاب طعامنا جزاک اللہ خیرا و برا جب بار بار کہا تو اُسکو غصہ آیا ابو ایوب سے کہا تم ایسے شخص کے حق مین کیا کہتے ہو کہ جب تم اُسکو کہو جزاک اللہ خیرا و برا تو وہ غصہ

مین آئے اور گالی دی کہا ہم کہتے تھے من لم یصلحہ الخیر یصلحہ الشر تب اوسکو پلٹ دیا جب وہ شخص آیا کہا جزاک اللہ شرا و عرا وہ ہنسکر راضی ہوگیا اور کہا تم اپنی دل لگی نہین چھوڑتے اُسنے کہا جزہی اللہ ایا ایوب الانصاری خیرا ۲ حدیث ابن مسعود مین رفعًا آیا ہی مسلمان کے مسلمان پر چار حق ہین عیادت کرے جب بیمار ہو حاضر ہو جب مرجای جواب دے جب پکارے تشمیت کرے جب چھینک آئے ۳ برا ابن عازب کہتے ہین حکم دیا ہمکو حضرت نے سات چیزون کا اور منع کیا سات سے حکم دیا عیادت مریض اتباع جنائز تشمیت عاطس ابرار مقسم نصر مظلوم افشار سلام اجابت داعی کا اور منع فرمایا خواتیم ذہب وآوند سیم ومیاثر وقسیہ واستبرق ودیباج وحریر سے ۴ ابوہریرہ رفعًا کہتے ہین مسلمان کی مسلمان پر چھ حق ہین کہا کیا ہین ای رسول خدا فرمایا جب تو اُس سے ملے اُسپر سلام کر جب تجکو پکارے تو بول جب تجھسے نصیحت چاہے تو نصیحت کر جب چھینکے تو اُسکا جواب دے جب بیمار ہو تو عیادت کرے جب مرجائے تو اُسکے ساتھ جائے ؛

## باب جو چھینک سُنی وہ الحمد للہ کہے

۱- علی نے کہا جو چھینک سُننے کے وقت الحمد للہ رب العالمین علی کل حال ما کان کہے اُس کو کبھی درد دندان وگوش نہ ہوگا ؛

## باب چھینک سُنکر کس طرح جواب دے

۱- حدیث ابوہریرہ مین فرمایا ہے جب چھینک آئے تم مین کسی کو تو الحمد للہ کہے جب اُسنے الحمد للہ کہا تو اُسکا بھائی یا صاحب یرحمک اللہ کہے وہ اِسکے جواب مین یھدیکم اللہ و یصلح بالکم کہے ۲ ابوہریرہ رفعًا کہتے ہین اللہ دوست رکھتا ہی چھینک کو اور ناپسند کرتا ہی جمائی کو اور جب چھینک آئے ایک کو تم مین اور اُسنے اللہ کی حمد کی تو حق ہی ہر مسلمان پر جو اُسکو

سُنے کہ یرحمک اللہ کہے اور جمائی کا آنا طرف سے شیطان کے ہے تم مین جب کسی کو جمائی آئے تو جہانتک ہو سکے اُسکو پھیرے کیونکہ تم مین جب کسی کو جمائی آتی ہے تو شیطان اُس سے ہنستا ہے

۳ ابن عباس جب کسی کو چھینک کا جواب دیتے کہتے عافانا اللہ وایاکم من النار یرحمکم اللہ

۴ ابو ہریرہ نے کہا ہم پاس حضرت کے بیٹھے تھے ایک آدمی کو چھینک آئی اُسنے الحمد للہ کہا حضرت نے فرمایا یرحمک اللہ پھر ایک دوسرا شخص چھینکا اُسکو کچھ نہ کہا اُسنے کہا اے رسول خدا آپنے اُسپر ردّ کیا اور مجکو کچھ نہ کہا فرمایا اُسنے اللہ کی حمد کی تھی اور تو خاموش ہا

## باب جب اللہ کی حمد نہ کری تو جواب بھی چھینک کا نہ دیجے

۱۔ انس نے کہا دو مرد پاس حضرت کے چھینکے ایک کو جواب دیا دوسرے کو ندیا اُسنے کہا آپ نے اسکو جواب دیا مجھے نہ دیا فرمایا ان ھذا احمد اللہ ولم تحمدہ یعنی اسنے اللہ کی حمد کی اور تونے نکی ۲ ابو ہریرہ کا لفظ یہہ ہے کہ دو مرد پاس حضرت کے بیٹھے ایک دوسرے سے اشرف تھا شریف کو چھینک آئی اُسنے اللہ کی حمد نہ کی اُسکو جواب بھی ندیا دوسرے کو چھینک آئی اُسنے حمد کی اُسکو جواب دیا شریف نے کہا مینے تمہارے پاس عطسہ کیا تمنے مجھے جواب نہ دیا اُسنے عطسہ کیا اُسکو جواب دیا فرمایا ان ھذا ذکر اللہ فذکرتہ وانت نسیت اللہ فنسیتك یعنی اُسنے اللہ کو یاد کیا مینے اسکو یاد کیا تو اللہ کو بھول گیا مین تجکو بھول گیا ؛

## باب عاطس کس طرح شروع کرے

۱۔ ابن عمر کو جب چھینک آتی اور اُنکو یرحمك اللہ کہا جاتا تو وہ کہتے یرحمنا اللہ وایاکم ویغفر لنا ولکم ۲ عبد اللہ نے کہا تم مین جب کسی کو چھینک آئے تو وہ الحمد للہ رب العالمین کہے اور جو رد کرے وہ یون کہے یرحمك اللہ تب وہ کہے یغفر اللہ لی

ولکھ۳ ایاس بن سلمہ اپنے باپ سے راوی ہین کہ پاس حضرت کے ایک مرد نے چھینکا آپ نے
یرحمك الله کہا اُسنے دوبارہ چھینکا فرمایا یہہ شخص مزکوم ہے یعنی ہوا زدہ ؛

## باب یرحمک اللہ ان کنت حمدت اللہ کہنا

ا-مکحول ازدی کہتے ہین مین پہلو مین ابن عمر کے تھا ایک مرد نے ناحیہ مسجد سے چھینکا ابن عمر
نے کہا یرحمك الله ان کنت حمدت الله ف یہہ اِس لیئے کیا کہ دور سے آواز چھینک
کی آئی حال حمد کرنے کا معلوم نہ ہوا اور تشمیت موقوف ہے تحمید پر ؛

## باب اَبّ نہ کہے

ا-مجاہد نے کہا ابن عمر کے بیٹے نے چھینکا ابوبکر نے یا عمر نے یہہ نام ہے اُنکے بیٹے کا پھر کہا
اَبّ ابن عمر نے کہا اَبّ کیا ہے اب نام ہے ایک شیطان کا شیاطین مین سے اُسکو درمیان
عطسہ و حمد کے ٹھیرایا ؛

## باب جب بار بار چھینکے

ا-ایاس بن سلمہ کہتے ہین میرے باپ نے کہا مین پاس حضرت کے تھا ایک آدمی چھینکا
کہا یرحمک اللہ پھر دوبارہ چھینکا فرمایا اسکو زکام ہے ۲ ابوہریرہ نے کہا ایک بار
دوبار تین بار تشمیت کر پھر جو بعد اسکے ہو وہ زکام ہے ؛

## باب جب یہودی چھینکے

ا-ابوموسی کہتے ہین یہود پاس حضرت کے چھینکتے اِس امید پر کہ حضرت یرحمکم اللہ کہین لکن
آپ یون کہتے یھدیکم اللہ و یصلح بالکم ۲ یہہ حدیث بطریق دیگر ابوموسی سے مثل اسی حدیث کے آئی ہے ؛

## باب مرد کا عورت کو تشمیت کرنا

ا-ابوبردہ نے کہا مین پاس ابوموسی کے گیا وہ گھر مین ام الفضل بن عباس کے تھے مجھے

چھینک آئی کچھہ جواب ندیا اُم الفضل نے چھینکا تو اُنکی تشمیت کی مینے اپنی مان سے کہا جب وہ پاس اُنکے آئے مان نے اُنسے کہا میرے بیٹے نے چھینکا تمنے اُسکو تشمیت نہ کی اور ام الفضل نے چھینکا تو تشمیت کی کہا مینے حضرت کو سُنا فرماتے تھے جب چھینکا کسی ایک تمہارے نے اور حمد کی اللہ کی تو تم تشمیت کرو اُسکی اور اگر اُسنے اللہ کی حمد نہ کی تو تشمیت نہ کرو اُسکی تیرے بیٹے نے چھینکا مگر اللہ کی حمد نہ کی مینے بھی جواب ندیا اُسنے چھینک پر اللہ کی حمد کی تھی مینے اُسکو جواب دیا میری مان نے کہا تمنے اچھا کیا ؛

## باب جمائی کا

۱۔ حدیث ابو ہریرہ مین فرمایا ہی جب جمائی آئے کسی کو تم مین تو اُسکو روکے جہانتک ہوسکے

## باب لبیک کہنا وقت جواب کے

۱۔ معاذ کہتے ہین مین ردیف تھا حضرت کا فرمایا ای معاذ مینے کہا لبیک وسعدیک پھر اسی طرح تین بار کہا پھر فرمایا تو جانتا ہی اللہ کا حق بندون پر کیا ہی یہہ ہی کہ اللہ کی عبادت کرین اور کسی شئی کو اُسکا شریک نہ ٹھیرائین پھر ذرا سا چلکر فرمایا ای معاذ مینے کہا لبیک وسعدیک فرمایا تو جانتا ہی کہ بندون کا حق اللہ پر کیا ہی یہہ ہی کہ جب وہ اس طرح کرین تو اللہ انکو عذاب نکرے

## باب کھڑا ہونا واسطی اپنی بھائی کے

۱۔ عبد اللہ بن کعب اپنے باپ کے قائد تھے جبکہ وہ نابینا ہو گئے تھے کہتے ہین مینے کعب بن مالک کو سُنا وہ اپنا قصہ تخلف کا غزوہ تبوک سے بیان کرتے تھے اللہ نے انکی توبہ قبول کی اور حضرت نے وقت نماز فجر کے خبر دی کہ اللہ نے ہماری توبہ قبول فرمائی لوگ فوج فوج مجھسے ملنے کو آئے اور مبارکبا د قبول توبہ کی دیکر کہتے تھے لتہنک توبۃ اللہ علیک یہانتک کہ مین مسجد مین آیا وہان حضرت کے ارد گرد لوگ بیٹھے تھے ابو طلحہ بن عبید اللہ

اُٹھہ دوڑے اور مجھسے مصافحہ کرکے تہنیت کی واللہ کوئی مرد مہاجرین مین سے نہ اُٹھا سوا
اُنکے مین یہہ بات طلحہ کی نہ بھولونگا **ف** ظاہر یہہ ہی کہ یہہ قیام بطور القیام و تہنیت توبہ
کے تھا نہ واسطے تعظیم واکرام کے واللہ اعلم ۲ ابوسعید خدری کہتے ہین کچھہ لوگ حکم سعد
بن معاذ پر اُترے اُنکو بلوایا وہ ایک حمار پر آئے جب قریب مسجد کے پہنچے حضرت نے
فرمایا اٹھو اخیرکم او سیدکم جاؤ پاس اپنے سردار کے پھر کہا ای سعد یہہ لوگ تیرے حکم پر
اُترے ہین یعنی جو تو حکم دے ویسا ہی ہو سعد نے کہا مین حکم دیتا ہون اِنکے بارہ مین کہ اِنکے
مقاتلہ یعنی لڑنے والے قتل کیے جائین اور انکی ذریت گرفتار کرلی جائے حضرت نے فرمایا
تونے اللہ کا حکم دیا یا یہہ کہا کہ تونے پادشاہ کا سا حکم دیا **ف** اِس حدیث کو شیخین نے
اس لفظ سے روایت کیا ہی کہ جب بنو قریظہ حکم سعد بن معاذ پر اُترے تو حضرت نے اُنکے
پاس آدمی بھیجا وہ قریب تھے ایک گدہے پر سوار ہو کر آئے جب مسجد سے قریب ہوئے انصار
سے فرمایا قوموا الی سیدکم بالجملہ یہہ قیام بھی کچھہ اُنکی تعظیم کے لئے نہ تھا بلکہ بطور استقبال
کے تھا بدلیل حدیث مابعد و نحوہ ۳ انس کہتے ہین ما کان شخص احب الیھم رؤیۃ
من النبی صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم وکانوا اذا رأوہ لم یقوموا الیہ لما یعلمون
من کراھیتہ لذلک **ف** اس حدیث کو ترمذی نے بھی روایت کیا ہی اور کہا
ھذا حدیث صحیح یہہ صریح ہی عدم قیام تعظیم مین امام نووی وغیرہ نے جواز قیام تعظیمی
مین رسالہ مستقلہ لکھا ہی لکن سارے ادلہ اُسکے غیر دال ہین صراحۃً اور جبکہ یہہ قیام کذائی
صحابہ سے نسبت حضرت کے بوجہ کراہیت لُصاد نہین ہوتا تھا تو پھر دوسرا وہ کون شخص
ہی جسکے لئے مکروہ نہو اصطلاح سلف مین اطلاق کراہت کا حرام و ممنوع پر آتا تھا اور
حضرت نے صاف حدیث ابوامامہ مین جبکہ آپ لاٹھی پر تکیہ لگائے باہر آئے فرمایا تھا لا تقوموا

کما یقوم الاعاجم یعظم بعضها بعضا رواہ ابو داؤد اعاجم کی رسم قیام تعظیم مین یہی تہی جو کہ
اب تک مروج ہے یعنی جب کوئی مجلس مین آتا ہی تو اہل مجلس اُسکی تعظیم کے لئے کہڑے ہوجاتے ہین
سو اسی رسم و شکل خاص سے نہی فرمائی ہی ہم عائشہ کہتی ہین مینے کسی کو لوگون مین نہین دیکہا
کا شبہ ہوساتہہ حضرت کے بات چیت و نشست مین فاطمہ سے حضرت جب فاطمہ کو آتے ہوئے
دیکہتے مرحبا کہتے اور اُنکے لینے کو کہڑے ہوجاتے اور بوسہ لیتے پہر اُنکا ہاتہہ پکڑتے اور لاکر
اپنی جگہہ مین بٹہالتے اور جب حضرت پاس فاطمہ کے جاتے تو وہ مرحبا کہتین پہر اُنکے لینے کو
کہڑی ہوتین اور بوسہ لیتین فاطمہ حضرت کی بیماری مین جس مکان مین اُنکا انتقال ہوا آئین حضرت
نے مرحبا کہا اور بوسہ لیا اور کچہہ کان مین کہا وہ رونے لگین پہر کچہہ اور کان مین کہا اُسپر
ہنس پڑین مینے بی بیون سے کہا مین یہہ دیکہتی تہی کہ اس عورت کو فضیلت ہی عورتون پر یہہ تو
ایک عورت نکلی کہ اِدہر روئی اودہر ہنسی مینے فاطمہ سے پوچہا تمسے حضرت نے کیا کہا کہا اگر مین
بتادون تو بیہودہ ٹہیرون جب حضرت کا انتقال ہوگیا تب کہا مجہسے یہہ کہا تہا کہ مین مرونگا
اسپر مین روئی پہر چپکے سے یہہ کہا کہ انک اول اہلی بی لحوقا اسپر مین خوش ہوئی اور مجہے
یہہ بات خوش آئی **ف** حضرت فاطمہ کا انتقال بعد قبض آنحضرت کے چہہ مہینے بعد ہوا
آپ کے گہر والون مین سب سے پہلے یہی نیکبخت حضرت سے جا ملین جیسا فرما دیا تہا وہی ہوا
یہہ قیام حضرت کا واسطے فاطمہ کے اور قیام فاطمہ کا واسطے حضرت کے ہمراہ ترحیب و تقبیل
کے براہ محبت تہا نہ قیام تعظیم سو ایسا قیام جائز ہی فتح ربانی مین امام شوکانی رحمہ نے بہی اس
قیام کو حمل محبت پر کیا ہی اور یہی اشبہ و اظہر ہی اور اگر فرضا اسکو حمل تعظیم پر کرین تو بہی ممکن ہی
کہ خصائص حضرت اور خصائص فاطمہ علیہا السلام سی ہو کیونکہ سیاق حدیث اسی کو مقتضی ہی اگر عام ہوتا
تو سائر افراد اُمت و ازواج مطہرات کے ساتہہ بہی کبہی عمل مین آتا واللہ اعلم؛

## باب مرد قاعد کے لئے قیام کرنا

۱- جابر کہتے ہین حضرت بیمار ہو گئے ہمنے آپکے پیچھے نماز پڑہی حضرت بیٹھے تہے اور ابوبکر لوگون کو حضرت کی تکبیر سُناتے تہے حضرت نے ہماری طرف التفات کیا ہمکو کہڑا دیکہا ہماری طرف اشارہ کیا ہم سب بیٹھہ گئے اور ہمنے حضرت کے ساتھہ بیٹھہ کر نماز پڑہی جب سلام پہیرا فرمایا تم قریب تہے کہ فارس و روم کا سا کام کرو کہ وہ اپنے ملوک کے سامنے کہڑے ہوتے ہین اور ملوک بیٹھے ہوتے ہین تم ایسا نکرو اپنے ائمہ کی اقتدا کرو وہ اگر کہڑے ہو کر پڑہے تو تم بہی کہڑے ہو کر پڑہو اور اگر بیٹھہ کر پڑہے تو تم بہی بیٹھہ کر پڑہو **ف** انس کہتے ہین حضرت گہوڑے پر سوار ہوئے اُسپر سے گر پڑے آپ کی جانب یمین چہل گئی آپ نے ایک نماز منجملہ صلوات کے بیٹھہ کر پڑہی ہمنے پیچھے آپ کے کہڑے ہو کر پڑہی جب پہرے فرمایا امام اس لئے مقرر ہوا ہی کہ اُسکی پیروی کیجائے پس جب وہ کہڑے ہو کر پڑہے تو تم بہی کہڑے ہو کر پڑہو اور جب وہ رکوع کرے تو تم بہی رکوع کرو اور جب سر اُٹھائے تو تم بہی سر اُٹھاؤ اور جب سمع اللہ لمن حمدہ کہے تم ربنا لک الحمد کہو اور جب وہ بیٹھہ کر پڑہے تو تم سب بہی بیٹھکر پڑہو حمیدی نے کہا اذا صلی جالسا فصلوا جلوسًا مرض قدیم مین فرمایا تہا پہر بعد اسکے حضرت نے بیٹھکر اور لوگون نے پیچھے آپ کے کہڑے ہو کر پڑہی انکو حکم بیٹھنے کا نہین دیا اور اخذ آخر فالآخر کا فعل حضرت سے کیا جاتا ہی ہذا لفظ البخاری حمیدی سے مراد شیخ بخاری ہین نہ حمیدی صاحب جمع بین الصحیحین اس حدیث کو مسلم نے بہی روایت کیا ہی نزدیک امام ابوحنیفہ و امام شافعی و امام مالک کے ایک روایت مین یہہ بات جائز ہی کہ امام قاعد ہو کسی عذر سے اور قوم کہڑی ہو جس طرح کہ حضرت نے اپنی آخر عمر مین نماز پڑہی تہی کہ حضرت امام تہے نہ ابوبکر اور یہی ٹہیک ہی ؛



## باب جب جمائی آئے ہاتھ منھہ پر رکھہ لے

۱- حدیث ابو سعید مین رفعًا آیا ہی کہ جب جمائی لے کوئی تم مین تو اُسکو چاہیئے کہ اپنا ہاتھہ دہن پر رکھہ لے کیونکہ شیطان منھہ مین گھُس جاتا ہی ۲ ابن عباس کا لفظ یہہ ہے اذا تثاوب فلیضع یدہ علی فیه فانما ھو من الشیطان یعنی جمائی کا آنا طرف سے شیطان کے ہی ف اِس سے تصرف شیطان اندر بدن انسان کے ثابت ہوتا ہی ولهذا دوسری حدیث مین آیا ہی کہ شیطان خون کی طرح رگون مین دوڑتا پھرتا ہی ۳ ابو سعید کا لفظ رفعًا یہہ ہی اذا تثاوب احدکم فلیمسك علی فیه فان الشیطان یدخله ۴ دوسرا لفظ اِنکا رفعًا یون ہی اذا تثاوب احدکم فلیمسك بیدہ فمه فان الشیطان یدخله یعنی جمائی آنے پر منھہ کو ہاتھہ سے روک لے تاکہ شیطان اُسمین داخل نہو

## باب کیا کوئی شخص دوسرے کی سر کی جوئین دیکھہ دے

۱- انس بن مالک کہتے ہین حضرت ام حرام بنت ملحان پر داخل ہوتے وہ آپ کو کہانا کہلاتین اور نیچے عبادہ بن صامت کے تہین اُنہون نے آپکو کہانا کہلایا اور لگین سر کی جوئین دیکھنے حضرت سو گئے پھر جاگے اور ہنسے ف اِس حدیث سے ہونا جون کا حضرت کے سر مبارک مین ثابت ہوا ۲ قیس بن عاصم سعدی کہتے ہین مین پاس حضرت کے آیا فرمایا یہہ کون ہی سردار اہل وبر کا مینے کہا اے حضرت وہ کون مال ہی جسمین کوئی تبعت طالب وضیف کی مجھپر نہین ہی فرمایا نعم المال اربعون والکثرۃ ستون وویل لاصحاب المائتین یعنی اچھا مال چالیس ہین اور زیادہ ساٹھہ اور دوسو والے کی خرابی ہے الا من اعطی الکریمة ومنح الغزیرۃ ونحر السمینة مگر جسنے دی اچھی بکری اور عطا کی عزیز گوسفند اور ذبح کی فربہ فاکل واطعم القانع والمعتر اور کہایا اور کہلایا قانع

وسائل کو مینے کہا ای رسول خدا یہہ اخلاق اکرم ہین جس وادی مین مین ہون وہان کوئی نہین آتا ہی
بسبب کثرت چوپایون کے فرمایا تو کس طرح عطیہ کرتا ہی مینے کہا مین بکر دیتا ہون اور ناب
دیتا ہون فرمایا منحہ مین کیا کرتا ہی مینے کہا ناقہ دیتا ہون کہا طروقہ مین کیا کرتا ہی کہا لوگ اپنی
رسّیان لیکر آتے ہین اور کوئی شخص کسی اونٹ کی مہار نہین پکڑتا پہر اُسکو جبتک چاہتا ہی اپنے
پاس روک رکہتا ہی یہانتک کہ وہ خود ہی اُسکو واپس کرے مین کسی کو منع نہین کرتا فرمایا تجکو
اپنا مال محبوب تر ہی یا اپنے موالی کا مال پہر کہا تیرا مال وہ ہی جو تونے کہا کر فنا کیا اور عطا مین
صرف کر دیا باقی سارا مال تیرے موالی کا ہی مینے کہا اب ضرور ہی کہ جب مین پہر کر جاؤن تو اُنکی
تعداد کم کر دون جب اُسکو موت آئی تو اپنے بیٹے اکہٹے کئے اور کہا ای میرے بیٹو لو مجہسے
یعنی سیکہہ لو کیونکہ تم کسی سے اخذ نکروگے کہ وہ زیادہ ناصح ہو تمہارا مجہسے تم مجہپر نوحہ نکرنا اسلئے
کہ حضرت پر نوحہ نہین کیا گیا اور مینے حضرت کو سُنا نہی کرتے تہے نیاحت سے اور مجکو میرے انہین
کپڑون مین کفن کرو جنہین مین نماز پڑہتا تہا اور اپنے بڑون کو سردار بناؤ کیونکہ جب تم اپنے
اکابر کو سردار بناؤگے تو ہمیشہ تم مین تمہارے باپ کا ایک خلیفہ رہے گا اور جب تم اپنے
اصاغر کو سردار بناؤگے تو تمہارے بڑے لوگون پر خوار ہونگے اور لوگ تم مین بے رغبتی
کرینگے اور درست کرو تم عیش اپنا کہ اس مین بے نیازی ہی طلب مردم سے اور دور رکہو
آپ کو سوال سے کہ یہہ آخر کسب آدمی ہی اور جب تم مجکو دفن کر چکو تو میری قبر کو برابر کردو
کیونکہ درمیان میرے اور اس قبیلۂ بکر بن وائل کے خماشات تہے مجہے امن نہین ہی کہ کوئی
نادان اُنمین کا ایسا کام کرے جس سے تمپر تمہارے دین مین کوئی عیب داخل ہو

**ف** اس جگہہ اس حدیث کے طریق کا کشف کیا ہی کچہہ حاجت اُس کے بیان
کی نہین ہے ؛

## باب ہلانا سر کا اور کاٹنا ہونٹ کا وقت تعجب کے

۱- ابو ذر کہتے ہین مین پانی وضو کا پاس حضرت کے لایا حضرت نے سر ہلایا اور ہونٹ کاٹے مینے کہا بابی انت وامی کیا مینے آپ کو کچہہ ایذا دی فرمایا نہین ولکن تو ایسے امیر یا امام پاویگا جو نماز کو وقت سے دیر کر کے پڑہین گے مینے کہا آپ مجکو کیا حکم دیتے ہین فرمایا تو نماز وقت پر پڑہ پہر اگر اُنکے ہمراہ ملجائے تو پہر پڑہ لے اور یہہ نہ کہہ مین نماز پڑہ چکا ہون اسلئے نہین پڑہتا **ف** ظاہر یہہ ہی کہ یہہ پچھلی نماز جو ہمراہ امام کے پڑہے گا نافلہ ہوگی اور وہ نماز جو وقت پر بے امام کے پڑہی تہی وہ فریضہ تہی ؀

## باب مارنا ہاتہہ کا زانو پر وقت تعجب کے

۱- علی مرتضیٰ کہتے ہین کہ حضرت رات کو آئے اور فاطمہ سوتی تہین فرمایا تم لوگ نماز نہین پڑہتے مینے کہا ای رسول خدا ہماری جانین اللہ کے پاس ہین وہ جب چاہے گا ہمکو اُٹہا دیگا حضرت پہر کہڑے ہوئے اور مجکو کچہہ جواب ندیا مینے سُنا پیٹہہ پہیرتے وقت اپنی ران کو ٹہونکا اور کہا وکان الانسان اکثر شیٔ جدلا ۲- ابو رزین کہتے ہین مینے ابو ہریرہ کو دیکہا کہ اپنا ماتہا ہاتہہ سے کوٹا اور کہا ای اہل عراق کیا تمکو زعم ہی کہ مین حضرت پر دروغ بندی کرتا ہون کیا تمکو مبارک ہی اور مجہہ پر گناہ ہی پہر گواہی دی کہ مینے حضرت کو سُنا فرماتے تہے کہ جب تم مین کسی کی پاپوش کا تسمہ ٹوٹ جائے تو وہ دوسرے نعل مین نہ چلے جب تک کہ پہلے نعل کو درست نہ کر لے ؀

## باب دوسرے کی ران کو مارنا بی ارادہ سہو کی

۱- ابو العالیہ کہتے ہین مجہہ پر عبد اللہ بن صامت کا گذر ہوا مینے اُنکے لئے ایک کرسی ڈالدی وہ اُسپر بیٹہہ گئے مینے کہا ابن زیاد نماز دیر سے پڑہتا ہی تم مجکو کیا حکم دیتے ہو اُنہون نے

میری ران پر ہاتھہ مارا مین خیال کرتا ہون کہ اُسنے ران مین اثر کیا پہر کہا مینے ابو ذر سے
پوچہا تہا جس طرح تو نے مجھسے پوچہا اُنہون سنے میری ران پر مارا جس طرح کہ مینے تیری ران
کو مارا اور کہا نماز کو وقت پر پڑہ پہر اگر تو نماز کو ہمراہ اُنکے پائے تو پہر پڑہ لے اور یہہ نہ کہہ
صلیت فلا اصلی **ف** وجہ منع کی اِس کہنے سے ظاہر ہی ہی کہ اندیشہ فتنہ کا تہا
۲ عمر بن خطاب ہمراہ حضرت کے ایک گروہ اصحاب مین طرف ابن صیاد کے گئے یہانتک کہ
اُسکو لڑکون کے ساتہہ بنی مغالہ کے گڑہے مین کہیلتا ہوا پایا ابن صیاد اسدن قریب بلوغ
تہا اُسنے نجانا یہانتک کہ حضرت نے اُسکی پیٹہہ کو ہاتہہ مارا پہر فرمایا کیا تو گواہی دیتا ہی کہ مین اللہ
کا رسول ہون اُسنے حضرت کی طرف دیکہکر کہا اشہد انك رسول الامیین یعنی
ہان مین شاہد ہون اِسبات کا کہ تم ان پڑہون کے رسول ہو پہر اُسنے کہا تم بہی اسبات
کی گواہی دیتے ہو کہ مین رسول اللہ ہون حضرت نے اُسکو دہکا دیکر فرمایا آمنت باللہ
وبرسولہ پہر ابن صیاد سے کہا تو کیا دیکہتا ہی کہا میرے پاس صادق اور کاذب آتا ہی
فرمایا تجہپر امر مخلوط کیا گیا پہر فرمایا مینے تیرے لیئے ایک چیز چہپا رکہی ہی اُسنے کہا وہ دخ
ہی فرمایا اخس فلن تعدو قدرك یعنی دُہت تو اپنے انداز سے آگے نہ بڑہے گا عمر نے کہا
ای رسول خدا آپ اذن دیتے ہین کہ مین اسکی گردن مارون فرمایا یہہ اگر وہی ہی تو تو اسپر
مسلط نہوگا اور اگر یہہ وہ نہین ہی تو پہر اِسکے قتل کرنے مین تیرا کیا فائدہ ہی سالم کہتے ہین
مینے ابن عمر کو سُنا کہتے تہے کہ بعد اِسکے حضرت اور ابی بن کعب انصاری ایک دن اُس
نخلستان مین گئے جہان ابن صیاد تہا جب داخل ہوکر شاخہای نخل مین بچنے لگے تا کہ
ابن صیاد سے کچہہ سُنین قبل اِسکے کہ وہ آپ کو دیکہے ابن صیاد اپنے بستر پر لیٹا تہا ایک
کمل اوڑہے اور اندر اُسکے کچہہ بڑبڑا رہا تہا اُسکی مان نے حضرت کو دیکہہ لیا کہ آپ کہجور کے

ڈالون مین چھپتے بچتے چلے آتے ہین ابن صیاد سے کہا اے صاف یہہ نام تہا ابن صیاد کا یہہ ہمہمہ
ہین وہ چپ ہو رہا حضرت نے فرمایا اگر اُسکی مان اُسکو چھوڑ دیتی تو وہ کچھہ بیان کرتا ابن عمر نے کہا
حضرت نے لوگون مین کہڑے ہوکر اللہ پر جس کا وہ اہل ہی ثنا کی پہر ذکر دجال کا فرمایا اور کہا
مین تمکو اُس سے ڈراتا ہون اور کوئی نبی نہین ہی جس نے اپنی قوم کو اُس سے ڈرایا ہو
نوح بہی اپنی قوم کو اُس سے ڈرا چکے ہین لکن مین تمسے ایسی بات اُسکے حق مین کہتا ہون
جو کسی نبی نے اپنی قوم سے نہین کہی جان لو کہ وہ کانا ہی اور اللہ کانا نہین **ف** تحقیق
یہہ ہی کہ ابن صیاد دجال موعود نہین تہا بلکہ ایک کاہن وضع تہا بعض نے کہا مسلمان ہو گیا
تہا اور بعض نے کہا نہین واللہ اعلم **۳** جابر کہتے ہین حضرت جب جنب ہوتے اپنے سر پر
تین لوٹے پانی کے بہاتے حسن بن محمد نے کہا میرے بال اِس سے زیادہ ہین جابر نے
اپنا ہاتھہ زانو پر حسن کے مارا اور کہا اے بہتیجے حضرت کے موئے سر تیرے بالونسے اکثر و اطیب تہے

## باب مکروہ ہی کہ آپ بیٹھے اور لوگ کہڑے رہین

۱- جابر کہتے ہین حضرت گھوڑے پر سے مدینہ مین ایک شاخ نخلہ پر گر پڑے آپکا پانوٗن چھل
گیا ہم آپ کی عیادت مشربہ عائشہ مین کرتے تہے جب آپ کے پاس آئے آپ بیٹھہ کر نماز
پڑہتے تہے ہمنے کہڑے ہوکر پڑہی پہر دوبارہ پاس آپکے آئے آپ نماز فرض بیٹھکر پڑہ رہے تہے
ہمنے آپ کے پیچھے کہڑے ہوکر پڑہی ہمکو اشارہ کیا کہ بیٹھہ جاؤ جب نماز ہو چکی فرمایا اذا صلے
الامام قاعدا فصلوا قعودا و اذا صلی قائما فصلوا قیاما و لا تقوموا و الامام قاعد کما
تفعل فارس بعظمائھم کہا ایک انصار کی لڑکی کے یہان ایک لڑکا پیدا ہوا تہا اُسکا نام
محمد رکہا انصار نے کہا ہم تیری کنیت رسول خدا کے نام کی نہ رکہنے دینگے ہم راہ مین بیٹھے ساعت
کا سوال کرتے تہے فرمایا تم پاس میرے آئے ہو کہ ساعت کا سوال کرو ہمنے کہا ہان فرمایا

ما من نفس منفوسة یاتی علیہا مائة سنة یعنی سو برس نہ گذرین گے کہ قیامت قائم ہو جائے گی یعنی اس مدت مین جتنے نفوس اسدم موجود ہین وہ سب فنا ہو جائین گے ہمنے کہا ایک غلام انصاری کے گھر ایک لڑکا پیدا ہوا ہی اُسکا نام محمد رکھا ہی انصار کہتے ہین ہم تجکو اس کنیت رسول خدا سے یاد نہ کرین گے فرمایا احسنت الانصار سموا باسمی ولا تکنوا بکنیتی اس کا ترجمہ پیشتر اس کتاب مین گذر چکا ہے :

## باب یہہ باب اصل کتاب مین بی ترجمة الباب ہی

ا- جابر بن عبد اللہ کہتے ہین کہ حضرت کا گذر بازار مین ہوا بعض عالیہ کی طرف سے آپ آئے اور لوگ آپ کے ہر دو جانب تھے ایک بچہ بزبے گوش پر گذر کیا اُسکے کان کو ہاتھہ سے پکڑ کر اُٹھایا پہر فرمایا تم مین کون اسکو ایک درہم پر لینا چاہتا ہی کہا ہم تو اسکو کچھہ بہی دیکر لینا نہین چاہتے اور ہم اسکو کیا کرینگے فرمایا تم چاہتے ہو کہ یہہ تمکو ملے کہا نہین تین بار اسی طرح انسے یہہ فرمایا اُنہون نے کہا لا واللہ اگر یہہ زندہ ہوتا تب بہی اسکا لینا عیب تہا کہ وہ بے گوش ہی اور ابتو کیونکر ہو کہ مُردا ہی فرمایا واللہ للدنیا اھون علی اللہ من ھذا علیکم یعنی دنیا اس سے بہی زیادہ تر خوار ہی نزدیک اللہ کے لفظ حدیث اَسک ہی اَسک کہتے ہین اُسکو جسکے دونون کان نہون ۲ عتی بن ضمرہ کہتے ہین مینے اپنے باپ کے پاس ایک مرد کو دیکھا جسنے جاہلیت کیسی تعزیت کی میرے باپ نے اُسکو گالی دی اور کنایہ نکیا اُنکے یارون نے اُنکی طرف نگاہ کی کہا تمنے گویا اسکو منکر جانا مین ہرگز اس بارہ مین کسی سے نہین ڈرتا مینے حضرت کو سنا فرماتے تہے من تعزی بعزاء الجاھلیة فاعضوہ ولا تکنوا ۳ یہہ حدیث بطریق دیگر بہی عتی سے اسی طرح پر آئی ہے :

## باب جب کسی کا پانون سُن ہوجائے تو کیا کہی

۱- عبد الرحمن بن سعد کہتے ہین ابن عمر کا پانون سُن ہو گیا ایک مرد نے کہا تو اس شخص کو یاد کر جو سب سے زیادہ تجکو دوست ہو کہا یا محمد ؛

## باب یہہ باب بے ترجمہ ہے

۱- ابو موسیٰ ہمراہ حضرت کے ایک باغ مین باغات مدینہ سے تہے حضرت کے ہاتہہ مین ایک چوبدستی تہی اُس سے پانی ومٹی کو مارتے اتنے مین ایک مرد نے آکر دروازہ کہلوانا چاہا فرمایا کہول دے اور مژدہ دے اُسکو جنت کا مین گیا دیکہا ابوبکر ہین مینے دروازہ کہولکر خوشخبری جنت کی سُنائی پہر ایک اور مرد نے استفتاح کیا فرمایا افتح لہ وبشرہ بالجنۃ دیکہا تو عمر تہے مینے دروازہ کہول دیا اور نوید جنت دی پہر ایک اور شخص نے دروازہ کہلوانا چاہا حضرت ٹیکا لگائے تہے اُٹھہ بیٹھے اور فرمایا جا کہولدے اور نوید جنت دے ہمراہ بلوہ کے جو اُسکو پہنچیگا یا ہوگا مین گیا دیکہا عثمان ہین مینے دروازہ کہولدیا اور جو حضرت نے فرمایا تہا اُسکی خبر دی کہا واللہ المستعان **ف** اِس حدیث مین فقط ذکر خلفاء ثلثہ کا ہے بس بس ؛

## باب بچون سے مصافحہ کرنا

۱- سلمہ بن وردان کہتے ہین مینے انس بن مالک کو دیکہا لوگون سے مصافحہ کرتے تہے مجہسے پوچہا تو کون ہے مینے کہا مین بنی لیث کا غلام ہون میرے سر پر ہاتہہ پہیرا تین بار اور کہا بارک اللہ فیک **ف** اِس مین ذکر مسح راس کا ہے نہ مصافحہ کا شاید سلمہ اُسوقت بچے ہونگے جب تو سر پر ہاتہہ پہیرا ؛

## باب مصافحہ کا

۱- انس بن مالک کہتے ہین جب اہل یمن آئے حضرت نے کہا اہل یمن آگئے ہین

بہت نرم دل ہین تمسے سویہہ اول اُن لوگون کے ہین جو مصافحہ لائے تہے **ف** مراد مصافحہ سے ہاتہہ ملانا ہی یہہ ایک ہاتہہ سے ہوتا ہی یعنی ایک صفحہ کف اِسکا اور دوسرا صفحہ کف اُسکا دونون ہاتہہ سی ثابت نہین مگر ایک اثر سے ۲ برار بن عازب نے کہا ہی تمام تحیت یہہ ہی کہ تو اپنے بہائی سے مصافحہ کرے ؛

## باب عورت کا بچی کے سر پر ہاتہہ پہیرنا

۱ - ابراہیم بن مرزوق ثقفی کہتے ہین کہ ابن زبیر نے مجہہ پاس اپنی مان اسمار بنت ابی بکر کے بہیجا اُنکو معاملہ حجاج کی خبر دی اسمار نے مجہے دعا دی اور میرے سر پر ہاتہہ پہیرا مین اُسدن وصیف تہا یعنی ایک چھوکرا ؛

## باب معانقہ کا

۱ - ابن عقیل کو جابر بن عبداللہ نے خبر دی کہ اُنکو ایک حدیث ایک مرد صحابی سے پہنچی جابر کہتے ہین مینے ایک اونٹ خریدا اور اُسپر سوار ہوکر ایک ماہ کی راہ گیا یہانتک کہ شام مین آیا وہان عبداللہ بن انیس تھے اُنکے پاس کسی کو بہیجا کہ جابر دروازے پر ہی قاصد نے پہر کر کہا کیا جابر بن عبداللہ ہین کہا ہان وہ نکل کر بغلگیر ہوئے مینے کہا مجکو ایک حدیث پہنچی ہی جو مینے نہین سُنی مین ڈرا کہ کہین مین مرجاؤن یا تم مرجاؤ کہا مینے حضرت سے سُنا تہا فرماتے تہے حشر کریگا اللہ بندون کو یا لوگون کو برہنہ تن بے ختنہ بہم ہمنے کہا بہم کیا کہا اُنکے ساتہہ کوئی شی نہوگی اللہ اُنکو ایسی آواز سے پکارے گا جسکو ہر دور کا آدمی سنے گا مین خیال کرتا ہون جس طرح کہ قریب کا آدمی سُنے گا وہ ندا یہہ ہوگی مین ہون پادشاہ لائق نہین ہی کسی کو اہل جنت سے کہ جنت مین جاوے اور کوئی شخص اہل مین سے مطالبہ اُسکا بابت کسی مظلمہ کے رکہتا ہو اور نہین لائق ہی کسی کو اہل نار مین کہ داخل نار ہو اور کسی شخص کا اہل جنت

سے کسی منظلمہ کا مطالبہ رکہتا ہو بیٹنے کہا دکیف ہم تو پاس اللہ کے برہنہ تن تہیدست آئین گے کہا حسنات وسیئات لیکر آئینگے ؛

## باب اپنی دختر کا بوسہ لینا

ا- عائشہ نے کہا ما رایت احدا کان اشبہ حدیثا وکلاما برسول اللہ صلعم عن فاطمۃ وکانت اذا دخلت علیہ قام الیہا فرحب بہا وقبلہا واجلسہا فی مجلسہ وکان اذا دخل علیہا قامت الیہ فاخذت بیدہٖ فرحبت وقبلتہ واجلستہ فی مجلسہا فدخلت علیہ فی مرضہ الذی توفی فرحب بہا وقبلہا **ف** یہہ حدیث بطولہ پہلے مع ترجمہ گذر چکی ہے اس مین جس طرح دلیل ہے اسپر کہ باپ اپنی جوان بیٹی کا بوسہ لے غالبًا یہہ بوسہ پیشانی پر ہوگا اسی طرح اِس مین دلیل ہے اِسپر کہ بیٹی بہی اپنے باپ کا بوسہ لے یعنی ہاتہہ کا ؛

## باب ہاتہہ کا بوسہ لینا

ا- ابن عمر کہتے ہین ہم ایک غزوہ مین تھے لوگ یکسو ہو گئے ہمنے کہا ہم حضرت کو کیا منہہ دکہائینگے حالانکہ ہم بہاگے ہین اُسپر یہہ آیت اتری الا متحرفا لقتال ہمنے کہا ہم تو مدینہ مین نہین جاتے ہمکو کوئی ندیکہے پہر ہمنے کہا کہ چلنا چاہیے حضرت نماز صبح پڑہ کر نکلے تہے ہمنے کہا نحن الفرارون فرمایا انتم العکارون ہمنے حضرت کا ہاتہہ چوما فرمایا مین تمہارا گروہ ہون ۲ عبدالرحمن بن رزین کہتے ہین ہمارا گذر ربذہ مین ہوا ہمسے کہا یہان سلمہ بن الاکوع ہین مین اُنکے پاس گیا مینے سلام کیا اپنا ہاتہہ نکالکر کہا کہ مینے اِن دونون ہاتہون سے حضرت کی بیعت کی ہے پہر اپنا پنجہ بتایا وہ بہاری تہا جیسے اونٹ کا پنجہ ہمنے اُٹہہ کر اُسکا بوسہ لیا ۳ ثابت نے انس سے کہا کیا تمنے حضرت کو اپنے ہاتہہ سے چہوا ہے کہا ہان پہر اُسکا بوسہ لیا

## باب پائوں چومنے کا

ا- وازع بن عامر کہتے ہین ہم آئے ہمسے کہا یہہ رسول خدا ہین ہم اُنکے ہاتھہ پائوں پکڑکر چومنے لگے ۲ صہیب کہتے ہین مینے علی کو دیکہا عباس کے ہاتھہ پائوں کا بوسہ لیتے تہے ؛

## باب کہڑا ہونا مرد کا واسطے مرد کی بطور تعظیم

ا- ابومجلز کہتے ہین معاویہ نکلے عبداللہ بن عامر و عبداللہ بن زبیر بیٹہے تہے ابن عامر کہڑے ہو گئے ابن الزبیر بیٹہے رہے انہین رزانت زیادہ تہی معاویہ نے کہا حضرت فرماتے تھے من سرہ ان یتمثل لہ عباد اللہ قیاما فلیتبوأ بیتا من النار یعنی جسکو یہہ بات خوش آئے کہ اللہ کے بندے اُسکے لئے کہڑے ہوں وہ اپنا گہر آگ مین بنائے **ف** معاویہ رضی اللہ عنہ نے اِس حدیث سے استدلال کیا منع قیام تعظیم پر اور یہہ واضح ہے یہہ حدیث معاویہ سے رفعاً نزدیک ترمذی و ابو داؤد کے اِس لفظ سے آئی ہے من سرہ ان یتمثل لہ الرجال قیاما فلیتبوء مقعدہ من النار مرقات مین کہا ہے مراد تمثل سے یہہ ہے کہ واسطے خدمت و تعظیم کے سامنے اُسکے کہڑے ہوں ظاہر یہہ ہے کہ وہ واسطے خدمت کے کہڑے ہوتے تہی نہ واسطے تعظیم کے فلاباس بہ کما یدل علیہ حدیث سعد انتہی ؛

## باب بدء سلام کا

ا- حدیث ابوہریرہ مین فرمایا ہے اللہ نے آدم کو پیدا کیا اور طول اُنکا ساٹھہ گز تہا فرمایا جا اِن انفار ملائکہ پر سلام کر وہ فرشتے بیٹھے تھے اور سُن کہ وہ تجکو کیا جواب دیتے ہین کہ وہی تیری تحیت اور تیری ذریت کی تحیت ہوگی آدم نے جاکر کہا السلام علیکم اُنہوں نے کہا السلام علیك و رحمۃ اللہ لفظ رحمۃ اللہ زیادہ کی سو جو کوئی جنت مین جائیگا وہ آدم کی صورت پر ہوگا ہمیشہ خلق گہٹتی رہی یہانتک کہ اب تک گہٹی جاتی ہے ؛

## باب افشاء سلام کا

۱- براء سے رفعاً کہا ہی افشوا السلام تسلموا یعنی سلام پہیلاؤ کہ تم خود سلامت رہو ۲
حدیث ابو ہریرہ مین فرما یا ہی داخل نہوگے تم جنت مین یہانتک کہ ایمان لاؤ اور ایمان
نہ لاؤگے یہانتک کہ آپس مین دوستدار ہو کیا نہ بتاؤن مین تمکو وہ چیز جس سے تم باہم دوست
ہوجاؤ کہا ہان ای رسول خدا فرمایا افشوا السلام بینکو یعنی آپس مین سلام پہیلاؤ ۳
ابن عمرو کا لفظ رفعاً یہہ ہی اعبدوا الرحمن واطعموا الطعام وافشوا السلام تدخلوا الجنان

## باب ابتدا بہ سلام کا

۱- بشیر بن یسار کہتے ہین کوئی نہ تہا کہ آغاز یا شتابی کرے ابن عمر کو ساتہہ سلام کے ۲ جابر کہتے
تہے سلام کرے سوار پیادہ پر اور پیادہ چلنے والا بیٹھے پر اور دو چلنے والون مین جو ابتدا بسلام کرے
وہی افضل ہی ۳ ابن عمر نے کہا ہی کہ اغر مزنی کو صحبت تہی حضرت کی اُنکی کچہہ وسق تہر ایک مرد پر بنی عمرو بن
عوف سے آتی تہی وہ بارہا پاس اُسکے گئے کہا مین پاس حضرت کے آیا میرے ہمراہ ابوبکر صدیق
کو بہیجا کہا ہمکو جو شخص ملا اُسنے سلام کیا ابوبکر نے کہا تو نہین دیکہتا کہ لوگ تجکو ابتدا بہ سلام کرتے
ہین انکو اسکا اجر ملتا ہی تو بہی اُنکو ابتدا بسلام کر کہ تجہے بہی اجر ملے ابن عمر نے یہہ قصہ اپنا خود
ذکر کیا ۴ ابو ایوب کہتے ہین حضرت نے فرمایا ہی حلال نہین ہی کسی مرد مسلمان کو کہ چہوڑے اپنے
بہائی کو تین دن سے زیادہ پہر دونون ملین اور اعراض کرے یہہ اور وہ اور بہتر انمین وہ ہی
جو ابتدا بہ سلام کرے ؛

## باب سلام کی فضیلت

۱- ابوہریرہ کہتے ہین کہ ایک مرد کا گذر حضرت پر ہوا اور آپ مجلس مین تہے اوسنے کہا سلام علیکم فرمایا دس نیکیاں
ہین ایک دوسرا آدمی نکلا اُسنے کہا السلام علیکم ورحمۃ اللہ فرمایا بیس نیکیان ہین ایک اَ

مرد نکلا اُسنے کہا السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ فرمایا تیس نیکیاں ہین ایک مرد مجلس سے اُٹھا
اُسنے سلام نکیا فرمایا کیا جلد بہول گیا یار تمہارا تم مین جب کوئی مجلس مین آئے تو سلام کرے
اگر بیٹھنا ہو بیٹھے اور جب اُٹھہ کر جائے تو سلام کرے پہلا سلام کچہہ احق تر دوسرے سلام سے
نہین ہی ۲ عمر کہتے ہین مین ردیف ابوبکر تہا انکا گذر قوم پر ہوتا وہ کہتے السلام علیکم قوم کہتی
السلام علیکم ورحمۃ اللہ یہہ کہتے السلام علیکم ورحمۃ اللہ وہ لوگ کہتے السلام
علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ ابوبکر نے کہا آج کے دن لوگ ہمپر زیادت کثیرہ فاضل ہوگئے
۳ یہہ حدیث دوسرے طریق پر عمر سے اسی طرح آئی ہی ۴ عائشہ نے رفعًا کہا ہی حسد نہین کیا
تمہارا یہود نے کسی شے پر جتنا حسد کیا تمہارا سلام وتامین پر ؎

## باب سلام ایک نام ہی اللہ کے نامون مین سے

۱ حدیث انس مین رفعًا آیا ہی سلام ایک نام ہی اسماء الہی سے اللہ نے اسکو زمین مین
رکہا ہی سو تم آپس مین سلام پہیلاؤ ۲ ابن مسعود کہتے ہین لوگ حضرت کے پیچھے نماز
پڑہتے تہے کوئی کہنے والا کہتا السلام علی اللہ جب حضرت نماز پڑہ چکے فرمایا السلام علی اللہ
کس نے کہا تہا اللہ تو خود سلام ہی ولکن تم یون کہو التحیات للہ والصلوات والطیبات
السلام علیك ایہا النبی ورحمۃ اللہ وبرکاتہ السلام علینا وعلی عباد اللہ الصالحین
اشھد ان لا الہ الا اللہ واشھد ان محمدًا عبدہ ورسولہ کہا وہ اسکو اس طرح سیکہتے تہے
جس طرح کوئی تم مین کا قرآن کی سورت سیکھتا ہی ؎

## باب حق مسلمان کا مسلمان پر یہہ ہی کہ جب اُس سے ملاقات ہو تو اُسپر سلام کرے

۱ حدیث ابوہریرہ مین فرمایا ہی مسلمان کے حق مسلمان پر پانچ ہین کہا گیا ہین کہا جب

تو اُس سے ملے تو اُسپر سلام کر اور جب وہ تجکو بُلائے تو قبول کر اور جب وہ تجسے نصیحت چاہے تو اُسکو نصیحت کر اور جب چھینکے اور اللہ کی حمد کرے تو جواب دے اور جب بیمار ہو تو عیادت کر اور جب مرجائے تو اُسکے ساتھہ جا ؛

## باب چلنے والا بیٹھے پر سلام کرے

ا - عبد الرحمن بن شبل رفعاً کہتے ہین سوار سلام کرے پیادہ پر اور پیادہ قاعد پر اور سلام کرین اقل اکثر پر جسنے سلام کا جواب دیا وہ اُسکے لئے ہے اور جسنے جواب ندیا اُسکے لئے کچھہ نہین ہے

۲ - حدیث ابو ہریرہ مین رفعاً آیا ہے سوار سلام کرے چلنے والے پر اور چلنے والا بیٹھے پر اور تھوڑے لوگ بہت لوگون پر ابن جریج نے کہا مجھے ابو الزبیر نے خبر دی کہ اُنہون نے جابر کو سُنا کہتے تھے دو چلنے والے جب جمع ہون تو جو اُنمین سے پہلے سلام کرے وہ افضل ہے

## باب سلام کرنا سوار کا قاعد پر

ا - ابو ہریرہ رفعاً کہتے ہین سلام کرے راکب ماشی پر اور ماشی قاعد پر اور قلیل کثیر پر ۲ فضالہ کا لفظ رفعاً یہہ ہے کہ سلام کرے فارس قاعد پر اور قلیل کثیر پر ؛

## باب سلام کرے ماشی راکب پر

ا - حُصین کہتے ہین شعبی کو ایک فارس ملا اُسکو ابتداءً سلام کی مینے کہا تمنے پہلے اسکو سلام کیا کہا مینے شریح کو دیکھا کہ وہ ماشی تھے اور ابتداءً سلام کرتے ـــــــ

## باب قلیل سلام کرے کثیر پر

ا - فضالہ بن عبید نے رفعاً کہا ہے سلام کرے سوار ماشی پر اور ماشی قاعد پر اور قلیل کثیر پر ۲ دوسرا لفظ فضالہ کا یہہ ہے کہ سلام کرے سوار چلنے والے پر اور چلنے والا کھڑے پر اور قلیل کثیر پر ؛

## باب چھوٹا بڑے پر سلام کرے

ا- حدیث ابوہریرہ مین فرمایا ہی سلام کرے راکب ماشی پر اور ماشی قاعد پر اور قلیل کثیر پر ۲ دوسرا لفظ ابوہریرہ کا رفعًا یہہ ہی سلام کرے صغیر کبیر پر اور ماشی قاعد پر اور قلیل کثیر پر؛

## باب منتہی سلام کا

ا- ابوالزناد کہتے تہے خارجہ کتاب زید پر جب سلام لکہتے کہتے السلام علیك یا امیرالمومنین ورحمة الله وبرکاته ومغفرته وطیب صلاته

## باب سلام کرنا اشارہ سے

ا- ابو قرۃ خراسانی کہتے ہین مینے انس کو دیکہا ہمپر گذر کرتے ہاتہہ سے اشارہ کرتے سلام کا اور انکو برص تہا کہا مینے حسن کو دیکہا کہ زرد خضاب کیا تہا اور کالا عمامہ باندہے تہے اسماء کہتی ہین حضرت نے اپنا ہاتہہ طرف عورتون کے سلام کو جہکایا ۲ سعد ہمراہ ابن عمر کے مع قاسم ابن محمد کے نکلے یہانتک کہ سرف مین اترے عبداللہ بن زبیر آئے اور اشارہ سے سلام کیا ان دونون نے جواب دیا ۳ عطا ابن ابی رباح کہتے ہین سلف تسلیم بالید کو مکروہ رکہتے تہے یا یون کہا کہ سلام کرنا ہاتہہ سے مکروہ ہی؛

## باب سُنے جب سلام کرے

ا- ثابت ابن عبیدہ کہتے ہین مین اُس مجلس مین آیا جس مین ابن عمر تہے اُنہون نے کہا جب تو سلام کرے تو سُن کہ وہ تحیت ہی طرف سے اللہ کے مبارک وطیب؛

## باب جو نکلا سلام کرنے اور سلام لینے کو

ا- طفیل بن ابی بن کعب پاس ابن عمر کے آتے اور انکے ہمراہ بازار جاتے کہا جب ہم بازار جاتے تو عبداللہ بن عمر کا گذر کسی سقاط اور صاحب بیعہ اور مسکین پر بلکہ کسی شخص پر بہی ہوتا

لکن وہ اُسپر سلام کرتے طفیل نے کہا مین ایک دن پاس ابن عمر کے آیا مجھے اپنے ساتھہ
طرف بازار کے لیا مینے کہا تم بازار مین کیا کروگے اور تم نہ کسی خرید پر کھڑے ہو اور نہ حال اسودے
سلعت کا پوچھو اور نہ کسی شئ کا نرخ کرو اور نہ کسی مجلس بازار مین بیٹھو سو تم اسی جگہہ ہمارے
ساتھہ بیٹھو باتین کرین کہا ای ابا بطن ہم واسطے سلام کرنے کے جاتے ہین اُسپر جو ہمکو ملے
طفیل کا پیٹ بڑا تھا اسلئے اُنکو ابا بطن کہا ؛

## باب تسلیم کرنا جبکہ مجلس مین آیئے

۱- حدیث ابو ہریرہ مین فرمایا ہے جب کوئی تم مین کا مجلس مین آئے تو چاہئے کہ سلام کرے پھر
جب پھرے تب بھی سلام کرے پچھلا سلام کچھہ احق تر اگلے سلام سے نہین ہے ۲ یہہ حدیث
بطریق دیگر مثل اسکے ابو ہریرہ سے آئی ہے ؛

## باب سلام کرنا وقت اُٹھنے کی مجلس سے

۱- ابو ہریرہ نے رفعاً کہا ہے جب آدمی مجلس مین آئے تو سلام کرے پھر بیٹھہ کر اگر اُٹھنا چاہے
قبل تفرق مجلس کے تو سلام کرے فان الاولی لیست باحق من الاخری ؛

## باب حق اُس کا جس نے سلام کیا وقت اُٹھنے کے

۱- معاویہ بن قرہ کہتے ہین مجھسے میرے باپ نے کہا ای پسرک من اگر تو ایسی مجلس مین ہو کہ
امید خیر رکھتا ہے اور کوئی حاجت پیش آجائے تو سلام علیکم کہہ بیشک تو اُنکا شریک ہوگا اُس
شئ مین جو وہ اُس مجلس مین پائینگے اور نہین ہے کوئی قوم کہ کسی مجلس مین بیٹھے پھر وہان سے جدا ہو
اور اللہ کا ذکر نہین کیا مگر وہ گویا جدا ہوئے ایک مردار گدہے سے ۲ ابو ہریرہ کہتے تھے جو
کوئی ملے اپنے بھائی کو تو سلام کرے اُسپر پھر اگر درمیان اُن دونون کے کوئی درخت یا دیوار
کی اوٹ آجائے اور پھر سامنا ہو تو پھر اُسپر سلام کرے ۳ انس بن مالک کہتے ہین کہ حضرت

کے اصحاب مجتمع ہوتے اُنکے سامنے کوئی درخت آجاتا ایک گروہ اُنمین کا داہنی طرف اور دوسرا بائین طرف چلتا پہر جب سامنا ہوتا بعض بعض پر سلام کرتا

## باب روغن ملنا ہاتہہ مین واسطے مصافحہ کی

ا-ثابت بنانی کہتے ہین انس صبح کو اپنے ہاتہہ مین روغن خوشبودار لگاتے واسطے مصافحہ اخوان کے ٭

## باب سلام کرنا شناخت وغیر شناخت پر

ا-ابن عمرو نے کہا ہی کہ ایک مرد نے حضرت سے کہا کونسا اسلام خیر ہی فرمایا تو کہانا کہلائے سلام کرے ہر اُس شخص پر جسکو تو پہچانتا ہی اور اُسپر جسکو تو نہین پہچانتا ٭

## باب اسکا ترجمہ کچہہ نہین ہے

ا-ابوہریرہ رفعاً کہتے ہین کہ منع فرمایا ہی حضرت نے اس سے کہ افنیہ وصعدات یعنی گہر کے صحن اور راستون مین بیٹہین مسلمانون نے کہا ہمکو اسکی استطاعت وطاقت نہین ہی فرمایا اگر یہہ بات ہی تو تم اُسکا حق ادا کرو کہا حق اُسکا کیا ہی فرمایا چشم پوشی کرنا مسافر کو راہ بتانا عاطس کو جواب عطسہ دینا جبکہ وہ اللہ کی حمد کرے اور سلام کا جواب دینا ۲ ابوہریرہ نے کہا بڑا بخیل لوگون مین وہ شخص ہی جو سلام مین بخل کرے اور مغبون وہ ہی جو جواب سلام کا نہ دے اور اگر درمیان تیرے اور تیرے بہائی کے کوئی درخت حائل ہو اور تجہسے ہوسکے کہ تو اُسکو ابتدا بسلام کرے اور وہ نہ کرے تو تو کرے ۳ سالم مولائی ابن عمر کہتے ہین ابن عمر کو جب کوئی سلام کرتا تو اُسکے جواب مین زیادہ کہتے ایک بار مین پاس اُنکے آیا وہ بیٹہے تہے مینے کہا السلام علیکم کہا السلام علیکم ورحمۃ اللہ پہر مین دوبارہ پاس اُنکے آیا اور کہا السلام علیکم ورحمۃ اللہ کہا السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ پہر پاس اُنکے گیا مینے کہا السلام علیکم

ورحمۃ اللہ وبرکاتہ کہا السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ وطیب صلواتہ ٭

## باب فاسق پر سلام نہ کرے

۱- ابن عمرؓ نے کہا ہے لاتسلموا علی شراب الخمر یعنی شراب پینے والون پر سلام نکرو یہی حکم باقی امور فسق وفجور کا ہے ۲ حسن نے کہا ہے لیس بینک وبین الفاسق حرمۃ یعنی تیری اور فاسق کے بیچ مین کوئی وجہ رعایت کی نہین ہے ۳ علی بن عبد اللہ اسبرنج کو مکروہ رکہتے تہے اور کہتے تہے کہ تم سلام نہ کرو اُسپر جو یہہ کہیل کہیلتا ہے یہہ ایک نوع ہے جوئے کی ف یہی حکم ہے سارے لہو ولعب کا کہ اگر چوسر وشطرنج ونرد وگنجفہ ونحوہا ہوتا ہو تو اُنپر سلام نکرے

## باب ترک کرنا سلام کا متخلق واصحاب معاصی پر

۱- علی مرتضی کہتے ہین حضرت ایک قوم پر گذرے اُنمین ایک مرد متخلق بخلوق تھا اُنکی طرف نگاہ کرکے اُنپر سلام کیا اور اس مرد کی طرف سے مُنہہ پہیر لیا اُسنے کہا آپ نے مجہسے اعراض کیا فرمایا بین عینیہ جمرۃ یعنی درمیان دو آنکہون تیری کے ایک چنگاری آگ کی ہے ف

صراح مین کہا ہے خلوق بالفتح بوی خوش تخلیق طلا کردن بوی خوش وزعفران انتہی مراد خلوق سے اِس جگہہ استعمال ایسے عطر کا ہے جسمین زعفران ہو اور جس سے کپڑے پر داغ آئے حضرت نے اتنی بات پر اُسکو سلام نہ کیا ۲ عمرو بن شعیب بن محمد بن عبد اللہ بن عمرو بن العاص بن وائل السہمی عن ابیہ عن جدہ کہتے ہین کہ ایک مرد پاس حضرت کے آیا اُسکے ہاتہہ مین ایک انگشتری سونے کی تہی حضرت نے اُسکی طرف سے مُنہہ پہیر لیا اُس مرد نے جب کراہیت دیکہی تو جاکر وہ انگوٹہی پہیکدی اور ایک لوہے کی انگوٹہی پہنکر پاس حضرت کے آیا فرمایا یہہ شر ہے یہہ زیور ہے اہل نار کا اُسنے جاکر وہ بہی پہیکدی اور ایک انگوٹہی چاندی کی پہنکر آیا حضرت خاموش رہے ۳ ابو سعید کہتے ہین ایک مرد طرف سے بحرین کے پاس حضرت کے

آیا اور سلام کیا آپ نے کچھ جواب نہ دیا اُسکے ہاتھہ مین ایک سونے کی انگوٹھی تھی اور حریر کا جُبہ پہنے ہوئے تھا وہ مرد غمگین ہو کر چلا گیا اور اپنی بی بی سے شکایت کی اُسنے کہا شاید تیرے جُبہ وخاتم کی وجہ سے ایسا کیا ہو تو انکو پھینک کر پھر جا اُسنے ایسا ہی کیا حضرت نے جواب سلام کا دیا اُسنے کہا مین ابھی آپ کے پاس آیا تھا آپ نے مجھسے اعراض کیا فرمایا تیرے ہاتھہ مین ایک چنگاری تھی آگ کی کہا تو مین بہت سی چنگاریان لایا فرمایا ان ماجئت لیس باحد اغنا من حجارۃ الحرۃ ولکن یہہ متاع ہے حیات دنیا کی کہا پھر مین کس چیز کی مہر بناؤن فرمایا چاندی یا پیتل یا لوہا ؏

## باب سلام کرنا امیر پر

۱- ابن شہاب کہتے ہین عمر بن عبد العزیز نے ابو بکر بن سلیمان بن ابی حثمہ سے پوچھا ابو بکرؓ یون لکھتے تھے من ابی بکر خلیفۃ رسول اللہ پھر عمرؓ بعد اُنکے یون لکھتے تھے من عمر بن الخطاب خلیفۃ ابی بکر سب سے پہلے امیر المومنین کسنے لکھا کہا میری دادی شفا نام نے مجھسے بیان کیا تھا اور وہ منجملہ مہاجرات اوّل کے تھی اور عمر بن خطاب جب بازار مین آتے تو اُنکے پاس جاتے کہا عمرؓ بن خطاب نے عامل عراقین کو لکھا کہ میرے پاس دو مرد تیز اور شریف بھیج مین اُنسے کچھہ حال عراق واہل عراق کا دریافت کرونگا صاحب عراقین نے لبید بن ربیعہ وعدی بن حاتم کو روانہ کیا یہہ دونون مدینہ مین آئے اور اپنی راحلہ کو فناء مسجد مین بٹھالکر اندر مسجد کے گئے وہان عمرو بن عاص کو پایا اُنسے کہا ای عمرو ہمارے لئے اذن لو امیر المومنین عمر پر عمرو کود کر پاس عمر کے گئے اور کہا السلام علیک یا امیر المومنین عمر نے کہا ای ابن عاص تمکو یہہ نام کس طرح سوجھا تم اِس قول سے آپ کو بری کرو کہا ہان لبید بن ربیعہ وعدی بن حاتم آئے ہین اُنھون نے مجھسے کہا استاذن لنا علی امیر المومنین

مینے کہا واللہ تم دونون نے اِس نام مین ٹھیک کام کیا بیشک وہ امیر ہین اور ہم مومنین ہین
اُس دن سے یہی لقب لکہنا جاری ہوگیا ۲ عبید اللہ بن عبد اللہ کہتے ہین کہ معاویہ پہلی بار
حج کو آئے اور وہ خلیفہ تہے اُنکے پاس عثمان بن حنیف انصاری آئے اور کہا السلام علیک
ایہا الامیر ورحمۃ اللہ اہل شام نے اِس امر کا انکار کیا اور کہا یہہ کون منافق ہی جو تحیت
امیر المومنین مین قصر کرتا ہی عثمان نے اپنے دونون زانو پر ہوکر کہا ای امیر المومنین اِن لوگون
نے مجہپر اُس بات کا انکار کیا جس سے تم خوب واقف ہو بہ نسبت انکے واللہ مینے یہی
تحیت ابوبکر و عمر و عثمان کو کی اُن مین سے کسی نے اِسکا انکار نہ کیا معاویہ نے اُس شخص
کو جسنے اہل شام مین سے یہہ گفتگو کی تہی کہا ٹہیر جاؤ یہہ شخص جو کہتا ہی وہ بات تہی لکن اہل شام
مین یہہ فتنے حادث ہوئے اُنہون نے کہا ہمارے سامنے ہمارے خلیفہ کی تحیت مین یہہ تقصیر
نکر مین خیال کرتا ہون تمکو ای اہل مدینہ کہ تم عامل صدقہ کو ایہا الامیر کہتے ہو ۳ جابر کہتے ہین
مین حجاج پر داخل ہوا مینے اُسپر سلام نہین کیا **ف** پہلے گذر چکا ہی کہ حضرت نے فاسق کا
سلام نہ لیا اور یہہ عدم تسلیم ہی فاسق پر اس سے ثابت ہوا کہ اگر فاسق کو سلام نہ کرے یا اُسکے
سلام کا جواب نہ دے تو گویا متبع سلف صلحا ہی اور اُسپر کوئی ملامت نہین ہی ۴ تمیم بن
خدیم کہتے ہین مجہے یاد ہی کہ سب سے اول جس امیر کو فہ پر سلام کیا گیا مغیرہ بن شعبہ باب الرحبہ
سے باہر نکلے اُنکے پاس ایک مرد کندہ کا آیا یہہ زعم کرتے ہین کہ وہ ابو قرہ کندی تہا اُس نے
اُنپر سلام کیا اور کہا السلام علیک ایہا الامیر ورحمۃ اللہ السلام علیکم مغیرہ نے اسکو مکروہ
جانا اُسنے کہا السلام علیکم ایہا الامیر ورحمتہ السلام علیکم مین اُنہین مین کا ہون یا نہین
سماک راوی نے کہا پہر بعد اسکے مغیرہ نے اسکا اقرار کیا **ت**

| | تم جہانکے ہو وانکے ہم بہی ہین | | وجہ بیگانگی نہین معلوم | |
|---|---|---|---|---|

۵ زیاد بن لطن حمیری نے کہا ہی کہ ہم رویفع پر داخل ہوئے وہ انطابلس پر امیر تھے ایک مرد آیا اُسنے اُنپر سلام کیا کہا السلام علیك ایھا الامیر رویفع نے اُس سے کہا تو اگر مجھپر سلام کرتا تو مین تیرے سلام کا جواب دیتا لکن تو نے تو مسلمہ بن مخلد پر سلام کیا ہی اور مسلمہ مصر پہ امیر تھے کہا تو انکے پاس جا وہ تیرے سلام کا جواب دینگے زیاد نے کہا تب سے جب کبھی ہم آتے اور سلام کرتے اور رویفع مجلس مین ہوتے تو یون کہتے السلام علیکم :

## باب سلام کرنا سوتے پر

ا۔ مقداد بن اسود کہتے ہین حضرت رات سے آتے اور اس طرح سلام کرتے کہ سوتا نہ جاگتا اور جاگتا سُن لیتا :

## باب حیاک اللہ کا

ا۔ شعبی کہتے ہین عمر نے عدی بن حاتم سے کہا حیاك الله من معرفة :

## باب مرحبا کا

ا۔ عائشہ نے کہا فاطمہ آئین وہ حضرت کی چال چلتی تھین فرمایا مرحبا یا بنتی پھر انکو اپنی داہنی طرف بٹھایا یا بائین طرف ۲ علی مرتضیٰ نے کہا عمار نے حضرت سے اذن چاہا آپ نے اُنکی آواز پہچانکر کہا مرحبا بالطیب المطیب :

## باب سلام کا جواب کیونکر دے

ا۔ ابن عمر کہتے ہین ہم پاس حضرت کے سایۂ درخت مین بیٹھے تھے درمیان مکہ و مدینہ کے کہ اتنے مین ایک اعرابی بڑا اجلف واشد لوگون کا آیا کہا السلام علیکم لوگون نے کہا وعلیکم ۲ ابو حمزہ نے کہا ابن عباس پر جب کوئی سلام کرتا تو کہتے وعلیك ورحمة الله ۳ قیلہ نے کہا ایک مرد نے کہا السلام علیك یا رسول الله فرمایا وعلیك السلام ورحمة الله ۴ ابو ذر کہتے ہین

مین پاس حضرت کے آیا جبکہ آپ نماز سے فارغ ہوئے سب سے پہلے مین ہی نے آپ کو تحیۃ اسلام

کی فرمایا وعلیک ورحمۃ اللہ تو کن لوگون مین سے ہی مینے کہا عفار مین سے ۴ عائشہ کہتی ہین

حضرت نے فرمایا یا عائش ھذا جبرئیل یقرأ علیک السلام مینے کہا وعلیہ السلام

ورحمۃ اللہ وبرکاتہ تری ما لا اری ترید بذلک رسول اللہ صلعم ف

یہہ حدیث پہلے ہی گذر چکی ہی اُس جگہہ قصر نام مقصود تہا اور اِس جگہہ جواب سلام مراد ہی ۵

معاویہ بن قرہ نے کہا ہی کہ میرے باپ نے مجہسے کہا ای میرے بیٹے جب گذر کرے تجہپر

کوئی مرد اور کہے السلام علیکم تو وعلیک مت کہہ تو گویا اُسکو تنہا خاص کرتا ہی ساتہہ اِس سلام

کے حالانکہ وہ اکیلا نہین ہی ولکن یون کہہ السلام علیکم ؎

## باب سلام کا جواب نہ دینا

ا۔ عبداللہ بن الصامت کہتے ہین مینے ابوذر سے کہا کہ میرا گذر عبدالرحمن بن ام الحکم پر ہوا

تہا مینے اُنپر سلام کیا اُنہون نے مجکو کچہہ جواب نہ دیا کہا ای ابن اخی تجہپر اس سے کچہہ نقصان

نہین ہی تیرا جواب اُسنے دیا جو اُس سے بہتر ہی وہ ایک فرشتہ ہی جانب یمین مین ۲ عبداللہ نے

کہا ہی سلام ایک نام ہی اللہ کے نامون مین سے اللہ نے اُسکو زمین مین رکہا ہی تم اِس نام کو

آپس مین پہیلاؤ آدمی جب کسی قوم پر سلام کرتا ہی اور وہ اُسکا جواب دیتی ہین تو اسکو انپر ایک

درجہ فضل ہوتا ہی اِسلئے کہ اِسنے اُنکو سلام یاد دلایا اور اگر اُسکو کسی نے جواب نہ دیا تو اُسکو

وہ شخص جواب دیتا ہی جو اُن سے بہتر و پاکیزہ تر ہی ۳ حسن بصری کہتے ہین تسلیم تطوع ہی اور ردّ

فریضہ ہے ؎

## باب بخل کرنیکا سلام مین

ا۔ ابن عمرو نے کہا ہی کہ کذوب وہ ہی جو اپنی سوگند مین جہوٹ بولے اور بخیل وہ ہی جو

سلام مین بخل کرے اور چور وہ ہی جو نماز چرائے ۲ ابو ہریرہ کا لفظ یہہ ہی کہ ابخل مردم وہ ہی جو سلام مین بخل کرے اور اعجز مردم وہ ہی جو دعا سے عاجز ہو ؛

## باب بچون پر سلام کرنا

۱- انس بن مالک کا گذر اطفال پر ہوا انپر سلام کیا اور کہا حضرت انکے ساتھہ اسی طرح کیا کرتے تھے ۲ عنبسہ کہتے ہین مینے ابن عمر کو دیکھا کہ بچون پر سلام کرتے تھے خط کتابت مین ؛

## باب سلام کرنا عورتون کا مردون پر

۱- ام ہانی کہتی ہین مین پاس حضرت کے گئی آپ نہا رہے تھے مینے سلام کیا فرمایا یہہ کون ہی مینے کہا ام ہانی فرمایا مرحبا ۲ حسن نے کہا ہی عورتین سلام کرتی تہین مردون پر ؛

## باب سلام کرنا عورتون پر

۱- اسماء نے کہا حضرت مسجد مین گذرے ایک جماعت عورتون کی بیٹھی تھی ہاتھہ سے انکی طرف سلام کیا اور فرمایا ایاکن وکفران المنعمین دوبار اسی طرح کہا ایک عورت بولی نعوذ باللہ یا نبی اللہ من کفران نعم اللہ فرمایا ہان ایک کی تم مین سے مدت دراز ہوتی ہی پہر اُسکو غصہ آتا ہی تو کہتی ہی واللہ مینے اُس سے ایک ساعت بہی کبہی خیر نہین دیکہی یہہ ہی کفران اللہ کی نعمتون کا اور یہہ ہی کفران منعمین کا ۲ اسماء دختر یزید کہتی ہین حضرت کا گذر مجہپر ہوا مین اپنی ہم عمرون کیون مین تہی ہمپر سلام کیا اور فرمایا ایاکن وکفر المنعمین مین اُن سب مین زیادہ جرأت والی تہی سوال پر مینے کہا ای رسول خدا کیا ہی کفر منعمین کا فرمایا لعل احداکن تطول ایمتہا من ابویہا ثم یرزقہا اللہ زوجا ویرزقہا منہ ولدا فتغضب الغضبۃ فتکفر فتقول ما رأیت منك خیرا قط اِسکا ترجمہ اوپر گذر چکا فقط ذکر ولد زیادہ ہی **ف** عورت سے شوہر کتنا ہی سلوک حسن اور معاشرت حسنی کرے جب خفا ہوگی تو سارا احسان بہول کر کفران کرنے لگتی ہی

یہہ خاصہ ہی اس نوع فاسد کا اور یہی کفران سبب ہی انکے دوزخ مین جانیکا بکثرت ؛

## باب تسلیم خاصہ کا مکروہ ہونا

۱- طارق کہتے ہین ہم پاس عبد اللہ کے بیٹھے تھے کہ اتنے مین قد قامت الصلوۃ کی آواز آئی وہ اور ہم ساتھہ انکے کہڑے ہو گئے مسجد مین آئے دیکھا لوگ رکوع مین ہین مقدم مسجد مین تکبیر کہکر رکوع کیا ہم چلے اور مثل انکے کیا اتنے مین گذرا ایک مرد متبرع کا ہوا اسنے کہا السلام یا ابا عبد الرحمن کہا صدق اللہ وبلغ رسولہ جب ہم نماز پڑہ چکے تو وہ پہرے اور اپنے گہر والون مین گہس گئے او ہم اپنی جگہہ مین بیٹھے رہے انکا انتظار کرتے تھے کہ وہ باہر نکلین اتنے مین بعض ہمارے نے بعض سے کہا تم مین سے کون انسے سوال کریگا طارق نے کہا مین پوچہونگا پہر سوال کیا انہون نے حضرت سے روایت کیا کہ آپ نے فرمایا ہی بین یدی الساعۃ تسلیم الخاصۃ و فشو التجارۃ حتی تعین المرأۃ زوجہا علی التجارۃ و قطع الارحام و فشو القلم وظہور الشہادۃ بالزور وکتمان شہادۃ الحق یعنی قیامت کے آنے سے پہلے یہہ کام ہونگے سلام کرنا خاص شخص پر اور رواج سوداگری کا یہانتک کہ عورت خاوند کی مددگار ہوگی تجارت پر اور ناتا توڑنا اور قلم یعنی دفتر کا رواج بڑہنا اور جہوٹی گواہی کا ظاہر ہونا اور سچی گواہی کا مخفی رکہنا **ف** یہہ حدیث معجزہ ہی کہ جیسا فرمایا تہا ویسا ہی اب زمان حال مین موجود و مشہود ہی نسأل اللہ العافیۃ ۲ ابن عمرو کہتے ہین ان رجلا سأل النبی صلی اللہ علیہ والہ وسلم ای الاسلام خیر قال تطعم الطعام وتقرأ السلام علی من عرفت ومن لم تعرف اس حدیث کا ترجمہ گذر چکا ہی مقصود اس سے سلام کرنا ہی ہر آشنا و بیگانہ پر ؛

## باب آیت حجاب کیونکر اتری ہی

۱- ابن شہاب کہتے ہین مجہسے انس نے کہا کہ جب حضرت مدینہ مین آئے مین دس برس کا تہا

میری ماٗئین مجکو حضرت کی خدمت پر رکتین مین حضرت کی خدمت کرتا دس برس کی عمر سے اور جب حضرت کا انتقال ہوا تو مین بیس برس کا تہا مجکو حال پردہ کا سب لوگون سے زیادہ معلوم ہے اولاً نزول حجاب کا اِس طرح پر ہوا کہ حضرت نے زینب بنت جحش سے بنا کی اور صبح کو دولہ ہوئے آپنے قوم کو بلایا وہ کہانا کہا کر باہر نکلے ایک گروہ حضرت کے پاس دیر تک ٹہیرا حضرت کہڑے ہو کر باہر نکلے اور مین بہی باہر آیا تا کہ وہ لوگ باہر جائین حضرت چلے مین بہی اُنکے ہمراہ چلا یہانتک کہ حجرۂ عائشہ کی چوکہٹ تک آئے پہر گمان کیا کہ وہ لوگ چلے گئے ہونگے حضرت پہرے اور مین بہی ہمراہ آپ کے پہرا یہانتک کہ زینب پر داخل ہوئے دیکہا کہ وہ لوگ بیٹہے ہین تب پہرے اور مین بہی ہمراہ آپ کے پہرا اور آستانہ حجرۂ عائشہ تک پہنچے اور گمان کیا کہ وہ لوگ چلے گئے ہونگے تب پہرے اور مین بہی آپ کے ساتہہ پہرا لوگ چلے گئے تہے تب حضرت نے درمیان میرے اور اپنے پردہ ڈالدیا اور آیت حجاب نازل ہوئی ؛

## باب ذکر عورات ثلث کا

ا- ثعلبہ بن مالک قرظی پاس عبد اللہ بن سوید اخی ابن حارثہ بن الحارث کے سوار ہو کر گئے اُنسے سوال عورات ثلاث کا کیا اور وہ اُسپر عمل کرتے تہے کہا تیرا کیا مطلب ہے کہا مین انپر عمل کرنا چاہتا ہون کہا جب مین اپنے کپڑے دوپہر کو اُتار رکہتا ہون تو کوئی میرے گہر والون مین سے جو حلم کو پُہنچا ہے مجہپر داخل نہین ہوتا ہے مگر میرے اذن سے مگر یہہ کہ مین ہی اُسکو پکارون یہہ اُسکا اذن ہے اور نہ جسوقت کہ فجر ہوا اور لوگ شناخت مین آئین یہانتک کہ نماز پڑہی جائے اور نہ جبکہ مین نماز عشا پڑہ کر اپنے کپڑے اُتار کر سو رہون

## باب کہانا مرد کا اپنی بی بی کے ساتہہ

ا- عائشہ کہتی ہین مین حضرت کے ساتہہ حیس کہاتی تہی اتنے مین عُمر نکلے حضرت نے اُنکو پکارا

اُنہون نے بہی کہا یا اُنکا ہاتہہ میری اُنگلی کو لگ گیا کہا حسّ لو اطاع فیلن ما رأتکن علین اُسپر آیت حجاب آئی ۳ خولہ کتی تہین میرا اور حضرت کا ہاتہہ ایک برتن مین آیا گیا ؛

## باب جب ایسی گہر مین داخل ہو جو آباد نہین ہے

۱- ابن عمر کہتے تہے جب خانۂ غیر مسکون مین جائے تو یون کہے السلام علینا و علی عباد اللہ الصالحین ۲ ابن عباس نے کریمہ لاتدخلوا بیوتا غیر بیوتکم حتی تستانسوا و تسلموا علی اہلہا مین کہا ہو کہ اللہ نے اس سے استثنار کیا اور فرمایا لیس علیکم جناح ان تدخلوا بیوتا غیر مسکونۃ فیہا متاع لکم الی قولہ تکتمون ؛

## باب تمہارے ممالیک تمسے اذن حاصل کرین

۱- ابن عمر نے کریمہ لیستاذنکم الذین ملکت ایمانکم مین کہا ہو کہ یہہ آیت واسطے مردون کے ہے نہ واسطے عورتون کے ؛

## باب قول اللہ تعالی واذا بلغ الاطفال منکم الحلم

۱- ابن عمر کی بعض اولاد جب بالغ ہو جاتی تو بے اذن کے پاس اُنکے نہ آتی ؛

## باب مان کے پاس اذن لیکر حاضر ہو

۱- علقمہ کہتے ہین ایک مرد پاس عبد اللہ کے آیا کہا کیا مین اپنی مان پر اذن حاصل کرون کہا تو ہر وقت مین اُسکا دیکہنا دوست رکہتا ہو گا یعنی اذن لیکر جانا چاہیے ؛

## باب باپ کے پاس اذن لیکے جائے

۱- موسی بن طلحہ کہتے ہین مین ہمراہ اپنے باپ کے پاس اپنی مان کے گیا جب وہ اندر جانے لگی مین بہی ساتہہ ہو لیا میری طرف مڑکر میرے سینہ مین ایک دہکا دیا جس سے مین اپنے سرین کے بل گر پڑا پہر کہا کہ تو بے اذن کے اندر آتا ہے ؛

## باب اپنے باپ و ولد پر اذن سے جائے

۱- جابر نے کہا ہے کہ آدمی اپنے ولد و ماں پر اذن سے جائے اگرچہ اُسکی ماں بڑھیا ہو اسی طرح بھائی بہن باپ پر؛

## باب بہن کے پاس اذن لیکر جائیے

۱- عطا کہتے ہین مینے ابن عباس سے پوچھا کہ کیا مین اپنی بہن پر بھی اذن لون کہا ہان مینے اِس سوال کا اعادہ کیا اور کہا دو خواہر میری گود مین ہین مین اُنکی معونت کرتا ہون اور اُنپر خرچ کرتا ہون کیا اُنسے اذن مانگون کہا ہان کیا تو دوست رکہتا ہے کہ تو اُنکو برہنہ دیکھے پھر یہہ آیت پڑہی یا ایہا الذین امنوا لیستاذنکم الذین ملکت ایمانکم الی قولہ ثلث عورات لکم حکم نہین کیا انکو اذن کا مگر اِن تین اوقات مین اور فرمایا واذا بلغ الاطفال منکم الحلم الآیۃ ابن عباس نے کہا اذن واجب ہے ابن جریج نے کہا یعنی لوگون پر **ف** استیذان کا حکم قران و حدیث مین بڑے شد و مد سے آیا ہے لکن یہہ واجب یا سنت موکدہ مثل حکم منسوخ کے ہوگئی ہے اہل اسلام مین اِس حکم کے پابند اب نظر نہین آتے الا من علمہ اللہ تعالی اور جو مفاسد ترک سے اِس استیذان اور عدم حجاب نسوان کے بموجب احکام سنت و قرآن عام و شایع ہوگئے ہین جب تک کوئی شخص عمر فاروق رضی اللہ عنہ کا سا اہل اِسلام کا سائس و امام نہو تب تک مرتفع ہونا اُن مفاسد و قبائح کا محال نظر آتا ہے؛

## باب بھائی پر استیذان کرے

۱- عبداللہ نے کہا ہے آدمی اپنے ماں اور باپ اور بھائی و بہن پر استیذان کرے ؛

## باب اذن چاہنا تین بار ہوتا ہے

۱- ابو موسی اشعری نے عمر بن خطاب پر استیذان کیا انہون نے اذن نہ دیا گویا وہ کسی

کام مین مشغول تھے ابو موسیٰ چلے گئے عمر فارغ ہوئے کہا کیا میںنے آواز عبد اللہ بن قیس کی
نہین سُنی تھی انکو آنے دو کہا وہ تو چلے گئے تب اُنکو بلوایا ابو موسیٰ نے کہا ہمکو یہی حکم ہوتا تھا
کہا تم اسپر گواہ لاؤ وہ مجلس انصار کی طرف گئے اور اُنسے سوال کیا اُنہون نے کہا گواہی دیگا
واسطے تیرے اس امر پر مگر اصغر ہمارا ابو سعید خدری تب وہ ابو سعید کو لے گئے عمرؓ نے کہا
حضرت کا یہہ امر مجھ پر مخفی رہا مجکو لین دین نے بازارون کے اس سے غافل رکھا یعنی مین تجارت
کو جاتا تھا مجھے اِس حکم کی خبر نہ ہوئی ۛ

## باب استیذان سوائے سلام کی ہی

۱- ابو ہریرہ نے حق مین اُس شخص کے جو سلام سے پہلے اذن چاہتا ہی کہا ہی کہ اُسکو اذن ندے
جبتک کہ ابتدا بہ سلام نہ کرے ۲ دوسرا لفظ ابو ہریرہ کا یہہ ہی کہ جب داخل ہوا اور السلام علیکم
نہ کہا تو تو کہدے کہ تجکو اذن نہین ہی یہانتک کہ تو کُنجی لائے یعنی سلام کرے ۛ

## باب جب بے اذن کے جھانکے تو اُسکی آنکھہ پھوڑ دے

۱- حدیث ابو ہریرہ مین رفعًا آیا ہی کہ اگر کوئی مرد تیرے گھر مین جھانکے اور تو اُسکو کنکری مارے
اُسکی آنکھہ پھوٹ جائے تو تجھپر کچھہ گناہ نہین ہے **ف** اہل حدیث کا یہی مذہب ہی کہ اس
صورت مین کوئی قصاص آنکھہ پھوڑنے والے پر نہین آتا ہی یہہ جنایت ہدر ہی ۲ انس کہتے ہین
حضرت کھڑے نماز پڑہتے تھے ایک مرد نے آپکے گھر مین جھانکا آپ نے ایک تیر ترکش مین سے
نکال کر اُسکی آنکھون کی طرف سیدہا کیا

## باب استیذان اسی نظر کے لئے ہے

۱- سہل بن سعد کہتے ہین ایک مرد نے سوراخ باب سے جھانکا حضرت ایک مدری سے
اپنا سر کھجلاتے تھے جب اُسکو دیکھا فرمایا اگر مین جانتا کہ تو مجکو دیکھتا ہی تو مین اُس چھری سے

تیری آنکھہ کو زخمی کرتا پھر فرمایا اذن تو اِسی نظر کے لئے مقرر کیا گیا ہی ۳ انس نے کہا ایک مرد نے حضرت کی کوٹھری مین درار کی راہ سے جھانکا حضرت نے اُسکی طرف ایک تیر سیدہا کیا اُسنے اپنا سر باہر نکال لیا ؛

## باب سلام کا مرد کا مرد پر اندر گھر گھُسے

۱- ابو موسی کہتے ہین مینے عمر پر استیذان کیا تین بار مجھے اذن نہ دیا مین پھر کر چلا آیا مجھے بلوایا اور کہا ای عبد اللہ تم پر سخت گذرا ہوگا کہ تم میرے دروازے پر رُکے کھڑے رہو سو تم جان لو کہ لوگون کا حال یہی ہی کہ اُنپر رُکا رہنا تیرے دروازے پر سخت گذرتا ہی مینے کہا مینے تو تین بار اذن چاہا تھا جب مجکو اذن نہ ملا تب مین پھر آیا کہا تمنے یہہ کس سے سُنا ہی مینے کہا نبی صلعم سے کہا تمنے حضرت سے سنا جو مینے نہین سُنا تم اگر اِسپر کوئی بیّنہ میرے نزدیک نہ لاؤ گے تو مین تمکو سزا دونگا مین وہان سے نکل کر پاس کچھہ نفر انصار کے آیا وہ مسجد مین بیٹھے تھے مینے اُنسے پوچھا اُنہون نے کہا کیا اِسمین کوئی شک کریگا مینے خبر دی کہ عمر یون کہتے ہین تب اُنہون نے کہا لا یقوم معک الا اصغرنا اُسوقت ابو سعید خدری یا ابو مسعود میرے ہمراہ پاس عمر کے گئے اور کہا کہ ہم ہمراہ حضرت کے باہر نکلے تھے آپ سعد بن عبادہ کے پاس جانا چاہتے تھے یہانتک کہ جب اُنکے پاس آئے سلام کیا آپکو اذن ندیا پھر دوبارہ سلام کیا پھر سہ بارہ جب اذن نملا تب فرمایا قضینا ما علینا اور پھر کھڑے ہوئے اتنے مین سعد نے آلیا اور کہا ای رسول خدا قسم ہی اُسکی جسنے تمکو حق سے بھیجا ہی تمنے جتنی بار سلام کیا مینے سُنا اور جواب دیا ولکن مینے چاہا کہ آپ بہت سے سلام مجھپر کرین اور میرے گھر والون پر تب ابو موسی بولے واللہ مین امین تھا حضرت کی حدیث پر عمر نے کہا ہان ولکن مینے یہہ چاہا کہ خوب ساٹھونک بجا لون ؛

## باب پکارنا آدمی کا اذن ہے

۱۔ حدیث ابو ہریرہ مین فرمایا ہی جب بلایا گیا ایک تمہارا اور آیا ہمراہ قاصد کے تو یہہ اذن ہی ۲ دوسرا لفظ انکار نعا یہہ ہی کہ رسول الرجل الی الرجل اذنہ ۳ ابو العلانیہ کہتے ہین مین پاس ابو سعید خدری کے گیا سلام کیا مجھے اذن نہ دیا پھر مینے سلام کیا پھر اذن نہ دیا پھر تیسری بار سلام کیا اور مینے چلا کر کہا السلام علیك یا اہل الدار تب بھی اذن نہ دیا تب مین ایک کنارہ ہو کر بیٹھہ گیا میرے پاس ایک غلام آیا اور کہا آؤ مین گیا مجھسے ابو سعید نے کہا سن لے اگر تو زیادہ کرتا تب بھی تجکو اذن نہ ملتا مینے اُنسے حال برتنون کا پوچھا جس چیز کا مینے سوال کیا کہا حرام ہی یہانتک کہ مینے جف یعنی مشک کا سوال کیا کہا حرام ہی محمد راوی حدیث کہتے ہین کہ اُسکے سر پر ایک چمڑا رکہکر اُسکا منہہ بند کردین ؛

## باب دروازے کے پاس کیونکر کھڑا ہو

۱۔ عبد اللہ بن بسر صحابی حضرت کے ہین وہ کہتے ہین جب دروازے پر آوے اور اذن لینا چاہے تو سامنے نہ کھڑا ہو دائین بائین کھڑا ہو اگر اُسکو اذن ملے بہتر ورنہ پھر کر چلا جائے ؛

## باب اذن مانگنے پر اگر یہہ کہا کہ مین آتا ہون تو کہان بیٹھے

۱۔ معاویہ بن خدیج نے کہا ہی کہ مین نزدیک عمر بن خطاب کے گیا اذن چاہا مجھسے کہا تم اپنی جگہہ پر رہو یہانتک کہ وہ تمہارے پاس آئین تب مین دروازے کے قریب بیٹھہ گیا وہ باہر نکل کر میرے پاس آئے اور پانی منگا کر وضو کیا پھر موزون پر مسح کیا مینے کہا ای امیر المومنین کیا یہہ مسح بول سے کیا ہی کہا بول اور غیر بول سے ؛

## باب دروازے کا ٹھونکنا

۱۔ انس بن مالک کہتے ہین حضرت کے ابواب ناخنون سے ٹھونکے جاتے تھے ؛

## باب بی اذن کے داخل ہونا

۱- صفوان بن امیہ نے کلدہ بن حنبل کو پاس حضرت کے فتح مین لبن وجدایا وضغابیس دیکر بہیجا - ابو عاصم نے کہا یعنی بقل حضرت اعلی وادی مین تہے کلدہ نے نہ سلام کیا نہ اذن مانگا حضرت نے فرمایا پہر جا اور کہہ السلام علیکم کیا مین آؤن وذلک بعد ما اسلم صفوان لکن امیہ نے سماعت اپنی کلدہ سے ذکر نہین کی ہے ۲ حدیث ابو ہریرہ مین آیا ہے کہ جب نگاہ داخل کی تو اب اذن نہین ہے ؛

## باب جب کہا کیا مین آؤن اور سلام نہ کیا

۱- ابو ہریرہ کہتے تہے جب یہہ کہا کیا مین داخل ہون اور سلام نہ کیا تو کہہ کہ مت آ جبتک کہ تو کنجی نہ لائے یعنی کہا کیا سلام کرے کہا ہان ایک مرد بنی عامر کا پاس حضرت کے آیا اور کہا کیا مین داخل ہون حضرت نے جاریہ سے فرمایا کہ نکل کر کہدے کہہ السلام علیکم ا ادخل کیونکہ اُسنے اچہی طرح استیذان نہین کیا اُس مرد نے قبل باہر آنے جاریہ کے سُن لیا کہا السلام علیکم ا ادخل فرمایا وعلیک ادخل مین اندر گیا اور مینے کہا تم کیا چیز لائے ہو فرمایا مین نہین لایا پاس تمہارے مگر خیر لیکر آیا مین تم پاس کہ تم اللہ وحدہ لاشریک لہ کی عبادت کرو اور لات وعزی کی پوجا نہ کرو اور راتدن مین پانچ نمازین پڑہو اور سال مین ایک ماہ روزہ رکہو اور اس گہر کا حج کرو اور اپنے اغنیاء کے مال مین سے کچہہ لیکر اپنے فقراء کو دو مینے کہا کوئی ایسا علم بہی ہے جسکو تم نہین جانتے ہو فرمایا اللہ بہتر جانتا ہے اور بعضا علم ایسا ہے جسکو کوئی نہین جانتا مگر اللہ پانچ چیزین ہین جنکو کوئی سوا اللہ کے نہین جانتا ہے ان اللہ عندہ علم الساعۃ وینزل الغیث ویعلم ما فی الارحام وما تدری نفس ماذا تکسب غدا وما تدری نفس بای ارض تموت ؛

## باب استیذان کس طرح کرے

۱- ابن عباس نے کہا ہے کہ عمر نے حضرت پر استیذان کیا کہا السلام علی رسول اللہ السلام علیکم کہا عمر داخل ہوئے

## باب کسی نے کہا کون کہا مین ہون

۱- جابر کہتے ہین مین پاس حضرت کے آیا دربارہ ایک قرض کے جو میرے باپ پر تھا مینے دروازہ کھٹکھٹایا فرمایا یہہ کون ہے مینے کہا مین ہون فرمایا مین ہون مین ہون گویا اس کہنے کو مکروہ رکھا ۲ بریدہ نے کہا حضرت مسجد کو گئے اور ابو موسیٰ پڑہ رہے تھے فرمایا یہہ کون ہی مینے کہا مین ہون بریدہ جعلت فداک فرمایا قد اعطی ھذا مزمارا من مزامیر آل داود

## باب اذن چاہنی پر کہا ادخل بسلام

۱- عبدالرحمن بن جدعان کہتے ہین مین ہمراہ ابن عمر کے تھا ایک گھر والون پر استیذان کیا کہا ادخل بسلام وہ داخل ہونے سے اُنپر رُک گئے

## باب نظر کرنا گھرون مین

۱- ابو ہریرہ کا لفظ رفعا یہہ ہی اذا دخل البصر فلا اذن ۲ مسلم بن نذیر نے کہا ہی کہ ایک مرد نے حذیفہ پر استیذان کیا اور جھانکا اور کہا مین آؤن حذیفہ نے کہا تیری آنکھہ تو داخل ہوچکی اور تیری است یعنی کون نہین داخل ہوئی تو کس لئے داخل ہوتا ہی ایک مرد نے کہا مین اپنی مان پر اذن چاہتا ہون اگر اذن ندے گی تو تو برا دیکھے گا ۳ انس بن مالک کہتے ہین ایک گنوار گھر پر حضرت کے آیا دروازے کی درار سے آنکھہ لگائی حضرت نے تیر اٹھایا یا کوئی نوکدار لکڑی اور اُس گنوار کا قصد کیا تا کہ اُسکی آنکھہ پھوڑدین وہ چلدیا فرمایا اگر تو ٹھیرا رہتا تو مین تیری آنکھہ پھوڑ دیتا ۴ عمر بن خطاب نے کہا ہی من ملا عینیہ من

قاعتہ بیت قبل ان یؤذن لہ فقد فسق یعنی جسنے صحن خانہ کو آنکھہ سے جہانکا اذن سے پہلے تو وہ فاسق ہوا ۵ ثوبان مولای حضرت نے رفعًا کہا ہی حلال نہین ہی کسی مرد مسلمان کو کہ نظر کرے جوف بیت کی طرف یعنی اندر گھر کے یہانتک کہ اذن مانگے اگر اُسنے یہہ کیا تو گویا وہ گھر مین گھس آیا اور امامت نہ کرے کسی قوم کی پہر خاص کرے اپنی جان کو ساتھہ دعا کے اُنکو چھوڑ کر یہانتک کہ نماز پڑہ کر پہرے اور نماز نہ پڑہے اور وہ روکنیوالا ہو یعنی بول و براز کا یہانتک کہ سبک ہو جائے ابو عبد اللہ یعنی بخاری رح نے کہا ہی اصح

ما یروی فی ہذا الباب ہذا الحدیث انتہی

## باب فضیلت اُسکی جو اپنے گھر مین سلام کی ساتھہ داخل ہوا

ا - ابو امامہ نے رفعًا کہا ہی تین شخص ہین سب ضامن ہین اللہ پر کہ اگر زندہ رہے کفایت کیا جاوے اور اگر مر جاوے بہشت مین جائے جو شخص داخل ہوا اپنے گھر مین سلام کرکے وہ ضامن ہی اللہ پر اور جو نکلا طرف مسجد کے وہ ضامن ہی اللہ پر اور جو نکلا راہ خدا مین وہ ضامن ہی اللہ پر مراد ضامن سے اِس جگہہ مضمون ہی ۲ جابر کہتے تہے تو جب اپنے اہل پر داخل ہو اُنپر سلام کر تحیۃ من عند اللہ مبارکۃ طیبۃ ابو الزبیر راوی کہتے ہین مینے اسکو نہین دیکہا مگر تاویل قول تعالیٰ و اذا حییتم بتحیۃ فحیوا باحسن منہا او ردوہا

## باب گھر مین داخل ہوتے وقت اگر اللہ کا ذکر نہین کرتا ہی تو اُس گھر مین شیطان شب بسر کرتا ہی

ا - جابر نے رفعًا سمعًا کہا ہی آدمی جب اپنے گھر مین گیا اور وقت داخل ہونے کے اللہ کا ذکر کیا اور وقت کہانے کے تو شیطان کہتا ہی تمہارے لئے خوابگاہ اور طعام شام نہین ہی اور جب داخل ہوا اور اللہ کا ذکر نہ کیا وقت دخول کے شیطان کہتا ہی تمنے شب باشی

پائی اور جب وقت طعام کے ذکر نہ کیا تو کہتا ہی تمنے مبیت و عشا دونوں پائے **ف** حدیث دلیل ہی اسپر کہ ذکر اللہ دافع تصرف شیاطین ہی ہر چیز سے اور عدم ذکر سے تسلط اُسکا ہر کام مین انسان کے ہوتا ہی خواب ہو یا طعام یا نحوہا

## باب کس چیز مین استیذان نہ کریے

۱- اعین خوارزمی کہتے ہین مین نزدیک انس بن مالک کے آیا وہ اپنی دہلیز پر بیٹھے تھے اُنکے ساتھہ کوئی نہ تہا میرے صاحب نے اُنپر سلام کیا اور کہا مین آؤن انس نے کہا ادخل ھذا مکان لا یستاذن فیه احد آؤ یہ ایسی جگہہ ہی کہ یہان کوئی اذن نہین لیتا ہی پھر ہمارے سامنے کہانا لاکر رکہا ہمنے کہایا پھر ایک عسّ نبیذ شیرین کا لائے آپ بھی پیا اور ہمکو بھی پلایا:

## باب اذن مانگنا بازار کی دوکانون مین

۱- مجاہد نے کہا ابن عمر بیوت سوق پر استیذان نہ کرتے مراد بیوت سے دکاکین اور کوٹھیان ہین تجار کی کہ اُن مین جانے کے لیئے حاجت استیذان کی نہین ہی ۲ عطا نے کہا ابن عمر بزار کی چھتری مین اذن لیکر جاتے:

## باب گھوڑے پر کیونکر اذن لیے

۱- ابو عبد الملک مولائی ام مسکین دختر عاصم بن عمر بن خطاب کہتے ہین کہ مجھے میری مولاۃ نے پاس ابو ہریرہ کے بہیجا وہ میرے ہمراہ آئے جب دروازے پر کہڑے ہوئے کہا اندر آئیں مولاۃ نے کہا اندرون ای ابا ہریرہ میرے پاس ملاقاتی آتے ہین بعد عشا کے کیا مین اُنسے بات چیت کرون کہا ہان کر جبتک کہ تو نے وتر نہین پڑہا ہی پھر جب تو وتر پڑہ لے تو بعد وتر کے کوئی بات نہین ہی:

## باب ذمی اگر خط مین سلام لکھے تو اُس کا جواب دے

١- ابو عثمان نہدی کہتے ہین ابو موسی نے رہبان کو لکھا اُس خط مین اُنپر سلام کیا کہا گیا کہ تم اُنپر سلام کرتے ہو اور وہ کافر ہین کہا اُسنے مجھے لکھا تھا اور مجھپر سلام کیا تھا مینے اُس کا جواب دیا ہے ؛

## باب اہل ذمہ سے ابتدا بہ سلام نہ کرے

١- ابو بصرہ غفاری رفعًا کہتے ہین کہ مین کل یہود کے پاس سوار ہوکر جاؤنگا تم اُنسے ابتدا بہ سلام نکرنا جب وہ تمپر سلام کرین تو تم وعلیکم کہنا ٢ یہہ حدیث دوسرے طریق سے بھی سمعًا آئی ہے ٣ حدیث ابو ہریرہ مین فرمایا ہے اہل کتاب کو ابتدا بہ سلام نہ کرو اور اُنکو مضطر کرو طرف اضیق طریق کے ؛

## باب ذمی پر اشارے سے سلام کرنا

١- علقمہ نے کہا عبد اللہ نے دہاقین پر اشارے سے سلام کیا ٢ انس کہتے ہین ایک یہودی کا گذر حضرت پر ہوا اُسنے کہا السام علیکم آپ کے اصحاب نے سلام کا جواب دیا اُسنے کہا السام علیکم اُس یہودی کو پکڑا اُسنے اقرار کیا فرمایا اسکے جواب مین وہی کہو جو اس نے کہا ہے ؛

## باب اہل ذمہ پر کس طرح ردّ کرے

١- ابن عمر رفعًا کہتے ہین کہ جب کوئی یہود تمپر سلام کرے تو وہ السام علیک کہتا ہے تم وعلیک کہو ٢ ابن عباس نے کہا جواب دو سلام کا یہودی ہو یا نصرانی یا مجوسی یہہ اسلیے کہ اللہ تعالے فرماتا ہے واذا حییتم بتحیۃ فحیوا باحسن منہا او ردوھا ف معلوم ہوا کہ ابن عباس رضی اللہ عنہ نے اس آیت کو عام رکھا ہے اہل اسلام و اہل کتاب سے ؛

## باب سلام کرنا ایسی مجلس پر جس مین مسلم و مشرک دونون ہون

١- اسامہ بن زید کہتے ہین حضرت ایک حمار پر سوار ہوئے اُسپر ایک زین تہا اور قطیفہ فدکیہ
اسامہ کو اپنی ردیف کیا اپنے پیچھے سوار کرلیا سعد بن عبادہ کی عیادت کو گئے تہے آپکا گذر ایک
مجلس پر ہوا جس مین عبد اللہ بن ابی بن سلول تہا قبل اِسکے کہ وہ دشمن خدا اِسلام لائے اُس
مجلس مین اخلاط تہے مسلمین و مشرکین اور عبدہ اوثان کے حضرت نے اُنپر سلام کیا ؛

## باب اہل کتاب کو کیونکر لکہے

١- ابو سفیان نے ابن عباس کو خبر دی کہ ہرقل ملک روم نے اُنکو بلایا پہر حضرت کا خط
منگوایا جسکو حضرت نے ہمراہ دحیہ کلبی کے طرف عظیم بصری کے بہیجا تہا اور اُسنے پاس ہرقل
کے ارسال کیا تہا اُس خط کو پڑہا اُسمین یہہ لکہا تہا بسم اللہ الرحمن الرحیم من محمد بن عبد اللہ
ورسولہ الی ہرقل عظیم الروم سلام علی من اتبع الہدی اما بعد فانی ادعوک بدعایة
الاسلام اسلم تسلم یؤتک اللہ اجرک مرتین فان تولیت فان علیک اثم الاریسیین
ویا اہل الکتاب تعالوا الی کلمة سواء بیننا وبینکم الی قولہ اشہدوا بانا مسلمون ؛

## باب اہل کتاب کا السام علیکم کہنا

١- جابر کہتے ہین کچہہ لوگون نے یہود مین سے حضرت پر سلام کیا اور کہا السام علیک فرمایا
وعلیکم عائشہ کو غصہ آیا اور کہا تمنے نہین سُنا کہ انہون نے کیا کہا کہا ہان سُنا مینے اُنکو جو جواب
دیا وہ قبول ہوگا اور اُنکا کہنا ہمارے حق مین قبول نہوگا ؛

## باب اہل کتاب کو طرف اضیق طریق کی مضطر کرے

١- حدیث ابو ہریرہ مین فرمایا ہے جب تم مشرکین کو راہ مین ملو تو تُمسے ابتدا بسلام نکرو اور اُنکو طرف
اضیق طرق کے مضطر کرو ؛

## باب ذمی کو کس طرح دعا دیے

۱-عقبہ بن عامر جہنی کا گذر ایک مرد پر ہوا اُسکی ہیئت مسلمان کیسی ہیئت تہی اُسنے سلام کیا اُنہون نے جواب دیا وعلیک ورحمۃ اللہ وبرکاتہ غلام نے کہا یہہ تو نصرانی ہی عقبہ اُٹھکر اُسکے پیچہے گئے اور اُسکو پایا اور کہا رحمۃ اللہ وبرکاتہ مومنین پر ہی لکن اطال اللہ حیاتك واکثر مالك و ولدك ۲ ابن عباس نے کہا اگر فرعون مجہسے کہے بارك اللہ فیك تو مین بہی فیك کہون اور فرعون مرچکا ہی ۳ ابو موسیٰ کہتے ہین یہود حضرت کے پاس چہینکتے تہے اِس امید پر کہ حضرت اُنکو یرحمکم اللہ کہین آپ کہتے یھدیکم اللہ ویصلح بالکم:

## باب نصرانی پر سلام کرنا اور پہچاننا نہین

۱-ابن عمر کا گذر ایک نصرانی پر ہوا اُسکو سلام کیا اُنکو خبر دی کہ یہہ نصرانی ہی جب یہہ بات معلوم ہوئی پہر کر آئے اور کہا کہ میرا سلام مجہپر پہیر دے:

## باب یون کہنا کہ فلان تمکو سلام کہتا ہی

۱-عائشہ نے کہا کہ حضرت نے اُنسے فرمایا جبریل یقرءُ علیك السلام کہا وعلیہ السلام ورحمۃ اللہ:

## باب کتاب کا جواب دینا

۱-ابن عباس نے کہا ہی انی لاری بجواب الکتاب حقا کرد السلام یعنی جیسے سلام کا جواب دینا ضرور ہی اسی طرح خط کا جواب دینا بہی ضرور ہی:

## باب خط لکہنا عورتون کو اور جواب اُنکا

۱-عائشہ بنت طلحہ کہتی ہین مینے عائشہ سے کہا اور مین اُنکی گود مین تہی اور لوگ پاس اُنکے ہر شہر سے آتے تہے شیوخ میرے پاس توبت بہ نوبت آتے بسبب میرے مکان کے

نزدیک عائشہ کے اور جوان لوگ مجکو ہدیہ بہیجتے اور شہرون سے خط لکہتے مین عائشہ سے کہتی ای خالہ یہہ فلان شخص کا خط اور تحفہ ہی مجہسے فرماتین کہ ای لڑکی تو جواب اُسکے خط کا دے اور تحفہ کا عوض کر اگر تیرے پاس ثواب نہو یعنی کچھہ بدلا کرنے کو تو مین تجکو دون پہر وہ مجکو دیتین ؛

## باب شروع خط کس طرح لکہے

۱- عبد اللہ بن دینار کہتے ہین کہ ابن عمر نے عبد الملک بن مروان کو خط لکہا اُنسے بیعت کرتے تہے سو اس طرح لکہا بسم اللہ الرحمن الرحیم لعبد الملک امیر المومنین من عبد اللہ بن عمر سلام علیک فانی احمد الیک اللہ الذی لا الہ الا ہو واقر لک بالسمع والطاعۃ علی سنۃ اللہ وسنۃ رسولہ فیما استطعت ؛

## باب اما بعد کا

۱- زید بن اسلم کہتے ہین مجکو میرے باپ نے پاس ابن عمر کے بہیجا مینے اُنکو دیکہا لکہتے تہے بسم اللہ الرحمن الرحیم اما بعد ۲ ہشام بن عروہ کہتے ہین مینے حضرت کے رسائل دیکہے جسکے لفافہ کو کہولا اما بعد تہا ؛

## باب شروع کرنا خطوط کا بسم اللہ الرحمن الرحیم سے

۱- خارجہ بن زید کبراء آل زید بن ثابت سے راوی ہین کہ زید نے یون خط لکہا تہا بسم اللہ الرحمن الرحیم لعبد اللہ معاویۃ امیر المومنین من زید بن ثابت سلام علیک امیر المومنین ورحمۃ اللہ فانی احمد الیک اللہ الذی لا الہ الا ہو اما بعد ۲ ابو مسعود جریری کہتے ہین ایک شخص نے حسن سے قراءت بسم اللہ الخ کو پوچہا کہا تلک صدور الرسائل یعنی یہہ آغاز خطوط ہے ؛

## باب خط مین کس سے شروع کرے

۱-نافع کہتے ہین ابن عمر کو کچھہ کام تہا معاویہ سے چاہا کہ اُنکے نام خط لکہین لوگون نے کہا تم معاویہ کے نام سے شروع کرو یہانتک لوگ لگے رہے کہ انہون نے یون لکہا بسم اللہ الرحمن الرحیم الی معاویۃ ۲ انس ابن سیرین کہتے ہین مینے ابن عمر کی طرف سے خط لکہا مجہسے کہا لکھہ بسم اللہ الرحمن الرحیم اما بعد ای فلان ۳ دوسرا لفظ انس بن سیرین کا یہہ ہے کہ ایک شخص نے سامنے ابن عمر کے یون لکہا بسم اللہ الرحمن الرحیم لفلان اُسکو منع کیا اور کہا کہ بسم اللہ یہا اُسکے لئے ہی ۴ اس جگہہ حدیث خارجہ بن زید دربارہ خط زید بن ثابت بنام معاویہ پہلے گذر چکی ہی ۵ ابو ہریرہ کہتے ہین حضرت نے ذکر کیا کہ ایک مرد تہا بنی اسرائیل مین الحدیث اُسکو اُسکے دوست نے خط لکہا من فلان الی فلان ف حضرت کے رسائل وکتب بنام ملوک وغیرہ اسی عنوان سے ہوتے تہے اور صحابہ سے الی فلان بن فلان بہی ثابت ہی معلوم ہوا کہ اس امر مین توسیع ہی جس طرح چاہے لکہے اور بدایت بسملہ وحمد اسے کرے پہر اما بعد لکہکر مطلب لکہے خطوط مین ذکر کتابت حمد خدا کا آیا ہی لیکن تحریر کرنا نعت وغیرہ کا ثابت نہین ہی

## باب کیف اصبحت کا

۱-محمود بن لبید کہتے ہین جب دن خندق کے سعد کی رگ اکحل مین زخم آیا اور وہ ثقیل ہوگئے تو انکو پاس ایک عورت کے جسکو رفیدہ کہتے تہے نقل مکان کرایا وہ عورت زخمیون کی دوا دارو کرتی تہی حضرت جب گذر کرتے فرماتے کیف امسیت اور صبح کو کیف اصبحت کہتے وہ اپنا حال بیان کرتے ۲ ابن عباس کہتے ہین علی بن ابی طالب پاس سے حضرت کے اُس بیماری مین نکلے جس مین حضرت نے وفات پائی لوگون نے کہا ای ابا حسن حضرت کیسے ہین کہا اصبح بحمد اللہ بارئا عباس بن عبد المطلب نے علی کا ہاتہہ پکڑ کر کہا تمنے آپ کو دیکہا

تم واللہ بعد تین کے بندۂ عصا ہو گے اور مین واللہ حضرت کو دیکھتا ہون کہ عنقریب اس
مرض مین وفات پائین گے یہہ اسلئے کہ مین وجوہ بنی عبد المطلب کو وقت موت کے پہچانتا ہون
تم ہمکو پاس حضرت کے لیچلو ہم جاکر دریافت کرین کہ یہہ امر کس مین رہے گا اگر ہم مین رہے
تو ہمکو معلوم ہو جائے اور اگر ہمارے غیر مین رہے تو ہم حضرت سے اس بارہ مین گفتگو کرین وہ
ہمکو وصیت کرین علی نے کہا واللہ اگر ہمنے سوال کیا اور حضرت نے ہمکو منع کر دیا تو لوگ پھر بعد
اسکے کبھی ہمکو نہ دینگے اور مین واللہ ہرگز یہہ سوال حضرت سے نہین کرنے کا **ف** عباس
رضی اللہ عنہ نے جو بات چاہی تھی وہ اللہ نے بے سوال اُنکو عطا کی یعنی امر خلافت منحصر
قریش مین رہا اور خلافت نسل عباس مین آئی حضرت کی دعا اللھم اجعل الخلافۃ فی عقبہ
کا ظہور ہوا اور علی رضی اللہ عنہ نے جو کہ سوال سے پہلوتہی کی اسلئے اُنکی نسل بھی بحکم الولد سر
لابیہ صیغۂ امارت سے ہمیشہ علیحدہ رہی

## باب آخر کتاب مین السلام علیکم ورحمۃ اللہ لکھنا

اور یہہ لکھنا وکتب فلان ابن فلان لعشر بقین من الشہر

۱- ابو الزناد نے یہہ رسالہ خارجہ بن زید اور کبراء آل زید سے اخذ کیا تھا بسم اللہ الرحمن
الرحیم لعبد اللہ معاویۃ امیر المومنین من زید بن ثابت سلام علیک یا امیر المومنین
ورحمۃ اللہ فانی احمد الیک اللہ الذی لا الہ الا ھو اما بعد فانک تسألنی عن میراث
الجد والاخوۃ فذکر الرسالۃ ونسأل اللہ الھدیٰ والحفظ والتثبت فی امرنا کلہ و
نعوذ باللہ ان نضل او نجھل او نکلف ما لیس لنا بعلم والسلام علیک امیر المومنین
ورحمۃ اللہ وبرکاتہ ومغفرتہ وکتب وھیب یوم الخمیس لثنتی عشرۃ بقیت من
رمضان سنۃ اثنین واربعین **ف** حسن اتفاق سے آج کہ ۱۷ رمضان ۱۳۰۲ ہجری

روز شنبہ ہی مینے یہہ رسالہ جو ماہ رمضان ۱۲۷۶ھ مین لکھا گیا تھا اس جگہہ نقل کیا یہہ روایت دلیل ہی اس بات پر کہ خط کو بسملہ وحمدلہ سے آغاز کرنا اور اما بعد لکھہ کر مضمون کو بیان کرنا پہر سلام پر ختم خط کرنا اور نام کاتب کا بقید تاریخ یوم و ماہ و سنہ لکھنا منجملہ آثار سلف صلحا ہی

## باب کیف انت کا

۱۔ انس بن مالک کہتے ہین عمر بن خطاب کو ایک شخص نے سلام کیا اُسکو جواب سلام کا دیکر اُس سے پوچہا کیف انت یعنی تو کس طرح ہی اُسنے کہا احمد اللہ الیك عمر نے کہا ھذالذی اردت منك یعنی میری غرض اس سوال سے یہی تہی کہ تو اُس کے جواب مین اللہ کی حمد کرے ؛

## باب جب کوئی کہی کیف اصبحت تو اُس کا جواب کس طرح دے

۱۔ جابر بن عبد اللہ کہتے ہین حضرت سے کہا تہا کیف اصبحت فرمایا بخیر من قوم لم یشھدوا جنازۃ ولم یعودوا مریضا یعنی مینے صبح کی خیریت سے بہ نسبت اس قوم کے جو نہ کسی جنازہ پر حاضر ہوئی اور نہ اُسنے کسی مریض کی عیادت کی ۲ مہاجر صانع کہتے ہین مین پاس ایک شخص کے اصحاب آنحضرت سے بیٹہا تہا وہ شخص ایک حضرمی اور ضخیم آدمی تھے جب کوئی اُنسے کہتا کیف اصبحت یعنی تم کیسے ہو تو وہ کہتے لانشرك باللہ یعنی ہم کسی شی کو اللہ کا شریک نہین کرتے ہین ۳ سیف بن وہب نے کہا ابو الطفیل نے مجھسے پوچھا کو اتی علیك یعنی تیری کیا عمر ہی مینے کہا انا ابن ثلث وثلثین یعنی مین ۳۳ سالہ ہون کہا کیا مین تجکو وہ حدیث نہ سُناؤن جو مینے خدیفہ بن الیمان سے سُنی ہی ایک مرد محارب خصفہ سے جسکو عمرو بن صلیع کہتے تھے اور اُسکو صحبت تہی اور وہ اُسدن میری عمر کا تہا اور مین تیری عمر کا تہا آج کے دن ہم پاس حذیفہ کے مسجد مین آئے اور مین آخر قوم مین بیٹہا عمرو چلکر سامنے

حذیفہ کے کہڑا ہوا اور کہا کیف اصبحت یا کیف امسیت یا عبداللہ کہا احمد اللہ یعنی الحمد للہ کہا یہہ کیسی حدیثین ہین جو ہمکو تمہاری طرف سے پہنچتی ہین کہا ای عمرو تمکو میری طرف سے کیا بات پہنچی ہی کہا وہ احادیث جو مینے نہین سنی کہا واللہ اگر مین تمسے وہ حدیث بیان کرون جو مین سنتا ہون تو تم اس رات کے اندہیرے تک بہی میرا انتظار نکرو لکن ای عمرو بن صلیع جب تو قیس کو دیکہے کہ شام پر چڑہائی کی تو پہر الحذر الحذر ہی واللہ قیس کہ کسی بندۂ خدا ایماندار کو باقی نچہوڑے گا لکن اُسکو ڈرائے گا یا قتل کریگا واللہ لوگون پر ایک ایسا زمانہ آئیگا کہ منع نکرین گے اُس سے ذنب تلعہ کو کہا تم اپنی قوم کی کیا مدد کروگے یرحمک اللہ کہا یہہ میری طرف ہی پہر بیٹہہ گیا ؛

## باب بہترین مجالس وہ ہی جو کشادہ تر ہو

۱ عبدالرحمن بن قرہ انصاری کہتے ہین ابوسعید خدری کو اذن جنازہ کا دیا گویا وہ پیچہے رہگئے یہانتک کہ جب لوگ اپنی اپنی جگہہ بیٹہہ گئے پہر وہ ہمراہ اُسکے آئے قوم نے جب اُنکو دیکہا تو جلد اُنکے لئے علیحدہ ہوئی اور بعضے کہڑے ہوگئے تاکہ وہ بیجائے اُنکے بیٹہین کہا مین نہین بیٹہتا مینے حضرت کو سُنا فرماتے تہے خیر المجالس اوسعہا پہر کنارہ ہوکر ایک کشادہ جا مین جا بیٹہے

## باب استقبال قبلہ کا

۱- منقذ پدر سفیان کہتے ہین کہ اکثر نشست ابن عمرؓ روبقبلہ ہوتی تہی یزید بن عبداللہ بن قسیط نے سجدہ پڑہا بعد طلوع شمس کے پہر سجدہ کیا اور سب لوگون نے سجدہ کیا مگر ابن عمر نے جب سورج نکل آیا عبداللہ نے اپنی کمر کہولی پہر سجدہ کیا اور کہا تو نے نہین دیکہا اپنے اصحاب کو کہ اُنہون نے غیر وقت نماز مین سجدہ کیا ؛

## باب جب اُٹھہ کر پہر اپنی جگہہ مین آئیے

ا- حدیث ابو ہریرہ مین رفعاً آیا ہی جب کہڑا ہو کوئی تم مین سے اپنی مجلس سے پہر پہر کر آئے تو وہ احق ہی ساتہہ اُس جگہہ کے :

## باب راہ پر بیٹہنا

ا- انس کہتے ہین حضرت ہمارے پاس آئے ہم اطفال تھے ہمکو سلام کیا اور مجہے ایک کام کو بھیجا اور راہ مین بیٹہہ کر میری راہ دیکہنے لگے یہانتک کہ مین پھر کر پاس آپ کے آیا مجہے ام سلیم کے پاس جانے مین دیر ہوئی اُسنے مجہسے کہا تو کہان تہا جواب تک نہ آیا مینے کہا مجہے حضرت نے ایک کام کو بہیجا تھا کہا کیا کام تھا مینے کہا ایک راز تہا بولی حضرت کے راز کو نگاہ رکہہ یعنی کسی سے نہ کہنا :

## باب توسع کرنا مجلس مین

ا- ابن عمر نے رفعاً کہا ہی نہ اُٹھائے کوئی تم مین کا کسی شخص کو اُسکی جگہہ سے پہر آپ وہان بیٹھے ولکن فسحت و وسعت کرو یعنی آنے والے کو جگہہ دو :

## باب آدمی جہانتک پہنچے وہین بیٹہہ جائیے

ا- جابر بن سمرہ کہتے ہین ہم جب پاس حضرت کے جاتے ایک ہمارا جہانتک پہُنچتا وہین بیٹہہ جاتا :

## باب درمیان دو شخصون کے تفرقہ نہ ڈالیے

ا- ابن عمر نے رفعاً کہا ہی کہ حلال نہین ہی کسی شخص کو کہ تفرقہ ڈالے درمیان دو شخصون کے مگر اُنکے اذن سے **ف** یعنی اگر فقط دو آدمی بیٹھے باتین کرتے ہون تو تیسرا شخص اُنمین نہ گہُسے مگر اجازت سے اُن دونون کے :

## باب قدم بڑھا کر پاس صاحب مجلس کے جانا

۱۔ ابن عباس کہتے ہین جب عمر رضی اللہ عنہ زخمی ہوئے مین اُن مین تھا جو لوگ کہ اُنکو اُٹھا کر گھر تک لائے مجھسے کہا اے ابن اخی جا دیکھ کس نے مجکو زخمی کیا ہے اور میرے ساتھ اور کون زخمی ہوا ہے مین گیا اور خبر دینے کو آیا گھر لوگون سے بھرا تھا مینے اُنکی گردنون کا پامال کرنا مکروہ جانا اور مین کم عمر تھا مین بیٹھ گیا اور عمر کی عادت تھی کہ جب کسی شخص کو کسی کام کے لئے بھیجتے تو اُسکو حکم دیتے کہ واپس آکر اُنکو خبر دے عمر کپڑے مین لپٹے تھے کعب آئے اور کہا واللہ اگر امیر المومنین دعا کرین تو اللہ اُنکو باقی رکھے اور اس امت کے لئے اُنکو بلند درجہ کرے یہانتک کہ وہ اِس امت کے حق مین کذا و کذا کرین تا آنکہ منافقین کا ذکر کیا کسی کا نام لیا اور کسی کی کنیت لی مینے کہا جو تم کہتے ہو اللہ اُنکو اُسی درجہ تک پہنچا دے مینے یہہ بات نہین کہی مگر اسی ارادہ سے کہ اُن تک پہنچ جاؤے پھر مین شجاعت کر کے کھڑا ہوا گیا اور لوگون کی گردنین پامال کرتا ہوا پاس اُنکے سر کے جا بیٹھا اور مینے کہا تمنے مجھے بھیجا تھا کہ مین خبر لاؤن اور تمھارے ساتھ تیرہ شخص اور زخمی ہوئے ہین اور کلیب جزاری سصاب ہوا ہے اور وہ وضو کر رہا ہے نزدیک مہراس کے اور کعب اللہ کی قسم کھا کر اِس طرح کہہ رہے ہین کہا کعب کو بلاؤ وہ بلائے گئے کہا تم کیا کہتے ہو کہا مین کذا و کذا کہتا ہون کہا لا واللہ لا ادعو ولکن شقی عمران لم یغفر اللہ لہ یعنی مین ہرگز دعا نکرونگا ولکن اگر اللہ نے نہ بخشا تو عمر بدبخت ہوا ۲۔ شعبی کہتے تھے ایک مرد پاس ابن عمرو کے آیا اُنکے پاس قوم کے لوگ بیٹھے تھے وہ گھسنے لگا اُسکو لوگون نے منع کیا کہا اِسکو چھوڑ دو یعنی آنے دو وہ آکر پاس اُنکے بیٹھا اور کہا مجھے خبر دو اُسکی جو تمنے حضرت سے سُنا ہو کہا مینے سنا فرماتے تھے المسلم من سلم المسلمون من لسانہ ویدہ والمہاجر من ھجر مانہی اللہ عنہ یعنی مسلمان

وہ ہی جسکی زبان و ہاتھہ سے مسلمان لوگ سلامت ومحفوظ رہین اور مہاجر وہ شخص ہی جس نے اللہ کی منہیات کو چہوڑ دیا ہی یعنی اسلام و ہجرت حقیقی نفس الامری یہہ ہی نہ مجرد کلمہ کہنا گہر چہوڑ دینا؛

## باب اکرم مردم آدمی پر اُس کا ہمنشین ہوتا ہے

۱- ابن عباس نے کہا اکرم الناس علی جلیسی ۲ دوسری روایت مین اتنا زیادہ کیا ہی ان یتخطأ رقاب الناس حتی یجلس الی؛

## باب کیا آدمی سامنے اپنے جلیس کے پانون پہیلا ئی

۱- کثیر بن مرہ کہتے ہین مین دن جمعہ کے مسجد مین گیا عوف بن مالک اشجعی کو حلقہ مین پانون پہیلائے سامنے اپنے بیٹہا دیکہا مجہے دیکہکر پانون سمیٹ لئے پہر کہا تونے جانا کہ مینے کس سبب سے پانون پہیلائے تہے اسلئے کہ کوئی مرد صالح آئے اور بیٹہے؛

## باب قوم مین بیٹہہ کر تہوکنا

۱- حارث بن عمرو سہمی نے کہا ہی مین پاس حضرت کے گیا آپ منیٰ یا عرفات مین تہے اور لوگ آپ کے ارد گرد تہے اور اعراب چلے آتے تہے جب آپکا چہرہ دیکہتے کہتے یہہ چہرہ مبارک ہی مینے کہا ای رسول خدا میرے لئے استغفار کیجئے فرمایا اللہم اغفرلنا مینے پہر کر کہا میرے لئے استغفار کرو کہا اللہم اغفرلنا مینے پہر چکر مارا اور کہا استغفرلی فرمایا اللہم اغفرلنا پہر اپنے ہاتہہ سے تہوک لیکر نعل سے ملدیا اس بات کو مکروہ رکہا کہ کسی شخص پر جو آپ کے گرد تہے وہ تہوک گرے؛

## باب ذکر مجالس صعدات کا

۱- ابوہریرہ کہتے ہین حضرت نے مجالس صعدات سے منع فرمایا لوگون نے کہا ای رسول خدا

ہمپر اندر ہمارے گھرون کے بیٹھنا شاق ہوتا ہی فرمایا اچھا اگر تم باہر بیٹھیو تو مجالس کا حق دو کہا حق اُسکا کیا ہی فرمایا اد لال سائل رد سلام غض ابصار امر بمعروف نہی عن المنکر ۹۱ حدیث ابو سعید خدری مین رفعاً آیا ہی کہ دور رہو تم بیٹھنے سے طرقات مین کہا ای رسول خدا ہم کو ہماری مجالس سے چارہ نہین ہی وہان ہم بیٹھکر باتین کرتے ہین فرمایا جب تم نہین مانتے تو راہ کا حق ادا کرو کہا کیا حق ہی فرمایا غض بصر کف اذی امر بالمعروف نہی عن المنکر ؏

## باب کوئین مین پاؤن لٹکا کر پنڈلی کھول کر بیٹھنا

۱- ابو موسیٰ اشعری کہتے ہین ایک دن حضرت ایک باغ مین باغات مدینہ سے گئے اپنی حاجت کو اور مین آپ کے پیچھے نکلا جب اندر حائط کے گئے مین دروازے پر بیٹھ گیا اور مینے کہا آج مین حضرت کا دربان بنونگا لکن حضرت نے مجکو حکم ندیا تہا حاجت جائی ضرور سے فارغ ہو کر کوئین کے دہانہ پر بیٹھہ گئے اور دونون پنڈلیان کھول کر کنوئین مین لٹکا دین ابوبکر آئے چاہا کہ اذن لیکر داخل ہون مینے کہا کما انت حتی استأذن لك یعنی ٹھیرو مین تمہارے لئے اذن لون مین پاس حضرت کے آیا اور مینے کہا ای رسول خدا ابوبکر آنے کی اجازت مانگتے ہین فرمایا ائذن له وبشرہ بالجنة یعنی آنے دے اور جنت کی اُس کو بشارت سناد ے وہ آئے اور داہنی طرف حضرت کے پنڈلیان کھول کر کنوئین مین پاؤن لٹکائے اور بیٹھے پھر عمر آئے مینے کہا ٹھیرو مین تمہارے لئے حضرت سے اذن لون فرمایا اذن دے اور مژدہ جنت سُنا وہ بائین طرف سے حضرت کے آئے اور پنڈلیان کھول کر کنوئین مین پاؤن لٹکائے چاہ کا دہن پُر ہو گیا جگہ نشست کی نرہی پھر عثمان آئے مینے کہا یہین ٹھیرو مین تمہارے لئے اذن لون حضرت نے فرمایا اُسکو اذن دے اور نوید جنت سُنا اُسکے ہمراہ ایک بلا ہے جو اُس کو پہونچیگی وہ اندر آئے ہمراہ اُن لوگون کے جگہہ نشست کی نہ پائی

پھر کر سامنے اُنکے لب چاہ بیٹھے اور پنڈلیان کھول کر پائون کنوئین مین لٹکائے ہین یہہ آرزو کرنے لگا کہ میرا بھائی بھی آجائے اور اللہ سے دعا کرتا تھا لکن نہین آیا یہانتک کہ اُٹھہ کھڑے ہوئے ابن المسیب نے کہا مینے اسکی یہہ تاویل کی کہ انکی قبور مجتمع ہونگی اور عثمان تنہا رہین گے **ف** مترجم کے خیال مین بھی یہی تاویل آئی تھی قبل اطلاع کے تاویل ابن المسیب پر وحبذا الوفاق ونعم الاتفاق وللہ الحمد ۲ ابوہریرہ کہتے ہین حضرت ایک گروہ مین نکلے نہ وہ مجھسے بات کرتے تھے اور نہ مین اُنسے کچھہ کہتا تھا یہانتک کہ بنی قینقاع کے بازار مین آئے اور صحن خانۂ فاطمہ مین بیٹھے اور کہا اثم لکع اثم لکع کیا یہان لکع ہے کیا یہان لکع ہے فاطمہ نے انکو کچھہ دیر روکا مینے گمان کیا کہ کپڑے پہناتی ہونگی یا نہلاتی اتنے مین وہ دوڑتے آئے حضرت نے گلے لگایا اور پیار کیا یعنی بوسہ لیا اور کہا اللھم احبہ واحب من یحبہ **ف** حدیث دلیل ہے سعادت محب حسنین پر یہہ دعا حضرت کی انشاء اللہ تعالی ضرور قبول ہوئی ہوگی اللہ تعالے برکات اس قبولیت اور آثار اس رحمت سے ہمکو بھی حصہ کافی بخشے اور محروم نہ رکھے اللھم آمین ثم آمین

## باب جب کوئی مجلس مین سے اسکے لئے کھڑا ہو تو یہہ اُس جگہہ نہ بیٹھے

ا- ابن عمر کہتے ہین حضرت نے منع کیا ہے کہ آدمی مجلس مین سے کسی کو اوٹھادے پھر آپ اوسی جگہہ بیٹھے اور ابن عمر کی عادت تھی کہ جب کوئی اونکے لئے مجلس مین سے کھڑا ہوتا تو وہ اوس جگہہ نہ بیٹھتے

## باب امانت کا

ا- ثابت نے کہا انس کہتے ہین مینے ایک دن حضرت کی خدمت کی جب مینے دیکھا کہ اب مین خدمت کر کے فارغ ہوا مینے کہا حضرت قیلولہ کرین گے مین آپ کے پاس سے باہر نکلا لڑکے کھیل رہے تھے مین کھڑا ہو کر انکو دیکھنے لگا اور اُنکے لعب کی طرف نظر کی اتنے مین حضرت آئے جب اُن لڑکون تک پہنچے انکو سلام کیا اور مجھے بلا کر ایک کام کو بھیجا گویا وہ بات میرے مُنہہ مین ہے

یہانتک کہ مین پاس حضرت کے آیا اور اپنی مان کے پاس دیر مین گیا مان نے کہا تجکو کس نے روکا
مینے کہا مجھے حضرت نے ایک کام کو بہیجا تہا کہا وہ کیا کام تھا مینے کہا وہ حضرت کا ایک راز ہے
مان نے کہا احفظ علی رسول اللہ صلعم سرّہٗ یعنی حضرت کا بہید محفوظ رکہہ مینے کسی سے
خلق مین ذکر اُس کام کا نہین کیا اگر کسی سے ذکر کرتا تو تجہسے کہہ دیتا **ف** حفظ سِرّ اسی کا نام
ہی کہ انس نے کام کیا نہ مان سے کہا اور نہ ثابت راوی حدیث سے سیاق سے ظاہر ہی کہ شاید
مرتے دم تک کسی مخلوق سے بہی نہین کہا شاعر نے کیا خوب کہا ہی **ع**

| | |
|---|---|
| ومستخبر عن سر لیلی کتمته | یعمیای عن لیلی بغیر یقین |
| یقولون خبرنا فانت امینها | وما انا ان خبرتهم مامین |

## باب جب التفات کری تو پورا التفات کریے

ا۔ سعید بن المسیب کہتے ہین ابو ہریرہ حضرت کی صفت کرتے تہے کہتے تہے حضرت میانہ قد تہے
اور طرف طول کے اقرب سخت سفید رنگ داڑہی کے بال سیاہ بال بہت اچہے آنکہون کی
پلکین لنبی **ع**

| | |
|---|---|
| تنہا نہ ہمین زلف تو بسیار دراز ست | مژگانِ تو ہم چون شب بیمار دراز ست |

درمیان ہر دو منکب یعنی دوش کے بعد یعنی فاصلہ کشادہ پیشانی پورے قدم سے چلتے پاؤن
کے تلوؤن مین خلوتہ تہا پورے متوجہ ہوتے پوری پُشت پہیرتے مینے آپ کا ساکوئی شخص
نہ پہلے دیکہا نہ پیچہے ؛

## باب جب کسی کو کسی کام کے لئے بہیجے تو اسکو خبر نہ کریے

ا۔ زید بن اسلم کے باپ کہتے ہین عمر نے مجہسے کہا جب مین تجکو کسی شخص کے پاس بہیجون تو تو اُسکو خبر
نہ کر کہ مینے کس لئے تجکو پاس اُسکے بہیجا ہی کیونکہ شیطان اُسکے لئے جہوٹ بنالیتا ہی ؛

## باب کیا یون پوچھے کہ تو کہان سے آیا ہے

١-لیث نے کہا مجاہد اس بات کو مکروہ رکھتے تھے کہ آدمی تیز نگاہ سے طرف اپنے بہائی کے
دیکھے یا اُس کے پیچھے نگاہ لگائے جب کہ وہ اُس کے پاس سے اُٹھہ کھڑا ہویا اُس سی
یہہ پوچھے کہ تو کہان سے آیا ہی اور کہان جاتا ہی ٢- مالک بن زبید کہتے ہین ہمارا گذر ابو ذر
پر ربذہ مین ہوا کہا تم کہان سے آئے ہمنے کہا مکہ سے یا بیت عتیق سے کہا یہہ تمہارا کام ہی
ہمنے کہا ہان کہا کوئی تجارت یا بیع بہی ہمراہ اسکے تہی ہمنے کہا نہین کہا نئے سر سے عمل کرو۔

## باب کسی کی بات پر کان لگانا اور قوم اُس سے ناخوش ہو

١- ابن عباس نے رفعاً کہا ہی جس نے کوئی تصویر بنائی اُسکو تکلیف دی جائیگی کہ اُسمین
جان پہونکے اور وہ معذب ہوگا اور جان نہ پہونک سکے گا اور جسنے خواب بنایا اُسکو تکلیف
دینگے کہ وہ دو جو مین گرہ لگائے اور معذب ہوگا اور گرہ نہ لگا سکے گا اور جسنے کان رکہا کسی
قوم کی بات پر اور قوم اُس سے بہاگتی ہی تو اُسکے کانون مین سیسہ پلایا جائیگا۔

## باب سریر پر جلوس کرنا

١- عریان بن ہیثم کہتے ہین میرے باپ پاس معاویہ کے گئے اور مین لڑکا تہا جب اُن پر داخل
ہوئے کہا مرحبا مرحبا اور ایک مرد اُنکی ہمراہ سریر یعنی چارپائی پر بیٹہا تہا کہا اوسنے اے
امیر المومنین یہہ کون شخص ہی جسکو تمنے مرحبا کہا کہا یہہ سید اہل مشرق ہی ہیثم بن الاسود
مینے کہا یہہ کون صاحب ہین کہا یہہ عبداللہ بن عمرو بن العاص ہین مینے کہا اے ابا فلان دجال
کہان سے نکلے گا کہا مینے کسی شہر کے لوگ سائل تر بعید سے اور تارک تر قریب کے اِس
اہل بلد سے نہین دیکھے جس مین تو رہتا ہی پہر کہا دجال زمین عراق سے نکلے گا وہ زمین
درخت و کہجور والی ہی ٢- ابو العالیہ نے کہا مین ہمراہ ابن عباس کے سریر پر بیٹہا ٣- ابو جمرہ

کہتے ہین مین پاس ابن عباس کے بیٹہا کرتا تہا وہ مجکو اپنے سریر پر بٹہا لیتے مجسے کہا میرے پاس رہ یہانتک کہ مین تجکو ایک حصہ اپنے مال مین سے دون مین اُنکے پاس دو ماہ تک رہا

۴ خالد بن دینار کہتے ہین مینے انس بن مالک کو سُنا اور وہ ہمراہ حکم امیر بصرہ کے سریر پر تہے کہ حضرت فرماتے تہے کہ جب گرمی ہو تو نماز سے ٹہنڈا کرو اور جب سردی ہو تو نماز سویرے پڑہو

۵ انس بن مالک کہتے ہین مین حضرت پر داخل ہوا آپ ایک سریر پر تہے جو رسن پوست خرما سے بنی ہوئی تہی یعنی چارپائی کہجور کے بالون کی آپ کے سر کے نیچے ایک تکیہ تہا چمڑے کا جس کے اندر چہال کہجور کی بہری تہی درمیان آپ کی جلد اور اُس چارپائی کے کوئی کپڑا نہ تہا یعنی بستر جیسے شطرنجی یا توشک یا سوزنی وغیرہا آپ کے پاس عمر آئے اور روئے فرمایا کیون روتی ہو اے عمر کہا واللہ مین نہین روتا یا رسول اللہ مگر اسلئے کہ مین جانتا ہون کہ آپ اکرم تر ہین اللہ پر کسریٰ و قیصر سے وہ دونون دنیا مین جیسی کچہہ خرابی کرتے ہین سو کرتے ہین اور تم اے رسول خدا جس مرتبہ مین ہو سو مین دیکہہ رہا ہون فرمایا اے عمر کیا تو اسپر راضی نہین ہے کہ اُنکے لئے دُنیا ہو اور ہمارے لئے آخرت مینے کہا ہان اے رسول خدا فرمایا فانہ کذلک یعنی سو ایسا ہی ہونا ہے انشاء اللہ تعالیٰ

۶ ابو رفاعہ عدوی کہتے ہین مین حضرت تک پہنچا آپ خطبہ پڑہ رہے تہے مینے کہا اے رسول خدا مین ایک مرد غریب یعنی مسافر ہون دین کا سوال کرتا ہون نہین جانتا کہ دین کیا ہے حضرت میری طرف متوجہ ہوئے اور خطبہ چہوڑ دیا ایک کرسی لائی گئی مین خیال کرتا ہون کہ اُسکے پائے لوہے کے تہے حمید نے کہا مین سمجہتا ہون کہ وہ سیاہ لکڑی کی تہی اُسکو لوہا خیال کیا حضرت اُسپر بیٹہہ گئے اور جو اللہ نے حضرت کو سکہایا تہا وہ مجہے تعلیم کرنے لگے پہر اپنا خطبہ آخر تک تمام کیا **ف** یہہ دلیل ہے اسپر کہ کرسی پر بیٹہنا درست ہے مثل تخت کے ۷ موسیٰ بن دہقان کہتے ہین مینے ابن عمر کو سریر عروس جسپر کپڑے تہے بیٹہا ہوا دیکہا ۸ عمران بن مسلم

کہتے ہین مینے انس کو سریر پر ایک پانون دوسرے پانون پر رکہے ہوئے دیکہا **ف**
اِن احادیث سے جلوس سریر پر خواہ چارپائی ہو خواہ تخت لکڑی کا یا چہپر کہٹ دلہن کی
اور بیٹہنا کرسی پر فعل حضرت وسلف صلحاء سے ثابت ہے ؛

## باب جب دیکہے کہ قوم سرگوشی کرتی ہے تو اُن مین داخل نہو

۱-سعید مقبری کہتے ہین مین ابن عمر پر گذرا اُنکے ساتہہ ایک مرد باتین کرتا تہا مین اُنکے پاس
جا کہڑا ہوا میرے سینے مین ایک مکا مارا اور کہا جب تو دو شخصون کو باتین کرتے دیکہے تو
اُنکے پاس مت کہڑا ہو اور نہ اُنکے پاس بیٹہہ جبتک کہ تو اُن سے اذن نہ لے لے مینے کہا
اصلحك الله یا ابا عبدالرحمن انما رجوت ان اسمع منکما خیرا ۲ ابن عباس نے کہا
جس نے کان رکہا کسی قوم کی بات پر اور وہ قوم اُس سے ناخوش ہے تو اُسکے کانون مین
سیسا پلایا جائیگا اور جسنے کوئی خواب بنایا اُسکو یہہ تکلیف دینگے کہ وہ دو جو مین گرہ لگائے

## باب دو شخص تیسرے کو چہوڑ کر سرگوشی نکرین

۱-حدیث عبداللہ مین فرمایا ہے جب تین ہون تو دو شخص تیسرے سے الگ ہو کر کان مین بات نکرین

## باب جب چار ہون تو کیا کرے

۱-عبداللہ کا لفظ رفعًا یہہ ہے جب تم تین ہو تو دو تیسرے سے علحدہ کاناپہوسی نکرین کہ اس سے
وہ غمگین ہوتا ہے ۲ ابن عمر سے بہی مثل اسکے مروی ہے اتنا زیادہ آیا ہے ہمنے کہا اگر چار ہون
فرمایا تو کچہہ ضرر نہین ہے ۳ عبداللہ کا لفظ رفعًا یہہ ہے سرگوشی نہ کرین دو شخص اور کو چہوڑ کر یہانتک
کہ مختلط ہون لوگون سے کیونکہ اِس سے اُس تیسرے کو رنج ہوتا ہے ۴ ابن عمر نے
کہا جب چار ہون تو پہر کچہہ ڈر نہین ہے ؛

## باب جب کوئی شخص پاس کسی شخص کے بیٹھے تو اُس سے اذن لیکر اُٹھے

یعنی آمدن بارادت رفتن باجازت ؁

۱- ابوبردہ نے کہا مین پاس عبداللہ بن سلام کے بیٹھا مجھسے کہا تو میرے پاس آکر بیٹھا ہی اور ہم اب اُٹھا چاہتے ہین مینے کہا جب چاہو جاؤ وہ کھڑے ہوگئے مین اُنکے پیچھے جاکر دروازہ تک پہنچا آیا ؁

## باب کنارہ آفتاب پر نہ بیٹھے یعنی دہوپ مین

۱- قیس کے باپ نے کہا مین آیا اور حضرت خطبہ پڑہتے تھے مین دہوپ مین کھڑا ہوگیا حکم دیا کہ سایہ مین آجا مین سایہ مین آگیا ؁

## باب احتباء کرنا کپڑے مین

۱- ابوسعید خدری کہتے ہین حضرت نے منع فرمایا ہی دو لباس اور دو بیع سے نہی کی ہی ملامست ومنابذت سے بیع مین ملامست یہہ ہی کہ آدمی کپڑے کو ہاتہہ لگادے منابذت یہہ ہی کہ دوسرا اسکی طرف کپڑا پھینک دے اور یہی بیع ٹہیری بغیر دیکھے بہالے دو لباس مین ایک اشتمال صمّاء ہی صمّاء یہہ ہی کہ ایک پلو کپڑے کا ایک کندھے پر ڈالے اور دوسری شق کھلی رہے اُسپر کچھہ نہو دوسرا لباس احتباء ہی کپڑے مین اِس طرح پر کہ بیٹھا ہو اور شرمگاہ پر کوئی شئی لباس سے نہو یعنی ایسی نشست جس سے شرمگاہ نظر آئے ؁

## باب کسی کو تکیہ دینا

۱- ابوالملیح نے ابوقلابہ سے کہا مین تیرے باپ کے ساتھہ پاس ابن عمرو کے گیا اُنہون نے ہمسے بیان کیا کہ حضرت کے سامنے میرے روزے کا ذکر آیا حضرت میرے پاس آئے مینے آپ کے لئے ایک تکیہ چمڑے کا جسکے اندر چھال بہری تہی ڈال دیا حضرت زمین پر بیٹھہ گئے

؁

تکیہ درمیان میرے اور حضرت کے پڑا رہا فرمایا تجکو ہر مہینے مین تین روزے کفایت نہین کرتی ہین مینے کہا ای رسول خدا فرمایا پانچ مینے کہا اے رسول خدا فرمایا سات مینے کہا یارسول اللہ فرمایا نو مینے کہا یارسول اللہ فرمایا گیارہ مینے کہا یارسول اللہ فرمایا لاصوم فوق صوم داؤد شطر الدھر صوم یوم و افطار یوم

## باب قرفصاء کا

۱- قیلہ نے کہا مینے حضرت کو دیکھا بطور قرفصاء بیٹھے تھے جب مینے آپ کو اس نشست مین متخشع دیکھا تو مین مارے ڈر کے کانپنے لگی ف قرفصہ کہتے ہین کسی کے ہاتھ پانون باندہ دینے کو قرفصاء ایک قسم ہے بیٹھنے کی کذا فی الصراح :

## باب تربع یعنی چار زانو ہو کر بیٹھنے کا

۱- حنظلہ بن خدیم کہتے ہین مین نزدیک حضرت کے آیا مینے آپ کو متربع بیٹھا ہوا دیکھا ۲ ابورزیق کہتے ہین مینے علی بن عبداللہ بن عباس کو متربع بیٹھا ہوا دیکھا ایک پانون دوسرے پانون پر رکھے تھے یعنی بایان پر ۳ عمران بن مسلم نے کہا مینے انس بن مالک کو دیکھا کہ اس طرح چار زانو بیٹھتے تھے اور ایک قدم دوسرے پر رکھتے تھے :

## باب احتباء کا

۱- سلیم بن جابر نے کہا ہی مین پاس حضرت کے آیا آپ محتبی تھے ایک چادر مین اور اُسکے پلو آپکے دونون قدم پر تھے مینے کہا ای حضرت مجھے وصیت فرمائیے فرمایا علیك باتقاء اللہ و لاتحقرن من المعروف شیئا ولو ان تفرغ للمستسقی من دلوك فی انائہ او تکلم اخاك و وجھك منبسط وایاك واسبال الازار فانھا من المخیلۃ ولا یحبھا اللہ وان امرأ عیرك بشیٔ یعلمہ منك فلا تعیرہ بشیٔ تعلمہ منہ دعہ یکون وبالہ علیہ واجرہ لك ولا تسبن شیئا

کہا پہر تب سے مینے کسی دابہ و انسان کو گالی نہین دی **ف** مطلب یہہ ٹہیرا کہ اللہ سے
ڈر اور کسی نیکی کو کم نہ سمجہہ اگرچہ کسی کے ڈول مین تو پانی ڈال دے اور کسی بہائی مسلمان سے
بکشادہ روی بات کرے اور پاجامہ لٹکانے سے بچ کہ یہہ اترانا ہی اور اللہ کو اترانا پسند نہین
آتا اور اگر کوئی تجکو کسی شئی معلوم کی عار دے تو تو اُسکو شئی معلوم کی عار نہ دے بلکہ چہوڑ دے
تاکہ اِسکا وبال اُسی پر رہے اور کسی شئی کو گالی نہ دے بُرا نہ کہہ **۲** ابو ہریرہ کہتے ہین نہ دیکہا
مینے حسن رضی اللہ عنہ کو مگر میری آنکہون سے آنسو بہے یہہ اِس لیئے کہ ایک دن حضرت
باہر آئے مجکو مسجد مین پایا میرا ہاتہہ پکڑا مین آپ کے ساتہہ چلا مجہسے کچہہ بات نہ کی یہانتک
کہ ہم بازار بنی قینقاع مین آئے آپ وہان ادہر اُدہر پہرے اور نظر کی پہر لوٹے اور مین ساتہہ
تہا یہانتک کہ ہم مسجد مین آئے آپ بیٹہکر محتبی ہوئے پہر فرمایا لکاع کہان ہی لکاع کو میری
پاس بلا لا اتنے مین حسن دوڑتے ہوئے آئے اور آپ کی گود مین گر پڑے اور اپنا ہاتہہ حضرت
کی داڑہی مین ڈال دیا حضرتؐ اُنکا دہن کہول کر اپنا دہن اُنکے دہن پر رکہتے پہر فرمایا اللہم
انی احبہ فاحبہ واحب من یحبہ **ف** یہہ ایک نوید فرحت جاوید ہی حق مین دوستدار
اہل بیت کے کہ محب حسن وحسین انشاء اللہ تعالیٰ ہمراہ حسنین کے جنت عدن مین ہوگا بحکم حدیث
المرء مع من احب وحدیث انت مع من احببت اہل سنت وجماعت کو اِس محبت سے حصہ
کافی حاصل ہی انشاء اللہ تعالیٰ خوارج وروافض اِس نعمت سے محروم ہین اگرچہ رافضہ اپنے
زعم مین دعویٰ حب اہل بیت کا رکہتے ہین

## باب بیٹہنا زانو پر

**۱**- انس بن مالک نے کہا ہی حضرتؐ نے اُنکو نماز ظہر کی پڑہائی جب سلام پہیرا منبر پر کہڑے
ہوکر ذکر قیامت کا کیا اور فرمایا قیامت مین امور بزرگ ہونگے جس کسی کو کچہہ پوچہنا ہو وہ پوچہے

واللہ تم کسی شیٔ کا سوال مجھسے نہ کروگے لکن مین تمکو خبر دونگا جبتک کہ مین اس جگہہ مین ہون انس کہتے ہین لوگ خوب روئے جبکہ یہہ بات حضرت سے سنی اور حضرت نے کثرت سے یہہ کہنا شروع کیا کہ پوچھو عمر رضی اللہ عنہ اپنے دونون زانو پر بیٹھہ گئے اور کہا رضینا باللہ ربًا وبالاسلام دینا وبمحمد رسولا جب عمر نے یہہ کہا تب حضرت خاموش ہوگئے پھر حضرت نے فرمایا سُن لو قسم ہی اُسکی جسکے ہاتھہ مین ہی جان محمدؐ کی مجھپر جنت و نار عرض مین اس دیوار کے سامنے کی گئی اور مین نماز مین تہا سو مینے مثل آجکے دن کے کوئی دن خیر و شر مین نہین دیکھا

## باب استلقاء کا

۱۔ ابن عیینہ نے کہا مینے حضرت کو دیکھا چت لیٹے ہوئے ایک پاٹون دوسرے پاٹون پر رکھے ہوئے ۲ مسور کہتے ہین مینے عبد الرحمن بن عوف کو دیکھا کہ چت ہین اور ایک پاٹون دوسرے پاٹون پر اُٹھائے ہوئے ہین ؛

## باب لیٹنا منہہ کے بل

۱۔ ابن طخفہ غفاری کے باپ نے خبر دی کہ وہ اصحاب صفہ مین سے تہے کہا مین مسجد مین سوتا تہا آخر شب مین اتنے مین ایک آنے والا آیا اور مین پیٹ کے بل سو رہا تہا مجکو پاٹون سے ٹھوکر ماری اور کہا اُٹھہ یہہ لیٹنا ہی جسکو اللہ دشمن رکھتا ہی مینے اپنا سر اُٹھایا دیکھا حضرت میرے سر پر کھڑے ہین ۲ ابو امامہ نے کہا ہی کہ حضرت ایک مرد پر مسجد مین گذرے وہ مُنہہ کے بل لیٹا تہا یعنی اوندھا پیٹ طرف زمین کے اور پشت طرف آسمان کے اُسکو پاٹون سے ٹھوکر ماری اور کہا اُٹھہ نومۃ جھنمیۃ یعنی یہہ سونا دوزخ کا سا ہی ؛

## باب کچھہ نہ لے اور نہ دے مگر دست راست سے

۱۔ سالم اپنے باپ سے راوی ہین کہ حضرت نے فرمایا نہ کہائے کوئی تم مین کا اپنی بائین ہاتہہ سے

اور نہ پیئے اُس سے کیونکہ شیطان بائین ہاتہہ سے کہاتا اور پیتا ہی نافع اِس حدیث مین اتنا اور زیادہ کرتے تہے کہ نہ لے اور نہ دے بائین ہاتہہ سے؛

## باب جب بیٹہے تو اپنی نعلین کہان رکہے

ا- ابن عباس نے کہا سنت ہی کہ جب آدمی بیٹہے تو اپنی جوتیان اُتار کر اپنے پہلو کے پاس رکہہ لیے؛

## باب شیطان لکڑی یا اور کوئی شئی لاکر بستر پر ڈال دیتا ہی

ا- ابو امامہ کہتے تہے شیطان کسی ایک کے بستر کے پاس تم مین سے آتا ہی بعد اِسکے کہ اُس کے اہل بستر کو بچہا کر تیار و درست کر دیتے ہین اور کوئی لکڑی یا پتہر یا اور کوئی شئے ڈال دیتا ہے تاکہ اُسکو غصہ مین لائے اُسکی اہل پر سو جب یہہ پائے تو اپنی اہل پر خفا نہو اسلیئے کہ یہہ کام شیطان کا ہے؛

## باب بے آڑ کی سطح پر سونا

ا- عبد الرحمن بن علی کے باپ نے رفعًا کہا ہی جو شخص گہر کی پُشت پر سویا جسپر کوئی حجاب نہین ہی تو بری ہوا اُس سے ذمہ بخاری نے کہا اسکی استاد مین نظر ہی ۲ علی بن عمارہ کہتے ہین ابو ایوب انصاری آئے ہین اُنکو لیکر مکان کی چہت پر گیا اسکا سطح بے حجاب تہا وہ نیچے اُتر آئے اور کہا کدت ان ابیت اللیلة و لا ذمة لی یعنی قریب تہا کہ مین شب بسر کرون اور میرے لئے کوئی ذمہ نہو ۳ زبیر نے ایک مرد صحابی سے رفعًا روایت کیا ہی کہ جسنے رات کاٹی اَنجار پر اور وہ گر پڑا اور مر گیا تو اُس سے ذمہ بری ہوا اور جو شخص سوار ہوا دریا مین وقت ارتجاج یعنی تلاطم و اغتلام کی بہر ہلاک ہوا تو ذمہ اُس سے بری ہی ف انجار سے مراد چوب سقف ہی؛

## باب کیا اپنی پائون لٹکائے جب بیٹہے

ا- ابو موسی اشعری کہتے ہین حضرت ایک باغچہ مین قف چاہ پر تہے اپنے دونون پائون

کنوئین مین لٹکائے بیٹھے تھے:

## باب جب کسی کام کو نکلے تو کیا کہے

۱- ابوہریرہ کہتے ہین حضرت جب اپنے گہر سے نکلتے تو کہتے بسم اللہ التکلان علی اللہ

لاحول ولا قوۃ الا باللہ:

## باب کیا کوئی آدمی اپنا پانون سامنی اپنی اصحاب کے بڑہائے اور اُنکے روبرو تکیہ لگائے

۱- شہاب بن عباد عصری کہتے ہین کہ بعض وفد عبد القیس کو یہہ ذکر کرتے ہوئے سنا کہ جب ہم وفود بنکر پاس حضرت کے آنے لگے تو روانہ ہوئے یہانتک کہ جب پہنچنے کو ہوئے ہمارے سامنے ایک مرد آیا ایک شتر مادہ پر اُسنے ہمکو سلام کیا ہمنے سلام کا جواب دیا پہر کہڑے ہو کر کہا تم کون لوگ ہو ہمنے کہا ہم وفد عبد القیس ہین کہا مرحبا بکم واھلا تمہین کو مین ڈہونڈہتا تہا مین آیا ہون کہ تمکو مژدہ سناؤن ہمسے حضرت نے کل جانب مشرق دیکہکر کہا تہا کہ کل اس طرف یعنی مشرق سے بہترین وفد عرب آئیگا مین رات بہر اسی جستجو مین رہا یہانتک کہ صبح ہوئی مینے اپنی سواری کسی اور تیز چلا جب دن چڑہا اور مینے قصد رجوع کا کیا تو تمہارے رواحل کے سر اُونچے ہوئے پہر وہ باگ اپنی سواری کی تئے سر سے پہیر کر چلا یہانتک کہ حضرت کے پاس پہنچا آپ کے گرد آپ کے اصحاب و مہاجرین تہے اُسنے کہا بابی وامی جئت البشارۃ بوفد عبد القیس یعنی مین مژدہ وفد مذکور کے آنے کا لایا ہون کہا ای عمر تو اُنسے کہان ملا کہا وہ میرے پیچہے آتے ہین لگ بہگ آگئے جب یہہ ذکر کیا تو کہا بشرک اللہ بخیر اور لوگ اپنی جائے نشست مین تیار ہو بیٹہے اور حضرت بیٹہے تہے اپنی چادر کا دامن نیچے اپنے ہاتہہ کے ڈال دیا اور اُسپر تکیا لگایا اور اپنے دونون پانون پہیلا دیئے اتنے مین وفد آیا مہاجرین

وانصار انکے آنے سے خوش ہوئے جب اُنہون نے حضرت کو اور حضرت کے اصحاب کو دیکہا
اپنی سواریون سے مارے خوشی کے کود پڑے اور تیزی سے متوجہ ہوئے قوم نے اُنکو جگہہ دی
اور حضرت بدستور اپنے حال پر تکیہ لگائے تہے اشج پیچہے رہے انکا نام منذر بن عائذ بن منذر
بن حارث بن نعمان بن زیاد بن عصر تہا اشج نے اپنے اونٹ جمع کئے پہر انکو بٹہالا اور انکا بوجہہ
اُتارا اور اپنا سارا سامان جمع کیا پہر ایک جامہ دان نکال کر لباس سفر اُتارا اور حُلّہ پہنا پہر باہستگی
چلے حضرت نے فرمایا تمہارا سردار کون ہی اور کون تمہارا زعیم و صاحب امر ہی سب نے طرف اشج کی اشارہ
کیا فرمایا یہہ تمہارا سردار کہان ہی وہ بولے کہ اسکے آبا ہمارے سردار تہے جاہلیت مین اور یہہ
ہمارا قائد ہی طرف اسلام کے جب اشج آئے چاہا کہ ایک کنارہ پر بیٹہہ جائین حضرت برابر ہو بیٹہے
اور کہا اِس جگہہ اے اشج یہہ پہلا دن تہا کہ آج کے دِن اُنکا نام اشج ہوا ایک مادہ خر نے جبکہ
وہ دودہ سے چڑہائی گئی تہی اپنا سم مار دیا تہا وہ اُنکے چہرے مین چاند کی طرح تہا حضرت نے اُنکو
اپنے پاس بٹہایا اور الطاف کیا اور اُنکی فضیلت اُنکی قوم پر پہنچائی قوم حضرت کی طرف متوجہ
ہو کر سوال کرنے لگی اور حضرت اُنکو خبر دیتے تہے یہانتک کہ آخر بات یہہ ہوئی کہ حضرت نے فرمایا
تمہارے ہمراہ تمہارا کچہہ زاد و توشہ بہی ہی کہا ہان اور جلدی سے ہر شخص اپنے بار کی طرف کہڑا ہوا
اور اپنی اپنی مٹہی بہر کر کہجور لائے اور سامنے حضرت کے ایک نطع یعنی چمڑے کے دسترخوان پر
رکہدی آپ کے روبرو ایک لکڑی تہی دو ذراع سے کم اور ذراع سے زیادہ حضرت اُسکو اپنے
ساتہہ رکہتے اور کمتر جُدا کرتے اُس سے طرف اُس ڈہیر کے اشارہ کیا جو کہ کہجور کا تہا فرمایا تم
اِسکا نام تعضوض رکہتے ہو کہا ہان کہا اور صرفان بہی اسکا نام ہی کہا ہان کہا اور اسکو برنی بہی
کہتے ہو کہا ہان فرمایا یہہ تمہاری عمدہ کہجور ہی اور خوب پختہ یا نافع ہی تمکو اور بعض شیوخ قبیلہ نے
کہا کہ اعظم تر ہی برکت مین اور جب ہمارے یہان ارزانی ہوتی ہی تو ہم اُسکو چارہ اپنے اونٹون اور گدہون

کاکرتے ہین لکن جب ہم پہرے اُس وفادت یعنی ایلچی گری سے تو ہماری رغبت اُس تمر مین ٹہرہ گئی اور ہمنے اُسکے درخت لگائے یہانتک کہ اُس مین پہل آئے اور ہمنے اُس مین برکت دیکھی ؁

## باب ۳ صبح کو کیا کہے

۱- ابو ہریرہ کہتے ہین حضرت صبح کو یون کہتے اللہم بک اصبحنا وبک امسینا وبک نحیا وبک نموت والیک النشور اور شام کو یون کہتے اللہم بک امسینا وبک اصبحنا وبک نحیا وبک نموت والیک المصیر ۲ ابن عمر نے کہا ہی حضرت اِن کلمات کا کہنا صبح وشام ترک نہ کرتے اللہم انی اسألک العافیۃ فی الدنیا والاٰخرۃ اللہم انی اسألک العفو والعافیۃ فی دینی ودنیای واھلی ومالی اللہم استر عوراتی وآمن روعاتی اللہم احفظنی من بین یدی ومن خلفی وعن یمینی وعن شمالی ومن فوقی واعوذ بعظمتک من ان اغتال من تحتی ۳ انس مالک نے رفعًا کہا ہی جس نے صبح کو کہا اللہم انا اصبحنا نشھدک ونشھد حملۃ عرشک وملائکتک وجمیع خلقک انک انت اللہ لا الٰہ الا انت وحدک لاشریک لک وان محمدًا عبدک ورسولک تو آزاد کر دیتا ہی اللہ ربع اُسکا اُسدن اور جسنے کہا یہہ دو بار تو نصف اُسکا آگ سے آزاد کر دیتا ہی اور جسنے کہا چار بار تو اُس دِن اُس کو آگ سے آزاد کر دیتا ہے ؁

## باب شام کو کیا کہے

۱- ابو ہریرہ کہتے ہین ابو بکر نے کہا ای رسول خدا مجھے وہ شئی بتاؤ کہ مین صبح وشام کہا کرون فرمایا کہہ اللہم عالم الغیب والشہادۃ فاطر السموات والارض کل شئی یکفیک اشھد ان لا الٰہ الا انت اعوذ بک من شر نفسی ومن شر الشیطان وشرکہ تو اسکو صبح وشام کہہ اور جبکہ تو بستر پر جائے ۲ یہہ حدیث دوسری طریق سے بہی اسی طرح پر ابو ہریرہ سے

آئی ہو اتنا زیادہ ہو رب کل شئی وملیکہ اور فرمایا شر الشیطان وشرکہ ۳ ابو راشد حبرانی کہتے ہین مین پاس ابن عمرو کے آیا مینے کہا مجہے وہ حدیث سناؤ جو تمنے حضرت سے سنی ہو اُنہون نے ایک صحیفہ میری طرف ڈال دیا اور کہا یہہ خط حضرت نے مجہے لکہا تہا مینے اُس مین نظر کی تو اُس مین یہہ تہا کہ ابوبکر نے حضرت سے سوال کیا کہ ای رسول خدا مجہے وہ سکہاؤ جو مین صبح وشام کہون فرمایا ای ابابکر کہہ اللہم فاطر السموات والارض عالم الغیب والشہادۃ رب کل شئی وملیکہ اعوذ بک من شر نفسی ومن شر الشیطان وشرکہ وان اقترف علی نفسی سوءا او اجرہ الی مسلم

## باب جب بستر پر آئے تو کیا کہے

۱ حذیفہ کہتے ہین حضرت جب سونے کا ارادہ کرتے تو کہتے باسمک اللہم اموت واحیا اور جب جاگتے تو کہتے الحمد للہ الذی احیانا بعد ما اماتنا والیہ النشور ۲ انس نے کہا حضرت جب اپنے فراش پر آتے کہتے الحمد للہ الذی اطعمنا وسقانا وکفانا واوانا کم من لا کافی لہ ولا مؤوی ۳ جابر نے کہا حضرت نہ سوتے جبتک کہ الٓمٓ تنزیل السجدہ اور تبارک الذی بیدہ الملک نہ پڑہ لیتے ابو الزبیر نے کہا یہہ دونو سورتین فاضل ہین ہر سورت پر قرآن مین ستر حسنہ مین جو کوئی انکو پڑہے گا اُسکے لیئے ستر نیکیان لکہی جائینگی اور ستر درجے بلند ہونگے اور ستر خطائین مٹین گی ۴ ابو الاحوص کہتے ہین عبد اللہ نے کہا نیند کا آنا وقت ذکر کے طرف سے شیطان کے ہی تم چاہو تو تجربہ کرلو تم مین جب کوئی اپنی خوابگاہ مین جاوے اور سونا چاہے تو اللہ کا ذکر کرے ۵ حدیث جابر مین آیا ہی کہ حضرت نہ سوتے تہے جب تک کہ تبارک والٓمٓ تنزیل السجدہ نہ پڑہتے ۶ ابو ہریرہ کا لفظ یہہ ہی کہ حضرت نے فرمایا جب آدمی کوئی تم مین اپنے بستر پر تو داخل ازار کو کہول کر بستر کو جہاڑ لے کیونکہ وہ نہین جانتا کہ اُس نے

اپنے بستر پر کیا چھوڑا پھر شق ایمن پر لیٹے اور کہے باسمك وضعت جنبی فان احتبست نفسی فارحمها وان ارسلتها فاحفظها بما تحفظ به الصالحین یا عبادك الصالحین ۷ براء بن عازب نے کہا ہی حضرت جب اپنے بستر پر آتے شق راست پر لیٹتے پھر کہتے اللهم وجهت وجهی الیك واسلمت نفسی الیك والجأت ظهری الیك رهبة ورغبة الیك لا منجا ولا ملجاء منك الا الیك امنت بکتابك الذی انزلت ونبیك الذی ارسلت فرمایا جو کوئی ان کلمات کو رات مین کہیگا پھر مرجائیگا تو فطرت پر مریگا ۸ ابو ہریرہ کہتے ہین حضرت جب بستر پر آتی کہتے اللهم رب السموات والارض ورب کل شیٔ فالق الحب والنوی منزل التوراة والانجیل والقران اعوذبك من شر ذی شر انت اخذ بنا صیته انت الاول فلیس قبلك شیٔ وانت الاخر فلیس بعدك شیٔ وانت الظاهر فلیس فوقك شیٔ وانت الباطن فلیس دونك شیٔ اقض عنی الدین واغننی من الفقر؛

## باب فضیلت دعا کی وقت خواب کے

۱- براء بن عازب نے کہا ہی کہ حضرت جب بستر پر آتے جانب راست پر سوتے پھر کہتے اللهم اسلمت نفسی الیك ووجهت وجهی الیك وفوضت امری الیك والجأت ظهری الیك رغبة ورهبة الیك لا منجأ ولا ملجأ منك الا الیك امنت بکتابك الذی انزلت ونبیك الذی ارسلت حضرت نے فرمایا جسنے ان کلمات کو کہا پھر مرگیا اسی رات کے نیچے تو فطرت پر مرا ۲ جابر کہتے ہین جب آدمی اپنے گھر مین آتا ہی یا اپنے بستر پر جگہ پکڑتا ہی تو شتابی کرتا ہی فرشتہ وشیطان فرشتہ کہتا ہی اختم بخیر شیطان کہتا ہی اختم بشر اگر اس شخص نے اللہ کی حمد کی اور ذکر کیا تو شیطان کو بھگا دیا اور فرشتہ رات بھر اسکی حفاظت کرتا رہا پھر جب جاگتا ہی تو فرشتہ وشیطان اسکی طرف دوڑتے ہین اور مثل اول کہتے ہین

پہر اگر اُسنے اللہ کا ذکر کیا اور کہا الحمد للہ الذی رد الی نفسی بعد موتہا ولم یمتہا فی منامہا الحمد للہ الذی یمسک السموات والارض ان تزولا ولئن زالتا ان امسکہما من احد من بعدہ انہ کان حلیما غفورا الحمد للہ الذی یمسک السماء ان تقع علی الارض الا باذنہ الی رؤف الرحیم اگر مرجائیگا تو شہید مریگا اور اگر اُٹہہ کر نماز پڑہیگا تو فضائل مین پڑیگا

## باب ہاتہہ رخسار کی نیچے رکہے

ا۔ برا رنے کہا ہی حضرت جب چاہتے کہ خواب کرین اپنا ہاتہہ نیچے رخسار اپنی کے رکہتے اور کہتے اللہم قنی عذابک یوم تبعث عبادک ۲ یہہ حدیث بطریق دیگر بہی برا رسے مثل اول کے آئی ہے

## باب اس کا کچہہ ترجمہ نہین ہے

ا۔ حدیث ابن عمر و مین فرمایا ہی دو خصلتین ہین جمع نہین کرتا انکو کوئی مرد مسلمان لکن وہ جنت مین جائیگا اور وہ دونون خصال سہل ہین اور عمل کرنے والے اُنپر کم ہین کہا ای رسول خدا وہ کیا ہین فرمایا تکبیر کہے ایک تمہارا پیچہے ہر نماز کے دس بار اور حمد کرے دس بار اور تسبیح کری دس بار یہہ ایکسو پچاس ہین زبان پر اور ڈیڑہ ہزار ہین میزان مین مینے حضرت کو دیکہا کہ انکو اپنے ہاتہہ سے گنتا اور جب بستر پر آئے تو تسبیح و حمد و تکبیر کری یہہ زبان پر سو ہین اور ترازو مین ہزار سو کون تم مین ایسا ہی کہ رات دن مین دو ہزار پانسو سئیات کرتا ہو کہا ای رسول خدا کیونکر انکا احصا نہین کر سکے گا فرمایا پاس ایک تمہارے کے شیطان اُسکی نماز مین آتا ہے اُسکو یاد کذا و کذا حاجت کی دلاتا ہی تو وہ اسکو یاد نہین رکہتا ۔

## باب جب بستر سے اُٹہکر پہر رجوع کری تو اُسکو جہاڑ لے

ا۔ حدیث ابو ہریرہ مین رفعاً آیا ہی کہ جب کوئی تم مین سے اپنے بستر پر آئے تو داخل آزار کو

لیکر فراش کو اُس سے جھاڑ دے اور اللہ کا نام لے وہ نہین جانتا کہ اُسنے اپنے پیچھے کیا
چھوڑا اپنے بستر پر پھر جب لیٹنا چاہے تو داہنی جانب پر لیٹے اور کہے سبحانک ربی وضعت
جنبی وبك ارفعه ان امسکت نفسی فاغفرلها وان ارسلتها فاحفظها بما تحفظ
به عبادك الصالحین ؛

## باب کیا کہے جب رات کو جاگے

ا - ربیعہ بن کعب کہتے ہین مین نزدیک دروازہ حضرت کے سویا کرتا تہا اور وضو کا پانی آپکو
لا دیتا رات کو آواز سمع اللہ لمن حمدہ اور آواز الحمد للہ رب العالمین سُنتا ؛

## باب رات کو سویا اور ہاتھ مین چکنائی تھی

ا - حدیث ابن عباس مین رفعاً آیا ہی جو شخص سو رہا اور اُسکے ہاتھ مین چکنائی تھی قبل ہاتھ دہونے
کے پھر اُسکو کوئی شی پہنچے تو وہ ملامت نہ کرے مگر اپنے جی کو ؛ ۲ ابوہریرہ کا لفظ رفعاً یہ ہی
من یات وبیدہ غمر فاصابہ شئ فلا یلومن الا نفسہ ؛

## باب چراغ گل کرنیکا

ا - جابر بن عبداللہ نے رفعاً کہا ہی بند کرو دروازے اور مُنہہ باندہو مشکون کا اور اوندہا
کردو برتنون کو اور چھپا دو ظروف کو اور بجہا دو چراغ کو بیشک شیطان نہین کہولتا بند
دروازے کو اور نہ سر بند مشک کو اور نہ برتن کو اور فویسقہ یعنی چوہا لوگون پر اُنکے گہر
جلا دیتا ہی ۲ ابن عباس کہتے ہین ایک چوہا آیا اُسنے فتیلہ کو پکڑ کہینچا چھوکری اُسکے زجر
کرنے کو چلی حضرت نے فرمایا جانے دے وہ چوہا اُس بتی کو لا کر چھوکری کی چٹائی پر ڈال
گیا جسپر وہ بیٹھی تھی وہ اُس سے برابر موضع ایک درہم کے جل گئی حضرت نے فرمایا تم جب
سویا کرو اپنے چراغ بجہا دیا کرو شیطان اِس جیسے کو اِس جیسے کام کی راہ بتاتا ہی اور وہ

تمکو جلا دیتا ہی ۳ ابو سعید کہتے ہین ایک رات حضرت جاگے ناگہان چوہے نے بتی چراغ کی لی اور طرف چہت کے چڑہا تا کہ گہر کو گہر والون پر جلا دے حضرت نے اُسکو لعنت کی اور اُس کا قتل کرنا واسطے محرم کے حلال کر دیا

## باب سوتی وقت گہر مین آگ چہوڑی نجائے

۱- حدیث ابن عمر مین فرمایا ہی مت چہوڑو آگ اپنے گہرون مین جس وقت کہ تم سونے لگو ۲ دوسرا لفظ ابن عمر کا یہہ ہی کہ آگ دشمن ہی تم اُس سے بچو ابن عمر اپنے گہرون کی آگ کو جستجو کر کے قبل سونے کے بجہا دیتے ۳ تیسرا لفظ ابن عمر کا رفعاً یہہ ہی مت چہوڑو آگ کو اپنے گہرون مین کہ یہہ دشمن ہی ۴ ابو موسی کہتے ہین مدینہ مین ایک گہر رات کو اپنے اہل پر جل گیا یہہ خبر حضرت کو پہونچی فرمایا آگ تمہاری دشمن ہی تم جب سوؤ تو اسکو بجہا دو **ف** فی الحال ماہ شعبان سنہ ۱۳۰۶ ہجری مین خبر آئی کہ شہر سورت واقع گجرات مین ایسی آگ لگی کہ جس سے صدہا بلکہ ہزارہا گہر جل گئے اور مال کثیر کا نقصان ہوا

## باب تیمن لینا باران سے

۱- جب پانی برستا ابن عباس کہتے اے جاریہ نکل چراغ جلا میرے کپڑے لا اور کہتے وانزلنا من السماء ماء مبارکا پہلے اِس کتاب مین یہہ بات گذر چکی ہی کہ آب جدید باران کو حضرت اپنا کپڑا اُٹہا کر پشت شریف پر لیتے جب وجہ اسکی پوچہی تو فرمایا حدیث عہد بربہ؛

## باب کوڑے کا گہر مین لٹکانا

۱- ابن عباس نے کہا ہی کہ حضرت نے حکم دیا تہا تعلیق سوط کا گہر مین؛

## باب رات کو دروازہ بند کرنا

۱- حدیث جابر بن عبد اللہ مین فرمایا ہی بچو تم قصہ گوئی سے بعد رات جانے کے کیونکہ کوئی تم مین

کا نہین جانتا کہ اللہ اپنے خلق مین سے کیا بکہیرتا ہی دروازے بند کرو منھہ مشک کا باندہو برتن کو اوندہا کردو چراغون کو بجہادو ؛

## باب سمیٹنا بچون کا وقت فورت عشا یعنی بعد نماز خفتن کے

۱۔ جابر نے رفعاً کہا ہی روکو اپنے بچون کو یہانتک کہ عشا کی تاریکی یا جوش اوسکا جاتا رہے کیونکہ وہ ایک ساعت ہی کہ اسدم شیاطین منتشر ہوتے ہین

## باب تحریش کرنا درمیان بہائم کی

صراح مین کہا ہی تحریش برآغالیدن قوم وسگ بریکدیگر بہائم سے مراد چارپایہ ہین ۱۔ ابن عمر نے تحریش بین البہائم کو مکروہ رکہا ہی ف سلف لفظ کراہت کا موضع حرمت مین بولتے تہے

## باب کتے بہونکنی اور گدہی کی چلانی کا

۱۔ جابر بن عبداللہ نے رفعاً کہا ہی کم نکلو بعد سورج ڈوبنے کے یعنی آغاز شب مین اللہ کی ایک خلق ہی جسکو وہ بکہیرتا ہی پہر جو کوئی کتے کا بہونکنا یا گدہے کی آواز سنے وہ اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم کہے کیونکہ جو وہ دیکہتے ہین وہ تم نہین دیکہتے ہو ۲ دوسرا لفظ اسکا رفعاً یہہ ہی کہ جب تم نباح کلب یا نہاق حمیر رات کو سنو تو اللہ سے پناہ مانگو کیونکہ جو وہ دیکہتے ہین وہ تم نہین دیکہتے ہو اور کواڑ بہیڑ دو اور اسپر اللہ کا نام لو کیونکہ شیطان بند دروازے کو نہین کہولتا ہی جسپر اللہ کا نام لیا گیا ہی اور گہڑون کو چہپادو اور مشکون کے منھہ باندہ دو اور برتنون کو اوندہا دو ۳ جابر سے مرفوعاً کہتے ہین اقلوا الخروج بعد ھدوء فان للہ خلقا یبثھم فاذا سمعتم نباح الکلب و نہاق الحمیر فاستعیذوا باللہ من الشیطان الرجیم ترجمہ اسکا گذر چکا ہی ؛

## باب مرغ کی آواز سننا

۱۔ حدیث ابو ہریرہ مین فرمایا ہی تم جب آواز مرغ کی رات سے سنو تو اسنے فرشتے کو دیکہا ہی

اللہ سے فضل کا سوال کرو اور جب گدہے کی آوازرات سے سنو تو اسنے شیطان کو دیکہا ہے
تم اللہ کی پناہ مانگو شیطان سے ؛

## باب برغوث یعنی کیک کو برا نہ کہو

ا- انس بن مالک کہتے ہین ایک مرد نے برغوث کو لعنت کی پاس حضرت کے فرمایا تو اسکو لعنت نہ کر کہ اسنے ایک نبی کو انبیاء مین سے واسطے نماز کے جگا دیا تہا **ف** صراح مین ترجمہ برغوث کا کیک کیا ہی اور نفائس مین لکہا ہی مچہر پشہ بعوضہ و برغوث دبق انتہی پہر پسیو کی فارسی کیک اور عربی برغوث لکہی ہی اور ڈانس کی فارسی پشہ اور عربی بقہ بتائی ہی ؛

## باب قائلہ کا

صراح مین کہا ہی قائلہ میانہ روز سے قیلولہ نیمروز ان خفتن **ا** عمر نے کہا اکثر کچہہ لوگ قریش کے دروازہ پر ابن مسعود کے بیٹہتے تہے جب سایہ پہرتا وہ کہتے اٹہو کہڑے ہو جو باقی ہی وہ شیطان کے لئے ہی پہر کسی پر گذر نکرتے مگر اسکو کہڑا کر دیتے ایک بار اسی حال مین کسی نے کہا کہ یہہ مولی بنی حسحاس کا شعر کہتا ہی اسکو بلایا اور کہا تو نے کیا کہا ہی کہا یہہ کہا ہی **ع**

| ودع سلیمی ان تجہزت غادیا | کفی الشیب و الاسلام للمرء ناہیا |
|---|---|

کہا بس تو نے سچ کہا سچ کہا **۲** سائب بن یزید کہتے ہین عمر کا گذر ہمپر نیمروز یا قریب نیمروز کے ہوتا تہا وہ کہتے تہے قوموا فقیلوا فما بقی للشیطان یعنی اٹہو سوؤ جو بچا وہ شیطان کے لئے ہی **۳** انس نے کہا وہ لوگ جمعہ کی نماز پڑہ کر قیلولہ کرتے تہے **۴** انس کہتے ہین اہل مدینہ کو کوئی شراب جبکہ خمر حرام ہوئی خوشتر تمر و بسر سے نہ تہی مین نزدیک ابو طلحہ کے اصحاب انحضرت کا ساقی تہا کہ اتنے مین ایک مرد نکلا اسنے کہا خمر حرام ہو گئی انہون نے ہتی یا حتی تنظر کچہہ نہ کہا کہا یہہ ای انس اسکو بہا دے پہر پاس ام سلیم کے قیلولہ کیا یہانتک کہ ٹہنڈے ہوئے اور نہائے

ام سلیم نے انکو خوشبودار کیا پہر پاس حضرت کے گئی وہان وہی خبر تہی جو اُس مرد نے کہی تہی انس کہتے ہین پہر اُنہون نے اسکو نہ چکہا **ف** اس جگہ سے فضیلت و مزیت صحابہ کی سا ئر امت پر بخوبی ثابت ہوتی ہی کہ سچا آوری حکم شرع و اتباع رسول مین کس درجہ راسخ دم ثابت قدم تہے کہ خبر آحاد پر عمل کرتے تہے اور خلف امت کو دیکہو کہ احکام متواترہ صحیحہ ثابتہ محکمہ صریحہ غیر منسوخہ پر بہی گو ہزار بار سنین اور کوئی لاکہہ بار اُن کو یاد دہی کرے عمل نہین کرتے نہ نہی مین نہ امر مین معہذا آپکو مغفور جانتے ہین اور افاضل اُمت سمجہتے ہین یہان احوال علماء و مشائخ کا موازنہ ہی نہ عوام و امراء اہل اسلام کا کہ وہ تو کالانعام ہین واللہ المستعان ؛

## باب آخر دن مین سونا

۱- خوات بن جبیر نے کہا ہی کہ نوم اول نہار خرق ہی اور اوسط نہار خلق اور آخر نہار حمق **ف** صراح مین کہا ہی خرق گولی خرق گول شدن انتہی خلق سے مراد عادت ہی مطلب یہہ ہوا کہ اول و آخر روز مین سونا بے وقوفی ہی اور قیلولہ کرنا خوی انسان ہی ؛

## باب مادبہ کا

۱- میمون بن مہران کہتے ہین مینے نافع سے پوچہا کیا ابن عمر دسترخوان پر لوگون کو بلاتے تہے کہا ایک بار اُنکا ایک شتر شکستہ ہو گیا تہا ہمنے اُسکو نحر کیا ہمسے کہا شہر کے لوگ جمع کر نافع نے کہا ای ابا عبدالرحمن کس چیز پر جمع کرون ہمارے پاس تو روٹی نہین ہی کہا اللهم لك الحمد هذا عرق وهذا مرق یا یون کہا مرق وبضع فمن شاء اكل ومن شاء ودع یعنی یہی گوشت و شوربا ہی یا شوربا و قیمہ جسکا جی چاہے کہائے جسکا جی چاہے چہوڑ دے ؛

## باب ختنہ کا

۱- حدیث ابو ہریرہ مین رفعًا آیا ہی کہ ابراہیم علیہ السلام نے بعد ہشتاد سال کے قدوم مین ختنہ کیا

بخاری نے کہا قدوم نام ہے ایک جگہہ کا ؛

## باب عورت کی اندام کو پست کرنا

ا- عبدالواحد کہتے ہین ہمسے ایک بڑہیا نے اہل کوفہ مین سے جو کہ علی بن غراب کی دادی تہی کہا کہ مجہسے ام المہاجر نے بیان کیا کہ مین روم کے جواری مین قید ہو گئی ہمپر عثمان نے اسلام عرض کیا ہم مین سے سوا میرے اور ایک اور جاریہ کے کسی نے اسلام قبول نکیا عثمان نے کہا جاؤ اِن دونون کو خفض یعنی پست اور پاک کرو مراد پستی سے ختنہ کرنا ہے ؛

## باب ختنہ کی دعوت کرنا

ا- سالم نے کہا ابن عمر نے میرا ختنہ کرایا مین اور نعیم اور ہمپر ایک بکری ذبح کی ہمنے اپنے آپ کو دیکہا کہ ہم خوشی وشادی کرتے تہے صبیان پر اس بات کی کہ ہمپر یعنی ہماری ختنہ کی تقریب مین ایک کبش ذبیح کی گئی ہے **ف** یہہ اثر دلیل ہے جواز ذبح کبش پر ختنۂ اطفال مین رہا سرف سو ہر محل مین منہی عنہ ہے کیا عقیقہ وکیا ختنہ وکیا ولیمہ اور کیا ضیافت ضیف ونحو ذلک ؛

## باب لہو کا ختان مین

ا- ام علقمہ کہتی ہین برادر عائشہ کی لڑکیان تہین عائشہ سے کہا تم اِنکے لئے کسی کو کہیلنے کو نہین بُلاتین کہا اچہا کسی کو بہیجکر عدی کو بُلایا وہ آیا عائشہ کا گذر اندر گہر کے ہوا دیکہا کہ عدے گاتا ہے اور براہ طرب اپنا سر ہلاتا ہے اور وہ صاحب شعر کثیر تہا عائشہ نے کہا اف شیطان اخرجوہ اخرجوا یعنی یہہ تو شیطان ہے اسکو یہان سے نکالو نکالو ؛

## باب دعوت ذمی کا

ا- اسلم مولائی عمر نے کہا ہے کہ جب ہم ہمراہ عمر بن الخطاب کے شام مین آئے ایک دہقان نے آکر کہا ای امیر المومنین مینے تمہارے لئے کہانا تیار کیا ہے مین چاہتا ہون کہ تم مع اشراف

کے جو تمہارے ساتھ ہین میرے گھر پر آو کہ یہہ میرے عمل کے لیئے اقوی اور میرے لئے اشرف ہی کہا ہم تمہارے اِن کنائس مین داخل نہین ہو سکتے ہین باوجود اِن صورتون کے جو اُنمین ہی

**ف** یہہ اثر دلیل ہی اسپر کہ جس مسجد و مکان مین تصویر ہو وہان دعوت کہانے کو نجائے

## باب کنیزون کا ختنہ کرنا

ا- عبدالواحد بن زیاد کہتے ہین ہمسے ایک زن پیر زال اہل کوفہ نے کہ علی بن غراب کی دادی تہی کہا کہ مجھسے اُم مہاجر نے بیان کیا سبیت وجوارہی من الروم فعرض علینا عثمان الاسلام فلم یسلم منا غیری وغیر اخری فقال اخفضوھما وطہروھما فلنت اخدم عثمان اِس کا ترجمہ قریب گذر چکا ہی ؛

## باب ذکر ختان مرد کبیر کا

ا- ابوہریرہ نے کہا ختنہ کیا ابراہیم علیہ السلام نے اور وہ ایک سو بیس برس کے تہے پھر بعد اِسکے اسّی برس زندہ رہے سعید نے کہا ابراہیم اول شخص ہین جسنے ختنہ کیا اور اول شخص ہین جسنے مہمانی کی اور اول شخص ہین جسنے مونچہین کترائین اور اول شخص ہین جسنے ناخن کاٹے اور اول شخص ہین جو بوڑہا ہوا کہا ای رب یہہ کیا ہی فرمایا وقار ہی کہا رب زدنی وقاراً یعنی ای رب اِس وقار کو زیادہ کر ۲ حسن کہتے تہے تم تعجب نہین کرتے اِس سے یعنی مالک بن منذر سے اِسنے شیوخ اہل کسکر کا قصد کیا وہ اسلام لائے تہے اُنکی تفتیش کر کے اُنکو حکم دیا کہ ختنہ کرین اور یہہ سردی پڑتی ہی مجکو یہہ خبر لگی کہ بعض اُنمین کے مر گئے اور حضرت کے پاس رومی و حبشی اِسلام لائے لکن صحابہ نے کسی شئ کی تفتیش نہین کی ۳ ابن شہاب کہتے ہین آدمی جب اسلام لاتا اُسکو حکم ختنہ کرنے کا دیا جاتا اگرچہ کبیر ہوتا یعنی بڑی عمر کا ؛

## باب دعوت ولادت کا

ا- بلال بن کعب عکی کہتے ہین زیارت کی ہمنے یحیی بن حسان کی اور ہمنے گانؤن مین تھا اور ابراہیم بن ادہم اور عبد العزیز بن قدید و موسی بن یسار وہ کہانا لائے موسی رک گئے وہ روزہ دار تہے یحیی نے کہا ہم مین سے اس مسجد مین ایک شخص بنی کنانہ مین کا ہی اصحاب نبی صلعم سے جسکی کنیت ابو قرصافہ ہی چالیس برس سے ایکدن روزہ رکہتا ہی اور ایکدن افطار کرتا ہی میرے باپ کے یہان ایک لڑکا پیدا ہوا اُنہون نے اُسکو اُسدن میں بلایا جس دن مین وہ روزہ رکہتا تہا اُسنے اپنا روزہ کہول ڈالا ابراہیم نے اُٹہہ کر اپنے کسل سے جہاڑو سے کشتی کی اور موسی نے روزہ کہول ڈالا ابو عبد اللہ یعنی بخاری رح کہتے ہین کہ ابو قرصافہ کا نام جندرہ بن جنشنہ ہی ف یہہ روایت دلیل ہی دعوت ولادت پر اور نیز دال ہی اسپر کہ ہمارے سلف صلحاء و مشائخ باصفا تابع سنت مطہرہ مصطفے تہے حدیث سُنکر کچہہ توقف عمل بالحدیث کرنے مین نہ کرتے تہے اب وہ زمانہ ہی کہ سنت بدعت اور بدعت سنت ٹہیر گئی ہی فانا للہ ظاہر سیاق سے یہہ نہین معلوم ہوا کہ یہہ دعوت طعام عقیقہ کی تہی یا علاوہ اسکے بروز ولادت اشبہ قول اول ہی واللہ اعلم

## باب صبی کو تحنیک کرنا یعنی کہجور چبا کر شیرینی اُس کی نیچے کے تالو مین ملدینا

ا- انس کہتے ہین مین عبد اللہ بن ابی طلحہ کو پاس حضرت کے لے گیا جسدن کہ وہ پیدا ہوا حضرت ایک عبارۃ مین تہے اپنے اونٹ کو دوا ملوا رہے تہے فرمایا تیرے ساتہہ کہجورین ہین مینے کہا ہان مینے کچہہ تمرات دیئے آپ نے چابے پہر صبی کا دہن پہاڑ کر اُس کے مُنہہ مین رکہے وہ ہونٹ چاٹنے لگا فرمایا انصار کو تمر سے محبت ہے اور عبد اللہ نام رکہا ۃ

## باب بلانا وقت ولادت کے

۱- معاویہ بن قرہ کہتے ہین کہ جب میرے یہان ایاس پیدا ہوا تو مین نے چند نفر اصحاب حضرت سے بلائے اور انکو کہانا کہلایا انہون نے دعا دی مین نے کہا تم نے دعا دی اب اللہ تعالی تمہاری دعا مین برکت دے اور اگر اب مین دعا کرون تو تم آمین کہو پہر مین نے انکے لئے بہت سی دعا کی او دین وقل مین ابد اسی طرح کہا تھا کی لا تعرف فیہ دعاء یعنی مین اس دن کی دعا اس کے حق مین پہچانتا ہون ؛

## باب اللہ کی حمد کرنا وقت ولادت کے جبکہ بچہ پورا پیدا ہوا اور پروا نکرنا کہ نر ہی یا مادہ

۱- کثیر بن عبید کہتے ہین جب انکے کوئی مولود پیدا ہوتا یعنی خاندان عائشہ مین تو عائشہ یہ نہ پوچھتین کہ لڑکا ہی یا لڑکی ہی یہہ کہتین پورا پیدا ہوا جب کہا جاتا کہ ہان تو کہتین الحمد للہ رب العالمین

## باب حلق عانہ کا

۱- حدیث ابوہریرہ مین رفعاً آیا ہی پانچ چیزین فطرت سے ہین قص شارب تقلیم اظفار حلق عانہ نتف ابط و مسواک ؛

## باب وقت ان مین کیا ہی

۱- نافع نے کہا ابن عمر ہر پندرہ دن مین ناخن کتراتے اور ہر ماہ مین استرہ لیتے **ف** یہہ مدت غایت تقلیم و استحداد ہی اور احسن یہہ ہی کہ ہر جمعہ کو تقلیم کرے اور ہر پانزدہ یوم مین استحداد اور چالیس دن سے زیادہ تاخیر کرنا خود مکروہ ہے اس بارہ مین حدیث آئی ہے اور بنا تعجیل و تاخیر کی نظافت و کثافت طباع پر موقوف ہی واللہ اعلم

## باب قمار کا

ا- ابن عباس نے کہا یون کہتے تھے کہ اونٹ کی بازی کہان ہی پہر دس آدمی جمع ہو کر ایک جزور یعنی شتر جوان مول لیتے عوض دس فصیل کے فصال تک پہر سہام پہیکتے تو نو کے لئے نکلتا یہانتک کہ ایک کے حصہ مین آتا اور دوسرون پر تاوان لگایا جاتا ایک ایک فصیل کا فصال تک سو یہہ میسر ہی یعنے جُوا

## باب قمار مرغ کا

ا- ربیعہ بن عبد اللہ کہتے ہین دو مردون نے دو مرغون پر قمار کیا عہد عمر رضی اللہ عنہ مین عمر نے حکم دیا کہ مرغ کو مار ڈالو ایک مرد نے انصار مین سے کہا کیا تم ایک ایسی اُمت کو قتل کرتے ہو جو اللہ کی تسبیح کرتی ہی تب عمر نے اُسکو چہوڑ دیا؛

## باب اپنے صاحب سے کہنا آؤ جوا کہیلین

ا- حدیث ابو ہریرہ مین رفعًا آیا ہی جسنے حلف کیا تم مین سے اور اپنے حلف مین لات و عزیٰ کی قسم کہائی وہ لا اله الا الله کہے اور جسنے اپنے صاحب سے کہا آؤ جوا کہیلین وہ صدقہ دے؛

## باب کبوتر بازی کا

ا- ایک مرد نے ابو ہریرہ سے کہا ہم بازی کرتے ہین دو کبوترون مین اور درمیان اُن دونون کے محلل کا مقرر کرنا مکروہ رکہتے ہین اس ڈر سے کہ کہین محلل اُسکو لیجائے ابو ہریرہ نے کہا ذالك من فعل الصبیان وتوشکون ان تترکوہ یعنی یہہ لڑکون کا کام ہی تم عنقریب اُسکو ترک کردوگے؛

## باب حدی کرنا واسطے عورتون کی

۱- انس کہتے ہین براء بن مالک مردون کے حدی خوان تھے اور انجشہ عورتون کے لیئے حدی کرتے اور خوش آواز تھے حضرت نے فرمایا ای انجشہ ہانکنے مین ان شیشون کے آہستگی کر **ف** یہہ حدیث مطولاً پہلے اس کتاب مین گذر چکی ہی ٭

## باب غنا کا

۱- ابن عباس نے کریمۂ ومن الناس من یشتری لہو الحدیث مین کہا ہی کہ مراد غنا و اشباہ غنا ہی **ف** یہہ روایت بھی پیشتر گذر چکی ہی **۲** حدیث براء بن عازب مین رفعاً آیا ہی تم سلام پہیلاؤ سلامت رہو اور اشرہ شر ہی ابو معاویہ نے کہا اشرہ عبث ہی **۳** ایک مجمع تہا منجملہ مجامع کے فضالہ بن عبید کو خبر لگی کہ کچہہ اقوام کوبہ سے لعب کرتے ہین غصہ مین آکر کہڑے ہوگئے اور سخت منع کیا پہر کہا الا ان اللاعب بہا لیا کل ثمرہا کا کل لحم الخنزیر و متوضی بالدم مراد کوبہ سے نرد ہی **ف** یہہ حدیث پہلے بھی گذر چکی ہی مسئلہ یہی ہے کہ جتنے آلات غنا کے ہین سب کا ایک حکم ہی یعنی قطعاً حرام ہین اور جس دف کا جواز تقریب نکاح مین آیا ہی اُس طرح کا دف اب دنیا مین کسی جگہہ رائج نہین ہی ٭

## باب سلام نہ کرنا اصحاب نرد پر

۱- فضیل بن مسلم کے باپ کہتے ہین کہ علی مرتضیٰ جب باب قصر سے نکلتے اور اصحاب نرد کو دیکھتے تو اُنکو لے آتے اور صبح سے شام تک باندہ رکہتے یعنی حوالات مین کر دیتے پہر کوئی اُنمین دو پہر تک بندہا رہتا اور جو شخص رات تک پابند ہوتا یہہ وہ ہوتا جو معاملہ چاندی کا کرتا اور جو دو پہر تک رہتا یہہ وہ ہوتا جو فقط کہیلتا بازی نہ باندہتا اور حکم دیتے کہ ان لوگون پر سلام نہ کرو **ف** یہہ اثر دلیل ہی ترک سلام اہل فسق پر کیونکہ اعتبار عموم لفظ کا ہوتا ہی نہ خصوص سبب کا

